انّه من سلیمان وانّه بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم

# تحریک ختم نبوت

۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء

حصہ ہفتم

محمد بہاء الدین

# فہرست

چند قادیانی روایات:

# حرفے چند

ہمارے عزیز دوست جناب ڈاکٹر بہاء الدین صاحب نے کتاب تحریک ختم نبوت کا جو سلسلہ کئی سال پیشتر پہلی جلد سے شروع کیا تھا اب وہ چلتے چلتے ساتویں جلد تک پہنچ گیا ہے اور آثار بتاتے ہیں کہ یہ سلسلہ مزید آگے بڑھے گا۔

ڈاکٹر صاحب نے اس سلسلے کی ترتیب میں بے حد محنت کی ہے اور کر رہے ہیں۔ سو سال سے زائد عرصے کے اخبارات و رسائل اور اس موضوع کی بے شمار کتابوں میں سال ہا سال تک پھیلے ہوئے معلومات کو جمع کرنا اور پھر مناسب عنوانات کے ساتھ انہیں ترتیب دینا، بڑے دل گردے کا کام ہے۔ سب سے بڑی بات مرزا قادیانی اور ان کے امتیوں، کی بد ذوقی پر مبنی عبارات کو پڑھنا ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی ہمت قابل داد ہے کہ وہ برسوں سے ایسی کتابوں کا مطالعہ کر رہے ہیں جن کا ادب و انشاء سے دور ونزدیک کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ ہم نے قادیانی لٹریچر کو جب بھی پڑھنے کی کوشش کی اس میں کامیاب نہ ہو سکے۔ اسے ہاتھ لگایا، دو چار سطریں پڑھیں اور رکھ دیا۔ لیکن ہمارے دوست ڈاکٹر بہاء الدین پر احقاق حق اور ابطال باطل کا جذبہ پرخلوص اس قدر غالب آچکا ہے کہ انہوں نے اپنے مطلب کا مواد تلاش کرنے کے لئے قادیانی لٹریچر کے مطالعہ کو اپنے آپ پر ضروری قرار دے لیا، جس کا نتیجہ یہ ہے کہ پہلے وہ جلد اول سے چھٹی جلد تک پہنچے اور اب ساتویں جلد سے بھی آگے بڑھنے کے لئے پرتول رہے ہیں۔

یہ ساتویں جلد جو خوانندگان محترم کے زیر مطالعہ ہے، قادیانیت سے متعلق چند مباحث کا دلچسپ اور معلومات افزاء مجموعہ ہے۔ فاضل مصنف نے جن عنوانات کے تحت یہ کتاب ترتیب دی ہے، ان میں چند عنوانات یہ ہیں: مباحثہ علی گڈھ ۱۸۸۹، مرزا قادیانی کا دہلی میں مباحثہ سے اعراض، حکیم نورالدین کا لاہور میں مباحثہ سے اعراض، دہلی میں مرزا قادیانی کو یک ہزاری چیلنج،

محمد احسن امروہی کو بھوپال میں دعوت مباحثہ ، مرزا قادیانی کو دعوت مناظرہ ومباہلہ ، الحادات مرزا ، احادیث دربارہ مسیح اور دجال ، نبوی پیشگوئیوں کا وقوع ۔

یہ ضخیم جلد اس طرح کے بہت سے عنوانات کو اپنے دامن صفحات میں لئے ہوئے ہے ۔

ہمیں امید ہے کہ جس طرح قارئین کرام کی طرف سے اس کی پہلی جلدوں کو پذیرائی حاصل ہوئی ہے اسی طرح اس موضوع سے دل چسپی رکھنے والے حضرات اس کتاب کو بھی اپنے مطالعہ میں لائیں گے اور قادیانیت سے متعلق زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے کی کوشش کریں گے ۔

ڈاکٹر صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں کہ وہ مرزائیت کے ہر پہلو سے لوگوں کو باخبر کرنے کا عزم کر چکے ہیں اور اس کی تکذیب کے لئے انہیں ایسے مواد سے آشنا کر رہے ہیں جو طویل مدت سے کتب ورسائل کے ڈھیر میں دبا ہوا تھا ۔

دعا ہے اللہ تعالی ڈاکٹر صاحب کی کوششوں کو قبول فرمائے ، ان کی کتاب کے مطالعہ سے متاثر ہو کر وہ لوگ قادیانیت کے دائرہ سے باہر نکلیں اور صراط مستقیم پر گامزن ہونے کی سعادت حاصل کریں جو اس سے وابستہ ہیں ۔ آمین یارب العالمین ۔

(مولانا) محمد اسحاق بھٹی ۔ اسلامیہ کالونی ۔ سانده ۔ لاہور

۱۱ ۔ اگست ۲۰۰۸ء

# تاثرات

بسم اللّٰه الرّحمن الرّحیم ۔ نحمدہ و نصلّی علی رسولہ الکریم ۔ امّا بعد:

قرآن وحدیث کی تصریحات اور امت مرحومہ کے اجماع سے یہ مسئلہ ثابت ہے کہ عیسیٰؑ کو اللہ تعالی نے قتل وصلیب سے بچا کر اپنی طرف زندہ اٹھالیا اور آخری زمانہ میں انکا نزول آسمان سے ہوگا ، اور وہ صلیب کو توڑ دیں گے ، دنیا میں امن وامان قائم کریں گے۔ آخران کا انتقال ہو جائے گا اور مدینہ منورہ میں روضہ نبوی میں دفن کئے جائیں گے ۔ خود مرزا صاحب بھی دعوی مسیحیت سے پہلے اس بات کے قائل تھے کہ مسیح ابن مریم آسمان پر زندہ ہیں اور آئندہ کسی وقت ان کا نزول ہوگا ۔مگر برا ہو شیطان کا ، اس نے مرزا جی کو دھوکہ دے کر دعوی مسیحیت کروا دیا۔ یہ دعوی قرآن کی کسی آیت یا حدیث نبوی کی بنا پر نہ تھا بلکہ محض ان کے نفس امارہ کی خواہش پر تھا۔ جب ان پر یہ اعتراض ہوا کہ مسیح موعود کا دعوی کرنے سے پہلے ان کی براہین احمدیہ میں عیسیٰؑ کے آنے کا اقرار موجود ہے تو انہوں نے جواب دیا:

> اے نادانو!.. اس اقرار میں کہاں لکھا ہے کہ یہ خدا کی وحی سے بیان کرتا ہوں اور مجھے کب اس بات کا دعوی ہے کہ میں عالم الغیب ہوں ۔ جب تک مجھے خدا نے اس طرف توجہ نہ دی اور بار بار نہ سمجھایا کہ تو مسیح موعود ہے اور عیسیٰؑ فوت ہو گیا ہے، تب تک میں اسی عقیدہ پر قائم تھا جو تم لوگوں کا عقیدہ ہے ۔ اس وجہ سے کمال سادگی سے میں نے حضرت مسیح کے دوبارہ آنے کی نسبت براہین میں لکھا ہے ۔ جب خدا نے مجھے یہ اصل حقیقت کھول دی تو میں اس عقیدہ سے باز آ گیا ۔ میں نے بجز کمال یقین کے جو میرے دل پر محیط ہو گیا اور مجھے نور سے بھر دیا، اس رسمی عقیدہ کو نہ چھوڑا حالانکہ اسی براہین میں میرا نام عیسی رکھا گیا تھا.. باوجودیکہ میں براہین احمدیہ میں صاف اور روشن طور پر مسیح موعود ٹھہرایا گیا تھا مگر پھر بھی میں نے بوجہ اس ذھول کے جو میرے دل پر ڈالا گیا تھا حضرت عیسی کی آمد ثانی کا عقیدہ براہین میں لکھ دیا پس میری کمال سادگی اور ذھول پر یہ دلیل ہے کہ وحی الٰہی مندرجہ براہین احمدیہ تو مجھے مسیح موعود بتاتی تھی مگر میں نے اس

رسمی عقیدہ کو براہین میں لکھ دیا۔ میں خود تعجب کرتا ہوں کہ میں نے باوجود کھلی کھلی وحی کے جو براہین احمدیہ میں مجھے مسیح موعود بتاتی تھی کیونکر اسی کتاب میں یہ رسمی عقیدہ لکھ دیا۔ پھر میں قریباً بارہ برس تک جو ایک زمانہ دراز ہے بالکل اس سے بے خبر اور غافل رہا کہ خدا نے مجھے بڑی شدومد سے براہین میں مسیح موعود قرار دیا ہے اور میں حضرت عیسی کی آمد ثانی کے عقیدہ پر جما رہا۔ جب بارہ برس گذر گئے تب وہ وقت آ گیا کہ میرے پر اصل حقیقت کھول دی جائے تب تواتر سے اس بارہ میں الہامات شروع ہوئے کہ تو ہی مسیح موعود ہے۔ (اعجاز احمدی ص ۶۔۷۔ روحانی خزائن۔ ج ۱۹۔ ص ۱۱۳)

اس عبارت کا مفہوم یہ ہے: ا۔ گو الہام مندرجہ براہین احمدیہ مجھے مسیح موعود قرار دیتے تھے، مگر میں سادگی اور ذھول سے رسمی عقیدہ پر جما رہا۔ ۲۔ بالآخر بارہ برس کے بعد تواتر سے الہامات ہونے لگے کہ آنے والا مسیح موعود تو ہی ہے۔

مرزا جی نے مسیحیت کا دعوی رسالہ فتح اسلام میں کیا تھا جو ۱۸۹۰ء کے آخر میں لکھا گیا اور ۱۸۹۱ء کی پہلی سہ ماہی میں شائع ہوا (حیات طیبہ۔ ص ۹۹) جبکہ ان ایام میں مرزا غلام احمد قادیانی کو کوئی الہام اس مضمون کا نہ ہوا تھا۔ یہ سب دجل وفریب ہے کہ مرزا پر تواتر سے الہامات ہوئے کہ تو ہی مسیح موعود ہے۔ لاہوری مرزائیوں کے مؤرخ ڈاکٹر بشارت احمد نے بڑی محنت کر کے مجدد اعظم جلد اول کے صفحہ ۲۲۳ میں ایک الہام: مسیح ابن مریم فوت ہو گیا و جعلنا ک المسیح ابن مریم ، پیش کیا ہے۔ مگر افسوس کہ ان الفاظ کے ساتھ مرزا صاحب کا کوئی بھی الہام نہیں۔ اگر الفاظ کی ترتیب کو نظر انداز کر دیا جائے تو اس طرح کے الفاظ میں ایک الہام مرزا جی کے ازالہ اوہام، اور آئینہ کمالات اسلام میں موجود تو ہے مگر یہ دونوں کتب مرزا قادیانی کے دعوی مسیحیت سے بعد کی تصنیف ہیں۔ اور زیر بحث جو بات ہے وہ یہ ہے کہ آیا مرزا صاحب نے پہلے موقف کو الہام کی بنا پر بدلا ہے یا نہیں۔ الغرض مرزا قادیانی کا کوئی الہام ایسا نہیں جو ۱۸۹۰ء کے آخر میں عیسیؑ کی وفات اور مرزا کے مسیح موعود ہونے کی صراحت کرتا ہو اور اس الہام کی بنا پر مرزا جی نے دعوی مسیحیت کیا ہو۔

مرزا صاحب کے عقائد ونظریات کی مخالفت شروع ہوئی تو انہوں نے علماء وقت کو مناظرہ کی دعوت دی۔ اور مناظرہ لدھیانہ اور دہلی کی جامع مسجد میں اجتماع اس سلسلہ کی اہم کڑیاں ہیں۔ مرزا صاحب اپنے کفریہ نظریات پر بات کرنے کی بجائے مسئلہ حیات وممات عیسی پر بحث کرنے کی ضد کرتے تھے چنانچہ انہوں نے دہلی میں جو اشتہار بمقابلہ میاں نذیر حسین محدث شائع

کیا تھا اس میں اسی مسئلے پر بحث کی دعوت دی تھی۔ تاہم وہ میاں صاحب کے مقابل میدان میں آنے کی ہمت نہ کر سکے۔

پھر مرزا صاحب کا چیلنج مولانا محمد بشیر محدث سہسوانی کے ہاتھ لگا تو انہوں نے حاجی محمد احمد سوداگر دہلی کے توسط سے مرزا جی کو قبولیت چیلنج کا پیغام پہنچایا اور مرزا جی کی تمام شرائط قبول کرتے ہوئے صرف آخری شرط میں قدرے تبدیلی چاہی جسے مرزا جی قبول کر لیا۔ موضوع بحث تین مضامین ہوئے۔ حیات عیسی۔ نزول مسیح۔ اور مرزا جی کا مسیح موعود ہونا۔

مولانا محمد بشیر سہسوانی کے رسالے الحق الصریح میں پورے مناظرے کو پڑھنے کے بعد قاری یہ محسوس کرتا ہے کہ مولانا مرحوم، حیات مسیح کے دلائل کو جانچ پرکھ کر اپنے دین وایمان کی محکمی اور خداداد صلاحیتوں کی بنا پر میدان مناظرہ میں اترے تھے۔ اور انہوں نے اپنے پہلے پرچے میں پانچ ادلہ پیش کر کے اصل دلیل سورہ نساء کی آیت و ان من اھل الکتاب الّا لیؤمننّ بہ قبل موتہ کو قرار دیا اور اس پر مرزا کے تمام اعتراضات کو عقلی ونقلی دلائل سے رد کیا، اور جو ابتداء میں موقف اختیار کیا آخر تک اس پر قائم رہے۔ دوسری طرف مرزا جی تحریر کے دوران اپنے موقف کو بدلتے رہے۔ ایک مقام پر تو حضرت سہسوانی نے مرزا کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ آپ میری بات سمجھے ہی نہیں، میں اس کیلئے مولوی نورالدین اور مولوی احسن امروہی (مقربین مرزا) کو منصف تسلیم کرتا ہوں۔ مگر مرزا جی نے دم نہ مارا۔ الغرض یہ مناظرہ ہر لحاظ سے مرزا صاحب کے لئے تازیانہ عبرت بن گیا۔

اس مناظرہ میں حضرت سہسوانی نے حیات مسیح پر پانچویں دلیل سورہ آل عمران کی آیت و یکلّم النّاس فی المھد و کہلا و من الصّا لحین بھی پیش کی تھی۔ اس میں لفظ، کہلا، کی وضاحت کرتے ہوئے حضرت محدث سہسوانی نے کہا تھا کہ کہولت کی عمر میں باتیں کرنا معجزہ ہے جیسا کہ اللہ تعالی نے سورہ مائدہ کی آیت نمبر ۱۱۰ میں کہولت کی عمر میں باتیں کرنے کو انعامات میں شمار کیا ہے۔ یہ تب ہی ممکن ہے جب حضرت عیسی کو زندہ تسلیم کر لیا جائے کیونکہ رفع کے وقت ان کی عمر ۳۳ سال تھی اور یہ کہولت کی عمر نہیں بلکہ جوانی کی ہے اور اس پر احادیث صحیحہ گواہ ہیں اس اعتراض سے جان چھڑانے کیلئے مرزا صاحب نے ۱۸۹۵ء کے آخر میں حضرت مسیح ابن مریم کا کشمیر کی طرف ہجرت کرنا اور وہاں مزید ۸۷ برس گزار کر ایک سو بیس سال کی عمر میں انتقال کرنا بیان کیا۔ (دیکھو حاشیہ ست بچن۔ در روحانی خزائن ج ۱۰ ص ۳۰۲)۔

اس بیان سے مرزا قادیانی، حضرت مسیح کا کہولت میں کلام کرنا ثابت کرنا چاہتے تھے چنانچہ وکیل مرزائیت عبدالرحمٰن خادم کہتا ہے کہ: ہم احادیث صحیحہ کی بنا پر ایمان رکھتے ہیں کہ وہ ۱۲۰ سال تک زندہ رہے لہذا ان کا کہل کی عمر میں کلام ثابت ہوگیا (احمدیہ پاکٹ بک طبع جدید ص ۲۲۴)۔ خادم صاحب کس طرح حقیقت سے پردہ اٹھا رہے ہیں کہ ہمارے نزدیک کہولت میں بھی کلام ثابت ہے۔حالانکہ یہ بات فقط کلام کی نہیں بلکہ اعجازی کلام کی ہے کیونکہ اللہ تعالی نے مہد اور کہولت کے کلام کو اپنے احسانوں میں شمار کیا ہے (المائدہ۔آیت ۱۱۰)۔ یہ تب ہی ممکن ہے جب مہد کی طرح کہولت کے کلام کو بھی اعجازی تسلیم کیا جائے کہ ایک زمانہ دراز آسمان پر گذارنے کے بعد جب دوباہ زمین پر تشریف لائیں گے تو لوگوں سے کلام کریں گے کیونکہ فقط بڑھاپے میں تو تمام بوڑھے باتیں کرتے ہیں حضرت عیسیٰؑ کی تخصیص ہی کیا۔گزارشات کا مقصد یہ ہے کہ مناظرہ دہلی (۱۸۹۱ء) میں مرزا جی نے ذلت آمیز پسپائی پر چار سال کے غور و تدبر کے بعد یہ افسانہ تراشا ہے۔

مناظروں کے علاوہ مرزا صاحب نے مختلف اوقات میں علماء کو متعدد چیلنج کیے۔ مثلاً ایک مرتبہ فرمایا کہ میرے مقابل عربی میں قرآن کریم کی ایسی تفسیر تحریر کی جائے جس کے معارف پہلی کتب میں نہ ہو۔اس کا جواب مولانا عبدالحق غزنوی نے یوں دیا:

ارے مخبوط الحواس! ہم تو اسی سبب سے تجھے ملحد اور ضال اور مضل اور زندیق کہتے ہیں کہ تم وہ معانی قرآن و حدیث کے کرتے ہو جو آج تک کسی مفسر محدث متبع سنت نے نہیں کیے۔(اشتہار ۲۶ شوال ۱۳۱۰ھ مندرجہ مجموعہ اشتہارات مرزا۔ج اص ۴۲۳)۔

اس منہ توڑ جواب کے علاوہ مولانا محمد حسین بٹالوی اور پیر مہر علی گولڑوی نے بالمقابل عربی میں تفسیر قرآن لکھنا قبول کیا تھا مگر مرزا صاحب مقابلہ کیلئے تیار نہ ہوئے۔ممکن ہے قادیانی کہہ دیں کہ پیر مہر علی شاہ نے تصنیف تفسیر کے ساتھ ساتھ عقائد مرزا پر مباحثہ کی شرط بھی لگائی تھی۔ بلا شبہ بات تو ایسے ہی ہے لیکن یہ شرط ناجائز و باطل نہیں بلکہ سراسر حق وصواب ہے کیونکہ علم، صداقت کا معیار نہیں بلکہ حق کا میزان دلائل شرعیہ ہیں جو ادلہ اربعہ کہلاتی ہیں۔عربی نویسی کسی بھی مسئلہ میں دلیل شرعی نہیں بن سکتی۔فرض کرو ایک شخص یہ دعوی کرتا ہے کہ نماز، کائنات میں غور و تدبر کا نام ہے؛ زکوۃ جسمانی عبادت کو کہتے ہیں؛ حج سیر و تفریح میں روپئے خرچ کرنے سے تعبیر ہوتا ہے۔ اور اس پر وہ علمائے امت کو عربی میں، خواہ نظم ہو یا نثر، مقابلہ کیلئے بلاتا ہے اور فی الواقع وہ عربی زبان کا ادیب ہے جو کمال تبحر سے تمام علماء امت کو عاجز کر دیتا ہے، تو کیا کوئی دانا اور سمجھ دار آدمی

اتنی سی بات سے شریعت کے مذکورہ احکام کی وہ تفسیر قبول کرلے گا جو ایسا مدعی پیش کررہا ہے۔

مسلمانوں اور مرزائیوں کے موقف کا بغور ملاحظہ کریں تو فریقین حضرت مسیح کی وفات پر متفق نظر آتے ہیں۔فرق صرف یہ ہے کہ مسلمانوں کے نزدیک وہ وفات کسی آئندہ زمانہ میں پائیں گے جبکہ قادیانیوں کے نزدیک وہ گذشتہ زمانہ میں انتقال فرما چکے ہیں۔ اس بات کو ذہن نشین کرلیں اور قادیانی کتب کا مطالعہ کریں، تو کہیں بھی دعوی کے موافق دلیل نہ پائیں گے۔ان کی تمام کی تمام دلیلوں کا ماحصل وعدہ وفات ہوگا۔قرآن کریم کی کسی آیت یا حدیث نبوی میں ماضی کے صیغہ سے مسیح کی وفات کا ذکر نہ ہوگا۔مگر برا ہو شیطان کا، اس نے مرزائیوں کو ایسا بہکایا ہے کہ وہ وعدہ وفات سے وقوع وفات (درزمان ماضی) ثابت کرنے کے درپے ہیں۔

دوسرا مسئلہ ختم نبوۃ ہے۔مسلمانوں اور قادیانیوں کے نزدیک آنحضرت ﷺ خاتم النبیین ہیں کیونکہ اس صفت کے ساتھ قرآن نے حضور ﷺ کو متصف کیا ہے۔ پھر اس کا معنی، آخری نبی بھی فریقین کے نزدیک مسلّم ہے۔اختلاف اس بات میں ہے کہ اس سے مراد کیا ہے؟ قادیانی نبوت کو دو قسموں پر تقسیم کرتے ہیں۔۱۔صاحب شریعت نبی ۔۲۔امتی اور غیر صاحب شریعت نبی۔

قادیانی کہتے ہیں کہ پہلی قسم کے انبیاء تو نہیں آسکتے جب کہ دوسری قسم کے نبی آسکتے ہیں اس اختلاف کو مدنظر رکھئے پھر قادیانیوں کے اکابرین کی تحریرات کا مطالعہ کریں تو کوئی ایک دلیل بھی آپ کو ایسی نظر نہ آئے گی جو ان کے دعوی کی تقریب تام ہو۔ انہیں دو مثالوں سے باقی اختلافی مسائل کو قیاس کرلیں۔

اللہ تعالی نے ایمان کے اس ڈاکو (مرزا قادیانی) کے تعاقب کیلئے بڑے بڑے لوگ پیدا فرمائے جو اس کی تاویلات فاسدہ اور تحریفات سے عوام الناس کو مطلع کرتے رہے۔اللہ تعالی بانیان تحریک کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے جنہوں نے اللہ کی توفیق سے ختم نبوت کی حفاظت کا کام باحسن طریق ادا کیا۔اس سلسلہ مروارید اور سموط ذہبیہ کی کڑی محبی واخی الشیخ محمد بہاء الدین حفظہ اللہ ہیں جنہوں نے تاریخ کے ابتدائی ادوار پر ایک مفصل تصنیف کی بنیاد رکھی ہے جسکی چھ جلدیں شائع ہوچکی ہیں۔ان میں تحریک کا پس منظر، بانیان تحریک، اور اس کے مخلص کارکنوں کا تذکرہ ہے تحریک کے ابتدائی ادوار میں کام کرنے والے دیوبندی بریلوی اور اہل حدیث علماء کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے ان کی خدمات کا تذکرہ بھی کیا ہے۔کسی جگہ ڈنڈی مارنے کی کوشش نہیں کی کہ تاریخ نویسی کا یہی اسلوب ہے اور اس ڈھنگ سے ہٹ کر تاریخ سازی اور اپنی رائے سے تاریخ

کے حقائق کو مسخ کرنا، تاریخ کے طالب علم کا کام نہیں، بلکہ متعصب و جاہل دوست کا فعل ہے۔

تحریک کے حوالے سے بہت سی چیزیں ایسی ہیں جو طائفہ منصورہ کی مٹھی بھر جماعت کی اولیات ہیں ان کا تذکرہ بھی کہیں کہیں موجود ہے تاکہ نئی پود ان تاریخی حقائق کو بھی پیش نظر رکھے لیکن یہ تذکرہ بھی برسبیل ہی ہوا ہے تاکہ قاری اسکو اپنے اوپر بوجھ نہ سمجھ لے۔ بہرحال یہ تاریخ کی امانت ہے جس کا اعتراف ماضی میں تحریک میں کام کرنے والے ہر مکتب فکر کے منصفین کیا ہے چنانچہ دیوبندی حضرات کے ایک صاحب علم محترم محمد شفیع خالد (ایم ایس خالد) وزیرآبادی فرماتے ہیں:

میرا تو ایمان ہے کہ اگر ہمارے مولانا مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری فاتح قادیان کا اس طرف رحجان نہ ہوتا تو یقینی امر تھا کہ دنیا کبھی کی گمراہ اور مرتد ہوگئی ہوتی (نوشتہ غیب ص ۳۳۔ مندرجہ احتساب قادیانیت ج ۲۳ ص ۴۶۳۔ مطبوعہ ملتان ۲۰۰۸ء)

محترم ڈاکٹر بہاء الدین صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے دیار غیر میں بیٹھ کر اس اہم تاریخی کام کا بیڑا اٹھایا اور مختلف اشخاص اور غیر معروف کتب خانوں سے نادر معلومات کو جمع کر کے ایک گل دستہ کی صورت میں شائع کر کے صاحب علم لوگوں کو ایک نادر علمی تحفہ دیا ہے۔

بلاشبہ انہوں نے پوری کوشش اور محنت سے ان تاریخی حقائق کو جمع کیا اور پوری امانت و دیانت کے ساتھ حوالہ قرطاس کر دیا ہے۔ حق تو یہ ہے کہ انہوں نے حق ادا کر دیا ہے اور پوری امت مرحومہ بالخصوص طائفہ منصورہ کی طرف سے وہ شکریہ کے مستحق ہیں۔ کتاب کا انداز بیان سلجھا ہوا، مجادلہ مکابرہ کی بجائے علمی و تحقیقی ہے۔ کتابت و طباعت عمدہ ہے ظاہری و باطنی خوبیوں کی حامل یہ کتاب تاریخ کے طالب علم کے لئے ایک نادر علمی تحفہ ہے۔

اللہ تعالی محترم مؤلف کے علم و عمل میں برکت ڈالے اور ان کے مال اولاد اور گھر بار میں برکات و انوار کی بارش برسائے۔ اللہ تعالی محترم کے کام میں برکت ڈالے اور اندھیروں کے سوداگروں لئے مشعل راہ بنائے اور فاضل دوست کیلئے توشہ آخرت اور کفارہ سیّئات۔

آمین یا ربّ العالمین

ابوصہیب محمد داؤد ارشد۔ کوٹلی ورکاں نزد نارنگ منڈی ضلع شیخوپورہ۔ ۶ ستمبر ۲۰۰۸ء

# حرف آغاز

بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم ۔ نحمدہ و نصلّی علی رسولہ الکریم

سلسلہ تحریک ختم نبوت کا یہ ساتواں حصہ ہے اس میں تحریک ختم نبوت کے بالکل ابتدائی دور کی تحریری اور تقریری سرگرمیوں کا بیان ہے جو اس دور کی نہایت اہم دستاویزات سے نقل کی گئی ہیں ۔ ان دستاویزات میں مولانا عبدالمجید دہلوی کی بیان للناس ، مولانا عبداللہ شاہجہان پوری کی شفاء للناس، منشی محمد جعفر تھانیسری کی تائید آسمانی ، اور مولانا محمد حسین بٹالوی کے ماہنامہ اشاعۃ السنہ کی جلد ۸، اور ۱۲ اور ۱۳، اور ۱۵ اور ۱۶، اور ۱۷ خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔

مولانا عبدالمجید صاحب نے مرزا قادیانی کے قیام دہلی ستمبر۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء کے دوران ان سے مباحثے کی کوشش کی تھی ۔ مرزا صاحب کی طرف سے مایوس ہوکر انہوں نے مرزائیوں کے احسن المناظرین محمد احسن امروہی سے ان کے مسکن بھوپال جاکر ۱۸۹۱ء مباحثے کی ناکام کوشش کی جس کی روداد انہوں نے بعدازاں بیان للناس کے عنوان سے شائع کی جسے ہم ملخصاً نقل کر رہے ہیں ۔ اور بیان للناس میں مولانا سلامت اللہ جیراجپوری سے جناب محمد احسن امروہی کے ۱۸۹۱ء میں مولانا محمد بشیر سہسوانی کی روبکاری میں ہونے والے مباحثے کا ذکر ملتا ہے جسے مختصراً نقل کیا گیا ہے ۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء میں مرزا قادیانی نے دہلی میں مباحثے کی دعوت دیتے ہوئے مولانا عبدالحق حقانی کو شامل کیا تھا ۔ بعد میں بقول قادیانی حضرات کے ان کا نام ان کی درخواست پر مرزا نے خارج کیا تھا کہ وہ مرزا کے پاس گئے اور کہا کہ میں تو گوشہ نشین ہوں وغیرہ ۔ بیان للناس سے معلوم ہوا کہ مرزا صاحب خود مولانا عبدالحق حقانی کے گھر گئے تھے ۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ مولوی جمیل احمد نامی ایک اہل علم کی کتاب بھی ۱۳۰۹ھ میں رد قادیانیت پر شائع ہو چکی تھی ۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ بھوپال کے ایک بزرگ بھی مولانا عبدالمجید کے ساتھ مرزا صاحب کے پاس ان کے قیام دہلی دوران گفتگو کے لئے گئے تھے لیکن مرزا صاحب نے اعراض فرمایا ۔۔

بیان للناس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مولانا عبدالمجید دہلوی نے حکیم نورالدین بھیروی سے ۱۸۹۱ء میں لاہور میں مباحثہ کی کوشش کی لیکن حکیم صاحب کے انکار کی وجہ سے یہ کوشش ناکام ہوئی ۔ نیز معلوم ہوا کہ مرزا صاحب کے سفر دہلی کے بعد بھی مولانا عبدالمجید نے مرزا صاحب کو

مباحثہ کرنے کی دعوت دی تھی اور مرزا صاحب کی فتح کی صورت میں انہیں ایک ہزار روپیہ انعام دینے کا وعدہ بھی کیا تھا۔لیکن مرزا صاحب یہ بھاری پتھر نہ اٹھا سکے۔ تحریک ختم نبوت کے ابتدائی دور کی یہ تمام سرگرمیاں مجھے بیان للناس کے مطالعہ سے معلوم ہوئی ہیں۔

زیرنظر تالیف میں جس دوسری کتاب کی تلخیص شامل کی جارہی ہے وہ شفاء للناس مصنفہ مولانا محمد عبداللہ شاہجہان پوری ہے۔ شفاء للناس، جناب محمد احسن امروہی قادیانی کی مشہور کتاب اعلام الناس کے جواب میں لکھی گئی تھی اور ۱۸۹۱ء کے اواخر (۱۳۰۹ھ) میں شائع ہوئی۔ یہ کتاب تحریک ختم نبوت کے ابتدائی دور کے لٹریچر کی اہم ترین کتابوں میں سے ہے۔اور اس میں اس مباحثے کی چند باتیں بھی مذکور ہیں جو مولانا اسماعیل علی گڈھی نے مرزا صاحب کے دور مجددیت میں ۱۸۸۹ء میں ان سے علی گڈھ میں کیا تھا۔

اشاعۃ السنہ کی مذکورہ بالا فائلوں سے ردقادیانیت پر مشتمل مواد ملخصاً نقل کیا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے ردقادیانیت پر بنیادی کام اس وقت کردیا تھا جب بعد کے معروف کارکنان تحریک ختم نبوت ابھی دور طالب علمی سے گزر رہے تھے۔مولانا نے بالکل ابتدائی دور میں مرزا صاحب کو للکارا۔ ان کے جھوٹ، اور افتراؤں کا جواب دیا۔علماء حرمین سے فیصلہ کروانے کیلئے مرزا صاحب کو حرمین لے چلنے کی پیش کش کی اور سفر کے اخراجات بھی ادا کرنے کا وعدہ کیا۔ساتھ ہی اپنی معیت کا وعدہ بھی دیا گیا تھا کہ اگر مرزا صاحب کو اپنی سلامتی کے بارے میں کوئی خدشہ ہو، تو دور ہو جائے۔ساتھ ہی پیشین گوئی بھی کردی کہ تم حرمین نہیں جاؤ گے مرزا صاحب مولانا بٹالویؒ کی اس پیش گوئی کے بعد ۱۵ سال تک زندہ رہےلیکن حرمین تشریف نہ لے جاسکے۔مرزا صاحب کے حرمین نہ جاسکنے کی یہ سب سے پہلی پیش گوئی تھی (جو ۱۸۹۳ء میں ہوئی)۔یاد رہے کہ قاضی محمد سلیمان منصورپوریؒ نے ایسی ہی پیش گوئی ۱۸۹۸ء میں اور پیر مہر علی شاہ گولڑویؒ نے ۱۹۰۰ء میں کی تھی۔

اشاعۃ السنہ ہی میں مولانا بٹالوی نے توفی کے معانی کی وضاحت کی اور اس موضوع پر مرزا صاحب کے چیلنج کا جواب دے کر اسے جوابی چیلنج دیا۔جس سے، مرزا صاحب زندگی بھر عہدہ برآ نہ ہوسکے اور جو انعامی رقم مرزا صاحب کے لئے رکھی گئی تھی وہ یوں ہی پڑی رہی۔مرزا صاحب جو ہمہ وقت کشکول ہاتھ میں رکھتے تھے، دو دو چار چار روپے مریدوں سے جمع کرتے رہے،لیکن یہ سینکڑوں روپئے، جو ان کی بہت سی ضروریات پوری کرسکتے تھے، چیلنج سے عہدہ برآ

نہ ہونے کے سبب ساری عمر ان کا منہ چڑاتے رہے۔

مرزا قادیانی کے مخصوص عقائد ۱۸۹۱ء میں منظر عام پر آئے تو ان کی تردید کا سلسلہ شروع ہوا لیکن مرزا صاحب کی طریق کار پر تنقید کا سلسلہ مولانا بٹالویؒ نے ۱۸۸۷ء میں شروع کر دیا تھا جس کا ثبوت وہ مضمون ہے جو انہوں نے اشاعۃ السنہ جلد ۸ میں مرزا غلام احمد کے مبارزانہ دعوے کے عنوان سے شائع کیا تھا۔ ہم اس مضمون کے ضروری حصے کتاب ہذا میں نقل کر رہے ہیں ۔پھر ۱۸۸۷ء ہی میں مولانا کی مرزا قادیانی کیساتھ خط و کتابت ہوئی۔مولانا بٹالویؒ کے خطوط ہمیں نہیں مل سکے تاہم مرزا صاحب کے جوابی خطوط مکتوبات احمد جلد اول سے مل گئے ہیں جنہیں کتاب ہذا میں نقل کیا جا رہا ہے اور ان کے مطالعہ سے قارئین کو چند معاملات و مسائل اختلافیہ کا بھی کسی حد تک علم ہو جائے گا۔ اشاعۃ السنہ جلد ۸ کے مذکورہ بالا مضمون اور مکتوبات احمد کے مذکورہ خطوط سے یہ پتہ چلتا ہے کہ اگرچہ تحریک ختم نبوت کا آغاز تو ۱۸۹۱ء میں اس وقت ہوا جب مرزا غلام احمد قادیانی کے دعاوی سامنے آئے لیکن مولانا بٹالوی کی مرزا صاحب سے مخالفت کا آغاز اس سے قبل ہی ہو چکا تھا۔

۱۸۹۳ء میں مرزا قادیانی کا مباہلہ مولانا عبدالحق غزنوی سے امرتسر میں ہوا تو بعد میں انہوں نے یہ کہنا شروع کر دیا کہ میں نے تو محمد حسین بٹالوی کو بھی اس موقع پر مباہلے کے لئے چیلنج کیا تھا لیکن اس نے گریز میں عافیت سمجھی۔اس پر مرزا صاحب کے مریدوں نے مباہلہ سے مولانا بٹالویؒ کے فرار کی خود ساختہ داستان مشہور کر دی۔ مولانا تک بات پہنچی تو انہوں نے حقائق بیان کرتے ہوئے بتایا ہے کہ گریز میں نے نہیں، مرزا صاحب نے کیا ہے۔ میں تو میدان مباہلہ میں موجود تھا، اور میں نے مرزا صاحب کو وہ الفاظ و فقرات بھی تجویز کر دیئے تھے جن پر ان سے قسم درکار تھی، لیکن مرزا صاحب نے اس قسم سے انکار کیا۔ نیز ہم تو میدان عیدگاہ (جہاں مباہلہ منعقد ہوا تھا) سے اس وقت واپس آئے تھے جب عیدگاہ کے منتظم نے ہمیں کہا کہ مرزا صاحب جا چکے ہیں، اس لئے آپ بھی تشریف لے جائیں۔ یہ داستان جسے ہم جلد ہذا میں نذر قارئین کر رہے ہیں۔

مرزا صاحب اور انکے متبعین فتوی تکفیر کا مذاق اڑاتے ہوئے کہتے تھے کہ جو لوگ تحفظ ختم نبوت کے محاذ پر سرگرم ہیں وہ جاہل ہیں، جب کہ مستند اور ثقہ علماء مرزا صاحب کے ساتھ ہیں، اور عرب و حرمین کے علماء بھی مرزا صاحب کے ساتھ ہیں، اور محمد حسین بٹالوی نے فتوی تکفیر پر لوگوں سے دھوکے سے دستخط کروائے ہیں، اور اکثر مفتی حضرات نے فتوی تکفیر سے رجوع کر لیا ہے

۔مولانا بٹالوی نے قادیانیوں کے ایک ایک افتراء اور مغالطے کی قلعی کھول کے رکھ دی ہے اور مرزا صاحب کے آسمانی فیصلہ، حجت الاسلام اور سچائی کا اظہار نامی کتابچوں کا بھی مفصل جواب بھی دیا ہے جسے ہم اشاعۃ السنہ سے نقل کررہے ہیں۔

مرزا بشیر احمد کی سیرۃ المہدی، پیر سراج الحق نعمانی قادیانی کی تذکرۃ المہدی، اور مفتی محمد صادق قادیانی کی ذکر حبیب، اور مکتوبات احمدیہ کی چند روایات پر بھی تبصرہ کیا گیا ہے اور ان کی روشنی میں مرزا کے فقہی مسلک کی وضاحت، اور اس کی عمر اور موت کا بیان ہوا ہے۔ نون ثقیلہ کی بحث میں قادیانی پریشانی اور سرگردانی کا ذکر ہے، اور جب مرزا صاحب نے دعوی کیا کہ آگ ان کی غلام ہے تو اوٹاوہ سے انہیں بارود کے ڈھیر پر کھڑے ہوکر مباہلے اور پشاور سے غسل آتش کی دعوت کے آنے کا ذکر ہے جو شحنہ ہند میرٹھ سے منقول ہوا ہے۔ نیز شاعر ختم نبوت منشی سعد اللہ لدھیانوی کا منظوم کلام بھی قارئین کی ضیافت طبع کے لئے شامل کتاب کیا ہے۔

زیر نظر حصہ کتاب کی ترتیب وتشکیل میں جن احباب کا تعاون شامل حال رہا ہے ان میں ڈاکٹر مقتدی حسن ازہری صدر جامعہ سلفیہ بنارس، مولانا ثناء اللہ سیالکوٹی امیر جمیعت اہلحدیث برطانیہ، مولانا اصغر علی سلفی ناظم اعلی مرکزی جمیعت اہل حدیث ہند، مولانا شیر خان جمیل احمد عمری ناظم تعلیمات مرکزی جمیعت اہلحدیث برطانیہ، مولانا محمد اشرف جاوید دارارقم فیصل آباد، مولانا محمد داؤد ارشد کوٹلی ورکاں، مولانا رئیس اعظم فیضی دہلی، ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری کاسگنج، مولانا محمد اسلام عمری علی گڈھ، مولانا محفوظ الرحمٰن لائبریرین جامعہ سلفیہ بنارس، مولانا سرفراز لائبریرین فیض عام مئوناتھ بھنجن، ڈاکٹر لائق علی خان متولی مسجد اہلحدیث کاسگنج، مولانا عزیز الرحمٰن انصاری مکتبۃ الفہیم مئوناتھ بھنجن، مولانا محمد ابراہیم خلیل حجرہ شاہ مقیم، مولانا عبدالباسط عمری نیوکیسل، محترم خالد اشرف جامعہ سلفیہ بنارس اور عزیزم محمد سہیل بورے والہ، شامل ہیں۔ جزاھم اللّٰہ احسن الجزاء ان محسنین کی مدد سے تحریک ختم نبوت کے کارکنوں کی نگارشات پر مشتمل رنگارنگ پھولوں سے تیارشدہ یہ گلدستہ بارگاہ رسالتمآب عالی جناب ﷺ میں پیش کرتا ہوں۔

ربّنا اغفر لی و لوالدیّ و للمؤمنین یوم یقوم الحساب

**محمد بہاء الدین** ۹۔اکتوبر ۲۰۰۸ء

بسم اللّٰہ الرّ حمن الرّ حیم

# قبل مسیحِ قادیان



## لکھوی رؤیا

برصغیر ہند میں تحریک ختم نبوت اس وقت شروع ہوئی جب ۱۸۹۱ء کے ابتدائی مہینوں میں مرزا غلام احمد قادیانی کے مثیل مسیح یا مسیح موعود ہونے کا دعوی منظر عام پر آیا۔ اس سے پہلے، جب مرزا صاحب ملفوف انداز میں اپنے نظریات کی تبلیغ کر رہے تھے، مسلمان علماء نجی گفتگو اور دوستانہ خط وکتابت کے ذریعہ انہیں ملحدانہ عقائد سے باز رکھنے کی کوشش کرتے رہے۔ اس کے برعکس مرزا صاحب ایک سوچے سمجھے منصوبے پر عمل پیرا ہوکر رفتہ رفتہ اپنی منزل کی جانب بڑھتے چلے گئے۔ اور چونکہ انہوں نے اپنا تشخص مناظر اسلام کے طور پر اجاگر کیا ہوا تھا اس لئے مسلمان علماء، ابتداء سخت طرز عمل سے اجتناب کرتے رہے کہ مناظر اسلام کی تنقیص وتردید غیر مسلموں میں نامناسب نتائج کا باعث ہوگی۔ مرزا صاحب اس صورت حال سے فائدہ اٹھا رہے تھے۔

تاہم چند اہل بصیرت ان کے عزائم کو تاڑ کر اس پر تنقید بھی شروع کر چکے تھے۔ ایسے ہی ایک بزرگ مولانا نور احمد لکھوی ہیں جنہوں نے آغاز ۱۸۸۴ء میں مرزا صاحب کو لکھے جانے والے ایک خط میں اپنے خدشات کا اظہار کیا۔ یہ خط ہمیں دستیاب نہیں ہوسکا تاہم اسکے جواب میں لکھا جانیوالا مرزا صاحب کا خط مکتوبات احمدیہ میں موجود ہے، جسے ہم ذیل میں نقل کرتے ہیں:۔

از طرف احقر عباد عایذ باللہ الصمد مخدومی مولوی نور محمد صاحب سلام علی من اتبع الہدی۔

اما بعد نامہ گرامی آں مخدوم پہنچا۔ یہ عاجز بباعث کم فرصتی ومشغولی ملاقات بعض احباب ونیز بوجہ ضعف طبیعت اب تک جواب لکھنے سے قاصر رہا اور اب بھی اس قدر طاقت وفرصت نہیں کہ مفصل لکھوں۔ صرف مجمل طور پر عرض کرتا ہوں۔

اگر چہ یہ عاجز اپنی ذاتی حالت کی رو سے فی الواقعہ نہایت آلودہ دامن اور ناچیز اور ہیچ ہے اور جس قدر بدظنی کی جائے وہ تھوڑی ہے من آنم کہ من دانم۔ لیکن اگر رنج ہے تو صرف اس قدر ہے کہ جس پر آپ اور آپ کے ان بزرگوں نے، جن کے رؤیا اور کشوف آپ کے زعم خام میں قطعی اور یقینی ہیں، جن میں وحی انبیاء کی طرح ایک ذرہ خطا اور غلطی کی گنجائش نہیں، اس احقر پر کذب اور افتراء کا الزام لگایا ہے۔ اور اپنے گمان میں بہت کچھ فساد اور شرک اور کفر کی حالت بہ نسبت ایں احقر یقین کر لیا ہے۔ ایسا یقین مسلمانوں کی حالت سے بعید نہیں اللّٰھم اصلح امّۃ محمّد۔ آپ اور آپ کے بزرگوار کو بڑی وحشت میں اس خواب نے ڈالا ہے کہ جو بقول آپ کی اس بزرگوار نے نے دیکھی ہیں جس میں ان کی تخلیہ پر ایسا ظاہر ہوا کہ یہ عاجز ایک جھوٹہ (بھینسا) پر سوار ہے اور گلے میں زنار ہے۔ اور جھوٹے (بھینسے) کے دم کی طرف منہ ہے۔ اور پھر اس بزرگ نے یہ دیکھا کہ یہ عاجز ایک ریچھ کی کھال پر بیٹھا ہوا اور اس پر قرآن شریف بھی رکھا ہوا ہے۔ اور پھر ایک دوسرے بزرگ نے بقول آپ کے اس عاجز کی بینائی میں بھی فرق دیکھا۔ ان دونوں خوابوں کی صورت پر نظر کر کے سیرت حسن اسلامی کو آپ نے چھوڑ دیا اور جو کچھ تمہارے رب کریم نے تاکید فرمائی ہے کہ ظنّ المؤمنین والمؤمنات کا اپنے بھائیوں سے بخیر ہونا چاہیے، اس تاکید کو یک لخت بھول گئے۔ اور بڑے دعوی سے زبان پر لائے کہ ضرور دال میں کچھ کالا ہے۔ برادر آپ ناراض نہ ہو جائیں کہ یہ کلمہ کفر سے کچھ کم نہیں۔ کاش اگر آپ کو کچھ سمجھ ہوتی۔ کسی مومن کی نسبت ایسے ایسے وجوہات سے کفر یا شرک یا فسق اور افتراء کا یقین کرنا اور یہ کہنا کہ دال میں کچھ کالا ہے پرہیزگار اور نیک شعار اور نیک طبیعت مسلمانوں کا ہرگز طریق نہیں۔ ومن النّاس من یقول آمنا باللّٰہ وبالیوم الآخر وما ھم بمؤمنین۔ نہ معلوم کہ اب آپ اور آپ کے بزرگوار کہاں سے اور کس سے سن آئے جو صورت مثالی خواب یا کشف میں مشہود ہوئے، وہی صورت حقیقت مقصودہ ہوتی ہے، کیونکہ آج تک تمام معبرین کا اسی پر اتفاق ہے کہ ہر ایک نوع رؤیا کشوف میں اکثر اصول یہی ہے کہ جو امور صور حسیہ اور مثالیہ میں داخل ہوتی ہیں وہ اپنی ظاہری شکل پر قیاس نہیں کئے جاتے ....

جو آپ کے بزرگوار نے خواب دیکھے وہ تعبیر کی رو سے نہایت عمدہ خواب ہیں۔ کاش آپ کے بزرگوار نیز آپ کو کچھ حصہ علم تعبیر سے ہوتا تو دونوں بدظنی سے بچ جاتے۔ سو جاننا چاہیے کہ امام ابن سیرین کہتے ہیں کہ زنار کا باندھنا مستور الحال لوگوں کیلئے اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ وہ خدا کی طرف سے صاحب عزم ہے اور گھٹے گا نہ تھکے گا جب تک اپنے دشمنوں سے انصاف نہ

لے۔اور گائومیش سے قوم لایعقل ونفس پرست مراد ہے اور اس پر سوار ہونا اشارت بہ غلبہ وفتح وظفر ہے جس سے بالآخر سب نا اہل ونفس پرست ذلیل ہو جائیں گے اور حق ظاہر ہو جائے گا۔اور جو اس بزرگ نے دیکھا کہ سواری کی حالت میں وہ دم کی طرف منہ ہے۔ یہ اعراض عن الجاہلین کی طرف اشارہ ہے ..اور دوسری خواب پہلی خواب کی تائید میں ہے۔ریچھ سے مراد احمق اور سفلہ آدمی ہیں۔ اور ریچھ کی کھال اور اس کے اخلاق ذمیمہ کا پردہ ہے جس پردے کو خداوند کریم بذریعہ اس عاجز کے فاش کرے گا۔ اور یہ جو دیکھا کہ قرآن شریف اس کھال پر رکھا ہوا ہے، اس کی یہ تعبیر ہے کہ یہ حجت قرآنی ایسے ریچھوں پر قائم ہو جائے گی گویا قرآن اس کھال پر رکھا گیا۔اور فرق بینائی سے اندوہ اور حزن مراد ہے کہ جو شفقۃً علی خلق اللہ طاری حال ہے...والسلام علی ارباب الصدق والدین ۔یکم مارچ ۱۸۸۴ء مطابق ۲ جمادی الاول ۱۳۰۱ھ ۔ ( مکتوبات احمدیہ جلد ۶ ۔ص ۲۲ تا ۲۶ )

( مولانا نور احمد کے تعارف میں مکتوبات احمدیہ کے مرتب نے یہ نوٹ لکھا ہے:

لکھو کے ضلع فیروز پور میں مولوی محمد صاحب لکھو کے والے ایک مشہور عالم خاندان کے رکن تھے..اسی خاندان کے ایک فرد مولوی نور محمد بھی تھے میں نے ان کو دیکھا ہے۔..میں نے ان کو جب دیکھا تو وہ سلسلہ کے خلاف ضلع گورداسپور میں دورہ کر رہے تھے اور وہ قادیان بھی آئے..میرے سامنے کا واقعہ ہے ..وہ ایک گھوڑی پر سوار تھے۔مسجد مبارک کے سامنے ایک چبوترہ پر مرزا نظام الدین بیٹھے ہوئے تھے ان ہی سے اس نے دریافت کیا کہ نمبر دار نظام الدین سے ملنا ہے۔مرزا ( نظام الدین ) صاحب نے دریافت کیا کیا کام ہے، میں ہی ہوں۔اس نے کہا کہ یہاں مرزا نے دعوی کیا ہے، میں اس کی مخالفت کیلئے آیا ہوں۔ مرزا نظام الدین نے ہنس کر کہا کہ یہ سمجھا ہوگا کہ ہم ان کے مخالف ہیں، یہاں کوئی تقریر نہیں ہو سکتی

( مکتوبات احمدیہ ج ۶ ص ۲۱ )

یادر رہے کہ مولانا نور احمد کا خط جس میں بقول مرزا قادیانی انہیں کاذب اور مفتری کہا گیا تھا اور جو بقول مرزا انہیں کافر کہنے کے مترادف تھا، ۱۸۸۴ء کے شروع میں لکھا گیا تھا۔

## ☆ بٹالوی تنقید

۱۸۸۰ء کے عشرے کے وسط میں جب مرزا قادیانی نے ہندو آریہ کو نشان نمائی کا چیلنج دیتے ہوئے کہا کہ وہ ایک سال تک قادیان میں ان کے پاس آکر رہیں اور نشان دیکھ لیں، تو مولانا محمد حسین بٹالوی نے اشاعۃ السنہ میں لکھا:

تھوڑا عرصہ ہوا کہ مرزا صاحب نے ایک اشتہار اردو و انگریزی میں شائع کیا تھا جس کا بیس ہزار پرچہ چھپ کر ہندوستان وغیرہ بلاد میں شائع ہوا... اس کے بعد انہوں نے ایک خط اردو و انگریزی میں چھپوا کر شائع کیا جس کا مضمون یہ تھا کہ جس شخص کو قرآن کی صداقت اور آنحضرت ﷺ کی نبوت پر آسمانی نشانوں کی شہادت مطلوب ہو وہ ہمارے پاس آکر ایک سال تک قیام کرے۔ اس اثنا میں خدا تعالیٰ اس کو آسمانی نشان مشاہدہ کرا دے گا۔ اور اگر بالفرض کوئی نشان آسمانی اس کے مشاہدہ میں نہ آیا تو اس کو دوسو روپیہ ماہوار کے حساب سے چوبیس سو روپیہ حرجانہ خرچ خوراک وسکونت سے علاوہ دیا جاوے گا۔....

(مولانا بٹالوی فرماتے ہیں) ہم اس مقام میں اس خط اور اس کے دعاوی کی نسبت کوئی رائے قائم کرنا نہیں چاہتے اور نہ فریق مقابل کی سکوت سے کوئی نتیجہ نکالتے ہیں ہم صرف.. مئولف براہین احمدیہ کو بطور مشورہ آئندہ کے لئے یہ رائے دیتے ہیں کہ اب وہ امور ثلاثہ معروضہ ذیل میں سے ایک امر ضرور اختیار کریں۔

۱)۔ اشتہار کی میعاد میں تخفیف کریں اور بجائے ایک سال، ایک مہینہ یا زیادہ سے زیادہ سال کا ربع (یعنی تین مہینے) میعاد مقرر کریں۔ اور بصورت عدم مشاہدہ نشان آسمانی حرجانہ وہی چوبیس سو روپیہ رہنے دیں۔

۲)۔ یہ مناسب نہ سمجھیں تو لوگوں کو اپنے پاس بلانا ملتوی کریں۔ بجائے اس کے ان کو گھر بیٹھے بیٹھے آسمانی نشان دکھانے کی خدا سے التجا کریں۔ اور ایسی صورتوں میں وہ نشان دکھاویں جن کا وہ دور ونزدیک سے مشاہدہ وتصدیق کرسکیں۔ مثلاً کسی عظیم الشان کے ایک وقت خاص میں مرجانے یا ایک وقت خاص میں پیدا ہونے کی پیش گوئی کریں اور اس کو بذریعہ عام اخبارات و اشتہارات مشتہر کرادیں۔ چنانچہ پہلے خاص طور پر دیانند سرستی وغیرہ کی موت سے وہ بعض لوگوں کو خبر دے چکے تھے جس کا ذکر وہ کتاب براہین احمدیہ میں کر چکے ہیں۔ ایسے واقعات کو منصف وطالبان حق ذاتی مشاہدہ یا عام تسامع وشہادت سے تصدیق کرلیں گے۔ اور مئولف براہین احمدیہ کو اپنے دعوی میں سچا جان لیں گے۔ زبان سے مانیں خواہ نہ مانیں۔

۳)۔ یہ نہ ہوسکے تو بالفعل عملی طور پر تائید کو ملتوی رہنے دیں۔ علمی تائید میں شب وروز

مصروف ہوں اور کتاب براہین احمدیہ کے باقی حصے پورے کریں۔ اور اس میں نقلی و عقلی دلائل سے دین اسلام کی تائید عمل میں لائیں۔ (اشاعۃ السنہ جلد ۸۔ص ۱۷۷۔۱۷۸ مختصراً)

یہ تحریر اغلباً دسمبر ۱۸۸۵ء کی ہے جو ۱۸۸۶ء کی پہلی سہ ماہی میں اشاعۃ السنہ جلد ۸ کے نمبرے میں شائع ہوئی ہے۔ اس تحریر میں مولانا نے مرزا صاحب کو مشورہ دیا ہے کہ وہ ادھر ادھر کی باتیں چھوڑ کر براہین احمدیہ کو مکمل کریں، یعنی اسلام کی حقانیت پر اپنے موعودہ تین سو دلائل علمی دنیا کے سامنے پیش کریں۔ اور نشان دیکھنے دکھانے کیلئے طویل مدتیں مقرر کرنا ترک کریں۔ سال بھر کون آ کر قادیان میں رہے گا۔ اور مخالفین کو قادیان میں بلانے کی ضرورت بھی کیا ہے، لوگوں کو گھر بیٹھے نشان دکھائے جا سکتے ہیں۔ اور کچھ کر سکتے ہو تو ایک دو ماہ میں کر دکھاؤ۔

## ☆ ۱۸۸۷ء کے خطوط

مکاتیب احمد جلد اول میں مرزا غلام احمد کے ۱۸۸۷ء میں لکھے جانے والے چار خطوط بنام مولانا بٹالوی موجود ہیں جن میں مرزا صاحب نے مولانا کے چند اعتراضات کا جواب دیا ہے چونکہ ہمارے سامنے مولانا کے خطوط نہیں ہیں اس لئے یہ معلوم کرنا مشکل ہے کہ انکے اعتراضات کی حقیقی صورت کیا تھی اور مرزا صاحب کے جوابات کس حد تک ان پر منطبق ہوتے ہیں۔ تاہم ان خطوط سے اتنا پتہ چل جاتا ہے کہ ۱۸۸۷ء میں مولانا بٹالوی مرزا صاحب کے اعمال و افعال پر تنقید کرتے تھے۔ مرزا صاحب کے خطوط ملاحظہ فرمائیے:

{ از عائذ باللہ الصمد غلام احمد بخدمت اخویم مکرم ابوسعید محمد حسین صاحب بعد السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ (سوال یہ بھی ہے کہ کیا مرزا قادیانی کی یہ دعا بھی قبول ہوئی کہ اے محمد حسین تجھ پر سلام ہو ، اللہ کی رحمت ہو، اور برکات نازل ہوں؟ بہاء) عنایت نامہ پہنچا، اشتہارات تلاش کر کے اور بعض مہمانوں سے لے کر ارسال خدمت ہیں۔ میں بباعث بیماری وجع الاذن حاضر نہیں ہو سکا کیونکہ مجھ کو درد گوش سے بشدت تکلیف ہے اور اندیشہ تپ بھی ہے۔ اعتراض احباب درباره کتب مؤلفہ ایں احقر معلوم نہیں کس صورت سے ہے، اگر توقف طبع کتاب پر ہے تو یہ امر قضا و قدر حضرت حکیم مطلق سے واقع ہو گیا ہے۔ شائد اس میں یہ مصلحت ہوگی کہ جو کچھ درمیانی کاروائیاں آج تک ہوئی ہیں ان کا وقوع میں آ جانا قبل از طبع کتاب ضروری تھا۔ میں اس بات پر کبھی راضی نہیں ہوا اور نہ اب ہوں کہ کام طبع کتاب میں توقف ہو لیکن تمام توقعات قادر مطلق کی انواع و اقسام کی روکوں سے واقع

ہوتی گئی ہیں۔ الوہیت کے زور اور قدرتیں بشریت کے ارادوں کو مضمحل اور کالعدم کر دیتی ہیں اور پھر جب خوب غور سے سوچیں تو اصل خیر بھی انہیں میں ہوتی ہے۔ انسان اپنی فطرت سے مستعجل اور زود پسند ہے اور یہی چاہتا ہے کہ جو کل ہونا ہے وہ آج ہی ہو جائے لیکن عادۃ اللہ تانی اور توقف ہے جیسا کہ مدۃ نزول قرآن سے ظاہر ہے۔ غرض میرے ساتھ معاملہ حضرت عز وجل شانہ کچھ ایسا ہے کہ میں مردہ بدست زندہ ہوں اور اس کی مصلحت میری مصلحت پر مقدم آ جاتی ہے وہ لوگوں کے لعن طعن کی کچھ بھی پرواہ نہیں کرتا کیونکہ قادر ہے کہ انجام کار لوگوں کو خوش کر دے اور جس بات کیلئے میرا سینہ کھول دیا ہے اس کیلئے ان کا سینہ بھی کھول دے و ھو علی کلّ شیء قدیر

اگر اس عاجز کی کتابوں پر اس صورت سے اعتراض ہو کہ ان میں بعض جگہ سخت الفاظ استعمال کئے گئے ہیں تو میں منطقیوں کی طرح ان سے جھگڑنا نہیں چاہتا بلکہ میں سادہ طور پر بیان کرنا کافی سمجھتا ہوں کہ حکیم مطلق نے میرے اجتہاد کو اسی طرف رجوع دیا اور میرے دل میں یہ نقش کر دیا کہ گو بظاہر ایسی تقریریں موجب اشتعال ہونگی مگر ایک عجیب اثر ان میں یہ ہو گا کہ مخالفین کو خواب خرگوش سے بیداری حاصل ہو گی اور گو وہ کیسے ہی بدتہذیبی سے پیش آئیں مگر ان کو ان تالیفات کی طرف، خواہ ردّ ہی کی نیت سے کیوں نہ ہو، رجوع ہو جائے گا اور اس رجوع کا انجام نہایت مفید ہو گا۔ سو جس بات پر میری رائے قائم ہوگئی سو اگرچہ ابھی اس کے اخیر نتیجہ کا وقت نہیں آیا مگر میں دیکھتا ہوں کہ صدہا ہندو ردّ کی نیت سے میری کتاب کو پڑھتے ہیں اور صدہا ہندوؤں کے خیالات پر اثر ہو گیا ہے اور بایں ہمہ اس عاجز کی تقریر میں وہ سختی نہیں جس سختی کو ہندوؤں نے ابتداء سے استعمال کیا ہے۔ اب قصہ کوتاہ یہ کہ یہ طرز تحریر جس کے اختیار کرنے کے لئے حال تک میرا سینہ کھول دیا گیا تھا اگرچہ وہ کسی معترض کی نظر میں صحیح ہو یا غیر صحیح مگر یہ وہ شئے ہے جس پر میرا اجتہاد قائم کیا گیا اور اب میں نے جس قدر درشت الفاظ کو استعمال کیا اسی قدر کو کافی سمجھا ہے اور آئندہ میں نے قصد کیا ہے کہ ہر ایک بات حلم اور رفق سے بیان کی جائے اور اسی پر خدا تعالی نے میرے دل کو قائم کر دیا ہے۔ سو میں جانتا ہوں کہ اس میں بھی ایک حکمت تھی اور اس میں ایک حکمت ہے۔

اور جو آں مخدوم نے پہلے خط میں ذکر فرمایا تھا کہ پیش گوئی فرزند کو رسالہ میں درج کرنا مناسب نہیں، میں نے اب تک آپ کی خدمت میں اس وجہ سے اس کا جواب نہیں لکھا کہ خدا تعالی نے اس معاملہ میں میری رائے کو آپ کی رائے سے متفق نہیں کیا۔ انّا للّٰہ و انّا الیہ راجعون مجھ کو منجانب اللہ اس بارے میں اعلان و اشاعت کا حکم ہے اور جیسا کہ میرے آقا محسن نے مجھے

ارشاد فرمایا ہے میں وہی کام کرنے کے لئے مجبور ہوں ۔ مجھے اس سے کچھ کام نہیں کہ دنیوی مصلحت کا کیا تقاضا ہے اور نہ مجھے دنیا کی عزت و ذلت سے کچھ سروکار ہے اور نہ اس کی کچھ پرواہ اور نہ اس کا کچھ اندیشہ ہے ۔ میں جانتا ہوں کہ جن باتوں کے شائع کرنیلئے میں مامور ہوں ہر چند یہ بدظنی سے بھرا ہوا زمانہ ان کو کیسی ہی تحقیر کی نگاہ سے دیکھے لیکن آنیوالا زمانہ اس سے بہت سا فائدہ اٹھائیگا ۔

بعض احباب مجھ پر یہ بھی اعتراض کرتے ہیں کہ اسراف کا خرچ ہے جو دو دو سو تین تین سو روپئے ماہواری کا ہو جاتا ہے اور اسی خرچ نے طبع کتاب میں دقتیں ڈالیں اور انبار کا انبار قرضہ کا سر پر ہو گیا ۔ اسکے جواب میں بھی یہی عرض کرتا ہوں کہ اگرچہ یہ اعتراض سچ ہے مگر یہ مہمانداری محض للہ ہے اور اس میں بھی بارہا تواضع اور اکرام ضیف کیلئے حکم ہوا ہے نہ تخفیف مصارف کیلئے ۔ تین سال کے عرصہ میں شاید چالیس ہزار سے کچھ زیادہ مہمان آئے ہونگے اور جہاں تک طاقت تھی حسب توفیق ان کی خدمت کی گئی ۔ سو بظاہر یہ نہایت درجہ کا اسراف معلوم ہوتا ہے لیکن اللہ جل شانہ کو اپنے افعال میں مصالح ہیں اور میں اسی کے حکم اور امر کا پیرو ہوں اور کسی دوسری کمیٹی یا جماعت کی پیروی نہیں کر سکتا اور نہ وہ اس کاروبار میں کچھ دخل دے سکتے ہیں ۔ جس قدر میرے پر قرضہ اور حقوق عباد کے بار ڈالے گئے ہیں میں جانتا ہوں کہ میں اپنی قوت سے اس بار گراں سے سبکدوش نہیں ہو سکتا بلکہ الٰہی طاقت مجھے سبکدوش کرے گی اس فوق الطاقۃ کام میں کسی دوست کی کچھ پیش نہیں جا سکتی مگر وہ ایک ہے حقیقی دوست ہے جو ان غموں کے دور کرنے پر قادر ہے ۔ والسلام ۸ ستمبر ۱۸۸۷ء

} مخدومی اخویم مولوی ابو سعید محمد حسین سلمہ اللہ تعالی ۔ بعد السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ ، عنایت نامہ پہنچا ۔ میں افسوس سے لکھتا ہوں کہ میری نسبت سوء ظن مسلمان بھائیوں کا کسی معقول وجہ پر مبنی نہیں ہے ۔ میں ایسے مسلمانوں کی فسخ بیع پر راضی ہوں اور ان کا ظن کسی طور سے درست ہونے میں نہیں آتا ۔ یہ تو سچ بات ہے کہ مہمان نوازی کی نیت سے اور خود اپنی ذاتی ضروریات کی وجہ سے بہت کچھ روپئہ خرچ ہوتا رہا ہے اور اب بھی ہوتا ہے لیکن یہ خیال کہ اکثر حصہ اس روپئہ کا وہی رقوم ہیں جو قیمت کتاب میں وصول ہوئیں ، یہ ایک ضعیف خیال ہے جو حقیقت سے مطابقت نہیں رکھتا ۔ واقعی حقیقت یہی ہے کہ جیسے مصارف زیادہ ہوتے گئے اللہ جل شانہ اپنے فضل و کرم سے ان کو انجام دیتا گیا ۔ غایت مافی الباب یہ کہ عند الضرورت قیمت کتابوں میں سے بھی کچھ قدر قلیل خرچ ہوتا رہا اور کچھ انہیں درمیانی کاروائیوں میں خرچ ہوا جو کتاب کے متعلق تھیں ۔ خیر سائلین و معترضین کچھ

سمجھیں اور کچھ خیال کرلیں لیکن مجھے خوب یقین حاصل ہے کہ خدا تعالی مجھے ایسی حالت میں موت نہیں دے گا کہ ان بدظنیوں کا میرے پر کوئی اعتراض اس قسم کا باقی رہ جائے کہ جو کچھ اصلیت رکھتا ہو الم تعلم انّ اللّٰہ علی کل شیء قدیر

طفل نوزاد کی نسبت میں نے کسی اخبار میں یہ مضمون نہیں چھپوایا کہ یہ وہی لڑکا ہے جس کی تعریف ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء کے اشتہارات میں مندرج ہے، ہاں کئی دفعہ گمان ہوتا ہے کہ وہی ہے کیونکہ۔۱۔ یہی لڑکا تین کو چار کرنے والا ہوا۔۲۔حضرت مسیح کے روز پیدائش میں ہوا۔۳۔سنا گیا ہے کہ اسی ماہ میں ستارہ مسیح بھی یورپ میں دکھائی دیا جیسا کہ نور افشاں میں درج ہے۔۴۔ اس کے روز پیدائش میں بعد تولد یہ الہامات ہوئے انّا ارسلناہ شاھداً و مبشّراً کصیّب مّن السّماء فیہ ظلمات وّ رعد وّ برق کلّ شیء تحت قدمیہ۔سو میرے نزدیک اب تک یہ الہامات ذوالوجوہ ہیں و دیگر علامات بھی۔ واللہ اعلم بالصواب۔ والسلام ۱۶ ستمبر ۱۸۸۷ء

(مرزا صاحب نے کہا کہ میری موت نہیں آئے گی جب تک مالی معاملے میں ان پر سے بدگمانیاں وغیرہ ختم نہ ہو جائیں۔ دوسری طرف ان کی موت سے چند گھنٹے قبل کا قصہ ہے کہ خود ان کے اخص مریدان پر مالی بے ضابطگیوں کے الزام لگا رہے تھے۔ خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی لاہوری نے مرزا صاحب پر (مالی) اعتراضات کئے تو مرزا محمود احمد قادیانی نے خلیفہ حکیم نورالدین کو اپنے ایک خط میں لکھا:

. باقی آپ (نورالدین) سے میں (محمود) یہ بھی عرض کرنا چاہتا ہوں کہ یہ ابتلاء اگر حضرت (مرزا) صاحب زندہ رہتے تو ان کے عہد میں بھی آتا۔ کیونکہ یہ لوگ (خواجہ کمال الدین اور محمد علی لاہوری) اندر ہی اندر تیاری کر رہے تھے۔ چنانچہ نواب (محمد علی خان) صاحب نے بتایا کہ ان سے انہوں نے کہا کہ اب وقت آ گیا ہے کہ حضرت (مرزا) صاحب سے حساب لیا جائے۔ چنانچہ حضرت صاحب نے اپنی وفات سے پہلے، جس دن وفات ہوئی اسی دن بیماری سے کچھ ہی پہلے، کہا کہ خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی صاحب وغیرہ مجھ پر بدظنی کرتے ہیں کہ میں قوم کا روپیہ کھا جاتا ہوں، ان کو ایسا نہ کرنا چاہیے تھا۔ ورنہ انجام اچھا نہ ہوگا۔ چنانچہ آپ نے فرمایا کہ آج خواجہ صاحب مولوی محمد علی کا ایک خط لے کر آئے اور کہا کہ محمد علی (لاہوری) نے لکھا ہے کہ لنگر کا خرچ تو تھوڑا سا ہوتا ہے باقی ہزاروں روپیہ جو آتا ہے وہ کہاں جاتا ہے۔ اور گھر میں آکر آپ نے بہت غصہ ظاہر کیا اور کہا کہ کیا یہ لوگ ہم کو حرام خور سمجھتے ہیں۔ ان کو اس روپیہ سے کیا تعلق؟ اگر آج میں الگ ہو جاؤں تو سب آمدن بند ہو جائے۔

پھر خواجہ صاحب نے ایک ڈیپوٹیشن کے موقع پر جو عمارت مدرسہ کا چندہ لینے گیا تھا، مولوی محمد علی سے کہا کہ حضرت (مرزا) صاحب آپ تو خوب عیش و آرام سے زندگی بسر کرتے ہیں اور ہمیں تعلیم دیتے ہیں کہ اپنے خرچ

کو گھٹا کر بھی چندہ دو۔ جس کا جواب مولوی محمد علی نے یہ دیا کہ ہاں اس کا انکار تو نہیں ہو سکتا مگر بشریت ہے۔ کیا ضرور کہ ہم نبی کی بشریت کی پیروی کریں۔ حقیقت اختلاف۔ مصنفہ مولوی محمد علی۔ ص ۵۰ (منقول از ختم نبوت اور تحریک احمدیت۔ غلام احمد پرویز۔ ص ۱۴۳)

محمد علی لاہوری کی حقیقت اختلاف کا انگریزی ترجمہ دیکھنے کو ملا ہے اس میں یہ خط یوں بیان کیا گیا ہے:

I (Mahmud Ahmad) also wish to say that this tribulation, even though the Promised Messiah had been living, would have come unavoidably; for, these people had been making their preparations secretly, as stated by the Nawab sahib that they had said unto him: The time has now come that the Promised Messiah should be asked to render accounts. And the Promised Messiah, on the last day of his life, just a short while before his death occured, said: The Khawaja Sahib and Maulvi Muhammad Ali mistrust me and say that I misuse and misappropriate the funds of the Jamaat. This they should not have done, for the result thereof would not be good. He further added: Today the Khawaja Sahib came to me with a letter from Maulvi Muhammad Ali, and said: Maulvi Muhammad Ali writes that the expenditure of the free kitchen is not much, and what then becomes of all the money that is received. And when the promised Messiah returned home, he gave expression to his resentment, saying, These people suspect that I am dishonest and deceitful. What concern have they with this money? And of I were to cut off all connection and separate , all this income will automatically stop and cease. So when these people inflicted so much pain on the promised messiah when he had only twelve hours more to live on this earth, it was but necessary that their passion should flare up and get inflamed in your time; for in the presence of the promised messiah they spoke rather timidly, fearing that he would kick them out there and then.

Futher more, the Khawaja sahib, when a deputation waited on him, asking for subscription for the construction of the school building, said to Maulvi Muhammad Ali: Himself the promised messiah lives in ease and comfort, but unto us he imparts the sermons that we should cut short and curtail our expenses, and come to his aid and contribute. Alnd Mualvi Muhammad Ali said in

reply : Yes, there can be no denying this fact. But it is human nature, and it is not necessary that we should follow a prophet's human weakness. My intention in writing down these things, was to tell you that this daring and defiance of theirs, is not a matter which began today, but it has been simmering and seething ever since the time of the promised messiah. The funds of the free kitchen he used to keep with him. But that too, you have gived into their hands so that they have now become bold enough to try to seize and grab all things. And for their righteousness and fear of God, their bills and the budgets speak clearly whereon they have been raising a hue and cry that they work daily all by themselves."

( Muhammad Ali says) The whole of this statement which had been cooked up in order to set up Hazrat Maulvi Noor-ud-din against us, is a black lie, in the speaking of which Mian Mahmood Ahmad has made an attack not only on us but also on the promised messiah who, according to the Mian sahib, used to say something else in public fearing, but when he went inside, he would whisper in the ears of Mian Mahmud Ahmad that Maulvi Muhammad Ali and Khawaja Kamal Din were hypocrites who wanted to snatch money from his hands, and called him dishonest and corrupt. Why did he not tell this thing to Maulvi Noor al Din or Maulvi Muhammad Ahsan, or any one else, or even to us directly or by means of a poster or pamphlet? Up to his last illness the pen wan in his hand and he had been writing paigham-i- sulah,. In brief, when outside the house, he heard objections levelled against himself, he quietly went in and related his tale of woe to Mian Mahmud Ahmad who was only eighteen years old then, saying that we people called him dishonest and currupt. again, the ascription of such words to the promised messiah as, "If I were to cut off all connection and separate, all this income will automatically stop and ceae," is to suggest that the purpose of the promised messiah's advent was the achievement of some monatry gains. "If I were to cut off all connection and separate" can a man raised by the Most High God for the execution of a particular mission, utter these words; can even such a thought cross his mind, on a follower's objection, that he may, renouncing his claim, sit aside and separate? It

cannot, however, be denied that in concoction of this story, the Mian Sahib has displayed a shrewed adroitness, that the event took place only twelve hours before the Promised Messiah's death, so that it cannot be subjected to any enquiry or rxamination. (The Facts about the Split , Muhammad Ali, Tran. Mirza Mas'd Beg . Ahmadia Anjuman Ishat Aslam, 1966. pp. 21-24)

{ مخدومی مکرمی اخویم مولوی محمد حسین السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آج ۲۸ ستمبر ۱۸۸۷ء کو آپ کا عنایت نامہ پہنچا۔ واضح رہے کہ اس عاجز کے قلم سے کوئی کلمہ رنج یا خفگی کا آپ کی نسبت نہیں نکلا۔ بلکہ میں ممنون ہوں کہ آپ بغیر اس کے کہ اصل حال سے واقف ہوتے میرے خیر خواہوں اور خیر اندیشوں اور نیک خیالوں میں رہے۔ سو میرے لئے آپ کا شکر کرنے کے لئے یہی کافی ہے اور میں یقیناً جانتا ہوں کہ آپ میں سچی محبت رہی ہے اور میرا دل شہادت دیتا ہے کہ فقط ایک سچی محبت کے جوش سے آپ قلم وزبان سے میری کاروائیوں کی نصرت میں لگے رہے ہیں، سو رنج اور خفگی کا کوئی محل نہیں۔ تامیں نے آپ پر ایک واقعی حال اظہار کیا پھر وہ سب واقعی عذرات آپ کی نظر میں مکتفی نہ ہوئے تو بقول شخصے کہ طاقت بمہاں داشت خانہ مہمان گذاشت۔ چند الفاظ مؤدبانہ ترک نزاع کے لئے میں نے استعمال کئے شائد انہیں الفاظ کو آپ نے کلمہ رنج وخفگی سمجھا ہوگا۔ مگر حاشا وکلا میرا وہ منشاء نہیں ہے جو آپ نے سمجھا۔ میں پھر باادب آپ کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ آئندہ اخراجات کی کمی اور تخفیف کی فکر میں، میں آپ ہی ہوں، مگر گزشتہ تدارک میرے حد امکان سے باہر ہے۔ اس قصور کا خود معترف ہوں کہ جو کچھ کتاب کی قیمت میں آیا وہ خرچ ہوتا رہا ہے (گزشتہ خط میں کہا کہ اسکا کچھ حصہ خرچ ہوتا رہا ہے؟ بہاء) مگر یہ بات کہ خدا تعالی کے نزدیک میرے وہ مصارف کس رنگ میں ہیں اور نکتہ چینوں کی نظر میں کس رنگ میں، اس میں بحث نہیں کرنا چاہتا، کیونکہ گذری ہوئی بات کو طول دینا کچھ فائدہ نہیں اور میری ناقص رائے میں آپ کا اس فکر میں پڑنا لایلزم ہے۔ آں مخدوم سے شرعی یا عرفی طور پر کچھ مواخذہ یا مطالبہ نہیں و لا تزر وازرۃ وزر اخری ۔ میں نے سرمہ چشم آریہ کے پہلے صفحہ پر ہی اشتہار دے دیا ہے کہ جو شخص خرید کتاب پر ناراض ہو وہ فسخ بیع کر سکتا ہے۔ ایسے خطوط جب پہنچیں گے تو میں کوشش کرونگا کہ جلد تر کتابیں واپس لی جائیں اور انکا روپیہ مسترد کیا جائے۔ سو وہ اشتہار اطلاع عام کے لئے کافی ہے۔ میں آپ پر مکرر ظاہر کرتا ہوں کہ میں آپ پر ہرگز ناراض نہیں ہوں لیکن اگر آپ

خواہ نخواہ بات کو طول دیں تو میری طرف سے ناراض ہونا بے محل بھی نہیں ۔ میں بشر ہوں اور بشریت کی صفات ولوازم سے نبی بھی الگ نہیں ہو سکتے جو شخص ان کے دل کو خوش کرے اس سے راضی ہو جاتے ہیں اور جو شخص ان کے دل کو خواہ نخواہ آزار پہنچائے اس سے وہ خوش نہیں ہو سکتے کیونکہ وہ بشر ہیں ۔آپ کے سامنے قرآن وحدیث سے اس کے نظائر پیش کرنا حاجت نہیں ۔

اور پھر آپ اپنے خط میں تحریر فرماتے ہیں کہ گویا مجھے یہ الہام ہوا تھا کہ وہ لڑکا بہت قریب ہونے والا ہے ۔آپ میرے اشتہار ۸ ۔اپریل ۱۸۸۵ء کو دیکھ لیں اس میں ، وہ ، کا لفظ نہیں بلکہ ، ایک ، کا لفظ ہے اور یہ آپ کا قول کہ : ایسی پیش گوئیوں سے بجائے نفع اسلام کو کمال نقصان پہنچے گا ۔ میری دانست میں یہ کہنا اسکا حق ہے کہ ان پیش گوئیوں کا مقابلہ کر کے دکھلا وے ۔ میرے رسالہ سراج منیر اور اس کی تمام پیشگوئیوں کی بناء اسی پر ہے کہ اگر کوئی مخالف کسی پیشگوئی کا انکار کرے تو ایسی پیشگوئی پیش کرے ۔آپ فرماتے ہیں کہ : سراج منیر میں اسی طور کی پیش گوئیاں ہیں تو میری رائے ہے کہ سراج منیر کا طبع کرانا موقوف رکھا جائے کیونکہ ایسی کتاب سے مسلمانوں کا کمال ہتک ہوگا ۔ اسکے جواب میں عرض کرتا ہوں کہ بیشک سراج منیر میں اسی طرح کی پیشگوئیاں ہیں بلکہ سب سے بڑھ کر یہی پیشگوئی ہے ، مگر دوسرا فقرہ آپ کا : ایسی پیشگوئیوں سے مسلمانوں کا کمال ہتک ہوگا ، فراست پر مبنی نہیں ہے ۔اور آپ کا یہ قول کہ :

مجھے صرف یہ خیال ہے کہ مسلمانوں کا زیادہ ہتک نہ ہو اور ان کا مال ناحق برباد نہ ہو ۔

آپ کے اس قول سے ثابت ہوتا ہے کہ بیٹا پیدا ہونے سے مسلمانوں کا کسی قدر ہتک ہو گیا اور آئندہ سراج منیر کے چھپنے سے اس سے زیادہ ہوگا ۔ سو میں کہتا ہوں کہ اگر پیشگوئیوں کا سچائی سے ظہور میں آجانا مسلمانوں کے لئے موجب ہتک ہے تو جس قدر یہ ہتک ہو اتنا ہی تھوڑا ہے ۔ ۲۷ جولائی ۱۸۸۶ء کو آریوں نے ایک اشتہار دیا تھا کہ ہمیں اپنے پرمیشر کی طرف سے الہام ہوا ہے کہ ہرگز بیٹا پیدا نہیں ہوگا ۔ ابد تک نہیں ہوگا ۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی ہندو منجم نے ان کی اطمینان کی ہو گی اور یہ اشتہار پنجاب اور ہندوستان میں شائع کئے گئے تھے ۔ اب آپ سوچ کر دیکھیں کہ برطبق اشتہار ۸ ۔اپریل ۱۸۸۶ء بیٹا پیدا ہو جانا جو مصدقہ پیشگوئی ہے ، یہ موجب ہتک وندامت آریوں اور دیگر مخالفوں کا ہوا یا مسلمانوں کا اس سے ہتک ہو گیا ۔ انجیل میں حضرت مسیح کی پیش گوئیاں آپ نے نہیں دیکھیں کہ بھونچال آویں گے ، کال پڑیں گے ، وبا پھیلے گی ، لڑائیاں ہوویں گی ۔ نہ کسی وقت کا پتہ نہ کسی مکان کا نشان ۔ مگر اس وقت کے سچے عیسائیوں کا اس سے کچھ ہتک نہ ہوا ۔آپ کو یاد

رہے کہ مخالفین خود ملزم ہیں کیونکہ وہ مقابلہ نہیں کر سکتے۔ ہر ایک چیز کا اندازہ قیمت مقابلہ سے ظاہر ہوتا ہے۔ والسلام۔ خاکسار غلام احمد، ۲۸ ستمبر ۱۸۸۷ء۔

{ مخدومی مکرمی مولوی ابوسعید محمد حسین سلمہ اللہ تعالی۔ بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ عنایت نامہ پہنچا۔ میں افسوس سے لکھتا ہوں کہ میں آپ کے کسی حرف سے اتفاق نہیں کر سکتا جیسا کہ بظاہر سمجھا جاتا ہے آپ بھی میری رائے سے اتفاق نہیں کر سکتے تو پھر میری دانست میں خط و کتابت کی بات تو خاتمہ کو پہنچی۔ اب میری طرف سے تو یہ تحریر وداعی اور آخری خط ہی سمجھیں۔ اور آپ کو اختیار ہے کہ جس رائے پر آپ قائم ہیں اس کو اپنی طاقت قلمی سے بخوبی ظاہر کریں۔ میں بجز اس زمانہ اور وقت کے کہ حضرت مقلب القلوب اور ہادی مطلق آپ کو آپ کے اس قول سے رجوع دلا کر میری رائے سے متفق کرے، آئندہ کوئی خط آپ کی طرف لکھنا نہیں چاہتا اور نہ اپنے اختیار اور مرضی سے بغیر کسی امر جدید پیش آنے کے، جس کا اب مجھے علم نہیں، لکھونگا۔ ہاں، آپ کے اس خط کی نسبت جس کو میں نے عزت کے ساتھ اپنے صندوق میں رکھ لیا ہے اگر مناسب سمجھا سراج منیر یا کسی دوسرے رسالہ میں بغرض ازالہ وساوس کچھ لکھونگا اور وہ بھی اس حالت میں کہ آپ کا یہ خط یا ایسا ہی کوئی اور مضمون آپکے رسالہ یا کسی اور پرچہ میں شائع ہو جائے یا زبانی طور پر مختلف فرقوں میں شیوع پا جائے۔ سو مناسب ہے کہ اب آپ بھی میری طرف خطوط بھیجنے سے مستریح رہیں اور بذریعہ تحریرات مطبوعہ اپنے بخارات نکالیں۔ خاکسار غلام احمد عفی عنہ۔ ۵۔ اکتوبر ۱۸۸۷ء

(الحکم ۱۷ فروری ۱۹۰۴ء ص ۷)۔ (مکتوبات احمد جلد ۱۔ ص ۳۰۳۔ ۳۱۰)

مرزا صاحب کے منقولہ بالا خطوط کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ مولانا بٹالوی نے درج ذیل معاملات میں مرزا صاحب کے ساتھ اختلاف کرتے ہوئے ان پر تنقید فرمائی ہے:

۱۔ اسراف۔ ۲۔ مسلمانوں سے براہین احمدیہ کیلئے حاصل کردہ چندے اور پیشگی رقوم کا ذاتی مصارف میں خرچ۔ ۳۔ ایسی پیش گوئیاں شائع کرنا جن سے مسلمانوں کی ہتک ہوتی ہے، اور پیش گوئیاں شائع نہ کرنے کا مشورہ۔ ۴۔ کتابوں میں مخالفین کے بارے میں سخت زبان کا استعمال۔

جواب میں مرزا صاحب نے ۴۰ ہزار مہمان آنیکی بابت کی ہے (جو مبالغہ آرائی ہے)۔ مخالفین کے بارے میں سخت زبان استعمال کرنے کا پہلے تو دفاع کیا ہے اور پھر تسلیم کیا ہے کہ آئندہ ایسا نہیں کرونگا (لیکن پھر بھی باز نہیں آئے)۔ براہین وغیرہ کی قیمت میں آنے والی رقوم کے بارے میں اقرار کیا ہے کہ واقعتاً انہوں نے دیگر مدات میں انہیں استعمال کیا ہے۔ پیشگوئیاں شائع کرنے

کا دفاع کیا کیونکہ یہ ان کی شہرت کا سبب بن رہی تھیں۔ تاہم مولانا بٹالوی کے دلائل سے لاجواب ہو کر کہا ہے کہ آئندہ مجھے کوئی خط نہ لکھیں۔

☆ ۱۸۸۹ء کا ایک مکتوب

مرزا قادیانی اپنے حواری حکیم نورالدین کو لکھتے ہیں:

اس عاجز کا دماغ بہت ضعیف ہو گیا ہے۔ کوئی محنت کا کام نہیں کر سکتا۔ ایک خط کا لکھنا مشکل ہے۔ اللہ جل شانہ غائب سے قوت عطا فرمائے۔ مولوی محمد حسین بہت دور جا پڑے ہیں.... مولوی محمد حسین ایک مقام اور رائے پر ٹھہر گئے ہیں اور وہ مقام اور رائے انہیں پسند آ گیا ہے۔ لیکن میں سچ کہتا ہوں اگر اس پر ان کی موت ہو، تو اس طبقہ میں جانا پڑے گا جس میں محجوبین جایا کرتے ہیں۔ خدا تعالی صدق اور صادقین کی طلب ان میں پیدا کرے اور زنگ موجودہ سے انہیں نجات دے ورنہ ان کی حالت خطرناک ہے.... خاکسار غلام احمد۔ ۷ دسمبر ۱۸۸۹ء

(مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر ۲۔ ص ۷۴۔۷۵)

☆ ۱۸۹۰ء کا ایک مکتوب

مرزا قادیانی اپنے حواری حکیم نورالدین کو لکھتے ہیں:

مولوی محمد حسین نے پختہ ارادہ مخالفانہ تحریر کا کر لیا ہے اور اس عاجز کے ضال ہونے کی نسبت زبانی طور پر اشاعت کر رہے ہیں۔ مرزا خدا بخش جو محمد علی خان صاحب کے ساتھ آئے ہیں ذکر کرتے ہیں کہ میں نے بھی ان کی زبانی ضال کا لفظ سنا ہے۔ کل بمشورہ مرزا خدا بخش و محمد علی خان صاحب ان کی طرف خط لکھا ہے کہ پہلے ملاقات کر کے اپنے شکوک پیش کرو۔ معلوم نہیں کیا جواب دیں۔ میں نے یہ بھی لکھ دیا ہے کہ اگر آپ نہ آ سکیں تو میں خود آ سکتا ہوں۔ مگر ان کے اس فقرہ سے سب کو تعجب آیا کہ میں عقلی طور پر مسیح کا آسمان سے اترنا ثابت کر دوں گا۔ غزنوی صاحبوں کا جوش اس قدر ہے کہ ناگفتہ بہ۔ ایک صاحب محی الدین نام لکھوکے میں ہیں انہوں نے اس بارے میں اپنے الہامات لکھے ہیں اور اذا تمنی القی الشیطان فی امنیتہ کا نمونہ دکھایا۔ درحقیقت ان الہاموں سے اپنی پردہ دری کی ہے۔ ان کے یعنی محی الدین اور عبدالحق کے الہامات کا یہی خلاصہ ہے کہ یہ شخص ضال ہے، جہنمی ہے۔ اور میں نے سنا ہے کہ ان لوگوں نے کچھ دبی زبان سے کافر کہنا شروع کر دیا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ خدا تعالی ایک بڑے امر کو ظاہر کرنا چاہتا ہے۔ ایک شخص محمد

علی نام شائد گوجرانوالہ کا رہنے والا ہے، مولوی تو نہیں مگر خوش الحان واعظ ہے۔ اس نے سنا ہے کہ بٹالہ میں بڑی بدزبانی شروع کی ہے۔ مولوی محمد حسین بدزبانی تو نہیں کرتے مگر ضال کہتے ہیں۔ اور تعجب یہ کہ بعض لوگ کافر کہتے ہیں وہ اپنے خط میں السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ بھی لکھ دیتے ہیں حالانکہ کفار کو ایسے لفظ لکھنے نہیں چاہییں ... والسلام خاکسار غلام احمد۔ ۱۵ جولائی ۱۸۹۰ء۔

(مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر۲ ص ۷۵)۔

## ☆ فروری ۱۸۹۱ء کے تین مکتوب بنام حکیم نورالدین

} مخدومی مکرمی اخویم السلام علیکم: آنمخدوم کے دو ورقہ کا انتظار ہے تا رسالہ ازالہ اوہام کا خاتمہ طبع ہو کر شائع کیا جائے۔ امرت سر کے غزنوی مولوی صاحبوں نے سنا گیا ہے کہ بہت شور کیا ہے۔ یہ بھی خبر سنی ہے کہ مولوی عبدالرحمٰن لکھو کے والے مولوی محمد صاحب کے جو صاحبزادہ ہیں انہوں نے کچھ اپنے الہامات لکھ کر بجواب خط اخویم عبدالواحد صاحب جموں روانہ کئے ہیں۔ حامد علی ان الہامات کو سن آیا ہے مگر وہ اس کو یاد نہیں رہے۔ ایسے الفاظ ان میں ہیں کہ ضلّو و اضلّوا۔ اگر عبدالواحد (غزنوی) صاحب نے آنمخدوم کو ان سے اطلاع دی ہو تو مطلع فرماویں۔

خاکسار غلام احمد ۱۲ فروری ۱۸۹۱ء (مکتوبات احمدیہ جلد ۵ نمبر۲ ص ۹۲-۹۳)

} مخدومی مکرمی اخویم۔ السلام علیکم ... کل آپ کی خدمت میں مولوی عبدالجبار صاحب اور میاں عبدالحق صاحب کے خط روانہ کر چکا ہوں۔ اور مجھے اس بات سے بہت خوشی ہے جس کا میں شکر ادا نہیں کر سکتا کہ مولی کریم اور میرا آقا و محسن عز اسمہ جل شانہ مجھے فتح و نصرت کی بشارت دیتا ہے اور ان لوگوں کے فیصلہ کے لئے مجھے ایک راہ بتاتا ہے جنہوں نے الہامات کا ادعا کر کے اس عاجز کو ضال ملحد اور جہنمی قرار دیا ہے اور جرأت کر کے اس مضمون کو شائع بھی کر دیا... جہنمی اور ضال کے لفظ میں سب قسم کے عیب بھرے ہوئے ہیں۔.. والسلام خاکسار مرزا غلام احمد ۱۶ فروری ۱۸۹۱ء

(مکتوبات احمدیہ جلد ششم۔ اشوک پریس حیدرآباد دکن۔ ص ۱۱۰-۱۱۱)

} مجی مخدومی اخویم السلام علیکم؛ آج مولوی محمد حسین صاحب نے صاف طور پر مخالفانہ خط بھیج دیا ہے جو آپ کی خدمت میں روانہ کرتا ہوں.... میرے نزدیک وہ نالائق جوش دکھلائیں

گے انہیں بہت کچھ اپنی علمیت پر ناز ہے مگر میں آپ کے لئے دعا کرونگا اور آپ کو اس کے ردّ کے لئے تکلیف دونگا۔..خاکسار غلام احمد ۱۹ فروری ۱۸۹۱ء (مکتوبات احمدیہ جلد ۵ نمبر ۲۔ص ۹۳۔۹۴)

## ☆ ۱۸۹۱ء کے دو خط اور ازالہ اوہام میں قادیانی بیان

مرزا غلام احمد کے دعوی مسیحیت کے منظر عام پر آنے سے پہلے، جب کہ بات نجی محفلوں کی حد تک محدود تھی، مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی نے قادیانی کے کافر ہونے کا اعلان کر دیا تھا جس کا ذکر خود قادیانی کے اس خط میں ملتا ہے جو اس نے مولانا بٹالوی کو فروری ۱۸۹۱ء میں لکھا تھا۔ (دیکھئے حصہ چہارم کتاب ہذا)۔ نیز ازالہ اوہام کی اس عبارت سے بھی معلوم ہوتا ہے:

آج میں اس الہام کے معنی سمجھا جو اس سے کئی سال پہلے براہین میں درج ہو چکا ہے اور وہ یہ ہے یا عیسی انّی متوفّیک و رافعک الیّ و جاعل الّذین اتّبعوک فوق الّذین کفروا الی یوم القیامۃ یعنی یہ مولوی صاحبان عبدالرحمٰن (لکھوی) وعبدالحق (غزنوی) تو مجھے اس وقت قطعی دوزخی بناتے ہیں لیکن ان کے بیان سے دس سال پہلے خدا تعالی مجھے جنتی ہونے کا وعدہ دے چکا ہے....

چونکہ وہ (خدا) جانتا تھا کہ چند سال کے بعد میاں عبدالحق اور میاں عبدالرحمٰن اسی طرح اس عاجز (مرزا) کو لعنتی ٹھہرائیں گے جس طرح یہودیوں نے حضرت مسیح کو ٹھہرایا تھا اسلئے اس نے پیش از وقوع اس پیش گوئی (یاعیسی انّی متوفّیک و رافعک الیّ) کو براہین میں درج کرا کر سارے جہان میں مشہور کر دیا (ازالہ اوہام ص ۳۹۰)

مولانا عبدالحق غزنوی کا مرزا صاحب کے دعاوی کی عام اشاعت سے پہلے انہیں کافر ملحد قرار دینا مرزا صاحب نے اس خط سے بھی ظاہر ہے جو انہوں نے مولانا بٹالوی کو فروری ۱۸۹۱ء میں لکھا تھا اور ہماری اس کتاب کے حصہ چہارم میں منقول ہے۔

اور مولانا عبدالجبار غزنوی کی جانب سے مخالفت کے بارے میں مرزا صاحب اپنے حواری حکیم نورالدین کو ایک خط میں لکھتے ہیں: میں نے سنا ہے کہ میرے رسالہ کے دیکھنے سے مولوی عبدالجبار صاحب بہت برافروختہ ہوئے۔ خدا تعالی ان کو حقیقت کی طرف رہنمائی کرے۔ خاکسار غلام احمد ۳۱ جنوری ۱۸۹۱ء۔ (مکتوبات احمدیہ۔ جلد ۵۔ نمبر ۲)

# مباحثہ علی گڑھ

۱۸۸۹ء میں مرزا غلام احمد قادیانی، علی گڑھ گئے۔ چونکہ اس وقت ان کی شہرت ایک مناظر اسلام اور اسلامی مصنف کی تھی، مولانا محمد اسماعیل علی گڑھی اور چند دیگر اصحاب نے آپ کو مسجد میں وعظ کرنے کی درخواست کی، مرزا صاحب نے یہ دعوت قبول فرمالی لیکن بعد ازاں مجلس وعظ میں تشریف لے جانے سے انکار کر دیا۔ اس پر وہاں اہل اسلام کو بڑی خفت کا سامنا کرنا پڑا اور مولوی محمد اسماعیل وغیرہ نے اس پر مرزا صاحب کو تنقید کا نشانہ بنایا۔ اس واقعہ کو مرزا صاحب نے یوں بیان کیا ہے:

ایک دفعہ مجھے علی گڑھ جانے کا اتفاق ہوا.... (مولوی اسماعیل نے) غایت درجہ کی بدگمانی کر کے دروغ گوئی پر حمل کیا۔ چنانچہ ان کی ساری وہ تقریر جس کو ایک جمال الدین نام ان کے دوست نے ان کی اجازت سے تحریر کر کے لوگوں میں پھیلایا، ذیل میں معہ اس کے جواب کے لکھتا ہوں ...

{اسماعیل۔ مجھے فقرات الہام پر غور کرنے سے ہرگز یقین نہیں آتا کہ وہ الہام ہیں۔

}قادیانی۔ ان لوگوں کو بھی یقین نہیں آیا تھا جن کے حق میں اللہ تعالی فرماتا ہے:

كذّبوا بآياتنا كذّاباً (النباء۔ ۲۹)

فرعون کو یقین نہ آیا، یہودیوں کے فقیہوں اور فریسیوں کو یقین نہ آیا، ابوجہل اور ابولہب کو یقین نہ آیا۔ مگر ان کو آیا جو دل کے غریب اور نفس کے پاک تھے

ایں سعادت بزور بازو نیست تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

{اسماعیل: مدعی ہونا کرامات کے خلاف ہے اور یہ کہنا کہ جسکو انکار ہو آکر دیکھے، یہ دعاوی باطلہ ہیں

}قادیانی: یہ باتیں انسان کی طرف سے نہیں بلکہ اسکی طرف سے ہیں جس کو ہر ایک دعوی پہنچتا ہے پھر کون حق پرست ان کو باطل کہہ سکتا ہے۔ ہاں یہ سچ ہے کہ ادعا کسی فوق القدرت بات کا کوئی نبی نہیں کر سکتا۔ مگر کیا ایسا ادعا بتوسط کسی نبی یا رسول یا محدث کے خدا کی طرف سے بھی جائز نہیں؟

{اسماعیل: میں ملاقات کرنے سے بالکل بے عقیدہ ہو گیا ہوں۔ میری رائے میں جو موحدان سے ملاقات کرے ان کا معتقد نہ رہیگا۔ نماز ان کی اخیر وقت ہوتی ہے جماعت کے پابند نہیں۔

}قادیانی: مولوی صاحب کی بے عقیدگی کی تو مجھے پرواہ نہیں ... ظاہر ہے کہ یہ عاجز چند روز تک مسافرانہ طور پر علی گڈھ شہر میں ٹھہرا تھا اور جو کچھ مسافروں کیلئے شریعت اسلام نے رخصتیں عطا کی ہیں، ان سے دائمی طور پر انحراف کرنا ایک الحاد کا طریق قرار دیا ہے۔ ان سب امور کی رعایت میرے لئے ایک ضروری امر تھا۔ سو میں نے وہی کیا، جو کرنا چاہیے تھا۔ اور میں اس سے انکار نہیں کر سکتا کہ میں نے اس چند روزہ اقامت کی حالت میں بعض دفعہ مسنون طور پر دو نمازوں کو جمع کر لیا ہے اور کبھی ظہر کے اخیر وقت پر ظہر اور عصر دونوں نمازوں کو اکٹھی کر کے پڑھا ہے مگر حضرات موحدین تو کبھی کبھی گھر میں بھی نمازوں کو جمع کر کے پڑھ لیتے ہیں اور بلا سفر ومطر پر عمل درآمد رہتا ہے۔ میں اس سے بھی انکار نہیں کرسکتا کہ میں نے ان چند دنوں میں مسجدوں میں حاضر ہونے کا بکلی التزام نہیں کیا۔ مگر باوجود اپنی علالت طبع اور سفر کی حالت کے بکلی ترک بھی نہیں کیا۔ چنانچہ مولوی صاحب کو معلوم ہوگا کہ ان کے پیچھے بھی جمعہ کی نماز پڑھی تھی جس کے ادا ہو جانے کا اب مجھے شک پڑ گیا ہے۔ یہ سچ اور بالکل سچ ہے کہ میں ہمیشہ اپنے سفر کے دنوں میں مسجدوں میں حاضر ہونے سے کراہت ہی کرتا ہوں۔ مگر معاذ اللہ اس کی وجہ کسل یا استخفاف احکام الٰہی نہیں، بلکہ اصل وجہ یہ ہے کہ اس زمانے میں ہمارے ملک کی اکثر مساجد کا حال نہایت ابتر اور قابل افسوس ہو رہا ہے اگر ان مسجدوں میں جا کر آپ امامت کا ارادہ کیا جائے تو وہ جو امامت کا منصب رکھتے ہیں از بس ناراض اور نیلے پیلے ہو جاتے ہیں اور اگر ان کا اقتداء کیا جائے تو نماز کے ادا ہو جانے میں مجھے شبہ ہے کیونکہ علانیہ طور پر ثابت ہوتا ہے کہ انہوں نے امامت کا ایک پیشہ اختیار کر رکھا ہے اور وہ پانچ وقت جا کر نماز نہیں پڑھتے بلکہ ایک دکان ہے کہ ان وقتوں میں جا کر کھولتے ہیں اور اسی دکان پر ان کا اور ان کے عیال کا گذارا ہے.. پس یہ امامت نہیں، یہ حرام خوری کا ایک مکروہ طریقہ ہے۔ کیا آپ بھی ایسے نفسانی پیچ میں پھنسے ہوئے نہیں، پھر کیونکر کوئی شخص دیکھ بھال کر اپنا ایمان ضائع کرے۔ مساجد میں منافقین کا جمع ہونا احادیث نبویہ میں آخری زمانہ کے حالات میں بیان کیا گیا ہے، وہ پیشگوئی انہیں ملّا صاحبوں کے متعلق ہے جو محراب میں کھڑے ہو کر زبان سے قرآن شریف پڑھتے اور دل میں روٹیاں گنتے ہیں۔ اور میں نہیں جانتا کہ ظہر اور عصر یا مغرب اور عشاء کو سفر کی حالت میں جمع کرنا کب سے منع ہو گیا اور کس نے تاخیر کی حرمت کا فتوی دیا۔ (فتح اسلام۔ص ۱۷۔ ۲۶ حاشیہ)

اس واقعہ کی روایت مولانا عبداللہ شاہجہان پوری نے یوں فرمائی ہے:

مرزا صاحب علی گڈھ آئے تو مولوی اسماعیل صاحب بھی خبر پا کر فوراً مرزا صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عجیب شوق و ذوق کے ساتھ مرزا صاحب سے ملاقات کی۔ مگر مولوی صاحب کی ادراک صحیح نے ہر چند مرزا صاحب کی زیارت میں مضمون اذا رأوا ذکر اللّٰہ کو تلاش کیا مگر ہرگز اس کا نشان نہ پایا۔ زبان فیض ترجمان کو بھی افادہ فیوض ربانی میں قاصر پایا۔ تو مجبور ہو کر مولوی صاحب نے مرزا صاحب کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ کی رونق افروزی اس دیار میں گویا نعمت غیر مترقبہ ہے، ہم لوگ چاہتے ہیں کہ کچھ آپ کے افادات سے مستفید ہوں، آپ کسی عام جلسہ میں کچھ مطالب توحید کچھ اسرار رسالت بیان فرماویں۔ مرزا صاحب نے اس کو قبول فرمایا اور قریب تھا کہ اس کی بابت منادی عام کی جائے کہ اسی اثنا میں مرزا صاحب کا عنایت نامہ مولوی صاحب کے پاس آیا۔ مرزا صاحب نے اس میں یہ تحریر فرمایا تھا کہ مجھے آج صبح کی نماز میں میرے خدا نے منع کیا ہے کہ میں کچھ بیان کروں، مجھ کو اشارہ بمنع کا ہوا ہے۔ اس وقت مولوی صاحب اور تمام مشتاقان فیض و استفادہ کو نہایت صدمہ ہوا۔ اس عرصہ میں جوق جوق مردمان شہر مرزا صاحب کی خدمت میں حصول برکات کے واسطے حاضر ہوئے۔ مگر جو آیا اس نے کہا کہ مرزا صاحب نے اہل بدعت سے ان کے حسب تمنا گفتگو کی اور دوسرے جلسہ میں اہل سنت سے ان کی مرضی کے موافق باتیں کیں، تیسرے جلسہ میں اہل تشیع کو راضی رکھا، چوتھے جلسہ میں کچھ اور ہی فرمایا۔ مولوی صاحب نے اس کو بھی سکوت سے ٹال دیا۔ اس کے بعد یہ مرحلہ پیش آیا کہ مولوی صاحب نے مرزا صاحب کی دعوت کی اور جلسہ دعوت میں مرزا صاحب کے انگریزی الہامات کا کچھ ذکر آ گیا۔ مولوی صاحب نے مرزا صاحب سے عرض کیا:

الہام کو بحق ملہم اس وجہ سے حجت سمجھا جاتا ہے کہ ملہم واسطہ کا محتاج نہیں ہوتا اور جب ایسی زبان میں الہام ہو جس کو ملہم نہ جانتا ہو تو لامحالہ ایسی زبان سے مراد الٰہی کے سمجھنے میں ملہم بھی محتاج واسطہ کا ہوگا۔ اس تقدیر پر ملہم اور غیر ملہم دونوں کے حق میں یہ الہام بنظر احتیاج الی الواسطہ برابر ہو جائے گا۔ اور احتیاج واسطہ میں یہ مشکل محتمل ہے کہ بعض اوقات اگر واسطہ غیر معتبر ہو، یا مخالف معاند ہو اور الہام کی مراد بالکل خلاف منشاء ربانی سمجھا وے تو اس صورت میں بجائے ہدایت کے یہ الہام اسباب ضلالت میں سے ہو جاویگا۔ پس اول تو پہلے ہی یہ اطمینان نہیں کہ الہام ربانی

اور وسوسہ شیطانی میں آسانی سے فرق ممکن ہو، اور جب یہ احتمال پیش آ گیا اور ملہم خود ہی مراد الٰہی سمجھنے میں معذور ہوگیا تو بالکل ہی یہ الہامات بے کار ہو گئے۔

یہ خلاصہ اس بات کا ہے جو مرزا صاحب سے جلسہ دعوت میں ہوئی۔ اس کے جواب میں مرزا صاحب نے غالباً حالت سکر میں یہ فرمایا کہ بعض عوام الناس کو خواب میں دوسری زبان کی دعائیں تلقین کی جاتی ہیں جس کے معنی وہ نہیں جانتے۔ مولوی صاحب اس جواب سے اور بھی متحیر ہوئے اور اسی پر کلام ختم کیا۔ اور یہ سمجھا کہ یہ جواب بھی کچھ کم الہام سے نہیں ہے۔

اس کے بعد روز جمعہ واقعہ ہوا۔ مولوی صاحب نے مرزا صاحب سے تواضع امامت کی نہیں کی۔ اس کے سبب سے مرزا صاحب کو سخت پیچ و تاب ہوا اور غالباً اسی غیظ و غضب میں مرزا صاحب نے نماز ادا فرمائی جو درحقیقت ادا نہیں ہوئی اور جس کو مرزا صاحب نے خود بھی لکھا ہے کہ ہماری نماز نہیں ہوئی، جسکا اصلی منشا یہ تھا جو بیان کیا گیا۔

نماز کے بعد مرزا صاحب مولوی اسماعیل صاحب کے مکان پر آئے۔ اس وقت اتفاق سے اسی جلسہ میں کنور محمد عبد العلی خاں صاحب رئیس چھتاری بھی موجود تھے۔ مرزا صاحب سے ان کی ملاقات کرائی گئی مگر اس وقت انکو دیکھ کر مرزا صاحب کا تغیر احوال قابل دید تھا، نہ قابل شنید۔ مرزا صاحب فوراً پریشان ہو کر مولوی اسماعیل صاحب کو علیحدہ لے گئے اور مضطربانہ فرمایا کہ ان کو مجھ سے بیعت کرادو۔ مولوی صاحب نے عرض کیا کہ خود درخواست کرنا اور اس عجلت کے ساتھ، کچھ مناسب نہیں ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وہ خود مرید ہو جاویں گے۔ مرزا صاحب نے مولوی صاحب کو حارج مطالب سمجھا اور رخصت ہو گئے۔

مولوی صاحب دوسرے روز کنور محمد عبد العلی خان کو ہمراہ لے کر مرزا صاحب کی خدمت میں اس غرض سے حاضر ہوئے کہ اس وقت مرزا صاحب سے سرسری ملاقات ہوئی تھی، اب ملاقات خاص میں کچھ بات چیت تفصیلی ہوگی۔ مگر مرزا صاحب پھر فوراً رئیس مذکور کو علیحدہ مکان میں لے گئے اور مولویصاحب سے مخفی ان سے کہا کہ تم کو خدا کا حکم ہے کہ مجھ سے بیعت ہو جاؤ۔ رئیس مذکور نے اس وقت بہ لطائف الحیل اس کو ٹال دیا اور مرزا صاحب اور رئیس مذکور دونوں باہر آئے۔ مولوی صاحب نے مرزا صاحب کے چہرہ مبارک پر کچھ آثار تشتت اور رئیس مذکور کے چہرہ پر کچھ آثار تبسم تکذیب آمیز پائے۔ رئیس مذکور نے علیحدہ ہو کر مولوی صاحب سے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا کہ مرزا صاحب بیعت ہو جانے کو فرماتے تھے۔ مولوی صاحب کو نہایت ندامت اس وجہ سے ہوئی

کہ اہل اللہ کی خفت اسلام کی تفضیح ہے۔

پھر اس کے بعد مولوی صاحب مرزا صاحب سے نہیں ملے اور وقت رخصت جو چندہ پچاس چالیس روپئے کا مرزا صاحب کے واسطے مسلمانوں سے مولوی تفضّل حسین صاحب نے کیا مولوی صاحب شریک نہ ہوئے۔

اور سنیئے، سمند ناز پہ ایک اور تازیانہ ہوا۔یعنی ڈاکٹر جمال الدین وارد شہر علی گڈھ ہوئے اور مولوی اسماعیل سے ملاقات کی اور مرزا صاحب کے حالات دریافت کیئے۔مولوی صاحب نے جو کچھ دیکھا بمقتضائے الدّین نصیحة کے صاف صاف کہہ دیا اور جو سستی نماز اور اتباع سنت میں مشاہدہ کی تھی، اس کا ذکر کیا۔ چنانچہ ایک مرتبہ مرزا صاحب جلسہ میں لوگوں کی طرف متوجہ تھے اور عصر کی نماز فوت ہوا چاہتی تھی کہ ان کے خادم نے کہا نماز پڑھ لیجئے وقت جاتا ہے۔مرزا صاحب نے فرمایا کہ کیا ابھی نماز نہیں پڑھی؟ اس نے کہا نہیں پڑھی۔تو مرزا صاحب نے اٹھ کر بہت تنگ وقت میں نماز ادا کی جو نمونہ نقرة الغراب تھی۔کیا یہ بھی رخصت سفر میں داخل تھا؟ غرض کہ یہ سب باتیں مولوی صاحب نے ڈاکٹر صاحب سے بیان کردیں۔

اور مرزا صاحب کے الہامات کا حال مولوی صاحب سے ایک ثقہ شخص مولوی سید احمد عرب نے بیان کیا تھا کہ میں نے دو مہینے قادیان میں رہ کر اس شخص کے مخفی حالات دریافت کیئے ہیں۔ یہ شخص رمال اور رمالانہ پیش گوئیاں بذریعہ آلات نجوم کے نکالا کرتا ہے، اسی کا نام الہام رکھ لیا ہے۔ یہ شخص پرہیز کے لائق ہے۔ یہ بھی مولوی صاحب نے ڈاکٹر صاحب سے کہہ دیا ڈاکٹر صاحب نے واپس ہو کر یہ قصہ اور بندگان الٰہی سے بیان کیا۔ جب مرزا صاحب کو اس کا پتہ لگا تو مولوی صاحب اول کافر ٹھہرے۔ (منقول از شفاء للناس)

# مراسلت ۱۸۹۱ء

# مابین بٹالوی وقادیانی

مولانا بٹالوی اور مرزا قادیانی کے مابین ۱۸۹۱ء میں جو مراسلت ہوئی اس کا ایک حصہ ہم اشاعۃ السنہ جلد ۱۲ نمبر ۱۲ سے تحریک ختم نبوت حصہ چہارم میں درج کر چکے ہیں ۔ اشاعۃ السنہ کا متعلقہ شمارہ مکمل دستیاب نہ ہونے کے باعث تحریک ختم نبوت حصہ چہارم طبع دہلی کے صفحہ ۳۰ سطر ۱۳ (اور طبع لاہور ص ۳۲ سطر ۱۵) میں لفظ محمد حسین کے بعد کچھ عبارت حذف کر دی گئی تھی ۔ اب جلد ۱۲ مکمل حالت میں مل گئی ہے اسلئے اسکے صفحہ ۳۷۷ کے آغاز سے ۳۹۲ تک عبارت نقل جاتی ہے ۔لکھا ہے:

☆ جیسے مسافر ایک جگہ سے دوسری جگہ جا اترتے ہیں ( یہ تاویل نزول بھی صریح انکار حدیث نزول سے بدتر ہے۔نزول کے یہی معنی مراد ہیں تو آپ اس نزول کو اپنے لئے کیوں تجویز نہیں کرتے، کسی آئندہ مسیح سے اس نزول کو کیوں مخصوص کرتے ہیں۔آپ خود مسافرانہ طور پر دمشق میں جا کر اتر سکتے ہیں۔بہتر ہے دمشق سے ہو آیئے پھر سچ مچ کے مسیح کہلایئے ۔محمد حسین ) کچھ تعجب نہیں کہ اس زمانے میں کوئی دجال بھی ہو ( اس میں آپ اپنی اس تاویل دجال پر کہ اس سے : دنیا پرست یک چشم جو دین کی آنکھ نہیں رکھتا۔ فتح اسلام ص ۱۴۔ مراد ہے، پردہ ڈال کر یہ جتانا چاہتے ہیں کہ سچ مچ کے دجال سے بھی ہم کو انکار نہیں، شاید کوئی ہو۔مگر یہ خیال نہیں فرماتے کہ جس حالت میں ہم مسیح بن مریم کے دوبارہ دنیا میں آنے سے صاف انکار کر چکے ہیں، تو اب اس دجال کے ماننے سے کیا فائدہ؟ اس سے ہم اس حدیث کے، جس میں دجال کا اور مسیح ابن مریم کے نزول کا ذکر ہے، اور اسی مسیح ابن مریم کے ہاتھ سے دجال کے مارے جانے کا ذکر ہے، کب مصدق بنتے ہیں۔ محمد حسین )، حضرت مہدی بھی ہوں اور پھر اسلام میں سیفی طاقت پیدا ہو جائے ( اس لفظ سے آپ نے ہندوؤں اور عیسائیوں کے اس دعوی کو کہ اسلام بزور شمشیر پھیلا ہے، مدد دی۔ اور اہل اسلام کے ان بیانات کی طرف توجہ نہ کی کہ اسلام اپنی صداقت سے پھیلا ہے۔محمد حسین ) اور تمام لوگ مسلمان ہو جاویں۔مگر جو خدا تعالی نے اس عاجز پر کھولا ہے

صرف اتنا ہے، کہ یہ عاجز روحانی طور پر مثیل مسیح ہے اور روحانی طور پر موعود بھی ہے۔ اور نیز یہ کہ کوئی مسیح آسمان سے خاکی وجود کے ساتھ اترنے والا نہیں (اس نفی کو ناظرین خیال میں رکھیں۔ اس نفی کے ساتھ آپ کسی اثبات سے جو حدیث مسیح کی نسبت ظاہر کریں، مثبت و مصدق نہیں ہو سکتے۔ اسی نفی کا ذکر اس سے پہلے تینوں حواشی میں ہوا ہے۔ محمد حسین)۔ ظلّی اور مثالی طور پر مسیح کے آنے سے مجھے انکار نہیں بلکہ ایک کیا ہزار مسیح بھی کہا جائے تو میرے نزدیک ممکن ہے۔ میرے نزدیک احادیث صحیحہ بھی حقیقی طور پر مسیح کے اترنے کے بارے میں وہ زور نہیں دیتیں جو آج کل کے علماء خیال کر رہے ہیں۔ مسیح کا اترنا سچ، مگر ظلی اور مثالی طور پر۔

مولوی عبدالرحمٰن صاحب اپنے الہامات کے حوالہ سے اس عاجز کو ضال و مضل قرار دے چکے ہیں۔ اور ایسا کافر جس کو کبھی ہدایت نہیں ہوگی۔ اور میاں عبدالحق غزنوی بھی اپنے الہام کے حوالہ سے اس عاجز کو جہنمی قرار دے چکے ہیں۔ اور مولوی عبدالجبار صاحب فرماتے ہیں کہ جو کچھ میاں عبدالحق صاحب کے الہام ہیں، میں ان پر ایمان لاتا ہوں کہ وہ صحیح اور درست ہیں۔ اب آپ کے کہنے سے وہ کیا سمجھیں گے (میں نے سمجھانے کا وعدہ نہیں کیا۔ صرف یہ وعدہ کیا ہے کہ میرے مان لینے کے بعد وہ آپ پر معترض نہ رہیں گے اور معارضہ نہ کریں گے۔ محمد حسین) اور آپ انہیں کیا سمجھائیں گے۔ یہ خدا تعالیٰ کا کام ہے جس طرح چاہے گا، اس کی راہ پیدا کرے گا۔ اگر آپ کی ملاقات ہو، تو میں خوشی سے چاہتا ہوں۔ مگر آپ کے آنے کا کرایہ میرے ذمے رہے۔ میں آپ کو مالی تکلیف نہیں دینی چاہتا۔ یہ بہتر ہے کہ آپ اس جگہ آجائیں۔ بہر حال ملاقات کی خوشی تو اس بیماری کی حالت میں ہوگی۔ ازالۃ الاوہام عنقریب طیار ہوتا ہے۔ بھیج دونگا۔ ابھی کچھ باقی ہے۔ والسلام۔ غلام احمد

☆ جواب از مولانا بٹالویؒ

لاہور ۱۳ مارچ ۱۸۹۱ء۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ مکرمی جناب میرزا صاحب

آپ کے خط کے جواب میں کوتاہ سخنی کرتا ہوں اور مکلّف ہوں کہ اگر آپ زیادہ بحث و کلام کی طاقت نہیں رکھتے اور مجھے جلد دیکھنا چاہتے ہیں تو صرف اتنا کریں کہ اپنے اس الہام کا جس میں آپ کے مسیح موعود ہونے کا، اور ابن مریم کے موعود نہ ہونے کا دعوی ہے، فیصلہ براہین احمدیہ اور اشاعۃ السنہ کے ریویو براہین احمدیہ سے منظور کریں۔ اور یہ اقرار و وعدہ تحریری دیں کہ اگر براہین اور اس کے ریویو سے یہ الہام غلط ثابت ہوا تو ہم اس الہام کو غلط سمجھیں گے اور اس سے رجوع کا اشتہار دیں گے۔ یہ فیصلہ منظور ہو تو صرف اس عبارت کی تحریر پر اکتفا کریں، اس میں اور کوئی قید نہ

بڑھائیں ۔آپ خط سابق میں دعوی بھی کر چکے ہیں کہ ہم نے براہین احمدیہ سے بڑھ کر کچھ نہیں کہا، بلاکم وبیش وہی کہا جو اس میں کہا تھا اور تم (اے محمد حسین) اس کی تصدیق کر چکے ہو۔ یہ بھی ایک وجہ ہے کہ میں براہین احمدیہ اور اشاعۃ السنہ کے ریویو براہین کو حکم بناتا ہوں ۔آپ اس تحکیم کو منظور کریں گے، تو میں اس امر کے تصفیہ کیلئے آپ کے پاس انشاء اللہ پہنچونگا۔ اس سے بڑھ کر کوتاہ کلامی کیا ہوسکتی ہے اور انصاف پسندی کی کون سی حد باقی رہتی ہے۔

آپ نے اس تحکیم کو منظور نہ کیا تو میں بسم اللہ پڑھ کر آپ کے اس الہام کا جواب لکھنا شروع کرونگا۔ اور اس مراسلت کی نقل تمام وکمال چھاپ دوں گا۔ پھر آپ کسی وجہ سے شکایت کا حق نہ رکھیں گے اور استعجال کو میری طرف نسبت نہ کرسکیں گے۔

میرے وہاں جلد آنے کے لئے یہ بھی ایک شرط ہے کہ میں ازالۃ الاوہام کے اوراق جس قدر چھپ چکے ہیں، یہاں دیکھ لوں، باقی پھر سہی ۔ فتح اسلام اور توضیح المرام کی دو دو تین تین کا پیاں اور بھیجئے ۔ اکثر لوگ مانگتے ہیں ۔آپ کا ناصح مشفق ۔ ابوسعید محمد حسین

☆ مرزا قادیانی نے جواباً لکھا:

مخدومی مکرمی ...آپ کا خط آج کی ڈاک میں مجھ کو ملا اور اس کے پڑھنے سے مجھ کو بہت ہی افسوس ہوا کہ آپ مکالمات الٰہیہ کے امر کو لہو ولعب میں داخل کرنا چاہتے ہیں۔ یہ سچ ہے کہ اس عاجز (مرزا) نے براہین کے صفحہ ۴۹۸ و ۴۹۹ میں اس ظاہری عقیدے کی پابندی سے جو مسلمانوں میں مشہور ہے، یہ عبارت لکھی ہے کہ : یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے۔ اور جب حضرت مسیحؑ دوبارہ دنیا میں آئیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق میں پھیل جائے گا۔ چونکہ اس عاجز کو حضرت مسیح سے مشابہت تامہ ہے، اس لئے خداوند کریم نے مسیح کی پیش گوئی میں ابتداء سے اس عاجز کو بھی شریک رکھا ہے۔ فقط۔ (اس لفظ فقط کا مطلب ہم نہیں سمجھتے کہ کیا ہے۔ اگر اس سے یہ ظاہری معنی مراد ہیں کہ بس اتنی ہی بات ہم نے براہین احمدیہ میں اس مضمون کے متعلق کہی ہے، تو یہ بات صحیح نہیں ہے۔ اس کے متعلق کچھ اور بھی لکھا ہے جو ہمارے جواب آئندہ میں منقول ہے۔ اور اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ جو کچھ آپ نے لکھا ہے الہام سے لکھا ہے۔ اور اگر اس لفظ سے کچھ اور مطلب ہے تو وہ محتاج بیان ہے ۔ محمد حسین) لیکن ان عبارتوں کو اس امر کیلئے دستاویز ٹھیرانا کہ براہین میں اول یہ اقرار ہے، اور پھر اسکے مخالف یہ دعوی ۔ ایسا خیال سراسر غلط اور دور از حقیقت ہے اے میرے عزیز دوست اس عاجز کے اس دعوی کی جو فتح اسلام میں شائع کیا گیا ہے

اپنے علم اور عقل پر بِنا نہیں، تا ان دونوں بیانات میں بوجہ اتحادِ بِنا صورت تناقض پیدا ہو۔ بلکہ براہین کی مذکورہ بالا عبارتیں تو صرف اس ظاہری عقیدے کی رو سے ہیں۔ جو سرسری طور پر عام طور پر اس زمانہ کے مسلمان مانتے ہیں۔ اور دعوی کی بِنا الہام الٰہی اور وحی ربانی پر ہے پھر تناقض کے کیا معنی ہیں۔ میں خود یہ مانتا ہوں اور تسلیم کرتا ہوں کہ جب تک خدا تعالی کسی امر پر بذریعہ اپنے خاص الہام کے مجھے آگاہ نہ کرے میں خود بخود آگاہ نہیں ہوسکتا۔ اور یہ امر میرے لئے کچھ خاص نہیں۔ اس کی نظیریں انبیاء کی سوانح میں بہت ہیں۔ ملہم لوگ بغیر سمجھائے نہیں سمجھتے۔ لا علم لی الّا ما علّمنی ربّی۔ بلکہ خدا تعالی کا سمجھانا بھی جب تک صاف طور پر نہ ہو، انسان ضعیف البنیان اس میں بھی دھوکہ کھا سکتا ہے۔ فذهب وهلی کی حدیث آپ کو یاد ہی ہوگی (یہ حدیث صحیح بخاری میں بصفحہ ۵۵۱ منقول ہے۔ اس میں یہ ذکر ہے کہ آنحضرت ﷺ کو خواب میں آپکے دار الہجرۃ کی صورت دکھائی گئی کہ وہ ایک کھجوروں والی جگہ ہے۔ آپ ﷺ نے اس خواب کی تعبیر سوچی تو آپ کا خیال یمامہ کی طرف گیا۔ مگر آخر وہ جگہ مدینہ نکلی۔ مگر اس حدیث سے آپ (مرزا) کے سابق اعتقاد نزول جسمانی مسیح کو کوئی تعلق نہیں۔ وہ اعتقاد آپ کے الہام کی تاویل سے نہ تھا بلکہ نصوص صحیحہ سے۔ محمد حسین)

اب خدا تعالی نے فتح اسلام کی تالیف کے وقت مجھے سمجھایا تب میں سمجھا اس سے پہلے کوئی اس بارے میں الہام نہیں ہوا کہ درحقیقت وہی مسیح آسمان سے اتر آئے گا۔ اگر ہے تو آپ کو پیش کرنا چاہیے (سیاق عبارت ۴۹۹ براہین احمدیہ اور اس کا ایک فقرہ اس بیان سامی کے الہامی ہونے پر شاہد ہے جو ہمارے آئندہ خط ۱۵ مارچ ۱۸۹۱ء کے آخر میں منقول ہے۔ مگر امید نہیں کہ آپ اس کو بلا تاویل مان لیں۔ محمد حسین)۔ ہاں یہ عاجز روحانی طور پر مثیل موعود ہونے کا براہین میں دعوی کر چکا ہے۔ جیسا کہ اسی صفحہ ۴۹۸ (براہین) میں موعود ہونے کی نسبت یہ اشارہ ہے صدق اللّٰہ و رسولہ چونکہ آپ نے اپنے ریویو میں اس دعوی کا ردّ نہیں کیا، اس لئے اپنے اس معرض بیان میں سکوت اختیار کر کے، اگرچہ ایمانی طور پر نہیں، مگر امکانی طور پر، مان لیا۔

اب خلاصہ کلام یہ ہے کہ اس عاجز نے خدا تعالی سے الہام پا کر براہین احمدیہ میں ابن مریم کے موعود یا غیر موعود ہونے کے بارے میں کچھ بھی ذکر نہیں کیا صرف ایک مشہور عقیدہ کے طور سے ذکر کر دیا تھا۔ آپ کو اس جگہ اوپر پیش کرنے سے کچھ فائدہ نہیں ہوگا۔ ہمارے نبی ﷺ بھی بعض اعمال میں جب وحی نازل نہیں ہوتی تھی، انبیاء بنی اسرائیل کی سنن مشہورہ کا اقتداء کیا کرتے تھے۔ اور وحی کے بعد جب کچھ ممانعت پاتے تھے، تو چھوڑ دیتے تھے۔ اس کو تو ایک بچہ بھی سمجھ سکتا

ہے، آپ جیسے فاضل کیوں نہیں سمجھیں گے۔ مجھے نہایت تعجب ہے کہ آپ یہی طریق انصاف پسندی کا قرار دیتے ہیں، کیا اس عاجز نے کسی جگہ دعوی کیا ہے کہ میرا ہر ایک نطق وحی اور الہام میں داخل ہے۔ اگر آپ طریق فیصلہ اسی کو ٹھہراتے ہیں، تو بسم اللہ میرے رسالہ کا جواب لکھنا شروع کیجئے آخر حق کو فتح ہوگی۔

میں نے آپ کو ایک صلاح دی تھی کہ عام جلسہ علماء کا بمقام امرتسر منعقد ہو اور ہم دونوں حسبۃً للّٰہ و اظھاراً للحق اس جلسہ میں تحریری طور پر اپنی اپنی وجوہات بیان کریں اور پھر وہی وجوہات حاضرین کو پڑھ کو سنا دیں اور وہی آپ کے رسالہ میں چھپ جائیں۔ دور نزدیک کے لوگ خود دیکھ لیں گے۔ جس حالت میں آپ اس کام کے لئے ایسے سرگرم ہیں کہ کسی طرح رکنے میں نہیں آتے اور جب تک اشاعۃ السنہ میں عام طور پر اپنے مخالفانہ خیال کو شائع نہ کر دیں، صبر نہیں کر سکتے تو کیا اس تحریری مباحثہ میں کسی فریق کی کسر شان ہے۔

میں وعدہ کرتا ہوں کہ میں اس جلسہ میں خاک کی طرح متواضع ہو کر حاضر ہو جاؤنگا اور اگر کوئی ایسی سخت دشنامی بھی کرے جو انتہاء تک پہنچ گئی ہو، تو میں اس پر بھی صبر کرونگا۔ اور سراسر تہذیب اور نرمی سے تحریر کرونگا۔ خدا تعالی خوب جانتا ہے، جو اس نے مجھے مامور کر کے بھیجا ہے۔

(تواضع، صبر اور نرمی کا ایک نمونہ یہی پرائیویٹ اور دوستانہ مراسلت ہے جس میں آخر آپ ایسے گھبرا گئے ہیں کہ اپنے مخاطب، جس کی نیت اور علم اور تہذیب کی جا بجا تعریف بھی کرتے چلے آئے ہیں، کے خیال اور استدلال کی نسبت لہو ولعب کے الفاظ استعمال کر گئے ہیں۔ مجلس عام میں یہ الفاظ استعمال ہوتے تو خدا جانے کیسا اشتعال پیدا کرتے۔ یہی الفاظ آپ کے الہام وخیال ومقال کی نسبت فریق ثانی کی زبان سے نکلتے تو اس کا نتیجہ جو ظاہر ہوتا، وہ ظاہر ہے۔ آخری تحریر میں تو آپ نے کھلم کھلی گالیاں دی ہیں۔ اگلا خط ملاحظہ ہو۔ مجھ کو مرزا صاحب سے خط وکتابت کرنے کا دو دفعہ اتفاق ہوا ہے۔ ایک دفعہ حال میں، اور ایک دفعہ اس سے پہلے ۱۸۸۷ء میں۔ حال کی مراسلت تو ہدیہ ناظرین ہے۔ ۱۸۸۷ء کی مراسلت کو ہم ریویو کے ذیل میں نقل کریں گے انشاء اللہ تعالی۔ اس دو دفعہ کی مراسلت سے ہم کو تو یہی ثابت ہوا ہے کہ مرزا صاحب کا حوصلہ تھوڑا ہے۔ آپ گفتگو سے گھبرا جاتے ہیں۔ ایسا ہی ہم نے ان لوگوں سے سنا ہے جن کو آپ سے بالمشافہ گفتگو کا اتفاق رہا ہے کہ آپ گفتگو کرنے سے گھبرا جاتے ہیں۔ اور اپنے مخالف کے حق میں بے جا الفاظ کہہ دیا کرتے ہیں۔ ومع ہذا ہم کو مرزا صاحب سے مجمع عام میں گفتگو کرنے سے عذر نہیں وہ صبر اور نرمی نہ کریں گے تو انشاء اللہ ہم کریں گے، اور ان کی سخت باتیں سنیں گے۔ مگر اس جلسہ کا اہتمام اپنے ذمہ نہیں لے

سکتے۔ یہ اہتمام وہ اپنے ذمہ لیں جو اس مجمع کے شائق و خواستگار ہیں، ہم شریک جلسہ ہونے کو حاضر ہیں بشرطیکہ وہ اس میں جلد کریں۔ ماہ اپریل ۱۸۹۱ء میں سفر پیش آ گیا تو میں شریک نہیں ہو سکتا۔ اور اگر آپ اوائل اپریل میں انتظام جلسہ کر کے مجھے اطلاع دیں تو میں سفر ملتوی کر سکتا ہوں۔ محمد حسین)

اگر آپ مجھے اب بھی اجازت دیں تو میں اشتہارات سے اس جلسہ کیلئے عام طور پر خبر کر دوں۔ اب میری دانست میں خفیہ طور پر آپ کا مجھ سے ذکر کرنا مناسب نہیں۔ (خفیہ مذاکرہ کا کون خواستگار ہوا ہے۔ آپ کو اختیار ہے۔ اس پرائیویٹ گفتگو میں جو میں قبل از انعقاد جلسہ عام چاہتا ہوں جس قدر لوگوں کو چاہیں شامل کر لیں۔ الغرض جس قدر جلد ممکن ہو مجھے بات چیت کرنے کا موقع دیں۔ مجھ سے گفتگو کرنے کو جلسہ عام پر موقوف نہ رکھیں، وہ وقوع میں آتا نظر نہیں آتا۔ محمد حسین) جب آپ بہر حال اشاعت پر مستعد ہیں، تو محض للہ اس طریق کو منظور کریں۔ خاکسار غلام احمد از لودیانہ ۱۴ مارچ ۱۸۹۱ء

جناب بٹالوی نے یہ جواب لکھا:

لاہور ۱۵ مارچ ۱۸۹۱ء۔ مکرمی جناب مرزا صاحب

آپ کے خط کو میں نے کمال افسوس سے پڑھا۔ اس کے شروع میں جو الفاظ لہو ولعب استعمال کئے گئے ہیں وہ بڑے موہم ہیں، اور ان کا اثر دور تک پہنچ سکتا ہے (یعنی ان آیات و احادیث تک جو نزول مسیح ابن مریم کے باب میں وارد ہیں۔ محمد حسین) ایسے الفاظ آپ اس شخص کے مقال و استدلال کی نسبت استعمال کر سکتے تھے، جو آپ کو ملہم سمجھے اور آپ کے الہام زیر بحث کو الہام رحمانی تسلیم کرے۔ اور پھر اس کا معارضہ صرف اپنے بے دلیل خیال سے کرے۔ اور جو شخص آپ کو اور آپ کے الہام کو ایسا نہ سمجھے اور آپ کے اس غلط خیال کو، جس کو آپ الہام سمجھتے ہیں، احادیث صحیحہ اور اصول مسلّمہ سے ردّ کرے اس کے مقال و استدلال کی نسبت آپ کو ان الفاظ کا استعمال کرنا کیا جائز ہے۔ ہر گز نہیں۔ آپ مجمع عام میں خاکساری اور تواضع کا وعدہ دیتے ہیں مگر ایک پرائیویٹ تحریر میں تو آپ سے یہ نہ ہو سکا۔ گزشتہ را صلوات آئندہ احتیاط۔ براہین احمدیہ کے مضمون نزول جسمانی مسیح کو آپ ایک غلط خیال جانتے تھے تو آپ نے ایک خط میں یہ کیوں لکھا تھا کہ

> درحقیقت ان رسالوں میں کوئی نیا دعوی نہیں کیا تھا۔ بلکہ بلا کم و بیش وہی دعوی ہے جس کا براہین احمدیہ میں بھی ذکر ہو چکا ہے، جس کو آنمکرم اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ میں امکانی طور پر تصدیق کر چکے ہیں۔ پھر متعجب ہوں کہ اب پھر دوسری مرتبہ آنمکرم کو لکھنے کی حاجت ہی کیا ہے۔ کیا وہی کافی نہیں جو پہلے آنمکرم اشاعۃ السنہ جلد سات میں تحریر فرما چکے ہیں۔ جبکہ اول

سے آخر تک وہی دعوی، وہی مضمون، وہی بات ہے، تو پھر آپ جیسے محقق کی نگاہ میں نیا معلوم ہو۔ کس قدر مقام تعجب ہے (مکتوب مرزا قادیانی ۲۳ فروری ۱۸۹۱ء)،

جس پر تحکیم براہین احمدیہ اور ریویو براہین احمدیہ کی طرف آپکو بلایا گیا تھا۔ آپ اگر ایسا نہ لکھتے بلکہ بجائے اس کے یوں لکھتے کہ براہین احمدیہ میں ہم نے غلطی کی ہے اور اس میں عوام جہال یا علماء اہل ضلال، جو مسیح کا جسمانی نزول مانتے ہیں، کی تقلید اختیار کر کے وہ بات لکھی تھی، اب ہم کو یہ حق سوجھا جو اور مسلمانوں کے کیا، ہمارے خیال میں بھی نہ گزرا تھا، تو آپ کو تحکیم براہین و ریویو براہین کی طرف نہ بلایا جاتا۔ اب آپ براہین کے مضمون مذکور کو غلط بتاتے ہیں لہذا میں بھی اب اسکو حکم نہیں بناتا کیونکہ اس الہام کی تغلیط مضمون براہین احمدیہ کی تسلیم پر موقوف نہیں۔ احادیث صحیحہ اور اصول مسلمہ اتفاقیہ سے اسکی تغلیط آسانی سے ممکن ہے۔ اگر آپ مجھے گفتگو کا موقع دیں۔

آپ اس گفتگو کے لئے انعقاد مجمع عام کو شرط ٹھیراتے ہیں جس سے گفتگو میں التواء ہوتا جاتا ہے۔ میری طرف سے آپ کو اختیار ہے آپ شوق سے مجمع کریں اور اس کا اہتمام اپنے ذمہ لیں۔ میں بھی اس مجمع میں اگر وطن میں رہا (اب میں نے عزم سفر فسخ کر دیا ہے، لہذا ماہ اپریل ۱۸۹۱ء تک یہ شرط بھی معاف۔ محمد حسین) تو شریک ہو جاؤنگا انشاء اللہ تعالی۔ مگر اس مجمع سے پہلے خاص مجھ سے ایک پرائیویٹ جلسہ میں اپنے خیال و مقال کی بابت گفتگو کرنے سے آپ کیوں رکتے ہیں۔ کیا وہ گفتگو انعقاد مجمع عام کیلئے ایک مانع اور روک ہو جائے گی؟ جس فائدہ کی آپ مجمع عام سے امید رکھتے ہیں وہ اس مجمع سے، جب وہ ہو، حاصل کریں اس سے پہلے مجھ سے تو دو حرفی بات کر لیں۔ اس خط کے جواب میں آپ نے مجھے بلایا تو میں پہلے چند اصول، جن پر ہمارا آپ کا فیصلہ ہوگا، آپ سے تسلیم کراؤنگا، اسکے بعد گفتگو کے لئے حاضر ہونگا۔ اور اگر آپ نے مجھے نہ بلایا تو میں اپنے خیال کا اظہار اشاعۃ السنہ میں کر دونگا۔ بالفعل اتنا ہوگا کہ اس تمام کارسپانڈنس کو جس سے میری رائے اور آپ کے خیالات و دلائل کا ناظرین کو اجمالی علم ہوسکتا ہے، میں چھاپ دونگا۔ آئندہ جو وقوع میں آئے گا، وقتاً فوقتاً مشتہر کیا جائے گا۔

آپ اعتقاد نزول جسمانی مسیح کو جو زمانہ تالیف براہین احمدیہ میں آپ رکھتے تھے اور اس کے صفحہ ۴۹۸۔۴۹۹ میں ظاہر کر چکے ہیں، آنحضرت ﷺ کے اس فعل کی جو باقتداء سنن مشہورہ انبیاء بنی اسرائیل آپ نے کیا، پھر بحکم وحی اس کو چھوڑ دیا، یا اس خیال کی جو کسی الہام کے معنی سمجھنے میں آپ ﷺ کے دل میں گزرا پھر وہ غلط ثابت ہوا، نظیر ٹھہراتے ہیں اور یہ غور نہیں فرماتے کہ وہ

اعتقاد احادیث صحیحہ اور ان کے معانی قطعیہ اتفاقیہ سے آپ کے دل میں مستحکم تھا جس کو آپ نے کمال وضاحت سے بیان کیا اور اب اسکا خلاف ایک ایسے خیال سے کیا جس کا ان احادیث پر عرض کرنا اور درصورت اختلاف اس خیال کو غلط سمجھنا آپ کو واجب تھا اور اگر اب وہ اعتقاد آپ کے نزدیک سنن مشہورہ بنی اسرائیل یا الہام کی غلط تاویل کی نظیر ہو گیا تھا تو آپ پر اس امر کا اظہار واجب تھا اور اس مضمون کا اشتہار عین فرض کہ براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۸۔۴۹۹ میں جو ہم نے حضرت مسیح علیہ السلام کا دنیا میں دوبارہ آنا اور جسمانی نزول فرمانا بیان کیا ہے وہ مطلب الہام کو غلط سمجھنے یا اس وقت کے گمراہ مسلمانوں (جن کو آپ یہودیوں سے ملا چکے ہیں، دیکھو فتح اسلام ص ۱۲، ۱۴، ۱۵ وغیرہ) کی تقلید سے تھا، اب ہم کو خدا کی طرف سے یہ الہام ہوا ہے کہ اس نزول جسمانی سے روحانی نزول مراد ہے اور ابن مریم سے غلام احمد بن غلام مرتضی مراد ہے اور یہ ہرگز جائز نہ تھا جیسا کہ آپ نے اپنے ایک خط (۲۳ فروری ۱۸۹۱ء) میں صاف لکھا ہے اور فتح اسلام میں بھی جتایا ہے کہ جو کچھ ہم نے اب دعوی کیا ہے یہ بلا کمی بیشی براہین احمدیہ میں موجود ہے۔ میرے عزیز دوست آپ مضمون براہین احمدیہ اور اس نئے دعوی دونوں کو سچا کرنا چاہتے ہیں اور ناسخ و منسوخ دونوں کو تسلیم کراتے ہیں جو کمال درجہ کا مغالطہ ہے جس سے ادنی منصف کو احتراز واجب ہے، چہ جائے کہ آپ جیسا ملہم ہو۔ اب بھی وقت ہے اپنے سابق عقیدے کی غلطی یا منسوخیت کا اشتہار دیں ورنہ لوگ آپ کو مضمون براہین سے الزام دیں گے۔

روحانی طور پر آپ کے مسیح یا مثیل ہونے (جس کا بیان بصفحہ ۴۹۸ وغیرہ براہین احمدیہ کے ہے) کے امکان پر میرا سکوت کیا، اس کا صریح اقرار اشاعۃ السنہ نمبر ۷ جلد ۷ میں بصفحہ ۱۹ موجود ہے۔ مگر اس سکوت یا اقرار سے آپ کے جدید دعوی کو کیا فائدہ پہنچتا ہے۔ پھر آپ کس خیال سے بار بار میری کلام کا حوالہ دیتے ہیں اور رسالہ ازالۃ الاوہام میں اس کو نقل کرنے کا ذکر فرماتے ہیں۔

میرے پیارے دوست میرے مضمون ریویو کا ایک حرف آپ کے اس دعوی جدید کا مصدق نہیں ہے۔ نہ آپ نے براہین احمدیہ میں یہ دعوی صراحۃً یا اشارۃً کیا، نہ میں نے اس کی تصدیق و تائید میں کوئی کلمہ لکھا۔ آپ سخت غلطی کریں گے اگر میری عبارت ریویو سے اس جدید دعوی کے اثبات کے درپئے ہوں گے۔ میں کیونکر آپ کے اس دعوی پر، اگر وہ ہوتا، سکوت کر سکتا تھا جس حالت میں آپ خود اس کی تکذیب کر چکے ہیں اور براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۸ میں اس کے برخلاف یہ تصریح کر چکے ہیں:

. یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ ظہور میں آئے گا اور جب وہ مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔ لیکن اس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ خاکسار اپنی غربت اور انکسار اور توکل اور ایثار اور آیات اور انوار کی رو سے مسیح کی پہلی زندگانی کا نمونہ ہے ( ان اوصاف میں سے ایک بھی وصف مسیح کا آپ میں نظر نہیں آتا۔ بلکہ ان اوصاف کا کلی خلاف آپ میں پایا جاتا ہے مسیح میں اور آپ میں ایسا فرق نظر آتا ہے جیسا زمین آسمان میں فرق ہے۔ محمد حسین ) اور اس عاجز کی اور مسیح کی فطرت باہم نہایت ہی متشابہ واقع ہوئی ہے، گویا ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے یا ایک ہی درخت کے دو پھل ہیں اور بحدّے اتحاد ہے کہ نظر کشفی میں نہایت ہی باریک امتیاز ہے اور نیز ظاہری طور پر بھی ایک مشابہت ہے اور وہ یوں کہ مسیح ایک کامل اور عظیم الشان نبی یعنی موسیٰ کا تابع اور خادم دین تھا اور اس کی انجیل توریت کی فرع ہے اور یہ عاجز بھی اس جلیل الشان نبی کے احقر خادمین میں سے ہے کہ جو سید الرسل اور سب رسولوں کا سرتاج ہے۔ اگر وہ حامد ہیں تو وہ احمد ہے اور اگر وہ محمود ہیں تو وہ محمد ﷺ ۔ سو چونکہ اس عاجز کو حضرت مسیح سے مشابہت تامہ ہے اس لئے خداوند کریم نے مسیح کی پیشگوئی میں ابتداء سے اس عاجز کو بھی شریک کر رکھا ہے۔ یعنی حضرت مسیح پیش گوئی متذکرہ بالا کا ظاہری اور جسمانی طور پر مصداق ہے اور یہ عاجز روحانی اور معقولی طور پر اس کا مورد ہے۔

اس عبارت کے سیاق سے اور اس کے ان الفاظ سے کہ . اس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے . یہ معلوم ہوتا ہے کہ جو کچھ آپ نے اس مقام میں کہا ہے وہ الہام سے کہا ہے صرف یہودیوں ( بزعم جناب مسلمانوں ) کی تقلید سے نہیں کہا۔ بناء علیہ یہ جدید الہام اس الہام قدیم کے مخالف ہے مگر شاید اس میں آپ یہ عذر کریں کہ الہام کی عبارت ایک حد تک ختم ہو چکی ہے اور اس کی آخری عبارت جس میں مسیح کے جسمانی مصداق ہونے کا بیان ہے غیر الہامی ہے۔ لہذا میں اس عبارت کو الہامی ٹھہرا کر تناقض کا الزام نہیں دیتا، صرف یہی چاہتا ہوں کہ آپ مضمون عبارت مذکور کے غلط ہونے کا اشتہار دیں اور اس مضمون اور مضمون الہام جدید کو ایک نہ کہیں۔

مولوی نور الدین صاحب کے خط کی نسبت آپ نے اب تک رائے ظاہر نہیں کی۔ میں پھر اس کا مطالبہ کرتا ہوں ( اب تک آپ نے اس خط کی نسبت رائے ظاہر نہ کی جس سے آپ کا بے ریا، باخدا ہونا جیسا ثابت ہے، ناظرین پر مخفی نہیں۔ محمد حسین ) فتح اسلام اور توضیح المرام دونوں منگائے گئے تھے آپ نے ارسال نہیں کئے ( بعد میں رسائل آ گئے )۔ آپ کا ناصح مشفق۔ ابو سعید محمد حسین

مولانا بٹالوی لکھتے ہیں کہ اس خط کے جواب میں ۲۹ مارچ کو لودہانہ سے ایک خط پہنچا جو نہ تو مرزا کے قلم کا لکھا ہوا تھا اور نہ اس پر ان کا دستخط ثبت تھا۔ اور اس کے ساتھ مرزا کا وہ اشتہار پہنچا جو ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء کو انہوں نے شائع کیا تھا۔ ہم نے اس خط کو اس پر یادداشت ذیل لکھ کر واپس کیا:

اس خط پر مرزا غلام احمد صاحب کا دستخط نہیں ہے لہذا واپس ہے وہ اس پر توجہ دلانا چاہتے ہیں تو اس پر دستخط کر کے واپس کریں۔

آج یکم اپریل (۱۸۹۱ء) کو اس خط کی نقل واپس آئی ہے جس پر مرزا صاحب کی قلم سے یہ عبارت ثبت ہے:

السلام علیکم۔ اس عاجز کی منشاء کے موافق ہے۔ خاکسار غلام احمد ۳۱ مارچ ۱۸۹۱ء۔

جس سے صاف ثابت ہے کہ اس خط کا راقم کوئی اور شخص ہے۔ مرزا صاحب صرف اس کے مصدق و موافق ہیں۔ لہذا ہم اس خط کو اس رسالہ میں نہیں دیتے۔ اور اس کے راقم کو (جس کو ہم پہچان گئے ہیں اور اس کے غیر مہذب اور بے ادب ہونے کے سبب جس کا ثبوت عنقریب اس کی ایک تحریر سے ناظرین کو ملے گا) اپنا مخاطب بنانا پسند نہیں کرتے۔ ہاں اس خط کے مضمون کا جس کے مرزا صاحب مصدق ہیں، جواب دینا ہمارا فرض ہے۔ سو ذیل میں معروض ہے:

اس خط میں ہمارے خط مورخہ ۱۵ مارچ ۱۸۹۱ء کی کسی بات کا جواب نہیں ہے۔ صرف اسی پرانے دعوی کا اعادہ ہے کہ پرائیویٹ گفتگو میں کچھ فائدہ نہیں لہذا ہم جلسہ عام میں گفتگو کرنا چاہتے ہیں جس کو آپ نے اشتہار ۲۶ مارچ میں طعن وطنز سبّ وشتم سے مجلی ومزین کر کے ادا فرمایا ہے (جیسے اپنے مخاطبین کے حق میں نام لے کر آپ کا یہ کہنا کہ وہ علم کی پردہ دری کراتے ہیں، اور ان کی یہ حرکت کہ وہ ان کے دعوی پر قبل از مباحثہ نکتہ چینی کرتے ہیں حیا اور ایمان کے مخالف ہے جو اس کہنے کے برابر ہے کہ وہ بے ایمان وبے حیا ہیں وغیرہ وغیرہ جو اصل اشتہار ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء میں ملاحظہ کے لائق ہیں)۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اس خط اور اس اشتہار سے آپ نے دوستانہ اور برادرانہ تعلقات کو قطع کر دیا ہے اور مخاصمانہ مباحثہ کی بنا کو قائم ومستحکم کر دیا۔ لہذا ہم بھی آپ سے دوستانہ و برادرانہ بحث بلکہ پرائیویٹ ملاقات تک نہیں چاہتے اور مخاصمانہ مباحثہ کے لئے حاضر ومستعد ہیں آپ جس دن اور جس مقام مباحثہ کرنا چاہیں، ہم حاضر ہیں۔ ہماں میداں ہماں چوگاں ہمیں گو۔ انعقاد مجلس عام کا انتظام آپ کے ذمہ ہے کیونکہ پہلے آپ ہی اس کے مدعی بنے ہیں۔ اور بعد تقرری تاریخ ومقام وحسن انتظام حاضر ہونا ہمارے ذمہ (مگر قبل از مباحثہ ازالۃ الاوہام بھیج دیں۔ تمام نہیں، تو جس قدر چھپا

ہے اسی قدر سہی ۔محمد حسین )۔آپ جانتے ہیں کہ ماہ اپریل میں ہمارا عزم سفر تھا، اسی مباحثہ کے شوق سے ہم نے اس عزم کو فسخ کیا ہے (بحالت مجبوری سفر پیش آ گیا تو جہاں جاؤنگا وہیں سے پہنچونگا۔ جب آپ بلائیں گے۔سفر خرچ دینا تو آپ مان ہی چکے ہیں ۔محمد حسین )۔اب ماہ اپریل کو بھی آپ نے ٹلایا (جیسا کہ ۸ مارچ پھر ۲۳ مارچ کو مقرر کر کے ٹلایا اور اس کا ایفاء واہتمام نہ کیا ) تو لوگ آپ کی طرف گریز کو منسوب کریں گے اور صاف کہیں گے کہ آپ جلسہ عام کے حیلے و بہانہ سے مباحثہ کو ٹلاتے ہیں۔

یہ اصل مدعا کا جواب ہے ۔رہا جواب سبّ وشتم وطعن وطنز۔سو ہماری طرف سے یہ ہے اور انشاء اللہ آئندہ بھی ہمیشہ یہی رہے گا

بدم گفتی وخورسندم عفاک اللہ نکو گفتی جواب تلخ مے زیبد لب لعل شکر خارا

یہ بدگوئی آپ جیسے مسیح ثانی الہامیوں کے لئے سزاوار ہے۔اور نورانی روحانی اشخاص کے اپنے بھائیوں سے ایسے ہی اخلاق ہونے چاہئیں۔آپ اپنے خط ۲۳ فروری اور باقی خطوط ..کو ملاحظہ فرمائیں اور اپنے گریبان میں منہ ڈال کر انصاف سے کہیں کہ آپ کے الفاظ اشتہار کی نسبت آپ کے وہ خطوط وفقرات کیا کہہ رہے ہیں۔اسی غرض سے ہم نے ان فقرات پر نوٹ لگائے تھے آپ نے ہم پر احسان کیا کہ ہمارے نوٹوں کی طرف ناظرین کو توجہ کرنے کا جلد موقع دیا۔اور ہمارے حاشیہ ( مکتوب مرزا ۱۴؍۱ مارچ) کو بخوبی تصدیق کیا۔ان الفاظ کی تحریر سے آپ نے ایک احسان ہم پر یہ کیا ہے کہ ہماری ۱۸۸۷ء کے بعد کی رہی سہی حسن ظنی کو خیر باد کہلایا۔اور اس امکانی تصدیق کو جو ریویو براہین احمدیہ میں ہو چکی تھی وہ آپ کے جدید الہامات کی نسبت رائے ظاہر کرنے سے مانع تھی، آپ نے اٹھا دیا، لہذا ہم کو اس بدگوئی کے مقابلہ میں شکر یہ واجب ہے نہ اس کی جواب دہی ترکی بہ ترکی۔اس جواب کیلئے اور بہت لوگ ہیں۔اور کلوخ انداز را پاداش سنگ ست پر عمل کرنے کو مستعد۔بہتر ہے کہ آپ اس عادت کو جو ابتدائے زمانہ تالیف براہین احمدیہ سے آپ نے اختیار کر رکھی ہے چھوڑ دیں۔اور اس شعر کو ہمیشہ پیش نظر رکھیں

دہن خویش بدشنام میالا صائب کیں زرقلب بہر کس کہ دہی باز آید

(اشاعۃ السنہ۔جلد ۱۲۔ص ۳۷۷۔۳۸۸)

# فتنہ قادیانی

## ابھی فتنہ ہے کوئی دن میں قیامت ہوگا

مولانا محمد حسین بٹالوی اشاعہ السنہ جلد۱۳ کے اداریئے میں رقم طراز ہیں:

ہمارے ناظرین اس دفعہ اشاعۃ السنہ میں صرف مرزا قادیانی کے متعلق ایک ہی مضمون سو بھی شخصی وجزئی بحث کا متضمن دیکھ کر متعجب ہونگے اور شائد زبان حال یا قال سے مجھ کو اس مصرع سے خطاب کریں: کجا بوداشہب کجا تاختی ۔ اور کہیں کہ اشاعۃ السنہ تو شخصی و جزئی مباحث سے قلم کو روک چکا اور مسلمانوں کی باہمی نزاع کی موقوفی کے درپئے، اور اتفاق واتحاد میں کوشاں تھا۔ اب اس کو کیا ہوگیا ہے کہ ایک مسلمان سو بھی کیسا؟ ولی، مجدد، ملہم، محدث سے جا لپٹا اور ایسا لپٹا کہ مسائل کلی واتفاقی زیر بحث کو یکلخت بھول گیا۔ ولیکن وہ مہربان اگر صبر وتحمل کو کام میں لاکر اس مضمون کو اور اس قسم کے مضامین آئندہ کو اول سے آخر تک پڑھ جائیں گے تو امید ہے کہ اشاعۃ السنہ کو اس روش کی تبدیلی اور موجودہ قیل وقال پر نہ صرف معذور رکھیں گے بلکہ مصیب وماجور قرار دیں گے۔ اور یہ یقین کرلیں گے کہ اس کے یہ مباحث جزئی وشخصی نہیں بلکہ کلی وقومی ہیں اور ان میں کسی مسلمان یا ملہم مجدد ومحدث کا مقابلہ نہیں بلکہ نیچریوں، آریوں، عیسائیوں اور فلسفیوں کی جماعتوں سے، جن میں درپردہ مخاطب (مرزا) بھی شامل وداخل ہے، مقابلہ ہے اور ان میں بحث ابھی کسی خاص مسئلہ جزئی میں نہیں ہوئی بلکہ ان کلیات وامہات مسائل پر بحث ہے جو اسلام اور جملہ ادیان سماویہ کے اصل اصول ہیں۔ اور وہ یہ جان لیں گے کہ میرزا قادیانی جو ایک وقت تک فرقہ ہائے مذکورہ بالا کا مقابل اور تائید اسلام کا مدعی تھا اب وہ اپنی نبوت کا مدعی ہوگیا ہے۔ اور اصول اسلام کے برخلاف نیچریہ، نصاریٰ، آریہ اور فلاسفہ کے اصول کو از سر نو زندہ کرنا چاہتا ہے۔ مگر ازآنجا کہ اس کو اس امر کا خوب یقین ہے کہ وہ دائرہ اسلام سے خارج اور بانی اسلام علیہ الصلوۃ والسلام کا صریح مقابل ہوکر اپنی نبوت کا سلسلہ قائم نہیں کرسکتا اور اس صورت خروج ومقابلہ میں کوئی مسلمان اس کی دعوت قبول نہ کرے گا اور وہ مسلمانوں کو اپنے دام میں لانے اور دعویٰ کو ان سے قبول کرانے کی غرض سے

بظاہر اسلام اور اتباع خیر الا نام کا مدعی ہے اور خدا و رسول کی کلام کو پھیر پھار کر اپنے دعاوی باطلہ کے ثبوت پر دلیل ٹھیراتا اور واقفوں میں پھیلاتا اور اہل اسلام کی پبلک میں کہتا ہے کہ مسیح موعود جس کے قیامت سے پہلے آنے کی قرآن و حدیث میں خبر ہے، میں ہوں۔ اور حضرت مسیح ابن مریم نبی اللہ فوت ہو چکے ہیں وہ اب دنیا میں نہیں آسکتے۔ اور ان کے معجزات مشہورہ احیاء موتی وخلق طیور کو ماننا شرک ہے اور آنحضرت ﷺ کا معراج میں آسمان پر جانا اور حضرت عیسیٰؑ کا آسمان پر زندہ رہنا ایسے خوارق سے ہیں جن سے ایمان بالغیب ٹوٹ جاتا ہے۔ اور میرے لئے خدا تعالی نے خوارق کا دروازہ کھول دیا ہے۔ میں ہر شخص کو خوارق اور آسمانی نشان دکھا سکتا ہوں اور میں بطور استعارہ ابن اللہ کہلا سکتا ہوں اور میں مسلمانوں کا وہ امام ہوں جس کو وہ امام مہدی سمجھ رہے ہیں وغیرہ وغیرہ۔ اور انکے پرائیویٹ جلسوں میں ایسی پیش گوئیاں سناتا ہے جن کی تفصیل کا یہ وقت نہیں ہے اور ان دعاوی وخیالات میں کامیابی ہی ظاہر کر رہا ہے اور یہ کہہ رہا ہے کہ ساٹھ ہزار اشخاص اس کے پاس آچکے ہیں جن کی مہمان داری پر وہ دس ہزار روپئہ کے قریب خرچ کر چکا ہے اور بہت سے لوگوں نے اس کو مسیح موعود و امام وقت مان لیا ہے۔

اس کے ان دعاوی و بیانات سے مسلمانوں کے مذہب و امن میں جس قدر انقلاب واقع ہونے کا اندیشہ ہے، وہ مخفی و محتاج بیان نہیں ہے۔ اس صورت میں اشاعۃ السنہ کا خصوصیت کے ساتھ فرض ہے کہ وہ فتنہ کو روکے اور جملہ مضامین سابق کو چھوڑ کر بہمہ تن اسی کے دعاوی کے ردّ کے درپئے ہو۔ اس کے اصول باطلہ کا ابطال کرے اور اصول حقہ اسلامیہ کی حمایت عمل میں لاوے اس کی موجودہ جماعت و جمعیت کو تتر بتر کرنے میں کوشش کرے اور آئندہ مسلمانوں خصوصاً اہلحدیث کو جن کا یہ خادم ہے اس جماعت میں داخل ہونے سے بچاوے کیونکہ اسی (اشاعۃ السنہ) نے قادیانی کے سابق دعوی حمایت اسلام اور مقابلہ مخالفین اسلام و وعدہ تائید دین بنشا نہائے آسمانی و نصرت اصول اتفاقی اسلامی سے دھوکہ میں آکر ریویو براہین احمدیہ مندرجہ نمبر ۷ وغیرہ جلد ۷ میں اس کو امکانی ولی وملہم بنایا اور لوگوں میں اس کا اعتبار جمایا تھا جس کو یہ حضرات اپنے دعاوہ مستحدثہ کی تائید میں اب پیش کر رہے ہیں۔ اور اس کی عبارات اپنی تحریرات و رسائل میں نقل کر کے ان سے فائدہ اٹھا رہے اور اپنے دعاوی کی صحت ثابت کر رہے ہیں۔ اشاعۃ السنہ کا ریویو براہین احمدیہ اس کو امکانی ولی وملہم نہ بناتا تو وہ اپنے سابقہ الہامات مندرجہ براہین احمدیہ کی وجہ سے تمام مسلمانوں کی نظروں میں بے اعتبار ہو جاتا کیونکہ بہت سے علماء مختلف دیار ہندوستان و پنجاب و عرب کا ان الہامات کے

سبب اس کی تکفیر وتفسیق وتبدیع پر اتفاق ہو چکا تھا۔صرف اشاعۃ السنہ کے ریویو نے فرقہ اہلحدیث اوراپنے خریداروں کے خیال میں اسکے الہام وولایت کا امکان جما رکھا اور اس کو حامی اسلام بنا رکھا تھا۔لہذا اسی (اشاعۃ السنہ) کا فرض اوراس کے ذمہ یہ ایک قرض تھا کہ اس نے جیسا اس کو دعاوی قدیمہ کی نظر سے آسمان پر چڑھایا تھا ویسا ہی ان دعاوی جدیدہ کی نظر سے اس کو زمین پر گرا دے اور تلافی مافات عمل میں لاوے۔اور جب تک یہ تلافی پوری نہ ہولے، تب تک بلاضرورت شدید کسی دوسرے مضمون سے تعرض نہ کرے۔

اسی وجہ سے نمبر۱۲ جلد۱۲ اوراس جلد۱۳ کے تین نمبروں میں اسی کے متعلق بحث ہوئی ہے اورآئندہ بھی انشاءاللہ تا انفصال مقال وانقطاع جدال حضرت قادیانی اس میں یہی بحث رہے گی۔

اس وقت تک تو صرف مراسلت فریقین طبع ہوئی ہے جس سے اہل بصیرت و انصاف کو بخوبی ثابت ہوگا کہ یہ شخص اپنے اقوال و بیانات میں صادق اور اپنے حال میں مستقیم اور اپنے دعاوی میں نیک نیت نہیں ہے اوران حالات کے ساتھ وہ کسی طرح ملہم نہیں ہوسکتا،اورجن پر یہ ثبوت مخفی رہے گا ان کو اشاعۃ السنہ نمبر۴ جلد۱۳ میں یہ امر مبرھن کر کے دکھایا جائے گا انشاءاللہ تعالی۔ اورآئندہ ریویو میں یہ ثابت کیا جائے گا کہ مرزا قادیانی ان دعاوی اوراعتقادات میں اصول اسلام کا مخالف ہے۔اوراصول نیچریہ، آریہ، نصاری وفلاسفہ کا مقلد وموافق ہے اورالہام موعود مسیحائی کجا یہ کسی الہام کے دعوی میں صادق نہیں ہے اوراس اعتقاد وعمل واخلاق کے شخص کا شرعاً وعقلاً ملہم ہونا ممکن ہی نہیں۔ایسا شخص ملہم وخطاب الہی کا مخاطب ہوتو الہام کا اعتبار اٹھ جاتا ہے۔اور جملہ ملہمین انبیاء اوراولیاء سابقین کے حق میں یہ ظن بد پیدا ہوتا ہے کہ کیا وہ بھی ایسے ہی تھے۔حاشا جنابھم عن ذلک۔اوراس ریویو میں یہ بیان ہوگا کہ قادیانی کا یہ دام الہام کیونکر پھیل گیا ہے اوراس کی کلام کا بعض لوگوں پر اثر کیوں پڑ جاتا ہے اور اشاعۃ السنہ کی کاروائی پر مرزا قادیانی اوراس کے حواریوں نے اب تک کیا سلوک کیا اورکیا آئندہ ہوگا۔ اوراس کا اثر فریقین پر کیا پڑے گا۔

اس وقت جوسلوک ان سے ہوا وہ یہ ہے:۔

ا۔خریداری اشاعۃ السنہ کوموقوف کرنا یا اسکی واجبی قیمت دبا رکھنا۔۲۔ رسائل و اخبارات میں عامیانہ گالیاں دینا۔۳۔گمنام خطوں کے ذریعہ گالیاں سنانا اور دھمکانا۔آئندہ اس سلوک سے ڈرانا اوردھمکانا کہ اگرتم مخالفت مرزا سے باز نہ آؤ گے تو ہم اوربھی گالیاں دیں گے۔

اس سلوک کا اثر وہ حضرات تو یہ سوچ بیٹھے ہیں کہ صاحب اشاعۃ السنہ گالیوں سے ڈرکر

ساری مخالفت چھوڑ دے گا۔مگران کا یہ خیال سودائے محال ہے۔صاحب اشاعۃ السنہ تمہاری مخالفت کواپنا دین وایمان سمجھتا ہےاور گالیوں کے خوف سے اپنے ایمان کو نہ چھوڑے گا،ان گالیوں کا اثر تم ہی پر پڑے گا۔اول: منصف اور مہذب لوگوں پر تمہارا کمزور ہونا ثابت ہوگا۔ دوم: اشاعۃ السنہ کا صبراور گالی کا جواب نہ دیناتم پر دنیا وآخرت میں ناگہانی بلا نازل کرے گا۔

بترس ازآہ مظلوماں کہ ہنگام دعا کردن اجابت از در حق بہر استقبال مے آید

سوم: اشاعۃ السنہ کے دوست وحامی ان گالیوں کا ایسا جواب دیں گے کہ پھرتم گالیاں دینا بھول جاؤ گے۔وہ جواب دشنام بدشنام نہ ہوگا بلکہ اور ہی قسم کا جواب ہوگا جوسراسر تہذیب وعدل پر مبنی ہوگا۔ جولوگ خیر خواہ طرفین ہیں وہ ان حضرات کو سمجھاویں کہ وہ گالی گلوچ سے باز آویں ورنہ جوابی کاروائی پر جواس جانب سے ہو، ہم پر افسوس شکایت نہ کریں۔(اشاعۃ السنہ۔جلد۱۳ص ۲ تا ۴)

# قادیانی اشتہار ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء پر تبصرہ

مرزا غلام احمد قادیانی نے ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ءکوایک اشتہار شائع کیا جس میں علماء اسلام کو مناظرے کی دعوت دیتے ہوئے شرائط مناظرہ بیان کیں۔مولانا بٹالوی نے اس اشتہار پر جامع تبصرہ فرمایا جس کا ایک حصہ ذیل میں نقل کیا جاتا ہے(اور دوسرا حصہ اسی جلد میں ایک دوسرے مقام میں نقل ہوگا)۔مولانا بٹالوی، مرزا صاحب کو مخاطب کر کے لکھتے ہیں:

اس اشتہار(۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء) میں جوآپ نے لکھا ہے کہ توضیح مرام کے اخیر میں نصیحۃً لکھا بھی گیا تھا کہ جب تک تینوں رسالوں (فتح اسلام،توضیح مرام، وازالہ اوہام) کو دیکھ نہ لیں کوئی رائے ظاہر نہ کریں (یعنی آپکے ان اقوال پرکوئی رائے ظاہر نہ کریں: ۱۔کسی بشر کا آسمان پر چڑھنا اور اترنا سنت اللہ اور فطرت، قانون قدرت یا نیچر، کے برخلاف ہے اور خدا کا دنیا میں ایسے خوارق دکھانا اپنی حکمت کواور ایمان بالغیب کوتلف کرنا ہے۔ توضیح المرام ص ۹۔۱۰؛ اور۔۲۔مطلق نبوت ختم ومحدود نہیں ہوئی۔صرف نبوت تامہ ختم ہوئی ہےاور نبوت جزئی،جس کا دوسرا نام محدثیت ہے،کا سلسلہ ہمیشہ کیلئے جاری رہے گا۔توضیح۔ص ۱۹؛۔ اور۔۳۔ مسیح اورآپ (مرزا) کے دل میں جوقوی محبت ہےاس نے خدا کی محبت کواپنی طرف کھینچ لیا ہے۔ان دونوں محبتوں کے ملنے سے، جودر حقیقت نرومادہ کا حکم رکھتی ہیں، تیسری چیز

پیدا ہوئی ہے، جس کا نام روح القدس ہے، وغیرہ) مگر وہ (علماء معترضین) آخر تک صبر نہ کر سکے۔

یہ عجیب مغالطہ ہے جو: چہ دلاور است دز دے کہ بکف چراغ دارد کا مصداق ہے۔ آپ خیالات فاسدہ ومقالات نیچریہ وفلا سفہ ونصاری کا علی رؤس الاشہاد اشتہار کریں اور ان کو اردو زبان میں چھاپ کر ملکوں میں پھیلا دیں اور پھر علمائے وقت سے یہ درخواست کریں کہ وہ اس پر کچھ نہ بولیں۔ اور اپنے ایمانی فرض، انکار وتغییر منکر، کے تارک رہیں اور آپکے پاس خاطر سے آگ کی لگام تھام کر اپنے منہ پر چڑھالیں۔ اور اس احمق کی نظیر بن جائیں جس نے ایک چالاک چور پکڑا تھا۔ اس چالاک چور نے اسے کہا کہ چھوڑ دے میرا پھوڑا دکھتا ہے، تو اس سادہ لوح نے اس کو چھوڑ دیا اور وہ شاطر رفو چکر ہو گیا۔ حضرت مرزا صاحب! اسی قسم کے مغالطات کے ذریعہ آپ نے غیر اقوام سے اپنا الو سیدھا کیا ہے۔ مسلمان اور ان کے حق گو علماء ایسے احمق نہیں ہیں کہ وہ آپ کے دھوکہ میں آئیں اور آپ کے رسالہ ازالہ اوہام کے انتظار میں ان خیالات ومعاملات پر جن کو وہ کفر سمجھتے ہیں ساکت ہو رہیں۔

مطالب فتح اسلام اور توضیح مرام کا سمجھ میں آنا دلائل ازالہ اوہام پر موقوف تھا تو آپ نے ازالہ اوہام سے پہلے ان کو شائع کیوں نہ کیا۔ دلیل اور مدعا کو اکٹھا مشتہر کیا ہوتا۔ کیا یہ بھی کسی منصف حق گو اور انصاف پژدہ کا دستور ہے کہ دعوی آج کرے اور اس کے دلائل اگلے سال یا چھٹے مہینے بیان کرے۔ ومعہذا اپنے معترض ومخالف سے یہ درخواست کرے کہ ایک سال یا چھ مہینے تک (جب وہ دلائل پیش نہ کرے) ساکت رہے۔

اس اشتہار میں جو آپ نے لکھا ہے کہ:

اختصار اور حفظ اوقات کی غرض سے (آپ ایسے اختصار پسند اور محافظ اوقات ہیں تو اپنی تصنیفات میں کیوں اس امر کی رعایت نہیں کرتے۔ براہین احمدیہ میں ایک صفحہ کے مطلب کو دس صفحہ میں ادا کیا ہے ایک مطلب کو کئی کئی دفعہ بیان کیا ہے۔ بایں ہمہ آپ مباحثہ کو دو ہی تحریروں میں محدود اور ختم کرنے کی وجہ اختصار اور حفظ اوقات بتاتے ہیں تو اس سے بجز اس کے کیا سمجھا جائے گا کہ یہ آپ کا عذر و بہانہ ہے اور حقیقت میں آپ کی نیت مغالطہ دہی ہے) کل دلائل اول پرچہ میں ہی پیش کر دیں اور اس عاجز کی طرف سے بھی صرف ایک ہی پرچہ اسکے جواب میں ہوگا اور وہی دونوں پرچے سوالات وجوابات حاضرین کو سنائیں جائیں گے (جس سے آپ کا مقصود یہ ہے کہ بجز ان دو پرچوں کے فریقین میں سے کوئی کچھ نہ کہے اور نہ زبان پر کوئی حرف لائے۔ اور ان دونوں ہی پرچوں کی تحریر سے مباحثہ ختم ہو اور معہذا

سے تھا تو اس تسلیم سے آپ پر التزام لغو کا الزام قائم ہوتا ہے۔ محمد حسین)۔ چند سوال آپ کی طرف سے، چند سوال میری طرف سے ہوں اور امر مجوث عنہ وفات یا حیات مسیح ہو گا۔ کیونکہ اس عاجز کا دعوی اسی بنا پر ہے (الہام وفات مسیح کے مبنی اور اصل ہونے کے معنی در بطن قائل ہیں۔ اصل ومبنی ہونے سے اگر یہ مراد ہے کہ دعوی مسیح موعود ہونے کا اس الہام وفات مسیح سے نکالا گیا ہے تو یہ محض بناوٹ ہے۔ آپ کو صرف وفات مسیح کا الہام ہوتا اور اس الہام سے اپنے مسیح موعود ہونے کا دعوی نکالتے تو آپ یہ بات کہہ سکتے تھے۔ اور جس حالت میں ان دونوں امر کی نسبت آپ الہام کے مدعی ہیں، اور یہ دونوں امر از قسم اخبار ہیں، جن میں ایک پسین گوئی دوسرا پیشین گوئی، نہ از قسم انشاء، امر یا نہی، تو امر دوم کا امر اول پر مبنی اور اول کا اصل اور دوم کا فرع ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا۔ یہ تو دونوں جداگانہ اور مستقل الہام ہیں جن میں سے ایک میں ایک امر گزشتہ کے وقوع کی خبر دی گئی ہے، کہ حضرت مسیح فوت ہو چکے ہیں، دوسرے میں امر آئندہ کی نسبت خبر ہے کہ آنے والا مسیح جس کی خبر احادیث میں وارد ہے، تو (یعنی مرزا) ہے۔ یا ایک زمانہ کے بعد ہوگا، جب مسلمان تجھے تسلیم کر لیں گے، جن میں نفیاً و اثباتاً تلازم نہیں ہے۔ کیونکہ اگر حضرت مسیح بن مریم کی وفات ثابت ومسلّم ہو تو اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ پھر مسیح موعود آپ ہیں۔ کیوں جائز نہیں کہ درصورت وفات مسیح ابن مریم، مسیح موعود کوئی اور ہو۔ اس صورت میں آپ کو مسیح موعود ہونے کیلئے دلائل قائم کرنے پڑیں گے۔ صرف وفات مسیح سے آپ اپنا مسیح ہونا ثابت نہ کر سکیں گے۔ اور اگر مسیح کا زندہ ہونا ثابت ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ آپ کا یہ الہام کہ آنے والے مسیح آپ ہیں، غلط ہو۔ اس صورت میں آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ حضرت مسیح ابن مریم زندہ ہیں تو رہیں وہ کسی اور کام کیلئے ہونگے۔ جس مسیح کے نزول کا احادیث صحاح ستہ میں ذکر ہے اور ان کے عالی شان کارناموں، قطع صلیب، وضع جزیہ، قتل خنازیر وغیرہ، کا ان احادیث میں بیان ہے اس سے میں ہی مراد ہوں۔ آپ یہ بات نہ بھی کہیں تو کوئی اور نیچری آپ کا حواری یہ بات کہہ سکتا ہے و بناء علیہ صرف حیات مسیح کے ثبوت سے اس دعوی کا، آپ کریں یا کوئی اور نیچری، ابطال نہیں ہو سکتا بلکہ اس دعوی کے ابطال کیلئے دلائل پیش کرنے کی حاجت رہتی ہے۔ اس بیان سے صاف ثابت ہے کہ ان دونوں الہامات اور دعاوی میں نفیاً و اثباتاً تلازم نہیں ہے۔ اور ایک دوسرے کی فرع نہیں ہو سکتا مگر اس بات کے سمجھنے کیلئے علوم عقلیہ میں مداخلت بکار ہے۔ صرف جعلی اور خیالی الہاموں کے زور سے یہ سمجھ میں نہیں آ سکتے۔ اور اگر الہام وفات مسیح کے اصل ومبنی ہونے سے یہ مراد ہے کہ الہام وفات الہام مسیح موعود ہونے کی شرط ہے جیسا کہ آپ کے خط نمبر ۱۲ میں آپ کے قلم سے نکل گیا ہے تو اس پر اس خط کے حواشی میں بحث ہو گی انشاء اللہ۔ محمد حسین)۔ جب یہ بناء ٹوٹ جاوے گی تو یہ دعوی خود ٹوٹ جاویگا

اصل امر وہی ہے۔

اس وقت بارہ بجے تک مجھے بباعث بعض نج کے کاموں کے بالکل فرصت نہیں۔ بہتر ہے کہ آنمکرم عید کے بعد یعنی شنبہ کے دن کو بحث کے لئے مقرر کریں تا فرصت اور فراغت سے ہر یک شخص حاضر ہو سکے (کیوں حضرت! یہ گریز نہیں، کنارہ کشی نہیں، فرار نہیں، ہزیمت نہیں، تو اور کیا ہے؟ اور اس کام سے بڑھ کر اہم اور ضروری کون سا کام آپ کو اس دن پیش آ گیا تھا؟ مسیح ہو جانے، اور اس کا ثبوت پیش کرنے سے بڑھ کر کوئی کام آپ کے لئے تھا تو آپ اس کو بیان کریں تا کہ ناظرین کو آپکے اس عذر کا محض حیلہ و بہانہ نہ ہونا ثابت ہو۔ بعد عید شنبہ کا دن آپ نے اس لئے مقرر کرانا چاہا تھا کہ آپ کو یہ علم ہو چکا تھا کہ ہمارا مناظر، یہ خاکسار، بٹیالہ کو تیار ہے اور وہ شنبہ تک لدھیانہ میں رہ نہیں سکتا۔ محمد حسین)۔ خاکسار غلام احمد۔ ۹ مئی ۱۸۹۱ء

(مکتوبات احمد ج اص ۳۳۱؛ اشاعۃ السنہ خط کا نمبر ۱۱،ص ۷۵۔۷۶، جلد ۱۳)

مولانا بٹالوی کہتے ہیں: اس کا جواب خاکسار نے مولوی محمد حسن کی طرف سے لکھوایا:

☆ محمد حسن لدھیانوی بنام مرزا قادیانی

لودہانہ۔ ۹ مئی ۱۸۹۱ء (نمبر ۳۷۰)

جناب مکرم مرزا صاحب۔ بعد سلام مسنون گزارش ہے۔ آپ کے اشتہار میں دونوں دعوی ہیں۔ مسیح کے فوت ہونے کا دعوی، اور آپ کے مسیح موعود ہونے کا دعوی۔ ان دونوں دعاوی میں ایسا تلازم نہیں ہے کہ ایک کے ثبوت سے دوسرا دعوی ثابت ہو جائے جیسا کہ آپ کے خط میں مرقوم ہے۔ لہذا میں یہ چاہتا ہوں کہ پہلے آپ کے مسیح موعود ہونے میں بحث ہو، پھر حضرت ابن مریم کے فوت ہونے میں۔ آپ اشتہار میں یہ دونوں دعوی کر چکے ہیں تو اب دوسرے دعوی کی بحث سے کیوں اعراض فرماتے ہیں۔ آپ کو لازم ہے کہ بیان اشتہار کے مطابق دونوں دعاوی میں بحث کرنے کو مستعد رہیں اور ہماری اس تجویز کو، کہ پہلے آپ کے مسیح موعود ہونے میں بحث ہو، منظور کر لیں کیونکہ بحکم اصول مناظرہ ہم کو اختیار ہے کہ آپ کے جس دعوی پر چاہیں بحث کریں۔ ہاں آپ اپنے دوسرے دعوی سے دست بردار ہو جائیں اور اس امر کو بذریعہ تحریر ظاہر کریں تو ہم آپ کے اسی اول دعوی پر بحث کرنے کو تیار ہیں۔ مورخہ ۹ مئی ۱۸۹۱ء۔ احقر محمد حسن عفا اللہ عنہ

(اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۳۔ صفحہ ۷۸)

 مرزا قادیانی بنام محمد حسن لدھیانوی

مکرمی حضرت مولوی صاحب سلمہ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

جناب آپ خوب جانتے ہیں کہ اصلی امر اس بحث میں جناب مسیح ابن مریم کی وفات یا حیات ہے اور میرے الہام میں بھی یہی اصل قرار دیا گیا ہے کیونکہ الہام یہ ہے کہ:

مسیح ابن مریم رسول اللہ فوت ہو چکا ہے اور اس کے رنگ میں ہو کر وعدہ کے موافق تو آیا ہے (تذکرہ اڈیشن چہارم ص ۱۴۸) ۔ (مولانا بٹالوی لکھتے ہیں: یہ الہام ابھی گھڑا گیا ہے۔ اس سے پہلے تحریروں میں اس کا نام ونشان نہیں۔ اصل الہام یہ ہوتا تو فتح اسلام، توضیح مرام، جواب مباہلہ صوفی عبدالحق غزنوی مشتہرہ پنجاب گزٹ سیالکوٹ ۲۸ فروری ۱۸۹۱ء، اور آپ کے جملہ خطوط اسمی خاکسار میں اسکا ذکر کیا جاتا۔ ان تحریرات میں تو پہلا اور اصل الہام یہی بیان کیا گیا ہے کہ: آنیوالا، یا موعود مسیح، میں ہوں۔ وفات حضرت مسیح کا ذکر تو منجملہ تحریرات مذکورہ بعض تحریرات میں اس کے بعد ضمناً وتبعاً ہوا ہے اور بعض میں اس سے تعرض ہی نہیں۔ چنانچہ حاشیہ خط نمبری ۱۷، ۳ میں بہ نقل عبارت سامی ثابت کیا جائے گا۔ یہ الہام اصل تھا تو ان تحریرات میں اس کو اصل و اول کیوں قرار نہیں دیا گیا۔ کہیں اس کو اصل قرار دیا گیا ہے تو بتائیں کس تحریر میں؟ اور کب؟ حضرت! یہ من گھڑت الہام مشت بعد از جنگ کا نمونہ ہے۔ آپ نے ہم پر ناحق یہ الزام لگایا تھا۔ خدا تعالی نے آپ کو ہاتھوں ہاتھ بدلہ دے دیا کہ آپ نے دعوی مسیحائی اور اسکے دلائل سابقہ کو مشتہر کرنے کے ایک مدت کے سکوت کے بعد یہ ایک نیا ہتھیار اٹھایا جس میں آپ کا وار خطا گیا۔ ہم نے اس کے مقابلہ میں یہ بات ثابت کر دکھائی کہ یہ اصل الہام نہیں ہے۔ من گھڑت ہے۔ محمد حسین) سو پہلا اور اصل امر الہام میں بھی یہی ٹھہرایا گیا ہے کہ مسیح ابن مریم فوت ہو چکا ہے۔ اب ظاہر ہے اور ہر عقل مند سمجھ سکتا ہے کہ اگر آپ حضرت مسیح کا زندہ ہونا ثابت کر دیں گے تو جیسا کہ پہلا فقرہ الہام کا اس سے باطل ہوگا ایسا ہی دوسرا فقرہ بھی باطل ہو جائے گا کیونکہ خدا تعالی نے میرے دعوی کی شرط صحت مسیح کا فوت ہونا بیان فرمایا ہے (یہ ابھی ثابت ہو چکا ہے کہ آپ کا یہ الہام خدا کی طرف سے نہیں، ابھی گھڑا گیا ہے اور اگر ہم اس من گھڑت کو الہام فرض کریں اور خدا کی طرف سے مان لیں تو بھی اس سے وفات مسیح کا شرط اور آپ کے دعوی یا الہام مسیح موعود ہونے کا مشروط ثابت نہیں ہو سکتا۔ اس الہام میں کوئی ایسا حرف شرط مذکور نہیں ہے اور نہ مقدر ہوسکتا ہے جس سے یہ شرطیت ثابت ہو اور اگر ترتیب عبارت سے اور خبر وفات مسیح کے اولاً پیشگوئی مسیح موعود ہونے ثانیاً مذکور ہونے سے یہ شرطیت نکالی گئی ہے تو محض بے خبری و ناواقفی پر مبنی ہے۔ ترتیب ذکری سے مذکور اول کا شرط اور مذکور دوم کا مشروط

ہونا ہرگز ثابت نہیں ہوتا۔ اور حرف ،اور ، یا ، واو ، عاطفہ اس ترتیب کے مثبت نہیں ہوتے۔ کسی اہل علم سے پوچھ لیں اگر اس بات کو سمجھ نہ سکیں۔ اس شرطیت کو ثابت کرنے کے لئے اور الہام ہے تو اس کو پیش کریں مگر یاد رکھیں کہ جو من گھڑت الہام اس شرطیت کے ثبوت میں پیش کریں گے اس سے ہم بحول اللہ وقوتہ شرطیت ثابت نہ ہونے دیں گے آپ جو مثال چاہیں پیش کر کے دیکھ لیں ۔ یہ ہماری لیاقت کا اثر نہیں بلکہ آپ ہی کے ان الہامات کی کرامت ہے۔ آپ کے دونوں الہام اس قسم سے ہیں کہ ان میں ایک کا دوسرے کے لئے شرط ہونا بحکم عقل ممکن نہیں اور کوئی عاقل سلیم الحواس اول کو دوسرے کے لئے شرط نہیں ٹھہرا سکتا۔ اس کی وجہ صاف اور صریح یہ ہے کہ شرط ، جس سے کسی امر کے وقوع کو مشروط کیا جائے ، کا متکلم یا مخاطب کے نزدیک شکی ہونا ضروری ہے۔ اور جو امر یقیناً واقع اور موجود ہو اس کے وجود سے کسی واقعی امر کو مشروط و معلق نہیں کیا جا سکتا۔ اور آپ کا وہ الہام جس کو آپ نے پہلا الہام قرار دیا ہے ایک ایسے امر کے متعلق ہے جو اس الہام کی رو سے یقیناً واقع اور متحقق ہو چکا ہے اور اس کے وقوع اور وجود میں اس الہام کے ملہم ، بزعم جناب خدا تعالی ، اور اس کے مخاطب ، خود بدولت ، کو شک نہیں ہے ، لہذا اس امر واقعی اور متحقق الوقوع سے دوسرے الہام کو جس میں آپ کے مسیح موعود ہونے کی پیش گوئی ہے مشروط و معلق کرنا اور مثلاً یوں کہہ دینا ، کہ اگر مسیح فوت ہو چکے ہیں تو پھر مسیح موعود تو ہے یا ہو جائیگا ، جب مسلمانوں میں تسلیم کیا جائے گا ، جائز نہیں ہے اور کسی عاقل سلیم الحواس سے اس کا صدور ممکن نہیں۔ کوئی عاقل سلیم الحواس آفتاب کے نصف النہار کو پہنچنے کے وقت ، اگر مخاطب و متکلم دونوں شپر چشم نہ ہوں اور آفتاب کی رؤیت و وجود میں شک نہ رکھتے ہوں ، یہ نہیں کہہ سکتا کہ اگر آفتاب نکلا ہے تو فلاں امر واقع ہے یا ہو جائے گا۔ کوئی ایسا کہے تو اس کو مالیخولیا یا... ہسٹیریا میں مبتلا سمجھا جائے گا۔ آپ علوم عقلیہ کو مری ہوئی کیڑی کی مانند جانتے ہیں چنانچہ فتح اسلام کے صفحہ ۳۳ میں لکھ چکے ہیں ، و بناء علیہ ان علوم سے واقف نہیں تو کیا کتب نحو میں بھی نظر نہیں رکھتے یا بھول گئے ہیں ۔ محمد حسین ) اور بحکم اذا فات الشرط فات المشروط مسیح کی زندگی کے ثبوت سے دوسرا دعوی میرا خود ہی ٹوٹ جائے گا۔ ماسوا اس کے میرے دعوی مثیل مسیح میں کسی پر جبر و اکراہ تو نہیں کہ خواہ نخواہ اس کو قبول کرو۔ صرف یہ کہا جاتا ہے کہ جس پر مسیح بن مریم کا فوت ہو جانا ثابت ہو جائے پھر وہ خدا تعالی سے ڈر کر میری صحبت میں رہ کر میرے دعوی کی آزمائش کرے ( فتح اسلام میں اپنے مسیح موعود ہونے کو آپ نے جبراً قبول کرانا چاہا اور اس سے انکار کرنے والوں کو خوب ڈرایا دھمکایا ہے۔ چنانچہ اس کے صفحہ ۱۰ میں آپ اپنا مسیح موعود ہونا بیان کر کے صفحہ ۱۱ میں فرماتے ہیں :

پس ہر ایک ( اس میں آپ نے یہ قید نہیں لگائی کہ جس پر حضرت مسیح کا فوت ہو جانا ثابت ہو ) کو

چاہیے کہ اس سے (یعنی آپ کے مسیح موعود ہونے سے) انکار کرنے میں جلدی نہ کرے تا خدا سے لڑنے والا نہ ٹھہرے۔ دنیا کے لوگ جو تاریک اور اپنے پرانے خیالات پر جمے ہوئے ہیں وہ اس کو قبول نہیں کریں گے مگر عنقریب وہ زمانہ آنے والا ہے جو ان کی غلطی ان پر ظاہر کردے گا۔ دنیا میں ایک نذیر آیا پر دنیا نے اس کو قبول نہ کیا لیکن خدا تعالی اسے قبول کرے گا اور بڑے زور آور حملوں سے اس کی سچائی ظاہر کردے گا۔

اسی سلسلہ میں اور اسی دعوی مسیحائی کے بعد آپ صفحہ ۵۷۔۵۸ میں اسی رسالہ کے لکھتے ہیں:

جو مجھے چھوڑتا ہے، وہ اس کو چھوڑتا ہے جس نے مجھے بھیجا ہے اور جو مجھ سے پیوند کرتا ہے وہ اس سے کرتا ہے جس کی طرف سے میں آیا ہوں۔ میرے ہاتھ میں ایک چراغ ہے جو شخص میرے پاس آتا ہے ضرور وہ اس روشنی سے حصہ لے گا مگر جو شخص وہم اور بدگمانی سے دور بھاگتا ہے وہ ظلمت میں ڈال دیا جائے گا۔ اس زمانہ کا حصن حصین میں ہوں جو مجھ میں داخل ہوتا ہے وہ چوروں قزاقوں اور درندوں سے اپنی جان بچائے گا۔ مگر جو میری دیواروں سے دور رہنا چاہتا ہے ہر طرف سے اسکو موت درپیش ہے اور اس کی لاش بھی سلامت نہیں رہے گی۔،

مگر اس مقام میں آپ لوگوں کو اپنے مسیح ہونے کی تسلیم و عدم تسلیم میں آزادی دیتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ میں اپنے مسیح موعود ہونے کے تسلیم و قبول پر کسی کو مجبور نہیں کرتا۔ صرف یہ کہتا ہوں کہ جس پر مسیح ابن مریم کا فوت ہو جانا ثابت ہو وہ میری صحبت اختیار کرکے میرے دعوی مسیح موعود ہونے کی آزمائش کرے۔،

جو تخویف و ترہیب فتح الاسلام کے بالکل مخالف ہے۔ اب اگر اس آزادی کو دل سے سمجھا جائے تو وہ دھمکی فتح الاسلام کی لغو بلکہ کذب ٹھہرتی ہے اور اگر وہ دھمکی دل سے ہے اور کچھ صحت واصلیت رکھتی ہے تو یہ آزادی صرف دھوکہ دہی ہے۔ بہرحال وہ دھمکی اور یہ آزادی دونوں صحیح نہیں ہوسکتیں۔ اور دونوں میں سے ایک ضرور آپ کے صدق مقال اور استقامت حال کو بٹہ لگاتی ہے۔ ہاں اگر آپ ایک میں غلطی یا خطا کا اقبال کرلیں تو اس الزام سے آپ بری ہوسکتے ہیں۔ مگر یہ آپ سے نہ کبھی ہوا ہے اور نہ آئندہ ہوگا کیونکہ اس سے آپ کے خیال باطل وادعا عاطل، قطعیت الہامات، کو بٹہ لگتا ہے۔ اور یہ ہم سے نہیں ہوسکتا اور نہ ہوگا کہ آپ کی اس قسم کے مغالطات پر خاموش رہیں اور آپ کے دھوکے لوگوں پر ظاہر نہ کریں۔ محمد حسین۔ ص۸۲۔۸۳۔ اشاعة السنہ ج ۱۳ حاشیہ)۔ اب ظاہر ہے کہ پھر وفات وحیات پر قرعہ پڑا (یہ تب ہوتا جب آپ کا مسیح موعود ہونا الہام وفات مسیح سے مستنبط ہوتا یا وہ اس کے فرع اور یہ اس کی شرط

ہوسکتا۔ان باتوں کا بطلان حواشی سابق میں ظاہر ہو چکا ہے۔محمد حسین ) ۔ بہرحال یہی امر حقیقی اور طبعی طور پر مجوث عنہ اور متنازعہ فیہ ٹھہرتا ہے ( ایسا تھا تو پہلے تحریرات میں کیوں اس کو مجوث عنہ قرار نہ دیا۔ مشتے کہ بعداز جنگ یاد آید ) ۔ ماسوااس کے آپ کی غرض دوسری بحث سے، جو آپ کے دل میں ہے وہ اس بحث سے بھی بخوبی حاصل ہو جاتی ہے کیونکہ میں اقرار کرتا ہوں اور حلفاً کہتا ہوں کہ اگر آپ مسیح کا زندہ ہونا کلام الٰہی سے ثابت کردیں تو میں اپنے دعوی سے دست بردار ہو جاؤنگا اور الہام کو شیطانی القاء سمجھ لونگا اور توبہ کرونگا ( حضرت توبہ تو آپ مدت کی کر چکے ہیں اور بنا بر بیان حافظ محمد یوسف اس دعوی مسیح موعود ہونے پر خلوت میں پچھتاتے اور افسوس ظاہر کر چکے ہیں مگر برطبق:

استاد مرا گفتی کہ تو توبہ مکن     من کنم دل نکند من چہ کنم

آپ کا دل نہیں مانتا کہ اس توبہ کا اظہار و عام اشتہار دیں۔ کیونکہ اس میں کساد بازاری متصور ہے اور دکان بند ہوتی ہے ۔ یہی سوچ کر آپ اپنے خط نمبری ۳ و نمبری ۵ میں فرما چکے ہیں کہ یہ عاجز اس بصیرت اور علم سے اپنے تئیں نابینا نہیں کرسکتا جو حضرت احدیت جل شانہ نے بخشا ہے ۔ ، پھر اس مقام میں اس علم و اعتقاد سے توبہ کرنے کا وعدہ فقرہ بازی اور دھوکہ دہی نہیں تو کیا ہوا؟ محمد حسین )۔اب حضرت! اس سے زیادہ کیا کہوں ۔خدا تعالی آپ کے دل کو آپ سمجھاوے۔

مکرر یہ کہ اول قرآن کریم کی رو سے دیکھا جائے گا کہ کس کس آیت کو آپ حضرت مسیح ابن مریم کے زندہ ہونے کے ثبوت میں پیش کرتے ہیں اور اگر بغیر کسی جرح قدح کے وہ ثبوت آپ کا مسلّم ٹھہرے گا تو بھلا پھر کس کی مجال ہے کہ اس سے انکار کر جائے ۔لیکن اگر قرآن شریف سے آپ ثابت نہ کریں گے تو پھر آپ کو اختیار ہوگا کہ بعد تحریری اقرار اس بات کے کہ قرآنی ثبوت پیش کرنے سے ہم عاجز ہیں اور احادیث صحیحہ غیر متعارضہ کو اس ثبوت کیلئے آپ پیش کریں ( یہ قید آپ نے ان احادیث صحیحہ کی ردّ و انکار کے لئے لگائی ہے جن میں حضرت مسیح کے حلیہ میں کسی قدر لفظی اختلاف وظاہری تعارض پایا جاتا ہے جیسے ایک حدیث میں آپ کا رنگ گندم گوں ہونا مذکور ہے دوسری میں سرخ ہونا، مگر آپ کو یہ معلوم نہیں، اور کیونکر معلوم ہو جب آپ حدیث کے کوچہ سے آشنا نہیں، کہ یہ تعارض اٹھایا گیا ہے۔ اور گندم گوں ہونا اور سرخ رنگ ہونا باہم یوں متوافق ہوسکتے ہیں کہ گندم گونی سرخی کے ساتھ ہو، چنانچہ لاکھوں اشخاص ایسے نظر آتے ہیں کہ گندم گوں ہونے کے ساتھ سرخ رنگ بھی ہیں ۔آپ نے امام الائمہ ابن خزیمہ کا یہ قول نہیں سنا کہ میں ایسی کوئی دو حدیثیں نہیں دیکھتا جو صحیح اسناد کے ساتھ آنحضرت ﷺ سے مروی ہوں اور وہ آپس میں متعارض رہیں یعنی جمع نہ ہوسکیں ۔جس کے پاس ایسی دو

حدیثیں ہوں وہ میرے پاس لائے۔ میں ان کو باہم متوافق کردوں۔ و قد روینا عن محمد بن اسحاق ابن خزمه الامام انّه قال لا اعرف انه روی حدیثان عن النّبی صلی اللہ علیہ وسلم حدیثان باسنادین صحیحین متضادین فمن کان عنده فیاتینی به لالف بینهما۔ علوم الحدیث المشھور بمقدمہ ابن الصلاح) اور جب آپ ایسا ثبوت دے چکیں تو منصفین ترازوئے انصاف لے کر خود جانچ لیں گے کہ کس طرف پلہ ثبوت بھاری ہے۔ والسلام علی من اتبع الھدی۔ راقم میرزا غلام احمد ۹ مئی ۱۸۹۱ء

(مکتوبات احمد ج ۱ ص ۳۳۲؛ اشاعۃ السنہ جلد ۱۳ ص ۷۹۔ ۸۵)

☆ محمد حسن لدھیانوی بنام مرزا قادیانی

مولانا بٹالوی بتاتے ہیں کہ اسکا جواب خاکسار نے مولوی محمد حسن کی طرف سے لکھوایا:

(نمبر ۱۷۳) لودہانہ ۹ مئی۔ مکرمی جناب مرزا صاحب۔ بعد از سلام مسنون گزارش ہے:

۱۔ آپ نے یہ الہام کسی رسالہ میں بایں الفاظ وترتیب نقل نہیں کیا۔ کہیں منقول ہے تو بتایئے۔

۲۔ اس الہام کے الفاظ سے اگر اس کو تسلیم کر لیا جاوے تو نہ شرطیت ثابت ہے، نہ دونوں الہاموں کا تلازم۔

۳۔ آپ نے جملہ تحریرات واشتہارات میں یہ دونوں مستقل دعوی کئے ہیں (اپنے رسالہ فتح الاسلام میں جو آپ کے دعوی کا مفتح ہے چار صفحات، نمبر ۱۰، ۱۵، ۱۷، ۲۳، میں آپ نے مسیح موعود ہونے کا دعوی کیا ہے۔ ان چاروں صفحات میں کہیں آپ نے یہ دعوی نہیں کیا، جس کو اب اصل دعوی بتایا جاتا ہے، کہ حضرت مسیح فوت ہو چکے ہیں۔ اس رسالہ میں صرف ایک اور جگہ، ص ۳۵، میں حضرت مسیح کے فوت ہونے کا ذکر ہے سو بھی نہ بطور مستقل دعوی بلکہ اس اجنبی بیان کے ضمن میں کہ لوگ میرے ساتھ باستھزاء پیش آویں تو کوئی افسوس کا مقام نہیں کیونکہ مجھ سے پہلے نبیوں سے بھی ٹھٹھا ہوا ہے۔ اور اس کی تنظیر میں ذکر ہوا اور یہ کہا گیا ہے کہ ایک دفعہ اس کو اپنے زعم میں صلیب پر چڑھا کر قتل کر دیا مگر چونکہ ہڈی نہیں توڑی گئی تھی اس لئے وہ ایک خوش اعتقاد اور نیک آدمی کی حمایت سے بچ گیا اور بقیہ ایام زندگی بسر کر کے آسمان کی طرف اٹھایا گیا۔ اور اس سے پہلے صفحہ ۱۰ میں بھی ایک تمثیل کے ضمن میں کہا گیا ہے کہ مسیح کی روح ہیرودیس کے عہد حکومت میں بہت تکلیف کے بعد آسمان کی طرف اٹھائی گئی۔ مگر اس میں یہ تصریح نہیں ہے کہ روح بلا جسم اٹھائی گئی یا معہ جسم اور نہ اس میں اور بیان صفحہ ۲۵ میں کہیں یہ تصریح ہے کہ ان دو مقاموں میں جو کچھ کہا گیا ہے وہ الہام ہے یا الہام مسیح موعود ہونے کی شرط یا اس کا مبنی واصل ہے۔ ان دو مقاموں کے سوا اس

رسالہ میں حضرت مسیح کی موت کا کہیں ضمنی اور تبعی و تمثیلی ذکر بھی نہیں ہے۔ اور آپ کے دوسرے رسالہ توضیح مرام میں ایک جگہ بصفحہ ۸ حضرت مسیح کے فوت ہو جانے کا ذکر ہے سو بھی نہ بطور بیان الہام اور نہ بطور دعوی بلکہ دعوی عدم نزول حضرت مسیح ابن مریم کے ثبوت پر ایک دلیل کے ضمن میں بیان ہوا ہے چنانچہ پہلے بصفحہ ۷ عیسائیوں پر ان کے قرار داد اور ان کے اعتقاد کے مطابق یہ الزام قائم کیا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ بہشت میں داخل ہو چکے ہیں اور جو بہشت میں داخل ہوتا ہے وہ پھر اس سے خارج نہیں ہوتا۔ پھر بصفحہ ۸ لکھا ہے کہ قرآن شریف میں اگر چہ حضرت مسیح کے بہشت میں داخل ہونے کا بہ تصریح کہیں ذکر نہیں ہے لیکن ان کے وفات پا جانے کا تین جگہ ذکر ہے اور مقدس بندوں کے لئے وفات پانا اور بہشت میں داخل ہونا ایک ہی حکم میں ہے۔، اور اس کے مقابل دعوی مسیح ہونے کو بالاستقلال بیان کیا اور اس کو الہام قرار دیا ہے چنانچہ شروع رسالہ میں بصفحہ ا پر لکھا ہے: اور نیز یہ بھی میں بیان کر چکا ہوں کہ اس نزول سے درحقیقت مسیح ابن مریم کا نزول مراد نہیں بلکہ استعارہ کے طور پر ایک مسیح کے آنے کی خبر دی گئی ہے جسکا مصداق حسب الہام و اعلام الٰہی یہی عاجز ہے۔، ان دونوں مقام کے بیان کو ادنی توجہ و انصاف کے ساتھ دیکھنے سے صاف سمجھ میں آتا ہے کہ دعوی مسیحائی آپ کا اصل اور پہلا اور مستقل دعوی ہے اور دعوی وفات مسیح دعوی عدم نزول حضرت مسیح کی دلیل کا ایک جزو یا مقدمہ ہے وبس۔ اور آپ کی تیسری تحریر، جواب مباہلہ صوفی عبدالحق غزنوی جو پنجاب گزٹ سیالکوٹ ۲۸ فروری ۱۸۹۱ء میں شائع ہوئی ہے، میں بھی اصل اور پہلا الہام اسی دعوی مسیح موعود ہونے کو قرار دیا گیا ہے۔ اور دعوی وفات مسیح کو اس الہام کے بعد بیان کیا ہے۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں: یہ بات سچ ہے کہ اللہ جل شانہ کی وحی والہام سے میں نے مثیل مسیح ہونے کا دعوی کیا ہے اور یہ میرے پر ظاہر کیا گیا ہے کہ میرے بارہ میں پہلے سے قرآن شریف اور احادیث نبویہ میں خبر دی گئی ہے اور وعدہ دیا گیا ہے۔ سو میں الہام کی بنا پر اپنے تئیں وہ موعود مسیح سمجھتا ہوں جس کو دوسرے غلط فہمی کی وجہ سے مسیح موعود کہتے ہیں...لیکن میرے پر کھول دیا گیا ہے کہ مسیح ابن مریم جس پر انجیل نازل ہوئی تھی فوت ہو چکا ہے ۔ ، اور اپنی چوتھی تحریر، اشتہار ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء میں اور پانچویں تحریر، اشتہار ۳ مئی ۱۸۹۱ء میں گو دعوی وفات حضرت مسیح کو آپ نے اولاً، اور دعوی مسیح موعود ہونے کو ثانیاً ذکر کیا ہے مگر اس ذکر و بیان میں ایسا کوئی لفظ یا حرف آپ کی قلم سے نہیں نکلا جس سے دعوی اول کا اصل یا شرط ہونا اور دعوی دوم کا فرع یا مشروط ہونا ثابت ہو، بلکہ ان دونوں تحریروں میں یہ دونوں دعوے آپ نے مستقل طور پر کئے ہیں۔ اور دونوں کی نسبت الہام ہونے کا دعوی آپ کی کلام میں موجود ہے۔ اور آپ کے جملہ خطوط میں جو اشاعۃ السنہ جلد ۱۲ نمبر ۱۲ میں شائع ہوئے ہیں حضرت مسیح کی وفات کا ذکر و نام و نشان نہیں پایا جاتا۔ بلکہ ہمارے اس استفہام انکاری کے

مقابلہ میں کہ کیا آپ مسیح موعود ہیں؟ آپکا یہی دعوی واقرار مستمر رہا ہے کہ میں مسیح موعود ہوں ۔ اپنے خط نمبر اول میں آپ نے یہ مجمل اقرار کیا ہے ۔ اور خط نمبری ۶ میں آپ نے یہ فرمایا ہے: مگر جو خدا تعالی نے اس عاجز پر کھولا ہے صرف اتنا ہے کہ یہ عاجز روحانی طور پر مثیل مسیح ہے اور روحانی طور پر موعود بھی ہے ۔ اور نیز یہ کہ کوئی مسیح آسمان سے خاکی وجود کے ساتھ اترنے والا نہیں ۔ ، اور آپ کے خط نمبر ۸ و ۹ میں جو نمبر ۳ جلد ۱۳ میں منقول ہیں، گو وفات حضرت مسیح کا ذکر بھی ہوا ہے مگر اس کو بھی آپ نے اصل اور پہلا دعوی قرار نہیں دیا ۔ بلکہ پہلا دعوی آپ کا وہی مسیحائی ہے ۔ اور دعوی وفات مسیح دوسرا دعوی جو علاوہ یا ضمیمہ جس کو بلفظ نیز، اور ، ساتھ ہی اس کے ، شروع کیا ہے، ہے ۔ خط نمبر ۸ میں آپ یہ کہتے ہیں: میں مثیل مسیح ہوں اور نیز حضرت مسیح بن مریم درحقیقت وفات پا گئے ہیں ۔ ، اور خط نمبر ۹ میں لکھتے ہیں ؛ میں مثیل مسیح ہونے کا مدعی ہوں اور ساتھ اس کے یہ بھی کہتا ہوں کہ حضرت مسیح بن مریم درحقیقت فوت ہو چکے ہیں ۔ ، آپ کی ان تصریحات وعبارات کو جن کا خلاف پہلے کہیں نہیں پایا گیا ۔ احمق سے احمق اور بلید سے بلید، بشرطیکہ وہ کچھ انصاف وایمان رکھتا ہو اور آپ کی حبّ میں اندھا نہ ہو گیا ہو، سمجھ سکتا ہے کہ دعوی مسیحائی آپ کا پہلا اور اصل اور مستقل دعوی ہے اور دعوی وفات مسیح اصل اور اول دعوی نہیں ہے ۔ اور جو الہام اس مقام میں گھڑ لیا اور اس کو اصل قرار دیا ہے، تحریرات سابقہ میں اس کا کہیں نام ونشان نہیں ہے ۔ محمد حسین ) بلکہ اپنے مسیح موعود ہونے کا دعوی آپ کا پہلا دعوی ہے ۔ اب آپ اس دعوی کو پہلے دعوی کی فرع اور اس کے تابع قرار دیتے ہیں تو صاف الفاظ سے کہیں کہ ہم نے اس دعوی کو مستقل ٹھہرانے میں غلطی کی ہے ۔ اس اقرار کے بعد آپ کا فرض ہوگا کہ اولاً آپ دعوی وفات مسیح کو دلائل سے ثابت کریں ۔ پھر ہم اس دعوی میں کلام کریں گے انشاء اللہ ۔ خاکسار محمد حسن ( اشاعۃ السنہ ۔ جلد ۱۳ ۔ ص ۸۵ تا ۸۸ )

مولانا بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ:

اس خط کا جواب دینے سے مرزا صاحب نے صاف انکار کر دیا اور یہ کہا کہ میں بار بار کیا لکھوں ۔ اور ایک ہی بات کا اعادہ کہاں تک کروں ۔ اور ۹ مئی سے ۲۷ مئی تک ہمارے جواب و خطاب سے سکوت کیا جس سے اکثر احباب اولی الالباب فریقین کو یقین ہو گیا کہ مرزا صاحب نے اپنے دعوی مسیحائی سے گریز ، اور ادعاء مباحثہ سے فرار اختیار کیا لہذا آئندہ مباحثہ موقوف ہوا ۔ آخر جب بعض احباب سکنائے ریاست پٹیالہ نے آپ کے پاس پہونچ کر اس گریز وفرار کے سبب آپ کو منفعل کر کے مباحثہ پر مجبور کیا تو آپ نے کرہاً وجبراً پھر مباحثہ پر اپنے آپ کو آمادہ کیا ۔ اور ۲۷ مئی کو مولوی محمد حسن صاحب رئیس لودہانہ کے نام ایک خط لکھا جس میں دعوی مسیحائی میں مباحثہ

کرنے کو منظور کیا۔مگر اس میں بھی ایک راستہ گریز کا رکھ لیا اور یہ تحریر کر دیا کہ درمیانی شروط کا تصفیہ مباحثہ سے ایک روز پیشتر ہوگا۔اور اپنی مراسلت ماقبل ۲۷ مئی کو اخبار پنجاب گزٹ سیالکوٹ ۳۰ مئی ۱۸۹۱ء کے ضمیمہ میں چھپوا دیا اور اس میں ایک تو دیانت و امانت کا کام کیا کہ ہمارے آخری خط نمبری ۳۷۱ کو نہ چھپوایا۔دوسرا تہذیب و روحانیت کا کام کیا کہ اڈیٹر اخبار سے خوب تبرا کہلایا اور آئندہ کی مخالفت پر زیادہ تبرہ کہنے کا ڈر سنایا۔

ہر چند آپ کے دو دفعہ کے فرار (پہلی دفعہ آپ نے خط نمبری ۱۰ میں فرار اختیار کیا، دوسری دفعہ ہمارے خط نمبر ۳۷۱ کے جواب میں اعراض فرما کر اور حامل رقعہ کو یہ کہہ کر کہ ایک ہی بات کا میں کہاں تک اعادہ کروں ۔محمد حسین) اور تین ہی دفعہ کی تبرا بازی (پہلی دفعہ اشتہار ۲۶ مارچ میں، دوسری دفعہ رسالہ قول فصیح میں، دیکھو اس کا صفحہ ۳ و ۵ وغیرہ۔تیسری دفعہ ضمیمہ اخبار سیالکوٹ میں۔محمد حسین) پر آپ اس امر کے مستحق نہ تھے کہ آپ کے دعوی مباحثہ کی اجابت کی جاتی یا کسی مضمون کی آپ سے خط و کتابت عمل میں آتی مگر صرف مسلمانوں کی نصیحت اور ہدایت اور آپ کے مغالطات سے ان کی صیانت کی نیت سے آپ کی دعوت مباحثہ کو قبول کیا گیا۔اور ۲۹ مئی کو خط متضمن منظوری مولوی محمد حسن کے نام لکھا گیا۔اور اس میں آپ کے گریز کا راستہ بھی بند کر دیا گیا۔اور یہ معروض ہوا کہ جو شرائط اب مباحثہ سے ایک دن پہلے طے کرنا چاہتے ہیں وہ آپ سے طے کر لیں ایسا نہ ہو کہ عین موقع پر کسی شرط کی نامنظوری کے عذر سے پھر فرار وقوع میں آوے۔(اشاعۃ السنہ ج ۱۳ ص ۸۹۔۹۰)

☆ وہ خط مرزا صاحب اسی مولوی محمد حسن کا یہ ہے:

مخدومی مکرمی اخویم حضرت مولوی صاحب سلمہ اللہ تعالی۔السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اس عاجز کی گذارش یہ ہے کہ اب فتنہ مخالفت ہر جگہ بڑھتا جاتا ہے اور مولوی محمد حسین صاحب جس جگہ پہنچتے ہیں یہی وعظ شروع کی ہے کہ یہ شخص ملحد اور دین سے خارج اور کذاب اور دجال ہے۔میں نے اول نرمی سے یہ عرض کیا تھا (محض دروغ ہے۔سچے ہو تو بتاؤ کس خط میں، کس تحریر میں؟ محمد حسین) کہ میرا مسیح ہونے کا دعوی مبنی بر الہام ہے اور جو امور محض الہام پر مبنی ہوں وہ زیر بحث نہیں آسکتے بلکہ خدا تعالی ان کی سچائی آپ ظاہر کرتا ہے۔ہاں! مسیح کی وفات وحیات کا مسئلہ گو میرے الہام کا اصل الاصول ہے (مطلبش دربطن قائل) مگر بباعث ایک شرعی امر ہونے کے زیر بحث آسکتا ہے (یعنی مسیح ہونے کا دعوی شرعی نہیں ہے۔پھر اس کی دین میں کیا اہمیت؟ کوئی مانے نہ مانے، اور کیوں مانے۔بہاء) اور اگر مسیح کی زندگی ثابت ہو جائے تو میرا دعوی مؤخر الذکر خود ہی ٹوٹ جاتا ہے (بالکل غلط اور

مغالطہ ہے۔محمد حسین) لیکن یہ عرض میری منظور نہیں کی گئی اور اصل حقیقت کو محرف کر کے منشی سعد اللہ صاحب نے جو چاہا چھپوا دیا اور لوگوں کو فتنہ میں ڈالنے کی کوشش کی۔اور میرے پر یہ الزام بھی لگایا جاتا ہے کہ وہ لیلۃ القدر سے منکر ہیں اور اس کے خلافِ اجماع معنی کرتے ہیں۔اور یہ بھی الزام لگایا جاتا ہے کہ ملائکہ کے وجود کے منکر ہیں اور ملائکہ کو صرف قوتیں سمجھتے ہیں حالانکہ یہ سارے الزام محض بہتان ہیں (جو کچھ مجی منشی سعد اللہ نے لکھا ہے آپ کی کلام میں موجود ہے۔پھر دعوی بہتان سراسر طوفان نہیں تو کیا ہے۔محمد حسین)۔یہ عاجز اسی طرح ان سب باتوں پر ایمان رکھتا ہے جو قال اللہ و قال الرسول سے ثابت ہیں اور سلف صالحین کا گروہ ان کو مانتا ہے (محض کذب وصریح مغالطہ ہے۔سلف صالحین سے ایک شخص بھی آپ کے مخترعات کا قائل نہیں۔محمد حسین) سو اس وقت مجھے خیال ہے کہ میرا ہر حال میں خدا ناصر ہے (نہیں نہیں، آپ کے مخترعات کا خدا ناصر نہیں ہے وہ اپنے دین کا ناصر ہے۔محمد حسین)۔مجھے ہر طرح سے اتمام حجت کرنا چاہیے۔لہذا مکلّف ہوں کہ میں نے مولوی محمد حسین صاحب کی یہ درخواست بھی منظور کی کہ مسیح موعود میں بحث کی جائے (آنچہ دانا کند کند ناداں۔لیک بعد از خرابی بسیار۔محمد حسین) مگر بحث تحریری ہوگی اور تحریر میں کسی دوسرے کا ہرگز دخل نہیں ہوگا کیونکہ اب میں ایک مہجور کی طرح آدمی ہوں۔میرے ہاتھوں کی طرح کسی دوسرے کے ہاتھ یہ کام نہیں کریں گے۔مولوی محمد حسین صاحب بھی اپنے ہاتھ سے لکھیں اور میں اپنے ہاتھ سے لکھوں گا۔درمیانی شرائط کا تصفیہ بحث سے ایک دن پہلے ہو جائے لیکن بحث سے دس روز پہلے مجھے خبر ملنی چاہیے تا کہ لوگ جو شکوک شبہات میں غرق ہو گئے ہیں ان کو بذریعہ خطوط و اشتہارات میں بلالوں اور تا اس بحث سے ایک عام نفع مترتب ہو اور ہر روز کا جھگڑا طے ہو جائے۔آپ پر یہ فرض ہے کہ آپ براہ مہربانی آج مولوی محمد حسین صاحب کو اطلاع دے دیں اور بحث سے دس دن پہلے مجھے بھی مطلع فرما دیں۔والسلام۔خاکسار غلام احمد۔۲۷ مئی ۱۸۹۱ء۔

(مکتوبات احمد۔ج ۱۔ص ۳۳۳۔۳۳۴ مکتوب نمبر ۱۷؛ اشاعۃ السنہ جلد ۱۳ ص ۹۱۔۹۳ مکتوب نمبر ۱۳)

☆ محمد حسن لدھیانوی بنام مرزا قادیانی

مولانا بٹالوی بتاتے ہیں کہ اس خط کا جواب خاکسار نے مجی مولوی محمد حسن سے لکھوایا:

مکرمی جناب مرزا صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔جناب کے خط مورخہ ۲۷ مئی (۱۸۹۱ء) سے جناب مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب کو اطلاع دی گئی۔مباحثے کیلئے آپ جو

تاریخ مقرر کریں گے اس پر مولوی صاحب کو تیار سمجھیں۔ لیکن شرائط کیلئے جو آپ نے لکھا ہے کہ، درمیانی شرائط کا تصفیہ ایک دن پہلے ہو جائے، وہ اس کو منظور نہیں کرتے۔ وہ کہتے ہیں کہ شرائط کا تصفیہ بھی پہلے ہو جانا چاہیے اور ابھی بذریعہ تحریر شرائط کو ٹھیک کر لینا چاہیے۔ اسلئے گزارش ہے کہ: ۱۔ میرے مکان پر بحث ہو۔ اپنے مکان پر انتظام کا میں خود ذمہ ہوں۔ ۲۔ تحریر طرفین اپنے اپنے ہاتھ سے کریں یا کوئی نویسندہ مقرر کریں اس میں اختیار رہے۔ ۳۔ اپنا دعوی مع دلائل پیش کریں، اور اس پر جانب ثانی جو جواب دینا چاہیں دیں۔ ۴۔ ختم بحث وکلام کیلئے کوئی حاضرین سے منصف ہو جائے کسی کی منصفی منظور نہ ہو تو جو فریق چاہے کلام قطع کر دے اور منصفی کو ناظرین پر چھوڑ دے۔

آپ جو شرائط اور مناسب سمجھیں، اس سے اطلاع دیں یا ان میں کوئی تغیر وتبدل چاہیں تو لکھیں۔

۵ جون ۱۸۹۱ء خاکسار محمد حسن عفا اللہ عنہ۔ (اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۳۔ ص ۹۴۔۹۵)

☆ مرزا قادیانی بنام محمد حسن

مخدومی مکرمی حضرت مولوی صاحب سلمہ اللہ تعالی۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

عنایت نامہ پہنچا۔ شرائط مندرجہ ذیل ہونی چاہییں۔

۱۔ جلسہ بحث آپ کے مکان پر ہو اور امن قائم رکھنے کے لئے تمام انتظامات آپ کے ذمہ ہوگا۔ یہ بات قریب یقین کے ہے کہ چھ سات ہزار آدمی تک اس جلسہ میں جمع ہو جاویں گے۔ ایسا مکان تجویز کرنا آپ ہی کے ذمہ ہوگا۔ میرے نزدیک یہ بات نہایت ضروری ہوگی کہ کوئی یورپیئن افسر اس جلسے میں ضرور تشریف رکھتے ہوں کیونکہ اس طرف چند آدمی اور دوسری طرف صدہا آدمی ہوں گے اور اکثر بدزبان اور مکفر ہوں گے۔ بغیر حاضری کسی یورپیئن کے ہرگز انتظام نہیں ہوسکتا لیکن اگر آپ کے نزدیک یورپیئن افسر کی ضرورت نہیں تو اول مجھے اپنی دستخطی تحریر سے مطلع فرما دیجئے کہ میں کامل انتظام گروہ مفسد خیال لوگوں کا کرلونگا اور ان کا منہ بند رہے گا اور کسی یورپیئن افسر کی کچھ ضرورت نہیں ہوگی۔ اس صورت میں میں یہ شرط چھوڑ دونگا پھر اس تحریر کے بعد ہر ایک نتیجہ کے آپ ہی ذمہ دار ہوں گے۔

۲۔ بحث تحریری ہو، ہر ایک فریق کے اپنے ہاتھ سے لکھے اور جو لکھنے سے عاجز ہو وہ اول یہ عذر ظاہر کر کے کہ میں لکھنے سے عاجز ہوں، دوسرے کو لکھا دیوے۔ کیونکہ اپنے ہاتھ سے لکھا ہوا اول درجے پر سند کے لائق ہوتا ہے اور دوسروں کی تحریریں اگرچہ تصدیق کی جائیں مگر پھر بھی اس درجے پر نہیں

پہنچتیں کیونکہ ان میں تحریف کاتب کا عذر ہوسکتا ہے (بعد تصدیق وملاحظہ یہ عذر ناممکن ہے۔محمد حسین)

۳۔ پرچے پانچ ہونے چاہییں ۔ جو صاحب اول لکھے ایک زائد پرچہ ان کا حق ہے اور مولوی محمد حسین صاحب کو اختیار ہوگا چاہیں وہ پہلا پرچہ لکھنا منظور کرلیں یا اس عاجز کا لکھنا منظور رکھیں (یہ امر آپ نے اب منظور کیا۔خط نمبری ۹ میں اس سے اصرار کے ساتھ انکار تھا۔ یہاں سے آپ کی وقعت رائے کا اندازہ ہوسکتا ہے۔محمد حسین )۔جس طرح پسند کریں مجھے منظور ہے۔

۴۔ ہر ایک پرچہ فریقین کی ، ایک ایک نقل بعد دستخط صاحب راقم فریق ثانی کو اسی وقت بلا توقف دی جاوے (جب تحریر کا دستخطی ہونا قرار پایا تو پھر شرط دستخط کے کیا معنی ۔آپ کی رائے کو ناظرین دیکھیں۔محمد حسین )اور پھر جلسہ عام میں وہ پرچہ باآواز بلند سنا دیا جاوے۔

۵۔اس بحث میں تقریراً یا تحریراً کسی تیسرے آدمی کا دخل نہ ہوگا ۔ نہ تصریحاً ،نہ اشارۃً ،نہ کنایۃً ۔اور جلسہ بحث میں کسی کتاب سے مدد نہ لی جائے بلکہ جو کچھ فریقین کو زبانی یاد ہے وہ لکھا جاوے تاکہ تصنع اور تکلف کو اس میں دخل نہ ہو ( یہ صرف بہانہ اور بناوٹی علت ہے۔کتاب سے نقل پیش کرنے میں تکلف کیا ہے اور تصنع کیسا؟ منصفین انصاف کریں۔محمد حسین )۔لیکن اگر کوئی فریق یہ ظاہر کرے کہ میں بغیر کتابوں کے کچھ نہیں لکھ سکتا تو پہلے یہ تحریری اقرار اپنی عجز بیانی کا دے کر پھر اسے کتاب سے مدد لینے کا اختیار ہوگا۔

۶۔اگر کوئی فریق بعض امور تمہیدی قبل از بحث پیش کرنا چاہے تو فریق ثانی کا بھی اختیار ہوگا کہ ایسے ہی تمہیدی امور وہ بھی پیش کرے ( یہ بھی بعد از خرابی بسیار منظور ہوا۔خط نمبر ۹ میں تو آپ اصول تمہیدی کو لغو کہہ چکے ہیں ۔آپ کی متانت اور استقلال رائے کو دیکھنا چاہیے۔محمد حسین) ۔مگر دونوں کی طرف سے یہ تمہیدی امور ایک ایک پرچہ پر تحریری طور پر پیش ہونگے ۔ایسے پرچہ کی نسبت فریقین کو اختیار ہوگا کہ جو پہلے لکھ رکھا وہی پیش کردے لیکن دوسری تمام تحریر روبرو جلسہ کے ہوگی ۔کوئی تحریر اپنے گھر سے لکھی ہوئی پیش نہیں کی جائے گی۔

۷۔ بحث صبح کے چھ بجے سے دن کے گیارہ بجے تک ہوگی اور اگر ایک جلسہ کافی نہ ہوگا تو پھر دوسرے جلسے میں اور اگر دوسرا بھی کافی نہ ہو تو تیسرے دن تک ہوسکتی ہے۔

۸۔ پرچوں کی تحریر کا وقت مساوی ہونا چاہیے۔

۹۔ بحث کے دن سے دس روز پہلے ہمیں اطلاع ہونی چاہیے کیونکہ اس بحث کے دیکھنے کے لئے دور دور سے لوگ آنے والے ہیں۔

۱۰۔ بحث جلسہ عام میں ہو گی (یہ عبث تکرار ہے شرط اول میں عموم جلسہ آ گیا ہے۔محمد حسین) اور یہ عاجز اپنے دوستوں کو اطلاع دینے کے لئے ایک اشتہار چھاپ کر شائع کرے گا اور فریق ثانی کا اختیار ہوگا، چاہے وہ بھی اشتہار شائع کرے یا نہ کرے۔

۱۱۔ حاضرین کی منصفی کی کچھ ضرورت نہیں اور نہ ہو سکتی ہے بلکہ دونوں فریق کی تحریریں اخبارات اور اشتہارات کے ذریعہ سے پبلک کے سامنے رکھی جائیں گی۔تب عام طور پر خود انصاف کر لیں گے ۔ راقم ۔ مرزا غلام احمد عفی عنہ از لودھیانہ محلّہ اقبال گنج ۔ ۶ جون ۱۸۹۱ء ( مکتوبات احمد ج ا ص ۳۳۵۔۳۳۶۔مکتوب نمبر ۱۸؛ اشاعۃ السنہ ج ۱۳ ص ۹۶ تا ۹۷ مکتوب نمبر ۱۴)

☆ محمد حسن بنام مرزا قادیانی

مولانا بٹالوی بتاتے ہیں اس کا جواب خاکسار نے مولوی محمد حسن سے یہ لکھوایا:

مکرمی جناب مرزا صاحب سلمہ اللہ تعالی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔خط مورخہ ۶ جون ۱۸۹۱ء میں جو شروط جناب نے پیش کی ہیں ان میں سے اکثر شروط فاسدہ ہیں (جن سے آپ کا مناظرہ سے گریز ثابت ہوتا ہے۔آپ کو مناظرہ منظور نہیں تو ٹٹی کی آڑ میں کیوں شکار کھیلتے ہیں صاف انکار کیوں نہیں کرتے۔محمد حسین)

آپ کی پہلی شرط کہ مکان چھ سات ہزار آدمی کے لائق ہو اور پھر ذمہ داری خاکسار کی طرف سے ہو، ناقابل قبول شرط ہے۔ میں نے صرف اپنے مکان میں ذمہ داری کا وعدہ کیا ہے اور میرے مکان میں جس قدر آدمیوں کی گنجائش ہے جناب کو معلوم ہے۔ پھر میں اس شرط کو کیونکر قبول کر سکتا ہوں۔ آپ میری تحریر سابق کے خلاف یہ شرط بڑھاتے اور چھ سات ہزار کی جمعیت کا مکان تجویز کرنا چاہتے ہیں تو خود کریں اور خود ہی ذمہ دار امن اس اژدہام کے بنیں۔ یورپین افسر کو بلاویں یا پولیس سے کام لیں، اور اگر خاکسار کی ذمہ داری منظور خاطر سامی ہے تو آپ اس بے فائدہ اور عسیر الوقوع شرط کو جانے دیں اور صرف چند آدمی (جیسا کہ جناب خط میں لکھتے ہیں) ہمراہ لے کر خاکسار کے مکان پر آنا منظور فرماویں۔مگر پہلے ان آدمیوں کی فہرست مرتب کر کے میرے پاس بھیج دیں یا (اگر منظور نہ ہو) تو خاص ان کی طرف سے فساد وقوع میں نہ آنے کے آپ ذمہ دار ہوں۔ جانب ثانی کی جمعیت کا مجھے اختیار ہے، میں چاہوں اور مطمئن نہ ہوں تو ایک کو بھی اپنے مکان میں نہ آنے دوں اور چاہوں تو چند معزز ذی وقار اشخاص کو جن کی طرف سے مطمئن ہوں آنے دوں۔اس صورت میں جناب کو اس مضمون کی دستاویز دے سکتا ہوں کہ اس جانب سے کوئی شخص شر و فساد نہ کریگا۔

شرط نمبر دوم میں جب کہ فریقین کی تحریرات کا پڑھا جانا اور ان پر فریقین کے دستخطوں کا ثبت ہونا آپ نے تجویز کیا ہے، تو پھر تحریف کا امکان کہاں رہتا ہے۔ ومعہذا حسب درخواست آپ کی یہ شرط منظور ہے۔ (یہ شرط بھی ایک گریز کا بہانہ تھا مگر ہم نے ڈھیل دینے کی غرض سے اس کو منظور کرلیا۔ محمد حسین)

آپ کی تیسری اور ساتویں شرط کسی طرح قابل تسلیم نہیں۔ اور کوئی اہل علم قبول نہ کرے گا (کیونکہ وہ صریح مغالطے پر مبنی ہیں اور گریز کا ایک بہانہ۔ ایسی شروط کو وہ شخص پیش کرے گا جس کو مباحثہ منظور نہ ہوگا۔ محمد حسین)۔ جناب من ایسے مشکل مسائل کی بحث کا دو دو سوال و جواب میں اور محدود اوقات و ایام میں طے ہونا عادتاً محال ہے۔ مباحثہ سے مقصود تحقیق و اظہار حق ہے نہ مغالطہ۔ ہمارے اور ہر ایک منصف طالب تحقیق کے نزدیک نہ ایام کی تعیین ہونی چاہیے نہ تعداد سوالات و جوابات۔ بلکہ جس قدر سوال و جواب فریقین چاہیں اور جس قدر ایام میں مباحثہ تمام ہو، کیا جاوے جب تک کوئی فریق کہنے سننے کی گنجائش پاوے کہتا سنتا جائے۔ اور جب وہ دیکھے کہ فریق ثانی کج بحثی کرنے لگا ہے، جس کے جواب سے تعرض ضروری نہیں تو وہ اس وقت اپنی کلام کو قطع کردے اور انصاف کو سامعین و ناظرین پر چھوڑ دے۔

شرط پنجم میں جو آپ نے لکھا ہے کہ فریقین جو کچھ لکھیں زبانی یاد سے لکھیں، کتاب کی طرف رجوع نہ کریں، قابل قبول نہیں (یہ شرط آپ کے گریز پر روشن دلیل ہے۔ آپ سے اس شرط کا ایفاء ممکن ہے کیونکہ آپ کا علم صرف خیالی ہے۔ لہذا جو کچھ آپ کے خیال میں آتا ہے اس کو آپ تحریرات میں درج کر دیتے ہیں اور کسی کتاب سے شہادت پیش نہیں کرتے۔ چنانچہ آپ کے رسائل فتح الاسلام و توضیح المرام اس پر شاہد ہیں۔ آپ کے مقابل اس امر کو جائز نہیں سمجھتے اور کوئی بات ایسی پیش کرنا نہیں چاہتے جس پر عبارت کتاب کی شہادت نہ ہو۔ وہ اس شرط کو کیونکر پورا کرسکتے ہیں۔ محمد حسین)۔ مقابل اپنی تحریر میں کوئی ایسی بات لکھنا نہیں چاہتے جس میں ان کا سلف سے کوئی امام نہ ہو۔ لہذا ان کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنی ہر ایک بات پر شہادت کتب پیش کریں اور ان کتابوں کی عبارتیں نقل کریں۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ بجز قرآن مجید بڑی بڑی کتب حدیث وتفسیر وفقہ واصول کو اول سے آخر تک کوئی شخص برزبان یاد نہیں رکھتا۔ پس وہ آپ کی اس شرط کو کیونکر منظور کریں۔ آپ اس شرط پر اصرار کریں گے تو کافہ اہل علم کے نزدیک جو ثبوت دعوی کے لئے کتب سلف کی عبارات کی شہادت ضروری سمجھتے ہیں اور تحریری وتقریری مناظرات میں عبارتیں نقل کرتے چلے آئے ہیں، مصرعلی خلاف

الحق متصور ہونگے کیونکہ علم منقول یعنی دین میں نقل بکار ہے نہ محض خیالی اور عقلی باتیں۔

آپ کی شرط ہشتم محض تحکم ہے۔ جناب من! یہ کسی یونیورسٹی کا امتحان نہیں کہ چند سوالات کئے گئے اور ان کیلئے وقت مقرر کیا جائے۔ مباحثہ اور مناظرہ میں ایک شخص مدعی ہو تو اس کو اثبات دعوی میں پرزور دلائل کیلئے اس قدر وقت بکار ہے کہ اسکے مقابل مانع کو جو صرف لا نسلم کہہ کر سکوت اختیار کر سکتا ہے اس وقت کا عشر عشیر بھی بکار نہیں اور دو مدعیوں میں سے بھی ممکن ہے کہ ایک کا دعوی تھوڑے ثبوت کا محتاج ہو اور دوسرے کا زیادہ ثبوت طلب ہو۔ بنظر انصاف دیکھیں گے تو خود بھی اس شرط کو ترک فرماویں گے۔

شرط یاز دہم بھی خلاف انصاف ہے۔ مجلس مناظرہ میں اگر کوئی منصف نہ ہو تو کم از کم شروط مسلمہ کی پابندی کرانے والا کوئی حکم تو ضرور چاہیے۔... صرف آپ کی خاطر ہم اس شرط کو منظور کرتے ہیں۔

شروط فاسدہ کو جناب واپس لیں اور بجائے ان کے شرائط صحیحہ کو تسلیم کر لیں تو اس امر کو ... خط اسمی جناب مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب ظاہر کریں اور وہ خط خاکسار کے پاس بھیج دیں۔ جس پر جناب مولوی صاحب تاریخ مناسب مقرر فرما کر میری معرفت جناب کو اطلاع دیں گے۔ ۱۳ جون ۱۸۹۱ء لودہانہ خاکسار محمد حسن عفی اللہ عنہ)۔ (اشاعۃ السنہ ج ۱۳ صفحہ ۹۷۔۱۰۰)

مولانا بٹالوی بتاتے ہیں کہ اس خط کا جو جواب مرزا صاحب نے مولوی محمد حسن کو دیا ہے اس میں شرط اول کی ترمیم سے انکار کیا اور اپنی اسی شرط پر اصرار کا اظہار فرمایا۔ باقی شرائط کی ترمیمات کی نسبت سکوت اختیار کیا اور یہ بہانہ پیش کر دیا کہ باقی .... جس قدر اس عاجز سے کیں وہ آن مکرم سے نہیں بلکہ مولوی محمد حسین سے ہیں، ان کو منظور ہوں یا نا منظور ہوں وہ اپنی قلم سے اطلاع دیں اور جب تک وہ خود اطلاع ...... (کاغذ کرم خوردہ ہونی وجہ سے اس صفحہ ۱۰۰، اشاعۃ السنہ جلد ۱۳ کی عبارت پڑھی نہیں جاتی۔ اس لئے یہ نقل نامکمل ہے۔ بہاء) (اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۳۔ ص ۱۰۰)۔

یاد رہے کہ اس ساری خط وکتابت کا انجام مباحثہ لدھیانہ کی صورت میں سامنے آیا تھا جسے ہم اپنی کتاب کے حصہ چہارم میں صفحہ ۴۳ تا ۲۸۳ پر نقل کر چکے ہیں۔

# بیان للنّاس

## مشتمل بر خط وکتابت فیما بین مولانا محمد عبدالمجید دہلوی و مولوی محمد احسن امروہی

مرزا غلام احمد قادیانی نے دہلی جا کر اکتوبر ۱۸۹۱ء میں علماء اسلام کو مخاطب کر کے اشتہار بازی کی تو انجام کار مولانا محمد بشیر سہسوانی سے ان کا تحریری مباحثہ ہوا جسے وہ نا تمام چھوڑ کر پنجاب واپس چلے گئے۔ یہ مباحثہ ہم تحریک ختم نبوت کے حصہ ششم میں نقل کر چکے ہیں۔ مولوی محمد احسن امروہی قادیانی مقیم بھوپال نے مباحثے تبصرہ کرتے ہوئے مولانا محمد بشیر پر تنقید کی۔ نیز مرزا صاحب کے دعاوی کی تائید میں اعلام الناس کے عنوان سے ایک کتاب بھی شائع فرمائی۔ مولانا عبدالمجید نے دہلی سے بھوپال جا کر مولوی محمد احسن امروہی کے ساتھ اعلام الناس وغیرہ پر خط وکتابت کی اور انہیں دعوت مباحثہ دی۔ بعد ازاں یہ مراسلت انہوں نے بیان للناس کے عنوان سے شائع کرائی۔ ہم بیان للناس کو ذیل میں نقل کر رہے ہیں کیونکہ یہ تحریک ختم نبوت کے بالکل ابتدائی دور کا گراں قدر لٹریچر ہے۔ مولانا عبدالمجید نے اس رسالے میں اشعار کا بے تحاشا استعمال کیا تھا جنہیں ہم نے بڑی حد تک حذف کر دیا۔ اس طرح کئی دوسری عبارات بھی عدم ضرورت کے باعث حذف کی ہیں۔ اور کہیں کہیں باریک خط میں بین القوسین حواشی لکھے ہیں نیز مناسب مقامات پر عنوانات بھی لگائے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیے:

خطبہ اور تمہید کے بعد مولانا عبدالمجید دہلوی لکھتے ہیں:

مرزا غلام احمد قادیانی اول ولایت کے مدعی ہوئے.. پھر کبھی مثیل آدم اور کبھی مثیل نوح، کبھی مثیل ابراہیم و یوسف اور کبھی مثیل موسی و داؤد علیہم الصلوۃ والسلام ہوئے، یہاں تک کہ درجہ بدرجہ مدت تک مثیل عیسی رہے۔ اب حضرت کے خیال نے اور ترقی کی کہ حضرت عیسی کو مار کر انکے عہدہ پر ہاتھ بڑھایا اور مسیح موعود بن بیٹھے۔ لیکن یہ نہ سمجھے کہ جسکو خدا نہ بنائے وہ کیا بن سکتا ہے

یہ سب دعوے مرزا صاحب کے اشتہارات و رسائل سے ظاہر ہیں (دیکھو ازالہ اوہام ص ۲۵۳، وتوضیح مرام ص ۱۸، ۱۹۔ وفتح اسلام ص ۱۵۔۱۹)

چونکہ مرزا صاحب ترکیب اور تدریج سے چلے ہیں اسلئے فرماتے ہیں کہ مسیح موعود ہونے کا میرا دعوی نیا نہیں ہے، براہین احمدیہ میں اس کی تمہید میں کر چکا تھا، لوگ نہیں سمجھے تھے۔ اب ازالہ اوہام حصہ اول میں ایک اور دعوی کی تمہید آپ نے ڈالی ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ:

بار بار احمد کے خطاب سے مخاطب کر کے ظلی طور پر اللہ تعالی نے (مرزا کو) مثیل سید الانبیاء وامام الاصفیاء حضرت مقدس ﷺ قرار دیا (صفحہ ۲۵۳۔۲۵۴۔ ازالہ اوہام)

پھر ازالہ اوہام حصہ دوم میں فرماتے ہیں:

اور اس آنے والے کا نام جو احمد رکھا گیا ہے وہ بھی اس کے مثیل ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ محمد جلالی نام ہے اور احمد جمالی۔ اور احمد اور عیسی اپنے جمالی معنوں کی راہ سے ایک ہی ہیں اسی کی طرف یہ اشارہ ہے مبشراً برسولٍ یاتی من بعدی اسمہ احمد (یعنی اس آیت میں مرزا صاحب ہی کا ذکر ہے)۔ (صفحہ ۶۷۳۔ ازالہ اوہام)۔

چنانچہ صفحہ ۶۷۵ میں فرماتے ہیں کہ یہ آیت ھو الّذی ارسل رسولہ بالھدی و دین الحقّ لیظھرہ علی الدّین کلّہ، اسی مسیح ابن مریم کے زمانہ سے متعلق ہے، یعنی مرزا صاحب ہی کے حق میں ہے۔

تو مرزا صاحب کی یہ ایک اور نئی تمہید ہے، اس کے متعلق یہ کشف کہ:

تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ قرآن مجید میں لیا گیا ہے: مکہ مدینہ اور قادیان۔
(حاشیہ صفحہ ۷۷، ازالہ حصہ اول)

اور اسی کے متعلق یہ الہام اور اس قسم کے دیگر الہام ہیں جیسے:

انّا انزلناہ قریباً مّن القادیان۔ (ایضاً ص ۷۵)۔

جناب مرزا صاحب نے ایک کمال اور کیا ہے کہ صرف اپنے ہی حق میں ان مراتب کو تمام نہیں کیا بلکہ اپنی اولاد کو اس میں شریک کرنا چاہتے ہیں۔ چنانچہ ارشاد فرماتے ہیں:

خدا تعالی نے ایک قطعی اور یقینی پیش گوئی میں میرے پر ظاہر کیا ہے کہ میری ذریت میں سے ایک شخص پیدا ہوگا جس کو کئی باتوں میں مسیح سے مشابہت ہوگی اور وہ آسمان سے اترے گا اور زمین والوں کی راہ سیدھی کر دے گا، وہ اسیروں کو رستگاری بخشے گا اور ان کو جو شبہات کی زنجیروں میں مقید ہیں رہائی دے گا، فرزند دلبند گرامی و ارجمند مظھر الحقّ و العلاء کان اللّٰہ نزل من السّماء۔ لیکن یہ عاجز ایک

خاص پیش گوئی کے مطابق جو خدا تعالی کی مقدس کتابوں میں پائی جاتی ہے مسیح موعود کے نام پر آیا ہے۔

مرزا صاحب نے ان دعوؤں کو بذریعہ رسائل واشتہارات بارہ سال کے عرصہ میں بہت کچھ شائع کیا مگران کا ذکر خیر ملک پنجاب سے بہت ہی کم باہر نکلا۔ جب اس طرح کام نہ چلا تو مرزا صاحب خود نکلے اور پنجاب کے بڑے بڑے شہروں میں دورہ کرنے لگے۔ گو پنجاب میں مرزا صاحب کے کچھ لوگ معتقد ہیں مگر باوجود کوشش بسیار اپنے مقصد کے حاصل کرنے میں مرزا صاحب کا نمبر ناکامیابی کے بہت ہی قریب رہا اور ہے وما تشاؤن الا ان یّشاء اللّٰہ ۔

شہر دہلی جس طرح ایک مدت بادشاہان سلف کا دارالخلافہ رہا ہے اسی طرح بیت العلوم بھی اس کا نام ہے، اور واقعی یہ وہ مقام ہے کہ بڑے بڑے دور دراز سفر کر کے لوگ صرف اس کو دیکھنے آتے ہیں اور جن علماء کی لیاقت چار دانگ ہندوستان میں دھاک اور کمال ہنر وفنون کے تمام عالم میں دھوم ہے وہ اسی خاک میں سوتے ہیں۔ مبارک یہ زمین جس میں رنگ برنگ کے گل پھول لگے اور اپنے رنگ و بو سے عالم کو معطر کر گئے۔ حقیقت میں یہ وہ جگہ ہے جس کے در و دیوار سے یہ صدا آتی ہے فاعتبروا یا اولی الابصار ۔ اور جس کے ہر ہر برگ شجر پر یہ نظر آتا ہے فانظروا یا اھل الانظار۔

ہندوستان میں جس قدر علوم کی خاص کر علم دین کی ندیاں جاری ہیں اگر چشم غور سے دیکھو ان کا چشمہ ضرور دہلی کو پاؤ گے۔ مرزا صاحب نے جس قدر اور جتنا پڑھا، گل علی شاہ سے پڑھا، اور وہ بھی ایک مدت دہلی میں رہے اور جو کچھ پڑھا یہیں پڑھا۔

انہیں وجوہ سے مرزا صاحب کو یہ خیال ہوا کہ اس نامور شہر میں چل کر چند روز ھل من مناظر کا ڈنکا بترکیب بجایئے، اگر وہاں کچھ بھی کامیابی ہوگئی تو گویا مدینۃ المقصود کا فتح الباب ہے۔ یہ خیال مرزا صاحب کو دہلی لے گیا، مگر افسوس کہ اس ارادہ میں وہ بالکل کامیاب نہ ہوئے، اور گو انہوں نے دہلی میں پہلا اشتہار ۲۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء کو بہت ہی سوچ سمجھ کر بنام شیخ الکل جناب مولانا مولوی سید نذیر حسین صاحب دیا، جن کی عمر قریب سو برس کی ہے اور بسبب پیرانہ سالی کسی طرح مرزا صاحب کو یہ امید نہ تھی کہ وہ مناظرہ کے لئے تیار ہو جائیں گے، مگر خلاف امید وہ بڑی مستعدی سے اپنی جوان ہمت کے ساتھ تیار ہو گئے۔ چنانچہ ان کے مطبوعہ خطوط سے ظاہر ہے۔

دوسری غلطی مرزا صاحب سے یہ ہوئی، جس کا ان کو ۸۔ اکتوبر کے اشتہار میں خود اقرار

کرنا پڑا کہ ۲۔ اکتوبر کے اشتہار میں مولوی ابو محمد عبدالحق (مؤلف تفسیر حقانی) کو بھی شریک کر دیا، جس کے عوض مرزا صاحب کو ان کے مکان پر جا کر بیحد خوش آمد کرنی پڑی، پھر بھی مولوی صاحب نے مرزا صاحب کا پیچھا نہ چھوڑا۔..

اب مرزا صاحب نے اپنے حواریوں کو بھی (دہلی) بلا لیا اور کسی کے مشورہ یا اپنی رائے سے کل اہل دہلی خاص کر مولانا (شیخ الکل) صاحب پر بے حد سبّ وشتم کرنا شروع کیا۔ ۱۷۔ اکتوبر کے اشتہار میں ایسے ۸۲ لفظ ہیں جو کوئی شریف کسی کو نہیں کہہ سکتا، مگر واہ جناب مولانا (سید نذیر حسین) صاحب آپ کا تحمل کہ ان سب گالیوں کے جواب میں یہ ایک شعر لکھ دیا

دشنام خلق را نہ دہم جز دعا جواب　　　ابرم کہ تلخ گیرم وشیریں عوض دہم

مرزا صاحب اور ان کے اتباع نے یہ پالیسی کہ، اہل دہلی پر سبّ وشتم کیا جائے، شاید اس واسطے اختیار کی تھی... کہ ان کے فرقے کی نظر میں اہل دہلی کی وقعت کم ہو جاوے اور مرزا صاحب کی ناکامی بڑی چیز دکھائی نہ دے۔ اور جہاں تک غور کرو یہ پہلو اچھا سوجھا، مگر واقعی یہ ناکامی اتنی بڑی چیز ہے کہ مرزا کی ہر تحریر سے اس کا افسوس ٹپک رہا ہے اور ہر فقرہ سے حسرت برس رہی ہے اور عاجز کے خیال میں مرزا صاحب اور انکے اتباع کا عام اہل دہلی پر اور خاص کر مولانا ممدوح پر تبرا کرنا ایک حکمت الٰہی کا تقاضا تھا جس نے ان کو اس درجہ سبّ وشتم پر لا ڈالا، اور وہ یہ ہے

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد　　　میلش اندر طعنۂ پاکاں برد

مرزا صاحب نے بہت سے مسائل کو الٹ پلٹ کیا ہے مگر ان میں سے دو پر بہت زور دیا ہے۔ ایک وفات حضرت عیسیٰ ابن مریم، دوسرے مرزا صاحب کا مسیح موعود ہونا۔ مسئلہ اول کی نسبت رسالہ، الحق الصریح فی اثبات حیات المسیح، جس کا اول حصہ مولانا محمد بشیر بھوپالی صاحب نے بہت کافی ثبوت کے ساتھ لکھا ہے مطبع انصاری میں چھپ کر تیار ہو گیا ہے، اور دوسرا حصہ مؤلفہ مولوی جمیل احمد صاحب زیر طبع ہے۔ اور مسیح موعود ہونے کی بحث مجمل طور سے عاجز کے خط نمبر ۴ کے جواب الجواب نمبر ۸ میں ملاحظہ ہو اور مفصل شفاء للناس جواب اعلام الناس میں ہے جو عنقریب شائع ہونے والا ہے۔ (جو ۱۳۰۹ھ میں شائع ہوا)۔

(مولانا عبدالمجید بتاتے ہیں کہ) اس تحریر کا یہ باعث ہوا کہ جب مرزا صاحب دہلی تشریف لائے تو عاجز ان کی خدمت میں گیا اور کمال عجز سے دوستانہ طور پر یہ خواہش ظاہر کی کہ اگر جناب کو صرف تحقیق مسائل منظور ہے تو یہ عاجز حاضر ہے اور اگر مولانا ممدوح (سید نذیر حسین) سے

گفتگو کی خواہش ہے تو یہ امر بھی بہت آسان ہے۔ اشتہار وغیرہ دینے اور دھوم مچانے کی حاجت نہیں۔ مگر مرزا صاحب کی اصلی غرض چونکہ سوائے شہرت کچھ نہ تھی، اس وجہ سے عاجز کی رائے منظور نہ ہوئی، کوئی بات نہ مانی، اشتہار پر اشتہار دینے شروع کر دیئے اور اہل دہلی کی طرف سے اس کے جواب چھپے۔ آخر نوبت یہاں تک پہنچی کہ مرزا صاحب کے ایک معتقد نے مثنوی دعوت دہلی لکھی جس کا جواب کسی نے صداقت دہلی لکھا ہے۔ یہ سب تحریریں مطبع انصاری دہلی میں ملتی ہیں جن سے مفصل حال معلوم ہو سکتا ہے۔

اس اثنا میں خاکسار نے نوٹس نمبر ایک لکھا اور اس میں مولوی محمد احسن (امروہی) اور مولوی حکیم نور الدین کو اسلئے مخاطب کیا کہ مرزا صاحب کے مشن کے یہ دونوں صاحب اعلی درجہ کے ممبر ہیں۔ مرزا صاحب نے عاجز کے نوٹس کا کچھ جواب نہیں دیا۔ اسی خیال سے یہ عاجز بھوپال گیا اور احسن المناظرین (امروہی) سے جو تحریر ہوئی وہ آپ (آئندہ صفحات میں) دیکھ ہی لو گے۔

## ☆ حکیم نور الدین کا مباحثہ سے اعراض

(مولانا عبدالمجید لکھتے ہیں) بھوپال سے عاجز آکر بہ تقریب جلسہ انجمن حمایت اسلام لاہور گیا اور وہاں نوٹس نمبر۲ (جو آئندہ درج ہوگا) شائع کیا۔ اتفاقاً جناب مولوی حکیم نور الدین بھی لاہور میں آ گئے اور نوٹس نمبر۲ عاجز کا ان کو پہنچ گیا اور عاجز خود بھی ان کی خدمت میں کئی مرتبہ حاضر ہوا، مگر خوبی اتفاق سے ان کو فرصت بالکل نہ ہوئی جو گفتگو ہوتی۔ چنانچہ ایک روز زبدۃ الحکماء حکیم غلام نبی کے مکان پر حکیم نور الدین کی دعوت تھی، عاجز بھی بعد وقت اکل طعام وہاں حاضر ہوا۔ کرنل عطاء اللہ خاں نے عاجز سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ مولوی صاحب کا غذی گھوڑے تو آپ نے بہت دوڑائے، ہم نے آپ کے نوٹس بھی دیکھے، اس وقت اتفاق سے آپ دونوں یہاں موجود ہیں، حکیم صاحب سے کچھ گفتگو کیجئے۔ میں نے عرض کیا کہ جس بات کو میں حق جانتا ہوں اس کے بیان کرنے اور اس میں کلام کرنے سے مجھے کب تامل ہے، مگر حکیم صاحب کی اجازت ضروری ہے۔ آپ انہیں راضی کریں، مجھے کچھ عذر نہیں۔ حکیم صاحب نے فرمایا کہ میں بھی مرزا صاحب کے کلام کو حق جانتا ہوں اور میرا یہ اعتقاد ہے کہ ان کا کوئی ارشاد غلط نہیں ہے، مگر مولوی (عبدالمجید) صاحب کو فرصت ہے، مجھے فرصت نہیں، اور نہ میں تقریر کو پسند کرتا ہوں۔ جانبین سے تحریریں ہو رہی ہیں آپ لوگ تامل کریں اور طرفین کی تحریروں کو ملاحظہ فرمائیں۔

عاجز کو اس امر کے اظہار میں تامل نہیں ہے کہ حکیم نور الدین نہایت درجہ وسیع الاخلاق اور لائق آدمی ہیں۔ جس طرح مرزا صاحب و مولوی محمد احسن کی کج اخلاقی اور درشتی کا میں شاکی ہوں، اسی طرح حکیم صاحب کے اخلاق کی شکر گزاری بھی میرا ذمہ ہے۔ حکیم صاحب عاجز سے اچھی طرح خندہ پیشانی سے ملے اور کمال مہربانی سے پیش آئے جیسا کہ شرافت کا مقتضا ہے اور ان کی مجلس کا رنگ بھی ایسا نہ تھا جیسا کہ دہلی میں مرزا صاحب کی مجلس کا رنگ دیکھا کہ جب کوئی ان کے پاس گیا ادھر ادھر سے حواریوں نے آوازے کسنے شروع کئے اور تبرے اڑانے لگے۔ جو شریف گیا، افسردہ ہی ہو کر آیا۔ اور جو ذرا کوئی بولا، مجلس سے نکلوا دیا۔ چنانچہ مولوی محمد مصحح مطبع انصاری کے ساتھ جو بے تہذیبی برتی گئی وہ مرزا صاحب کی مجلس کا ایک ادنی نمونہ ہے۔ مرزا صاحب کی مجلس میں کئی شخص تو ایسے تھے جن کی زبان قابو سے باہر تھی۔ جہاں کوئی شریف گیا اور ٹانگ لی وہ اپنی شرافت سے چپ ہوا اور انہوں نے قہقہہ اڑایا کہ ہم نے شرمندہ کر دیا۔ آخر کار اس کا نتیجہ کسی قدر اپنے ہم پلہ لوگوں سے ان کو مل گیا۔

مجھے یاد آیا کہ بھوپال سے نواب ممتاز الدولہ مولوی سید عبدالحی خان صاحب انہیں ایام میں تشریف لائے تھے، انہوں نے مرزا صاحب سے ملاقات کی خواہش ظاہر کی۔ میں ان کو لے گیا۔ ان کے ہمراہ جناب حکیم حاتم علی صاحب رئیس آگرہ اور جناب منشی عبدالعزیز رئیس دھولپور بھی تھے۔ جس وقت یہ صاحبان مرزا صاحب کے مکان پر پہنچے حواریوں نے اپنی عادت کے موافق آوازے کسنے اور تبرے کرنے شروع کئے اور ان کے سامنے ایسے نا ملائم اور بے جا الفاظ کہے کہ وہ حیرت سے منہ دیکھ کر رہ گئے اور مجھے مفت شرمندہ ہونا پڑا۔ آخر میں نے مرزا صاحب سے عرض کیا کہ حضرت مورد عتاب تو اہل دہلی ہیں، یہ لوگ تو مسافر آپ کی زیارت کو آئے ہیں، ان سے تو براہ مہربانی دو باتیں کر لیجئے۔ اس وقت جناب کو ہوش آیا اور فرمایا کہ کون ہیں، کہاں سے آئے ہیں۔ مگر حواری اس وقت بھی خاموش نہ ہوئے۔ میں کئی بار حکیم صاحب کی مجلس میں گیا، کبھی کوئی لفظ کسی سے ایسا نہ سنا جو باعث ملال ہوتا یا طبیعت کو ناگوار گذرتا۔ حکیم صاحب کی مجلس میں کبھی کوئی گفتگو کسی کی زبان پر ایسی نہیں آئی جس سے بوئے ملال آتی۔ عاجز کی رائے ناقص میں مرزا صاحب کے مشن میں اگر کوئی آدمی ہے تو حکیم نور الدین صاحب ہیں اور اگر کوئی لائق گفتگو ہے تو حکیم صاحب۔ افسوس کہ ان کو فرصت نہ ملی ورنہ گفتگو کا لطف آتا۔

چونکہ حکیم صاحب سے بھی بالفعل گفتگو کی امید قطع ہوئی لہذا اس عاجز نے اپنے خطوں کو

طبع کر دینا مناسب سمجھا۔ یا اللہ تیرا یہ عاجز بندہ نہایت عاجزی سے تیرے حضور میں بکمال ادب اس دل سے عرض کر رہا ہے جس کو تو دیکھ رہا ہے کہ میرے قلم و زبان سے وہ الفاظ نہ نکلیں جن سے مجھے تیرے سامنے شرمندہ ہونا پڑے۔ الٰہی مجھ کو تو اور تیری رضا مطلوب ہے، تو میری اس تحریر میں مدد کر۔ آمین و اللّٰہ المستعان وعلیہ التکلان ، علی کلّ امرٍ بہ استعین ، ھو المستعان فنعم المعین

## ☆ مرزا قادیانی کو یک ہزاری چیلنج

### نوٹس اتمام حجت نمبرا

مرزا غلام احمد قادیانی اور انکے معتقد مولوی حکیم نور الدین بھیروی اور مولوی محمد احسن امروہی وغیرھم کے نام خاکسار محمد عبدالمجید مالک مطبع انصاری دہلی کا نوٹس

مرزا صاحب کے یہ دعوی ہیں:

۱۔ میں مسیح موعود ہوں۔

۲۔ عیسی ابن مریم کا نزول یعنی دوبارہ دنیا میں آنے کا خیال غلط ہے۔

۳۔ عیسی بن مریم مر کر جنت میں داخل ہو گئے۔

۴۔ مر کر کوئی زندہ نہیں ہوتا۔

۵۔ جنت میں داخل ہو کر پھر کوئی باہر نہیں آسکتا۔

باوجود ان دعووں کے مرزا صاحب اقرار کرتے ہیں کہ میں مسلمان اہل سنت و الجماعت ہوں اور اہل سنت کی تمام کتابوں کو مانتا ہوں۔ اور ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء کے اشتہار میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

میرے مسیح موعود ہونے کا سارا قرآن مجید مصدق ہے اور تمام احادیث صحیحہ اس کے صحت کے شاہد ہیں۔

لہذا یہ عاجز بذریعہ نوٹس ہذا مرزا صاحب اور انکے اتباع کو اطلاع دیتا ہے کہ اگر مرزا صاحب کو اپنے دعووں کی صداقت پر کامل اطمینان ہے اور وہ جانتے ہیں کہ میں سچ کہتا ہوں تو بسم اللہ، درکار خیر حاجت استخارہ نیست۔

آپ تو فرماتے ہیں کہ سارا قرآن میرے دعووں کا مصدق اور تمام احادیث صحیحہ شاہد

ہیں، میں عرض کرتا ہوں کہ اگر ایک آیت صریح الدلالت اور بتائید اس کے حدیث صحیح سے اپنے دعووں کو مجمع علماء میں بطریق اہل سنت والجماعت ثابت کر دیں گے، تو میں مبلغ ایک ہزار روپئہ نقد ان کی خدمت میں پیش کرونگا اور ایک سال تک ہر روز بشرط صحت وحیات مرزا صاحب کی صداقت کا اپنے وعظ میں اظہار کیا کرونگا۔

اور جس ادب وعزت کے ساتھ مرزا صاحب فرمائیں گے ان کے ساتھ گفتگو کی جائے گی۔ مرزا صاحب اس ثبوت کے لئے مناظرہ کرنے کو تیار ہو جائیں۔ مکان اور پولیس کے انتظام اور امن کے آپ خود ذمہ دار ہو چکے ہیں۔ اور اگر مرزا صاحب ایک ہفتہ میں اس مناظرہ کے لئے تیار نہ ہوئے تو ضرور یقین کر لیا جائے گا کہ مرزا صاحب خود اپنے دعووں کی صداقت پر مطمئن نہیں ہیں اور ان کا دل ان کی تکذیب کرتا ہے۔ فقط

انعام: بحالت پوری کرنے شرط کے مرزا صاحب کو مبلغ ایک ہزار روپئہ نقد دیا جائے گا اور ایک سال ان کی خدمت کے لئے حاضر ہوں۔

اطلاع: آپ کو اختیار دیا جاتا ہے کہ ایک ہفتہ کی میعاد میں کوئی تاریخ مقرر کر کے دو روز پہلے مجھے اطلاع دیں۔ اگر آپ نے اطلاع نہ دی اور ثبوت کے لئے تیار نہ ہوئے تو آپ کے دعوی کی تکذیب کے لئے یہ کافی ثبوت ہے۔

۱۳ ربیع الاول ۱۳۰۹ھ۔ راقم خاکسار محمد عبدالمجید عفی عنہ مالک مطبع انصاری دہلی

## ☆ محمد احسن امروہی کو دعوت مباحثہ

خط نمبر ۱۔ ازفقیر عبدالمجید بخدمت جناب مولوی محمد احسن زادعنایتہٗ

بعد سلام کہ سنت الاسلام ہے واضح رائے ہو کہ یہ نوٹس جو اس خط کی پشت پر ہے، آپ کے مرزا صاحب نے اس کا کچھ جواب نہیں دیا جو ان کے سرمایہ علم وحجت کی ایک کافی وافی دلیل ہے۔ چونکہ اس میں احقر کا خطاب آپ سے بھی ہے، لہذا بذریعہ اس دستی تحریر کے آپ کو اطلاع دی جاتی ہے کہ یہ مسافر دور دراز سفر کر کے آپ کے پاس (بھوپال) بارادہ طلب دلیل حاضر ہوا ہے۔ تم کو قسم ہے اس خدا بزرگ و برتر کی جس نے تم کو پیدا کیا ہے کہ اگر تمہارے علم میں تمہارے مسیحا کی صداقت پر کوئی دلیل شرعی ہے تو اسے میرے سامنے مجمع اہل اسلام میں بیان کر دیجئے، ہرگز نہ چھپایئے۔ و من

صفات سے نہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ فارس کے صفات سے ہے اور مسیحؑ فارس سے نہیں۔ پھر اس سے اور مدعا سے کیا نسبت؟ اور اگر کسی دوسری غرض سے لکھی ہے تو اس سے ہم کو اس جگہ غرض نہیں مگر اس جگہ لکھنا بے موقع ہونے سے خالی نہیں۔

} قولہ: ایک مرد مسلمان ہوگا ..الخ۔ اور مسلمانوں میں پیدا ہوگا۔

{ اقول: یہ بات ہرگز مسیح موعود کی صفات سے نہیں بھلا یہ کون سی آیت یا حدیث سے معلوم ہوا کہ مسیح موعود مسلمانوں میں پیدا ہوں گے۔ ایسی باتیں کرنا صریح افتراء ہے اللہ اور اس کے رسول پر و من اظلم ممن افتری علی اللّٰہ...

# انعامی چیلنج

مولانا عبداللہ شاہجہانپوری لکھتے ہیں:

مخفی نہ رہے کہ صاحب رسالہ اعلام الناس (محمد احسن امروہی) نے حصہ ثانی کے صفحہ ۹۲ میں اپنی حکمت عملی سے اس بات کا اشتہار دیا کہ جو کوئی صعود و نزول عیسی بن مریم کو بوجود عنصری کسی صحیح مرفوع متصل صریح الدلالۃ حدیث سے نصاً ثابت کردے تو میں فی حدیث اس کو بیس روپئہ حق المحنت دونگا۔ تو ناظرین پر واضح رہے کہ اس عاجز نے کس خوبی کے ساتھ آیات متعددہ اور احادیث کثیرہ متواترہ سے صعود اور نزول حضرت عیسی بن مریم کو بوجود عنصری ثابت کر دکھایا۔ پس مؤلف اعلام الناس کا صدق اور حق پسندی اور طلب راہ حق سے اسی سے ظاہر ہوسکتا ہے۔

اب میں بذریعہ اشتہار مؤلف اعلام الناس اور ان کے پیرو اور ان کے تمام ہم خیالوں کو اطلاع دیتا ہوں کہ جو کوئی ان میں کا کسی آیت یا حدیث صحیح مرفوع صریح الدلالۃ سے نصاً اس بات کو ثابت کردیں کہ مسیح موعود مسلمانوں میں پیدا ہوں گے اور مسیح موعود وہی مسیح ابن مریم نہیں، تو میں اس کو چالیس روپئے حق المحنت دونگا اور میرا یہ اقرار بہت سچا اور صحیح سمجھا جاوے۔ والسلام۔ فقط

# قتل خنزیر

} قولہ: اگر کوئی کہے کہ قتل خنزیر اور کسر صلیب کے جو تم نے یہ معنی کئے تو یہ خلاف ظاہر ہیں، تو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ معنی صرف ہم نے ہی نہیں کئے، شروح بخاری کو دیکھو..الخ

} اقول۔شروح بخاری کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ اس قول نبوی کے معنی یہ ہیں کہ نصرانیت کو باطل کریں گے اور کسر صلیب اور قتل خنزیر استعارہ کے طور پر بولا گیا ہے۔ایسی نص کو بلاوجہ ظاہر سے پھیرنا تو انہیں کا کام ہے جن کو نہ اللہ کا ڈر ہے، نہ لوگوں کی شرم۔ بلکہ شروح بخاری کی غرض یہ ہے کہ اس قتل خنزیر اور کسر صلیب سے مقصود ابطال نصرانیت ہوگی اور وہ یہ کر کے نصرانیت کو مٹا دیں گے۔دیکھو فتح الباری میں ہے: فیکسر الصّلیب و یقتل الخنزیر ای یبطل دین النّصرانیة بان یکسر الصّلیب حقیقتاً ...الخ۔

پس اس سے اور آپ کے مسیح سے کیا نسبت ہے۔

} قولہ: بھلا کوئی بتلاوے تو کہ حضرت آدم سے لے کر حضرت خاتم النبیین ﷺ تک کسی نبی نے یہ پیشہ اختیار کیا کہ خنزیروں کا شکار کھیلتا پھرے۔جب یہ بات عادتاً انبیاء کے خلاف ہے تو پھر حضرت عیسیٰؑ کیونکر خنزیروں کا شکار کریں گے۔ الخ

} اقول: یہ کہنا کہ یہ بات عادتاً تمام انبیاء کے خلاف ہے جب صحیح ہو کہ یہ بات ثابت کر دو کہ کسی نبی نے اس کو نہیں کیا، اور یہ بات ثابت نہیں۔غایۃ مافی الباب یہ کہا جاوے کہ کسی نبی سے اس کا کرنا منقول نہیں، تو عدم نقل سے یہ لازم نہیں آتا کہ واقع میں کیا نہ ہو۔پس جب یہ بات (کہ یہ عادتاً تمام انبیاء کے خلاف ہے) صحیح اور ثابت نہیں تو جو اس پر تفریع ہوگی (کہ پھر عیسیٰؑ کیونکر کریں گے) وہ بھی صحیح اور ثابت نہیں۔ و ھو المطلوب

دوسرے میں کہتا ہوں کہ مقدم اور تالی میں ملازمت نہیں، کیونکہ آدم سے لے کر کسی نبی کے نہ کرنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ پھر کوئی نبی اس کو نہ کر سکے، دیکھو اللہ تعالی فرماتا ہے لکلٍ جعلنا منکم شرعةً و منھاجاً۔(یعنی ہم نے ہر ایک نبی کیلئے ایک دستور اور راہ بنائی)۔ اور ظاہر ہے کہ بعض نبی بعض صفت وحکم میں مخصوص ہوئے کہ دوسرے کے واسطے وہ حکم وصفت نہ ہوئی۔ چنانچہ بخاری اور مسلم کی متفق علیہ حدیث میں ہے کہ غنیمت خاص ہمارے (خاتم النبیین ﷺ کے)

وقت میں حلال ہوئی کہ پہلے کسی کے واسطے حلال نہ تھی۔ ایسے ہی آپ ﷺ ہی کی خاص شریعت میں تمام زمین جائے نماز ہوگئی کہ جہاں چاہیں نماز پڑھ سکتے ہیں۔ اور زمین پر تیمّم مشروع ہوا کہ پہلے کسی کے واسطے یہ بات نہیں ہوئی تھی۔ اور جناب خاتم النبیین ﷺ کے واسطے یہ بھی بات خاص ہوئی کہ آپ تمام لوگوں کی طرف رسول کر کے بھیجے گئے اور پہلے نبی کسی خاص قوم کی طرف بھیجے جاتے تھے۔ ایسے ہی اور بھی بہت سی باتیں کہ احادیث کے مطالعہ سے ظاہر ہوتی ہیں۔ تو اگر آدم سے لے کر کسی نبی نے قتل خنزیر نہ کیا اور حضرت عیسیٰؑ کریں گے تو کونسا محذور لازم آتا ہے؟

تیسرے امروہی صاحب کا مقدمہ مسلّمہ ہے کہ مسیح موعود ایک حاکم ہوں گے۔ احکام شریعت خاتم النبیین سے اور موافق شریعت محمدی کے عمل درآمد کریں گے۔ تو میں کہتا ہوں کہ قتل خنزیر بھی ایک حکم ہے، احکام شریعت خاتم النبیین سے، کہ مقید ہے ایک وقت خاص کے ساتھ۔ وہ وقت نزول ابن مریم کا ہے، اور اس پر دلیل یہی حدیث یقتل الخنزیر ہے۔ پس حضرت عیسیٰؑ کو اس پر عمل کرنا ضرور ہوگا، چاہے کسی نبی کی عادت کے موافق ہو چاہے مخالف، ان کو اس سے کیا کام، ان کو تو احکام شریعت محمدی کا بجالانا ہے۔ پس یہ کہنا کہ جب یہ بات عادۃً تمام انبیاء کے خلاف ہے تو حضرت عیسیٰؑ کیونکر کریں گے، غیر صحیح ہے کما لا یخفی۔

چوتھے۔ کیا رسول اللہ ﷺ نے کتوں کو نہ مروایا تھا، اور عام طور پر کتے نہ مارے گئے؟ پھر خنزیروں میں کون سا استبعاد ہے۔ مگر اصلی بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ جو لوگ سچے مسیح کے جھوٹے تابعدار ہوئے انہیں کو خنزیر محبوب ہے، تو جن کی اصل ہی جھوٹی ہے یعنی ان کے مسیح ہی جھوٹے ہیں تو ان کو اور بھی احبّ ہوں گے، پھر بھلا ان کے مارنے کی راہ کیوں نکلنے دیں گے، اور ایسی سبیل کیوں تجویز ہونے دیں گے جس سے خنازیر قتل ہوں۔ مگر وہ کچھ بھی کریں اللہ تعالیٰ تو اپنے نبی کی پیش گوئیوں کو ضرور ہی سچا کرے گا گو منکرین کیسے ہی ہاتھ پیر چلائیں۔

یہاں پر یہ بات بھی قابل دید وغور ہے کہ اب کہاں تک نوبت پہنچ گئی کہ احادیث صحیحہ کے صریح مضامین پر کھلے کھلے طعن کرنے لگے۔ کہتے ہیں حضرت عیسیٰؑ کیونکر خنزیروں کا شکار کھیلتے پھریں گے۔ سبحان اللہ! یہ کیسی دیانت ہے؟ نعوذ باللّٰہ من شرور انفسنا

(مرزا قادیانی قتل خنزیر کا تمسخر اڑایا کرتے تھے، جیسا کہ مرزا بشیر احمد قادیانی بتاتے ہیں کہ امام دین سیکھوانی نے مجھ سے بیان کیا کہ مرزا صاحب اکثر ذکر فرمایا کرتے تھے کہ بقول ہمارے مخالفین کے جب مسیح آئے گا اور لوگ اس کو ملنے کیلئے اس کے گھر پر جائیں گے تو گھر والے کہیں گے کہ مسیح صاحب

باہر جنگل میں سؤر مارنے کیلئے گئے ہوئے ہیں۔ پھر وہ لوگ حیران ہوکر کہیں گے کہ یہ کیسا مسیح ہے کہ لوگوں کی ہدایت کے لئے آیا ہے اور باہر سؤروں کا شکار کھیلتا پھرتا ہے۔ پھر فرماتے تھے کہ ایسے شخص کی آمد سے تو ساہنسیوں اور گنڈیلوں کو خوشی ہوسکتی ہے جو اس قسم کا کام کرتے ہیں، مسلمانوں کو کیسے خوشی ہوسکتی ہے۔ یہ الفاظ بیان کر کے آپ بہت ہنستے تھے یہاں تک کہ اکثر اوقات آپکی آنکھوں میں پانی آجاتا تھا۔ سیرۃ المہدی۔ص ۲۹۱۔۲۹۲۔جلد سوم۔

اور مفتی صادق قادیانی بتاتے ہیں: ایک دفعہ قادیان میں آوارہ کتے بہت بڑھ گئے اور ان کی وجہ سے شور وغل رہتا تھا۔ پیر سراج الحق نے بہت سے کتوں کو زہر دے کر مار ڈالا۔ اس پر بعض لوگوں نے پیر صاحب کو چڑانے کے واسطے ان کا نام پیر کتے مار رکھ دیا۔ پیر صاحب حضرت مرزا کی خدمت میں شاکی ہوئے کہ لوگ مجھے کتے مار کہتے ہیں۔ حضرت صاحب نے تبسم کے ساتھ فرمایا کہ اس میں کیا حرج ہے۔ دیکھئے حدیث شریف میں میرا نام سؤر مار لکھا ہے کیونکہ مسیح کی تعریف میں آیا ہے کہ یقتل الخنزیر۔ پیر صاحب اس پر خوش ہوکر چلے گئے۔ ذکر حبیب۔ص ۱۶۲۔۱۶۳)

} قولہ: ان کے وقت میں ایسے عوائق شرعیہ پیش آویں گے کہ جہاد ظاہری کا وقت نہ ہووے گا۔

{ اقول: کیا یہ محض افترائی دعوی نہیں ہے؟ بھلا یہ کون سی آیت یا حدیث سے معلوم ہوا کہ ان کے وقت میں ایسے عوائق شرعیہ پیش آئیں گے ..الخ۔ کیا ایسی جھوٹی باتیں بنانے والا خاص کر امور دینیہ میں وعید لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین میں داخل نہیں؟

## کثرت مال و رفع تحاسد

} قولہ: چھٹی صفت اس کی یہ کہ یہ لوگوں کو مال کی طرف بلاوے گا اور کوئی قبول نہ کرے گا، پڑھو اس حدیث کو لیدعونّ الی المال فلا یقبلہ احد۔ تم سمجھے اس کے کیا معنی ہیں؟ ایک معنی یہ بھی ہیں جو ذیل میں لکھے جاتے ہیں۔ اس مسیح وقت نے اول تو دس ہزار روپے کا اشتہار مندرجہ براہین احمدیہ تمام دنیا کے اطراف میں مشتہر کیا ..الخ

{ اقول: سوائے جواب مذکورہ بالا کے میں کہتا ہوں کہ اس حدیث کے ہرگز یہ معنی نہیں۔ دیکھو بخاری اور مسلم کی متفق علیہ روایت میں اس طرح ہے و یفیض المال حتی لا یقبلہ احد۔ یعنی مال کی اس قدر کثرت ہوگی کہ کوئی اس کو قبول نہ کرے گا اور احمد کی روایت میں یوں وارد ہے و یعطی المال حتی لا یقبل یعنی لوگوں کو یہاں تک مال دیں گے کہ کوئی قبول

کرنے والا نہ ملے گا۔

ناظرین ذرا غور فرماویں کہ امروہی صاحب نے جو معنی لکھے، بھلا الفاظ نبویہ کے یہ معنی ہو سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں۔ حاصل روایات کا تو یہ ہے کہ جب حضرت عیسیٰؑ نازل ہوں گے تو مال کی بہت کثرت ہو جاوے گی اور حضرت عیسیٰؑ لوگوں کو اس قدر مال دیں گے کہ پھر کسی کو حاجت نہ رہے گی اور کوئی قبول نہ کرے گا۔ اور یہاں بھلا اس کا تو ذکر ہی کیا خود ہی مسیح اوروں سے مانگ رہے ہیں۔ دیکھو فتح الاسلام کا صفحہ ۵۰۔ ۵۱۔

} قولہ: ساتواں وصف اس کا یہ ہے کہ شحناء اور تحاسد اور تباغض اس کے سبب سے جاتا رہے گا۔ اس صفت کا بھی شروع ہو چلا ہے جو لوگ اس مسیح وقت سے حسن ارادت رکھتے ہیں ان میں یہ صفات ذمیمہ نہیں پائے جاتے ..الخ

{ اقول: علاوہ جواب سابق کے میں کہتا ہوں کہ صحیح مسلم کا لفظ یہ ہے:

و لتذ ھبن الشحناء و التّباغض و التّحا سد۔

اور بروایت مستدرک حاکم یہ مضمون اس طرح ادا کیا گیا ہے:

وضع الامنة علی اھل الارض حتی ترعی الاسود مع الابل و النّمور مع البقر و الذّ ئا ب مع الغنم و یلعب الصّبیان مع الحیا ت۔

یعنی زمین والوں میں امن ہو جاوے گی کہ شیر اور اونٹ، اور چیتے اور بقر، اور بھیڑیئے اور بکریاں ایک ساتھ چرنے لگیں گے اور لڑکے سانپوں کے ساتھ کھیلیں گے۔

تو واضح رہے کہ یہ عداوت اور تحاسد، تباغض کا لوگوں سے اٹھ جانا تو جب ہی ہوگا کہ سب لوگ ایک ملت ہو جاویں گے اور مال کی ایسی کثرت ہوگی کہ کوئی کسی کا محتاج نہ ہوگا، پھر کوئی کسی سے کیوں حسد و بغض و عداوت و جھگڑا کرے گا۔ لہذا تمام لوگوں میں امن ہو جاوے گی۔ پس اس سے اور جو امروہی صاحب نے رفع عداوت وغیرہ بیان کیا ہے، کیا نسبت ہے؟ اور ایسے تو قاعدہ کی بات ہے کہ جب چند لوگ کسی ایک مسلک حق یا باطل پر متفق ہوتے ہیں تو شروع شروع میں ان میں اتفاق اور محبت ہو ہی جاتی ہے، پھر قادیانی سے کیا ہوا۔

اس صفت کا وقوع جب ہی ہوگا کہ تمام لوگ ایک ملت ہو جاویں اور تحاسد اور تباغض جاتا رہے۔ واللہ اعلم

} قولہ: حضرت عالی سیدنا و مولانا ﷺ بطور پیش گوئی کے فرما چکے ہیں کہ اس امت پر

ایک زمانہ...الخ۔

تب فارس کے اصل میں سے ایک ایمان کا...الخ۔

{ اقول: حاصل کلام یہ کہ مرزا نے فتح الاسلام میں لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ بطور پیش گوئی کے فرما چکے ہیں کہ جب میری امت سخت درجہ کی یہودیوں کے ساتھ مشابہت پیدا کرلے گی تب فارس کے اصل میں سے ایک ایمان کی تعلیم دینے والا پیدا ہوگا۔

تو میں کہتا ہوں کہ کون سی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ فرمایا۔ کسی روایت سے اس کا ثبوت پہنچا دیں والاّ وعید من کذب علیّ متعمداً....الخ میں داخل ہوں گے۔

} قولہ: نواں نشان اس کا یہ ہے کہ کوئی مخالف اس کے مقابلہ میں نہیں ٹھہر سکتا۔ الخ۔

اور اس کے مقابلہ سے ہر مخالف پر موت سی آجاتی ہے صدق رسولہ الکریم فلا یحل لکافر یجد من ریح نفسہ الّا مات ..الخ

{ اقول: قطع نظر جواب مسطور الصدر کے یہ غرض ہے کہ ابھی عرصہ بیس پچیس روز کا ہوا کہ دہلی کے مناظرہ میں جناب عالم المعی مولوی محمد بشیر سہسوانی کے مقابلہ سے کون بھاگتا نظر آیا۔ افسوس پہلے سے ایسے عہد وشرائط کئے تھے، تو اپنے آپ کو قید ہی کر کے تین روز ٹھہرا لیتے۔ راتوں رات بھاگنے کی کیوں رسوائی اٹھاتے۔ اب یہاں کس پر موت پڑی؟

تنبیہ۔ اب یہاں پر تو تمام مخالفین کو کافر بنا دیا اور جب مخالفین درخواست مباہلہ کرتے ہیں تو یہ عذر پیش کیا جاتا ہے کہ مسلمانوں سے مباہلہ کیسے کریں۔ سبحان اللہ! کیسی دیانت ہے کہ جس نے شان مسلمانی کو بھی دھبہ لگا دیا۔

واضح رہے کہ تحقیق لا یحلّ لکافر یجد ... الخ کی اوپر بیان ہوچکی ہے۔

} قولہ: دسویں حدیث ما بہ الامتیاز اصل مسیح اور اس مثیل مسیح میں یہ ہے کہ اصل مسیح نے نکاح نہیں کیا تھا، اور نہ اس کی اولاد ہوئی تھی۔ اور مثیل مسیح نکاح بھی کرے گا اور پیدا کی جاوے گی اولاد اس کے لئے۔ یہ نشان بھی اس میں موجود ہے۔

{ اقول: دعوی محض باطل ہے۔ بھلا یہ کہاں ہے کہ یہ بات مسیح اور مثیل مسیح میں ما بہ الامتیاز ہے۔ اور بعض حدیثوں میں نکاح کرنے کا جو ذکر ہے، تو اس طرح پر ہے کہ اس وقت میں مسیح نکاح کریں گے چنانچہ لفظ حدیث یہ ہے انّ عیسی اذ ذاک یتزوّج اس سے صاف طور پر یہ بات معلوم ہوئی کہ وہی مسیح اب نکاح کریں جنہوں نے پہلے نکاح نہ کیا تھا۔

امروہی صاحب نے باقی جو کچھ آخر رسالہ اعلام الناس تک لکھا اس کا جواب اوپر مفصلاً گزر چکا، اعادہ کی حاجت نہیں ۔ الحمد اللہ والمنۃ کہ اس وقت کہ اخیر ربیع الآخر ۱۳۰۹ھ ہے رسالہ اعلام الناس کے مختصر جواب سے فارغ ہو گیا۔ ناظرین اگر نظر غور اور انصاف سے ملاحظہ کرینگے تو یقیناً اس بات کو جان لیں گے کہ مرزا کے یہ دعاوی بحکم شرع محض باطل اور قرآن وحدیث کے بالکل خلاف وفاسد ہیں اور جو شخص ایسے عقائد اور مسائل کا معتقد ہوا بلاشبہ وہ چاہ ضلالت میں پڑ گیا (اسکے بعد مرزا صاحب کے بارے میں آنے والا ایک خواب درج ہے جسے حذف کر دیا گیا ہے ۔بہاء)

# دلائل عشرہ بر ابطال دعاوی قادیانی

مولانا عبداللہ شاہجہانپوری لکھتے ہیں کہ یہ بات کہ مرزا صاحب مسیح نہیں ہو سکتے میرے اس رسالہ سے بفضلہٖ تعالی پورے طور پر کھل گئی اور متفرق مقاموں میں اس بات کے لئے نشانات بھی بیان کر دیئے مگر اب آخر میں اس بات پر دو چار دلیلیں کہ جو اپنے مطلوب کو یقینی طور پر ثابت کرتی ہوں، بطور خلاصہ کے لکھتا ہوں تا کہ ناظرین طالبین حق کو مزید فائدہ حاصل ہو۔

} دلیل اول: یہ کہ قبل نزول مسیح موعود کے خروج دجال کا ضروری ہے جب تک دجال انہیں حالات اور اوصاف کے ساتھ جن کو احادیث صحیحہ متواترہ نے مفصلاً بیان کر دیا ہے، خروج نہ کرلے اور اپنا فساد جہان میں نہ برپا کر لے، ہرگز مسیح موعود نہیں آسکتے ۔ چنانچہ جو احادیث میں نے ابتداء تحریر ہذا میں ذکر کی ہیں ان میں سے حدیث پنجم اور حدیث ششم اور حدیث ہشتم کو دیکھو۔ اور یہ بات قطعی ہے کہ اب تک اس صفت کے دجال نے خروج نہیں کیا، لہذا اس وقت تک کوئی مسیح موعود ہو کر نہیں آسکتا پس قطعاً یہ بات معلوم ہوگئی کہ مرزا، مسیح موعود نہیں ہو سکتے ۔ وھو المطلوب ۔

} دلیل دوم: یہ کہ جب تک رومی وابق یا اعماق میں آکر مدینہ کے اسلامی لشکر کے ساتھ نہ لڑیں، پھر تہائی ان مدینہ والوں میں کے بھاگ جائیں، اور تہائی شہید ہوں اور تہائی فتح کر لیں، پھر شیطان غنیمت تقسیم کرتے وقت ان کو مسیح دجال کے نکلنے کی خبر سنا دے، تب تک مسیح موعود نزول

نہ فرمائیں گے۔ دیکھو حدیث ہشتم کو۔ اور ظاہر ہے کہ یہ واقعہ اب تک نہیں ہوا۔ پس ابھی کیسے مسیح موعود آ سکتے ہیں۔ لہذا مرزا قادیانی کیونکر مسیح موعود ہو سکتے ہیں۔

} دلیل سوم : یہ کہ مسیح موعود ایسی قوم میں نزول فرماویں گے کہ جن میں حکومت وامارت مسلمان کی ہوگی اور ان میں جو حاکم ہوگا وہ حضرت مسیح سے امامت کے واسطے بھی کہے گا۔ دیکھو حدیث دوم اور ہشتم کو۔ اور اظہر ہے کہ یہ بات یہاں نہیں۔ پھر مرزا صاحب کیونکر مسیح موعود ہو گئے۔

} دلیل چہارم : یہ کہ مسیح موعود ایسی قوم میں نازل ہوں گے کہ جو جہاد کرتے ہوں گے۔ دیکھو حدیث ہشتم کو۔ اور یہاں تو اسکا ذکر ہی کیا بلکہ غالباً خلاف مسلک ہے پھر بھلا مرزا صاحب کس طرح مسیح موعود ہو گئے۔

} دلیل پنجم۔ یہ کہ مسیح موعود کا نزول ہوگا چنانچہ تمام احادیث میں یہ بات تفصیلاً بیان کی گئی ہے اور پھر اس کی ہیئت مخصوصہ بھی جتا دی کہ وہ فرشتوں کے بازوؤں پر ہاتھ رکھے ہوئے دو رنگین کپڑے پہنے ہوئے نزول فرمائیں گے۔ دیکھو حدیث سوم، چہارم، اور ہشتم کو۔ اور یہاں اس سے بھلا کیا نسبت ہے؟ پھر کیونکر مسیح موعود بن بیٹھے۔

} دلیل ششم : یہ کہ مسیح موعود نبی ہوں گے۔ دیکھو حدیث ششم کہ اس میں چار جگہ لفظ نبی اللہ ان پر بولا گیا ہے اور حضرت محمد ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔ قال اللہ تعالیٰ:

ما کان محمّد ابا احدٍ من رّجا لکم و لکن رسول اللّٰہ و خا تم النّبیّین

اور جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: لا نبیّ بعدی۔

پس حضرت محمد ﷺ کے بعد کا کوئی مسیح موعود نہیں ہوسکتا۔ لہذا مرزا قادیانی ہرگز مسیح موعود نہیں ہو سکتے۔ وھو المطلوب۔

واضح رہے کہ نبی کے جو یہاں پر معنی ہیں، وہاں پر بھی ہیں۔ جو حقیقت شرعیہ ایک جگہ مراد ہے، وہی دوسری جگہ بھی۔ یہ نہیں ہوسکتا کہ ایک جگہ تو اپنی غرض کے لئے ایک معنی مراد لو، اور دوسری جگہ کچھ اور۔ اور صرف (یعنی پھیرنا) نص کا حقیقت سے بلا صارف الحاد و تحریف ہے۔

} دلیل ہفتم: یہ کہ مسیح موعود نزول کے بعد کفار سے مقاتلہ اور جہاد کریں گے اور دجال معہود کو ماردیں گے۔ دیکھوا حادیث نمبر سوم اور پنجم اور ششم اور نہم کو۔ اور یہ بات یضع الحرب کے معنی میں بھی مفصلاً بیان ہو چکی ہے اور یہاں تو اس سے بکلی انکار ہے پھر بھلا کس طور سے مسیح موعود ہو سکتے ہیں۔

} دلیل ہشتم: یہ کہ مسیح موعود کا نام عیسی مسیح اور ان کی ماں کا نام مریم ہے، دیکھوا حادیث مسطورہ بالا کو۔ اور تمام احادیث اس بارہ کی اس بات کو تصریحاً بیان کرتی ہیں۔ اور اظہر ہے کہ نہ مرزا کا نام عیسی مسیح ہے اور نہ ان کی ماں کا نام مریم ہے۔ پھر مرزا کس طرح مسیح موعود ہو سکتے ہیں؟

} دلیل نہم: یہ کہ مقدمہ مسلّمہ ہے کہ مسیح موعود ہادی حق اور متبع شریعت محمدیہ ہوں گے پس جو شخص کہ عقاید کفریہ کا رواج دینے والا، مسائل زندیقیہ کا تعلیم کرنے والا، انبیاء کی شان میں کلمات اہانت کے بولنے والا، اور معجزات (جن کو اللہ تعالی نے اپنے کلام پاک میں اپنے انعامات اور احسانات میں شمار کیا ہے) کو سحر اور اپنے نزدیک مکروہ ٹھہرانے والا، اور قرآن وحدیث میں کھلی کھلی تحریف کرنے والا ہو (کہ موجب الحاد ہے)، کیونکر مسیح موعود ہوسکتا ہے۔ ان باتوں کا ثبوت ابتداء رسالہ میں بیان کر چکا ہوں۔

} دلیل دہم۔ یہ کہ مسیح موعود سے وہی خاص مسیح ابن مریم حقیقی نبی (جن پر انجیل نازل ہوئی جو بنی اسرائیل کی طرف نبی کر کے بھیجے گئے تھے) مراد ہیں اور یہ بات تمام احادیث سے ثابت ہوتی ہے۔ دیکھو حدیث سوم اور پنجم کو کہ جن میں جناب رسول اللہ ﷺ نے قطعی تصریح کر دی ہے کہ وہی عیسی نزول فرمائیں گے اور خود عیسیٰؑ نے محمد رسول اللہ ﷺ سے شب معراج میں تصریح کر دی ہے کہ قرب قیامت میں کہ دجال نکلے گا تو میں اتروں گا اور اس کو قتل کرونگا یہ اللہ کا مجھ سے عہد ہے۔ دیکھو اب یہاں کیسی اظہر تشریح موجود ہے کہ مسیح موعود وہی حضرت عیسیٰؑ ہیں۔ پھر ان نصوص میں مثیل مسیح ماننا صریح بے ایمانی اور کھلی بے حیائی اور پوری کتاب وسنت سے مخالفت اور اللہ و رسول سے لڑائی نہیں تو کیا ہے؟

آخر میں مولانا شاہجہانپوری لکھتے ہیں:

اے اہل اسلام ذرا غور کرو کہ اللہ نے اپنے رسول امین ﷺ کی زبان سے نزول عیسی بن مریم کو کیسی کیسی تصریح اور کس کس تشریح سے فرما دیا کہ جس سے مرزا قادیانی کی نسبت تو ذکر ہی کیا ہے، میرے نزدیک اس میں ان کا نام ہی لانا ناروا ہے۔ اے مسلمان بھائیوں میں تم کو محض بسبب ہمدردی اسلام کے نصیحت کرتا ہوں کہ اگر آپ لوگ بنظر انصاف اس تحریر کو دیکھیں گے تو آپ پر کالشّمس فی النّھار ظاہر ہو جاوے گا کہ بحکم شرع شریف مرزا غلام احمد قادیانی کے یہ دعاوی محض باطل اور فاسد ہیں۔ اور ایسے عقائد و مسائل صرف شیطانی دھوکے اور وساوس ابلیسی ہیں، جو ان باتوں کا معتقد ہوا، بلا شبہ وہ کید دجالی اور جال شیطانی میں پھنس گیا۔ اے حق کے طالبو اور اپنے مولی کی مرضی چاہنے والو! ایسے عقائد و مسائل سے بچتے رہو۔

... و آخر دعوانا ان الحمد للّٰہ ربّ العالمین

(شفاء للناس کے مصنف مولانا عبداللہ شاہجہانپوری کے بارے میں کچھ زیادہ معلومات نہیں مل سکیں۔ اسی کتاب سے پتہ چلتا ہے کہ آپ، مولانا کفایت اللہ کے صاحبزادے تھے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ آپ مولانا ابو یحی محمد شاہجہان پوری کے بھائی تھے۔ مولانا ابو یحی نے الارشاد الی سبیل الرشاد لکھی تھی جو اجتہاد و تقلید کے موضوع پر ایک شاندار کتاب ہے۔ اور مولانا کفایت اللہ کے متعلق مولانا ابو یحی محمد نے اپنی کتاب الارشاد الی سبیل الرشاد میں لکھا ہے کہ جب وہ:

تمام فنون درسیہ سے فارغ ہو گئے اور حدیث کی تحصیل کا عزم کیا تو چونکہ جناب میاں نذیر حسینؒ صاحب اس فن میں نہ صرف کمال کے ساتھ بلکہ اپنے زمانہ میں تقریباً تفرد کے ساتھ مشہور تھے، لہذا انہی کی خدمت میں حاضری کا قصد کیا اور دہلی پہنچے۔ دہلی پہنچنے کے بعد بعض ان کے پرانے احباب اس بات پر مصر ہوئے کہ میاں صاحب سے نہ پڑھیں۔ اس لئے کہ کہیں بگڑ نہ جائیں۔ اور بعض دیگر مولویوں کے پاس جانے کی تحریص کی۔ کہے سنے سے ان (کفایت اللہ) کے ارادے میں بھی تزلزل ہوا اور وہ خود بھی میاں صاحب کے پہلے سے ہم مسلک نہ تھے۔ خواب میں دیکھتے ہیں کہ ایک مقام پر جناب رسول اللہ ﷺ تشریف فرما ہیں۔ پھر حضور پرنور کی بجائے میاں صاحب نظر آنے لگے۔ اور اب اسی جگہ پر میاں صاحب بیٹھے ہوئے ہیں۔ اس خواب کے بعد انہوں نے انہیں سے استفادہ پر کمر بستہ کی اور وہیں تحصیل حدیث سے فراغت حاصل کی۔)

# تائیدآسمانی

مرزا غلام احمد قادیانی نے تقریباً ۵۰صفحات کا ایک کتابچہ نشان آسمانی (یا شہادة الملہمین) جون۱۸۹۲ء میں شائع کیا جس میں گلاب شاہ مجذوب اورنعمت اللہ شاہ کی پیشگوئیاں درج کر کے بتایا کہ ان سے ان کے دعوی کی صداقت کا اظہار ہوتا ہے۔نعمت اللہ شاہ کا زمانہ ۵۶۰ھ ہےاور جس کتاب کے ساتھ ان کی پیش گوئی شائع ہوئی وہ محرم ۱۲۶۸ھ میں شائع ہوئی اوراس کا نام اربعین فی احوال المہدیین ہے۔مرزا صاحب نے نشان آسمانی میں اس پیش گوئی کے اشعار:

غین و رے سال چون گذشت — ازسال کاروبارے بینم
گردر آئینہ ضمیر جہان — گرد زنگ و غبار می بینم
تاچہل سال اے برادرمن — دور آن شہسوار می بینم

درج کر کے یہ نوٹ دیا ہے:

یعنی اس روز سے جو وہ امام ملہم ہوکر اپنے تئیں ظاہر کرے گا چالیس برس تک زندگی کرے گا۔ اب واضح رہے کہ یہ عاجز اپنی عمر کے چالیسویں برس میں دعوت حق کے لئے بالہام خاص مامور کیا گیا اور بشارت دی گئی کہ اسّی برس تک یا اس کے قریب تیری عمر ہے۔ سو اس الہام سے چالیس برس تک دعوت ثابت ہوئی۔جن میں سے دس برس کامل گذر بھی گئے۔

مرزا صاحب کا یہ کتابچہ منظر عام پرآیا تو تحریک ختم نبوت کے ایک کارکن،منشی محمد جعفر تھانیسری نے اس کے جواب میں ایک رسالہ تائیدآسمانی کےعنوان سے رقم فرمایا۔ ذیل میں اس رسالے کی تلخیص قارئین کی نذر کی جاتی ہے: جناب تھانیسری لکھتے ہیں:

مرزا قادیانی نے اپنے آپ کومسیح زمان اورمہدی دوراں اورمجدد الوقت قرار دے کے بیان کریم بخش اور چند اشعار مؤلفہ نعمت اللہ سے اپنے تینوں دعووں پر استدلال کر کے اس شہادت کو نشان آسمانی ٹھہرایا ہے۔ بہ نظر اظہار حق ایک مختصر جواب اس رسالہ کا میں عرض کرتا ہوں:

} پہلی شہادت کریم بخش

اول۔ رنگینی عبارت اظہار گواہ مذکور اور مبالغہ اظہار صداقت اور ہر طرح سخت قسموں کی

بوچھاڑ اور وعید کی شدید بھرمار عقلاً وشرعاً اس بیان کو بے وقعت اور غیر معتبر کر رہی ہے۔

دوم۔موافق قاعدہ شریعت اور قانون عدالت، پہلے یہ ثابت کرنا چاہیے کہ گلاب شاہ فقیر، جس کی پیش گوئی کا کریم بخش مذکور راوی ہے، ایسی پیش گوئی کی لیاقت رکھتا تھا یا نہیں؟

سوم۔چند عادل معتبر لوگوں کی شہادت سے پہلے یہ ثابت ہونا چاہیے کہ کریم بخش مذکور کو مثل دوسرے لوگوں کی دروغ گوئی سے اپنے پیر ومرشد کے دعوی کو ثابت کرانے کا چسکا تو نہیں۔

چہارم۔ان شکوک کے رفع ہونے کے بعد شرعاً بیان واحد سے کوئی دعوی ثابت نہیں ہو سکتا جب تک دو گواہ اس کی تصدیق نہ کریں واستشھدوا شھیدین من رجالکم خود قرآن مجید میں وارد ہے۔

پنجم۔مولوی محمد حسن لدھیانوی، جن کو اپنی راست گوئی اور اتقاء پر کریم بخش مذکور گواہ لایا ہے، اپنے کارڈ مورخہ ۲۸ جولائی ۱۸۹۲ء میں تحریر کرتے ہیں کہ میں کریم بخش کے اتقاء اور دیانت اور صداقت اور پیشگوئی کی روایت میں ان میں سے کسی بات پر شہادت نہیں دے سکتا۔ صرف اتنا جانتا ہوں کہ آدمی نمازی ہے۔سال گزشتہ کے ماہ رمضان میں پیشگوئی کے الفاظ کم سنے گئے تھے جب مرزا قادیانی کا قیام لدھیانہ میں ہوا تو پھر مضمون پیش گوئی کا بڑھ گیا۔اسکا سبب اللہ کو معلوم ہے۔

ایک طرف تو نواس بن سمعان صحابی آنحضرت ﷺ سے صحیح مسلم میں روایت کر رہا ہے کہ اللہ تعالی مسیح ابن مریم کو بھیجے گا اور وہ مینار سفید مشرقی دمشق پر اتریں گے۔اور دوسری طرف کریم بخش جمال پوری کہہ رہا ہے کہ مسیح قادیان میں پیدا ہوکر لدھیانہ میں نزول فرمائیں گے۔پہلی پیش گوئی کے فرمانے والے نبی معصوم ہیں اور دوسری بات کہنے والے ایک مستور الحال اور نیک فقیر ہیں۔اب مرزا صاحب کے لائق حواری ہی ایمان سے بتلاویں کہ دونوں متناقض روایتوں میں کون سی روایت قابل تسلیم ہے۔اگر اس فرقہ کو شریعت محمدی اور قانون عدالت سے ذرا بھی مس ہے تو پھر ایسی لچر اور پوچ شہادت کو ایسے دعوی عظیم کے ثبوت میں پیش نہ کریں گے۔

} دوسری شہادت از اشعار نعمت اللہ ولی

آٹھ نو برس ہوئے اربعین فی احوال المھدیین، جس کے اخیر میں یہ اشعار چھپے ہوئے ہیں، خود میرا بھیجا ہوا عرصہ دراز تک مرزا صاحب کے ملاحظہ میں رہ چکا ہے اور مرزا صاحب نے جس قدر اپنی پیش گوئیوں، تولد فرزند وغیرہ، کے نوٹوں میں زیر اشعار مذکورہ اپنے رسالہ میں تحریر

کیا ہے وہ پیش گوئیاں قریب تمام کے ان اشعار کے ملاحظہ کے بعد مرزا صاحب نے تحریر فرمائی ہیں پس ایسی صورت میں فریق مخالف یہ کہنے کا استحقاق رکھتا ہے کہ مرزا صاحب نے اسی دن کے واسطے عمداً ان پیشگوئیوں کو لکھ رکھا تھا کہ ان اشعار کے ساتھ وہ ان کو بیان کر کے اپنے مفید مطلب نتیجہ نکال سکیں۔

اب پہلے ہم ان اشعار کی اصلیت اور وقعت پر غور کرتے ہیں۔ جن لوگوں نے ایام غدر ۱۸۵۷ء کے دیکھے ہیں ان کو یاد ہوگا کہ ایام غدر سے پہلے کسی مفسد نے ایک اور قصیدہ جس کا وزن یہ تھا: شاہ غزنے خوش عنان پیدا شود

از طرف شاہ نعمت اللہ ولی تحریر کر کے اس میں بابر بادشاہ سے لے کر کل شاہان تیموریہ کو نام بنام لکھ کر پھر ذکر حکومت انگریزی اور اور اس کے بعد ۱۲۶۰ھ میں زوال سلطنت انگلشیہ اور آمد شاہ غزنی قرار دی تھی۔ مگر جب ۱۲۶۰ھ خالی چلا گیا تو پھر اسی ساٹھ کے ستّر اور ستّر کے اسّی سال اس قصیدہ میں تحریف کئے گئے تھے ...اور سارے زمانے موعودہ گذر گئے مگر اب تک شاہ غزنی نہ آیا، اور نہ آوے گا۔ میرے خیال میں یہ اشعار پر بہار بھی جن سے مہدیت اور مسیحیت اور مجددیت پر استدلال کیا ہے غالباً اسی قسم کے ہوں گے کیونکہ مؤلف اشعار تک حسب قاعدہ محدثین سلسلہ روایت ثابت نہیں ہوتا اور یہ اشعار ۱۲۶۰ھ میں شائع ہوئے، اس سے آگے ان کا پتہ نہیں چلتا اور نہ اصل دیوان، جس کا حوالہ جامع اربعین دیتا ہے، ہمارے ملاحظہ سے گذری۔ اور بفرض محال اگر مؤلف اشعار تک بھی سلسلہ روایت قائم ہو جائے تو بھی اس الہام سے کوئی یقینی نتیجہ نہیں نکل سکتا کیونکہ ہماری شریعت میں الہام ایک ظنی چیز ہے اور مومن اور کافر دونوں اس سے مستفید ہوتے ہیں

شاہ نعمت اللہ ولی کے اس قصیدہ میں جو اربعین فی احوال المہدیین میں چھپا ہے کل ۵۵ اشعار ہیں جو درج ذیل ہیں:۔

قدرت کردگارے بینم     حالت روزگار مے بینم
از نجوم ایں سخن نمے گوئم     بلکہ از کردگار مے بینم
در خراسان و مصروشام وعراق     فتنہ و کار زار مے بینم
ہمہ را حال مے شود دیگر     گر یکے در ہزار مے بینم
قصہ بس غریب مے شنوم     غصہء در دیار مے بینم
غارت وقتل لشکرِ بسیار     از یمین و یسار مے بینم

بس فرو مایگان بے حاصل　　عالم و خواند کار مے بینم
مذہب دین ضعیف می یابم　　مبدعِ افتخار مے بینم
دوستانِ عزیز ہر قومے　　گشتہ غمخوار خوار مے بینم
منصب و عزل تنگ چی عمال ہر یکے را دو بار مے بینم
ترک و تاجیک را بہم دیگر　　خصمی گیر دار مے بینم
مکر و تزویر و حیلہ در ہر جا　　از صغار و کبار مے بینم
بقعہء خیر سخت گشت خراب　　جائے جمع شرار مے بینم
اند کے امن گر بود امروز　　در حد کوہسار مے بینم
گرچہ مے بینم ایں ہمہ غم نیست　　شادیء غم گسار مے بینم
بعد امسال چند سال دگر　　عالمے چون نگار مے بینم
بادشاہ مشام دانائے　　سرورِ باوقار مے بینم
حکم امثال صورتے دگرست　　نہ چو بیدار وار مے بینم
غین و رے سال چون گزشت از سال بوالعجب کاروبار مے بینم
گہ در آئینہء ضمیر جہاں　　گرد و زنگ و غبار مے بینم
ظلمتِ ظلم ظالمانِ دیار　　بے حد و بیشمار مے بینم
جنگ و آشوب فتنہ و بیداد　　درمیان و کنار مے بینم
بندہ را خواجہ وش ہمے یابم　　خواجہ را بندہ وار می بینم
ہر کہ ادبار یار بود امسال　　خاطرش زیرِ بار مے بینم
سکہ نو زنند بر رخِ زر　　درہمش کم عیار مے بینم
ہر یک از حاکمان ہفت اقلیم　　دیگرے را دو چار مے بینم
ماہ را رو سیاہ مے نگرم　　مہر را دل فگار مے بینم
تاجر از دور دست و بے ہمراہ　　ماندہ در رہگذار مے بینم
حال ہند خراب مے یابم　　جورِ ترک و تتار مے بینم
بعض اشجار بوستان جہاں　　بے بہار و ثمار مے بینم
ہم دلی و قناعت و کنجے　　حالیا اختیار مے بینم

غم مخور زانکہ من دریں تشویش خرمی و صلِ یار مے بینم
چوں زمستاں بے چمن بگذشت شمس خوش بہار مے بینم
دور او چوں شود تمام بکام پسرش یادگار مے بینم
بندگانِ جناب حضرت او سربسر تاجدار مے بینم
بادشاہ تمام ہفت اقلیم شاہ عالی تبار مے بینم
صورت و سیرتش چو پیغمبر علم و حلمش شعار مے بینم
ید بیضا کہ بااو تابندہ باز با ذوالفقار مے بینم
گلشن شرع راہے بوئیم گل دیں را ببار مے بینم
تا چہل سال اے برادر من دورِ آن شہسوار مے بینم
عاصیان از امام معصوم خجل و شرمسار مے بینم
غازی دوستدار دشمن کش ہمدم و یار غار مے بینم
زینت شرع رونق اسلام محکم و استوار مے بینم
گنجِ کسری و نقد اسکندر ہمہ بر روئے کار مے بینم
بعد ازاں خود امام خواہد بود بس جہاں را مدار مے بینم
اح م و دال مے خوانم نامِ آں نامدار مے بینم
دین و دنیا از و شود معمور خلق زو بختیار مے بینم
مہدی وقت و عیسیٔ دوراں ہر دو را شہسوار مے بینم
ایں جہاں را چو مصر مے نگرم عدلِ او را حصار مے بینم
ہفت باشد وزیر سلطانم ہمہ را کامگار مے بینم
بر کفِ دست ساقی وحدت بادۂ خوش گوار مے بینم
تیغ و آہن دلان زنگ زدہ کند و بے اعتبار مے بینم
گرگ با میش شیر با آہو در چرا با قرار مے بینم
ترک عیار مست مے نگرم خصم او در خمار مے بینم
نعمت اللہ نشست بر کنجے از ہمہ بر کنار مے بینم

ان شعروں میں غین رے سال والے شعر سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ شروع

تیرھویں صدی سے..عجیب وغریب واقعات ظاہر ہوں گے۔

چون زمستان بے چمن بگذشت ، والے شعر سے چودھویں صدی کے سر پر مرزا صاحب اپنے ظہور کا زمانہ نکالتے ہیں، یہ سراسران کی ہٹ دھرمی اور تحکم ہے اس استنباط کو صرف مرزا صاحب کے سادہ مرید قبول کر سکتے ہیں کیونکہ نہ تو حروف تہجی سے چودھویں صدی نکلتی ہے نہ معنوں اور مطلب سے یہ بات پائی جاتی ہے۔

اور جو: تا چہل سال اے برادر من، کے نوٹ میں مرزا صاحب اپنی عمر مبارک کے تیس برس بتلا کر اپنے کو مصداق اس شعر کا ٹھہراتے ہیں۔ سو اس دعوی کی صداقت اس وقت ہوسکتی ہے کہ جب (۱۸۹۲ء کے بعد) مزید تیس برس تک مرزا صاحب اس دنیا میں زندہ رہیں..

اور جو: صورت و سیرتش چو پیغمبر، کے نوٹ میں مرزا صاحب اپنے ظاہر و باطن کو نبی کی مانند اور شان نبوت کو اپنے اندر نمایاں بتلا کر اپنے کو اس شعر کا مصداق ٹھہراتے ہیں سو اس لغو تطبیق کو صرف آپ کے سادہ لوح مرید قبول کر سکتے ہیں مگر جنہوں نے حلیہ مبارک رسول کریم ﷺ کا کتابوں میں پڑھا ہے وہ کبھی مرزا صاحب کے اس نوٹ کو تسلیم نہ کریں گے۔ مرزا صاحب کا حلیہ مبارک اور کبوتر کی گردن سیاہ رنگی ہوئی داڑھی بلکہ از سرتا پا مرزا کا لباس اور زریں کلاہ کسی طرح بھی حلیہ اور لباس نبوی سے مشابہ نہیں ہے۔ میرے خیال میں مرزا کے پاس سوائے اس کے اور کوئی جواب نہ ہوگا کہ یہاں صرف روحانی مشابہت مراد ہے نہ کہ ظاہری۔ رہا مرزا صاحب کا علم اور حلم اور سیرت، سو مرزا صاحب کے فلسفیانہ اور حکیمانہ اور پیچدار اور لچھے دار عبارت اور آپ کا تبحر علم فلسفہ اور منطق اور کلام اور مناظرہ وغیرہ میں اور گالیاں اور سخت کلامی جو مرزا کی اکثر تحریرات میں موجود ہے۔ اور مرزا کا وہ غصہ اور گرم مزاجی کہ جس سے ایک دم میں ایک لائق اور معزز بیٹا اور ایک محترمہ اور بے قصور بیوی کو طلاق کی نوبت پہنچ گئی اور طرح طرح کے حیلوں سے آپ کی ہر تحریر اور تصنیف میں روپیہ کی طلب اور ھل من مزید کا نقشہ اور ترکہ جمع اور جماعت اور خوش معاملگی یا وعدہ خلافی اشاعت براہین احمدیہ اور سراج منیر اور بہت سی آپ کی دوسری عملی کاروائیاں آپ کو سیرت محمدی سے کوسوں دور پھینک رہی ہیں۔

اور: اح م و دال می خوانم ، میں احمد نام ہے...اور یہ سب جانتے ہیں کہ مرزا صاحب کا نام غلام احمد ہے نہ کہ احمد۔ اور غلام آپ کے اسم کا جزو ہے جیسے عبداللہ میں عبد ہے۔ پیشینگوئی کرنے والے پر یہ کیا محال تھا کہ غلام احمد آپ کا پورا نام پیشین گوئی میں بیان کرتا۔

جو : دین و دنیا از وشود معمور ، کو مرزا صاحب اپنی طرف نسبت کر کے ترقی دین کو اپنے ذریعہ سے ہونا بیان کرتے ہیں اور اپنے مریدوں کو وعدہ اقبال اور فلاح دارین کا سناتے ہیں ، اس میں بھی سرا سر انکی ہٹ دھرمی ہے کیونکہ بظاہر حال سید احمد شہید سے دین و دنیا معمور ہوئی ہے نہ مرزا صاحب سے۔ جہاں تک کہ مجھ کو علم ہے میں بیان کرتا ہوں کہ مرزا صاحب کے جذبہ مسیحی سے آج تک ایک کافر مسلمان نہیں ہوا ، گو ہزاروں روپئے بقول مرزا صاحب اجرائے اشتہارات اور اشاعت کتب میں ضائع ہوئے ، اور نہ آج تک کسی بدعتی کو مرزا صاحب کے ہاتھ پر توبہ نصیب ہوئی حتی کہ مرزا صاحب سے خود ان کے صاحب خانہ اور اولاد اور بھائیوں تک کو بھی ہدایت نہیں ہوئی ، بلکہ ان کے بعض خاص خدمت گار فرض نماز تک نہیں پڑھتے تھے۔ سید احمد شہید کے دروازہ کے ادنی فیض یافتہ اس ملک میں مولوی شیخ عبید اللہ نومسلم اور مولوی عبداللہ غزنوی ہوئے ہیں جن کے ہاتھ سے ہزاروں خلقت کو ہدایت ہوگئی اور صدہا ہندو مسلمان ہو گئے۔ ہزاروں خلقت نے ان کی وعظ اور تذکیر اور صحبت سے اپنے آبائی طریق شرک اور بدعت اور فسق و فجور کو چھوڑ دیا۔ اور مرزا صاحب کے ہاتھ سے باوجود ایسے عظیم دعوی کے ان لوگوں کے ہزارویں حصہ بھی ہدایت نہیں ہوئی۔ (سید عبداللہ غزنوی کی خدمت میں تو مرزا صاحب بھی حاضر ہوتے رہے لیکن چونکہ طبیعت میں صلاحیت نہ تھی اسلئے فیض سے محروم رہے۔ مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

بیان کیا مجھ سے (میرے بڑے بھائی) مرزا سلطان احمد نے بواسطہ مولوی رحیم بخش ایم اے کہ والد صاحب (یعنی مرزا غلام احمد)، میاں عبداللہ غزنوی اور سمّاں والے فقیر سے ملنے کیلئے کبھی کبھی جایا کرتے تھے۔ خاکسار (بشیر احمد) عرض کرتا ہے کہ مولوی عبداللہ صاحب غزنوی کی ملاقات کا ذکر حضرت صاحب نے اپنی تحریرات میں کیا ہے۔ اور سماں والے فقیر کے متعلق شیخ یعقوب علی نے لکھا ہے کہ ان کا نام میاں شرف دین صاحب تھا اور وہ موضع سم نزد طالب پور ضلع گورداسپور کے رہنے والے تھے۔ سم میں ایک پانی کا چشمہ ہے اور غالبًا اسی وجہ سے وہ سم کہلاتا ہے۔ سیرۃ المہدی ج ۱۔ ص ۲۱۸)

نیز مرزا بشیر احمد کہتے ہیں کہ ان کے ماموں ڈاکٹر اسماعیل نے ان سے بیان کیا:

حال کے زمانہ کے لوگوں میں آپ (یعنی مرزا غلام احمد) مولوی عبداللہ غزنوی کو بزرگ سمجھتے تھے۔ اسی طرح شاہ ولی اللہ اور حضرت مجدد سرہندی، سید احمد بریلوی، مولوی اسماعیل شہید کو اہل اللہ اور بزرگ سمجھتے تھے مگر سب سے زیادہ سید عبدالقادر جیلانی کا ذکر فرماتے تھے۔ منقول

از سیرۃ المہدی۔ص ۳۷ے جلد سوم۔

اور مفتی محمد صادق قادیانی بتاتے ہیں:

فرمایا (مرزا غلام احمد نے): ایک دفعہ میں مولوی عبداللہ صاحب غزنوی ثم امرتسری سے ملنے گیا، تو ایک شخص نے، جو ان کا مرید تھا، مجھے ایک روپیہ دیا کہ میری طرف سے یہ روپیہ ان کی خدمت میں بطور نذرانہ پیش کر دینا۔ جب میں ان سے ملا تو اس شخص کی طرف سے وہ روپیہ دے دیا۔لیکن جب دوبارہ انہیں دنوں میں، میں مولوی صاحب سے ملنے گیا تو انہوں نے خفگی سے کہا کہ تم ہم کو کھوٹا روپیہ دے گئے اور اظہار ناراضگی کا کرنے لگے۔تب میں نے جلدی سے اپنے پاس سے ایک روپیہ نکال کر ان کے آگے رکھ دیا۔ منقول از ذکر حبیب۔ص ۱۷۶)

مرزا صاحب کا دعوی ہے کہ جذبات الہی سے ہدایت پا کر اور حق اور حقانیت کی طرف ترقی کر کے نفس اور نفسانی امور کو میں نے چھوڑ دیا ہے اور بکلی ظلمت نفس اور جذبات نفسانیہ سے علیحدہ ہو گیا ہوں اور میرا جسم جو تخت گاہ نفس کا تھا ادخنہ جسمانیہ سے پاک ہو کر ایک مصفا قطرہ کی طرح ہو گیا ہے اور خداوند تعالی کی نظر میں فقط ایک مجرد روح میں باقی رہ گیا ہوں...میرا حق ہو گیا ہے کہ مجھ کو روح اللہ اور کلمۃ اللہ کہا جائے اور اسی سبب سے میرا نام آسمان میں عیسی رکھا گیا ہے۔ اور خداوند تعالی کے خاص ہاتھ سے ایک روحانی پیدائش مجھ کو مل گئی ہے جو جسمانی باپ سے مجھ کو نہیں ملی تھی (دیکھو نشان آسمانی صفحہ ۸)۔اب تعجب ہے کہ ایسے ملائک صفت مجرد روح موسوم بہ روح اللہ اور کلمۃ اللہ اور آسمانی عیسی سے اپنے اہل بیت تک کو بھی ہدایت نہ ہوئی اور ادخنہ جسمانیہ سے پاک ہو کر اور مجرد روح اور مصفا قطرہ باقی رہ کر پھر باکرہ خواتین کی حرص اب تک باقی ہے....اس سے خوب ثابت ہے کہ مرزا صاحب کا حال مرزا صاحب کے قال کے مطابق نہیں ہے۔ یہ عالی مضامین جو مرزا صاحب اپنی کتابوں میں لکھتے ہیں ضرور تصانیف ابن عربی یا امام غزالی یا کسی دوسرے اولیاء اللہ کی کتاب سے سرقہ کر کے لکھے جاتے ہیں۔اے اندھے مریدو! میرے اس نوٹ کو غور سے پڑھ کر اس میں فکر کرو ورنہ سخت پچھتاؤ گے اور کچھ فائدہ نہ ہو گا۔مسیح ابن مریم ٹاٹ پہن کر جنگلوں میں رہا کرتے تھے اور ساری عمر میں نہ شادی کی اور نہ گھر بسایا، مسیح ابن مریم جنگلوں کے پھل پھول یا روکھی سوکھی کھا کر یاد خدا میں مست رہا کرتے تھے۔مثیل مسیح کے امیرانہ پوشاک زیب تن رہتی ہے اور باوجود یہ کہ گھر میں دو بیویاں موجود تھیں پھر ایک تیسری کی سخت طلب ہے جس کے نہ ملنے پر بے گناہ اور محترمہ بیوی کو طلاق اور معزز فرزند کو عاق ہونے تک نوبت پہنچی۔اور مثیل مسیح

ایک ایسے پر تکلف مکان میں رہتا ہے جیسے امراء کی شان کے لائق ہے اور بجائے پھل پھول اور روکھی پھیکی روٹی کے مثیل کی خوراک نہایت عمدہ اور لذیذ کھانے ہیں جن پر ہزار ہا روپیہ مریدوں پر خرچ ہوتا ہے۔ مسیح ابن مریم کو کسی شخص نے ، اچھے استاد ، کہہ دیا تھا اس پر مسیح بہت خفا ہوئے اور فرمایا کہ سوائے خدا کے کوئی بھی اچھا نہیں ہے۔ یہاں مثیل مسیح کی خودستائی کی یہاں تک نوبت پہنچی ہے کہ سوائے درجہ الوہیت کے اور کوئی درجہ خودستائی کا باقی نہیں رہا جب کوئی ظاہری نشان ہدایت اور ترقی اسلام کا اس مثیل میں پایا نہیں جاتا تو اس وقت یہ حیلہ کر دیتا ہے کہ روحی طور پر مجھ سے دین و دنیا کی ترقی ہوگی۔ یہ روحی طور کا حیلہ بھی مرزا صاحب کے واسطے ایک بڑی ٹٹی ہے۔

مرزا قادیانی ایک بڑا متبحر عالم اور سحر البیان اور روبہ بازی سے جھوٹ کو سچ کر دکھانے والا ہے۔ ان کی فلسفیانہ تحریرات اور مذہبی دام کو وہی شخص سمجھ سکتا ہے جس کو بزرگان دین سے پہلے سابقہ رہا ہو اور اس کے اندر بھی ایک شمع نورانی شناخت حق و ناحق کا موجود ہو ورنہ اس کے مکر اور جال، دجال کی خرق عادات سے کم نہیں ہیں وہ رات دن صدہا تصانیف بزرگان دین کی اپنے سامنے رکھ کر ان میں سے بڑے بڑے عالی اور عمیق بلند پرواز مضامین منتخب کر کے کوئی بطور الہام اور کوئی بطور پند نصیحت وغیرہ وغیرہ شائع کر کے اپنے مریدوں کو خوش کرتا رہتا ہے۔

پھر: بادشاہ تمام ہفت اقلیم شاہ عالی تبار کی نسبت بھی مرزا صاحب تحریر کرتے ہیں کہ میں خلیفۃ اللہ ہوں اور بادشاہ ہوں مجھ کو ملک عظیم دیا جائے گا اور مجھ پر زمین کے خزانے کھولے جائیں گے اور اس بادشاہی سے مراد دنیا کی ظاہری بادشاہی نہیں بلکہ روحانی بادشاہی ہے۔ اب ہم روحانی ٹٹی سے سخت حیران ہیں احادیث نبوی اور یہ شعر بآواز بلند مہدیؑ کی ظاہری سلطنت اور ہفت اقلیم کی بادشاہی بیان کر کے اس کو ایک سید عالی خاندان بتلا رہی ہیں اور یہاں ایک مغل زادہ اس بشارت کو اپنی طرف لگا کر صرف اپنے شیطانی اوہام کو ثبوت دعوی میں پیش کرتا ہے حالانکہ مغلوں کی نسبت رسول خدا ﷺ خبر دیتے ہیں کہ اے مسلمانو! تم سے ترک یعنی مغل چھوٹی آنکھوں والے چپٹی ناک والے جنگ کریں گے۔ تواریخ سے پایا جاتا ہے کہ قوم مغل بکری بھیڑ پالنے والے مثل ہمارے ملک کے گڈریوں کے تھے اور چنگڑوں اور سانسیوں اور نٹوں کی طرح سرکیوں اور خیموں میں رہا کرتے تھے اور لوٹ مار ان کا پیشہ تھا۔ چنگیز خان، ہلاکو اور تیمور لنگ یہ تینوں مشہور سفاک اسی قوم سے ہوئے ہیں۔ ان مغلوں نے خلفائے عباسیہ کے وقت مسلمانوں پر بہت حملے کئے۔ لاکھوں مسلمانوں کو تہ تیغ بے دریغ کر دیا۔ تیمور سے تھوڑا اوپر یہ قوم مشرف باسلام ہوئی اور بہ برکت

اسلام اس وقت سے ان میں تہذیب اور آدمیت داخل ہو کر شریفوں میں شمار ہونے لگی ۔ پھر تعجب ہے کہ بجائے اولاد فاطمہؓ کے اور قرشی الاصل کے ایک مغل کو نبوت اور مسیحیت اور مجددیت اور مہدویت کل عہدے عطا ہو جاویں۔ اور جا بجا مرزا صاحب اپنے کو فارسی الاصل ٹھہرا کر اس حدیث ثریا والی کا ...اپنے کو مصداق ٹھہراتے ہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کو علم تواریخ اور جغرافیہ میں پورا دخل نہیں ہے۔ فارسی الاصل تو فارسی قوم ہے نہ کہ مغل ۔ نقشہ ایشیاء کا ہاتھ میں اٹھا کر دیکھو، مسکن مغل جس کا صدر مقام سمرقند ہے طہران دارالسلطنت فارس سے کتنے فاصلہ پر ہے۔ تو پھر کیونکر مرزا صاحب فارسی الاصل ہوئے ۔ اور

مہدی وقت وعیسی دوران ہر دو را شاہسوار مے بینم

کی نسبت مرزا صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ وہ شخص واحد مہدی ہوگا اور عیسی بھی ہوگا اور وہ میں ہوں اور سوائے میرے تیرہ سو برس سے کسی دوسرے آدمی نے عیسی ہونے کا دعوی نہیں کیا۔ اب ناظرین باانصاف غور کریں کہ مہدی وقت اور عیسی دوراں کے بیچ میں جو واؤ عطف کا واقع ہے اور مصرعہ ثانی میں لفظ ، ہردو ، کیا صاف نہیں بتلا رہے ہیں کہ وہ دو شخص ہوں گے۔ ان دونوں لفظوں کی تقدیم تاخیر صاف خبر دیتی ہے کہ مہدی پہلے آوے گا اور پھر عیسیؑ نزول فرمائیں گے۔ اور یہ دونوں بزرگ بڑے عالی رتبہ ہوں گے۔...

عملداری اسلام میں مشکل سے مرزا صاحب یہ طوفان برپا کر سکتے ۔ مرزا صاحب شکر کریں کہ اس وقت ایسی آزاد اور لا مذہب گورنمنٹ کی عملداری ہے کہ اگر وہ اپنے کو خداوند تعالی یا اس سے بھی بڑا بتلاویں تو بھی گورنمنٹ ان کو کچھ نہ کہے گی ۔...

ایلیا اور یوحنا کا قصہ جس کو بمقابلہ احادیث نبوی مرزا صاحب انجیل سے نقل کرتے ہیں نہ قرآن میں ہے نہ حدیث میں، پھر بہ مقابلہ مسلمانوں کے وہ قصہ کس واسطے بار بار ذکر کیا جاتا ہے اگر انجیل سے وہ قصہ لیا جاتا ہے تو اسی انجیل میں بڑی صراحت سے یہ بھی لکھا ہے کہ مسیح آسمان پر ہے اور بڑی شان وشوکت سے نزول فرما کر یہاں کی بادشاہت کرے گا۔

صحیح حدیثوں سے ثابت ہے کہ مہدی اولاد فاطمہؓ سے ہوگا اور یہ بھی صحیح حدیثوں سے ثابت ہے کہ وہ بارہ خلیفے جن میں چند خلیفے ملقب بہ مہدی ہوں گے، قوم قریش سے ہوں گے۔ اب جو مرزا صاحب مہدی ہونے کے دعویدار ہو بیٹھے تو نہ معلوم ان احادیث صحیحہ کی مرزا صاحب نے کیا تاویل یا استعارہ کیا ہے، یا اپنے کو روحی سید یا روحی قریشی قرار دیا ہے۔

اگر ناظرین بانصاف ان چالیس حدیثوں کو جو اربعین فی احوال المہدیین میں چھپی ہیں ملاحظہ فرماویں یا میرے رسالہ برکات اسلام کا باب فیوچر آف اسلام غور سے دیکھیں تو مرزا صاحب کے کل دعاوی باطل نظر آئیں گے۔ میں نے چار برس پہلے سے مرزا صاحب کے کل دعووں کی حقیقت کو اپنے رسالہ برکات اسلام میں بیان کر دیا ہے، وہاں دیکھنا چاہیے۔

اب بظاہر کوئی منصب و مرتبہ اولاد آدم کا باقی نہیں رہا جس کے دعویدار مرزا صاحب نہ ہوئے ہوں۔ نبی، مسیح، مہدی، مجدد الوقت، مرزا صاحب ہو چکے ہیں اور ان کے حواریوں نے ان چاروں منصبوں کی تصدیق کر کے مرتبہ صدیقیت حاصل کر لیا ہے۔ اب صرف درجہ الوہیت باقی ہے جس کی بنیاد مرزا صاحب نے اپنے رسالہ توضیح مرام کے صفحہ ۲۷ میں اس طرح قائم کر دی ہے کہ مسیح اور اس عاجز (یعنی مرزا) کا مقام ایسا ہے کہ اس کو استعارہ کے طور پر ابنیت یعنی ابن خدا کے لفظ سے بھی تعبیر کرتے ہیں یعنی میں خدا کا بیٹا بھی ہوں..

مجھ کو مرزا صاحب کی اور چند باتوں پر تعجب آتا ہے ایک تو یہ کہ مرزا صاحب مثل مسیح اور مثل سید احمد کے ہونے کے تو دعوی دار ہیں مگر جیسے حضرت مسیح، حضرت یحیٰ سے اور سید احمد صاحب، مولوی شاہ عبدالعزیز صاحب سے بیعت ہو کر مرید ہوئے تھے، مرزا صاحب آج تک کسی کے مرید نہیں ہوئے ... یہ مقام افسوس ہے کہ مرزا صاحب تحصیل منطق اور فلسفہ میں تو بٹالہ کے شیعوں کے شاگرد ہوئے اور اس طریق رشد و ہدایت میں آج تک بے پیر رہے۔ اس وقت بھی ہم دوستانہ طور پر مرزا صاحب کو رائے دیتے ہیں کہ سید احمد شہید سے فیض یافتہ لوگ اس وقت بھی ہندوستان میں موجود ہیں اگر اپنا دارین کا بھلا چاہیں تو ان کے سلسلہ میں بیعت ہو کر اور راہ تعلیم اور ہدایت سیکھ کر پھر خلقت کو فیض پہچاویں۔ خودستائی اور تکبر شیطان کا کام ہے اس سے باز آویں۔

(قادیانی لوگ حضرت سید احمد کو مرزا غلام احمد کا ارہاص کہتے ہیں۔ مرزا بشیر احمد لکھتے ہیں:۔

> خاکسار عرض کرتا ہے کہ مرزا صاحب فرمایا کرتے تھے کہ جس طرح حضرت مسیح ناصری سے پہلے حضرت یحیٰ بطور ارہاص کے مبعوث کئے گئے تھی اسی طرح مجھ سے پہلے سید احمد صاحب بریلوی بطور ارہاص کے مبعوث کئے گئے کیونکہ وہ تیرھویں صدی کے مجدد تھے۔ اور حضرت صاحب فرماتے تھے کہ یہ ایک عجیب مشابہت ہے کہ جس طرح حضرت یحیٰ قتل ہوئے اسی طرح سید احمد بریلوی بھی قتل ہوئے اور اس طرح خدا نے دونوں سلسلوں کے مسیحوں میں ایک مزید مشابہت کر دی۔ سیرۃ المہدی ص ۲۴۷ جلد سوم۔

خاکسار (بشیر احمد قادیانی) عرض کرتا ہے کہ ارہاص کے لفظی معنی بنیاد رکھنے یا کسی چیز کو مضبوط کرنے کے ہیں چونکہ اللہ تعالی سلسلہ ارہاص کے ذریعہ نور نبوت کی ابتدائی داغ بیل قائم کرتا ہے اس لئے اس سلسلہ کو یہ نام دیا گیا۔ سیرۃ المہدی۔ ص ۲۴۷۔ ۲۴۸ جلد سوم۔

حضرت یحی تو حضرت عیسی کے ہم عصر تھے۔ دونوں کی باہم ملاقات ہوئی اور وہ باہم دوست تھے۔ لیکن غلام احمد تو سید احمد کے ہم عصر نہیں تھے۔ اور سید احمد کو شہید کرنے والوں کی فوج میں مرزا کے اجداد ملازم تھے۔ حضرت یحی کو رومیوں نے شہید کیا، اس طرح سکھ رومیوں کے قائم مقام بنتے ہیں جنھوں نے سید احمد کو شہید کیا۔ بہاء)

میں نے سید احمد شہید کے گروہ کے بہت سے بزرگوں کو دیکھا ہے اور برسوں تک ان کی صحبت میں رہنے کا مجھ کو اتفاق ہوا ہے۔ میں خدا کو حاضر و ناظر جان کر راست لکھتا ہوں کہ ان بزرگوں کے سامنے بیٹھنے سے جو دل پر اثر ہو کر اس دنیا ناپائیدار کی حقیقت کھلتی تھی وہ اس وقت تک میرے دل پر چھائی ہوئی ہے اور ان بزرگوں کی نظر ہدایت اثر اور ان کے کلام ہدایت نشان سے ہزاروں بدکاروں اور فاسقوں اور ملحدوں اور کافروں کی کایا پلٹ ہوئی تھی اس کی کیفیت اس وقت تک مجھے یاد ہے۔ جب مرزا صاحب ۱۸۸۴ء کے قریب انبالہ میں رونق افروز ہوئے تھے تو میں بارہا اسی جانچ کے واسطے ان کی مجلس میں جا کر عرصہ دراز تک ان کے سامنے یا قریب بیٹھا رہا اور یہ بھی حلف سے کہتا ہوں کہ مرزا کو ان اوصاف و کمالات سے، جو میں نے اپنے بزرگوں میں دیکھے ہیں، بالکل خالی پایا۔ ہاں اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ مرزا صاحب ایک عمدہ فلاسفر، خوش تقریر، خوش تحریر اور نہایت دور اندیش اور ڈھنگے عقل مند اور مسکین صورت اور فضول خرچ اور مسرف، خوش پوش اور نفیس خور اور بڑے متواضع اور باوجود پیری اور بے مائیگی کے باکرہ خواتین کے حریص، طرح طرح کے حیلوں سے طلب زر میں مصروف ہیں۔

دوسری بات یہ ہے کہ جو فتوی تکفیر مرزا صاحب پر لکھا گیا ہے میں نے اس کو بہت غور اور تامل سے دیکھا ہے۔ وہ تکفیر مرزا صاحب پر نہیں ہے بلکہ ان مضامین کفریہ کے قائل پر ہے جو سائل نے مفتیوں کے سامنے پیش کئے ہیں۔ مفتی کا کام تحقیقات اور چھان بین کا نہیں وہ منصب قاضی کا ہے۔ مفتی کا منصب یہ ہے کہ جو سوال اسکے سامنے پیش ہو، مطابق اس سوال کے قرآن و حدیث اور فقہ سے اس کا جواب لکھ دے۔ اب اس فتوی یا کسی دوسرے فتوی پر صرف یہ اعتراض ہو سکتا ہے کہ سوال جو مفتی کے سامنے پیش ہوا یا جواب جو مفتی نے دیا ہے وہ مطابق سوال سائل کے

نہیں تھا۔ یا جواب منشاء قرآن وحدیث وفقہ کے برخلاف ہے۔ ان کے سوا کوئی اعتراض کسی مفتی یا فتوی پر قائم نہیں ہوسکتا۔ یہ جو مرزا صاحب اور ان کے نادان مرید مثل عورتوں کے روتے ہیں کہ جس مولوی نے مرزا صاحب پر کفر کا فتوی دیا وہ خود کافر ہو گیا۔ اور حضرت محمد ﷺ نے پیش گوئی کی ہے کہ مہدی کو علمائے مقلدین کافر کہیں گے، مرزا صاحب مہدی ہیں پس اس فتوی کفر سے وہ پیشین گوئی ثابت ہوگئی۔ ایسے اعتراض بے ہودہ اور لایعنی ہیں اور ان سے ان کی کم فہمی اور جہالت ثابت ہوتی ہے اگر حسب تشریح مذکورہ بالا اس فتوی میں کچھ نقص ہے تو اس کو نہیں پیش کرتے۔ اگر دراصل نقص ہوگا تو ایسے مفتیوں کو سخت مشکل ہوگی اور ان کو اپنا فتوی واپس لینا ہوگا۔

تیسرے مرزا صاحب کے ابتدائی حالات سے لے کر جو اس وقت تک غور سے دیکھا جاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب بڑے گہرے عقل مند ہیں اور تحصیل زر کے ایسے عمدہ حیلے آپ کو معلوم ہیں جو کسی بڑے عقل مند سے بھی نہ بن آئیں۔ جب مرزا صاحب کی زمین داری وغیرہ پر ان کے لواحق داخل ہو گئے اور ان کی معاش تنگ ہوگئی تو انہوں نے اول براہین احمدیہ کے لکھنے کا ارادہ ظاہر کر کے جلی قلم سے دس ہزار روپئے انعام کا اشتہار جاری کیا اور اس سے مسلمانوں کے دلوں پر اپنی ہم دردی اور دل سوزی اور جاں نثاری ثابت کر کے براہین احمدیہ کے مضامین کی خوبی اور اس کے حجم یعنی تین چار سو جز کی تعداد بتلا کر صرف پانچ روپیہ پیشگی قیمت مقرر فرمائی اور اکثر رؤساء اور امراء ہند کے پاس اس کے نسخے بھیج کر نقدی کی مدد ان سے مانگی اور جہاں تک ممکن ہوا بذریعہ اخباروں کے تمام ہندوستان میں ولولہ ڈلوا کر معاونین اور خریداروں سے خوب روپیہ وصول کیا۔ جب دیکھا کہ کتاب مذکور کی خوب شہرت ہوگئی تو مثل انگریزی تاجروں کے بجائے پانچ روپئے کے دس روپئے اس کی قیمت مقرر کر دی اور جب اور بھی اس کی خریداری زیادہ ہوگئی تو بجائے دس روپئے کے ۲۵ روپئے اس کی قیمت بڑھا دی، بلکہ بہت لوگوں سے ایک ایک سو روپیہ فی جلد بھی وصول کیا گیا اور ہر ایک خریدار کو بھی وعدہ دیا گیا کہ تین یا چار سو جزو کی کتاب اس کو چھاپ کر دی جاوے گی اور ساری لکھی ہوئی کتاب تیار ہے۔

جب ہزارہا روپیہ ان حیلوں اور چالوں سے وصول ہو گیا تو بعد چھاپنے چند جزو کے کل خریداروں کو سوکھا جواب دے دیا گیا۔ اور پیچھے یہ معلوم ہوا کہ سوائے ان جزوں کے جو چھپ چکی ہیں باقی کتاب اب تک لکھی ہی نہیں گئی اور جب کہ مبیعہ دنیا میں موجود نہیں تھی تو اس کی بیع قطعی فاسد اور حرام تھی اور جو روپیہ ایسی فاسد بیع سے وصول ہوا وہ مال بھی حرام تھا... سات آٹھ سال سے

بے چارے مظلوم خریدار مارے مارے پھرتے ہیں۔ نہ حسب وعدہ تین سو جزو کی کتاب ان کو چھاپ کر دی جاتی ہے اور نہ ان کا روپیہ واپس کیا جاتا ہے۔

اس کے بعد چھ سات برس ہوئے مرزا نے یہ ظاہر کیا کہ ایک رسالہ موسوم بہ سراج منیر جس میں سید احمد خان نجم الہند اور لیکھ رام پنڈت اور دوسرے مرزا کے بڑے بڑے مخالفوں کی تاریخ موت اور حالات نزول آفات اور دوسرے بہت سے حادثات کی اس میں پیش گوئی کی گئی ہے، عنقریب ہفتہ عشرہ میں چھپنے والا ہے، جس سے حقیت اسلام کی پوری حجت قائم ہو جائے گی۔ سب مسلمان اس واسطے چندہ دیں۔ چنانچہ ہزار ہا روپیہ پٹیالہ انبالہ وغیرہ شہروں سے بطور چندہ وصول کر کے مرزا صاحب اپنے حظوظ نفسانی میں خرچ کر بیٹھے اور وہ رسالہ آج تک نہیں چھپا۔

انہیں دنوں میں مرزا صاحب کو معلوم ہوا کہ الہ دیا نام قوم کنچن ساکن انبالہ اپنے برے کاموں اور پیشہ سے تائب ہو کر موحد مسلمان ہو گیا ہے اور اس کے پاس چند ہزار روپئے زنا کاری کی کمائی کا موجود ہے جس کو وہ بوجہ اتقاء اور پرہیز گاری کے اپنے کام میں خرچ نہیں کرتا۔ مرزا صاحب نے یہ خبر فرحت اثر سن کر فوراً کہلا بھیجا کہ وہ کل روپیہ ہمارے پاس بھیج دو، ہم اشتہارات وغیرہ میں خرچ کر دیں گے۔ مگر جب الہ دیا مذکور نے دیگر علماء دین دار سے اس کے جواز کا فتوی پوچھا تو انہوں نے منع کر دیا کہ راہ خدا میں ایسے روپئہ دینا ہرگز جائز نہیں۔ اس سبب سے مرزا صاحب کا یہ شکار خالی گیا۔ اس کے بعد اور چند رسالے مرزا صاحب نے چھاپے اور جمع حصول زر کیلئے بعضوں کی عمدہ عمدہ جلدیں بنوا کر اکثر امراء اور رؤساء ہند کے پاس بھیجیں اور عام خریداروں کے واسطے بھی اصلی خرچ سے چوگنی یا چھ گنی قیمت مقرر کر کے خوب نفع کمایا۔ پھر مرزا صاحب کو بزرگ سمجھ کر لوگ دعا کرانے کو آئے تو ان سے پیشگی محنتانہ دعا کرنے کا نقد وصول کر کے آج تک نہ انکا روپئہ واپس دیا، نہ اپنی دعا سے ان کا مطلب حاصل کرایا۔ بعوض دعا نقد لینے کی سنت بھی اسی بزرگ سے جاری ہوئی۔

میر ناصر نواب نقشہ نویس مرزا صاحب کے خسر نے (جن کا توبہ نامہ مرزا صاحب نے مشتہر کرایا تھا) بوجہ اپنی قرابت قریبہ کے مرزا صاحب کی روباہ بازیوں کو تشریح سے لکھا ہے۔ اب یہ بزرگ بمقام پٹیالہ موجود ہیں ان سے مرزا صاحب کی چالوں کو سننا چاہیے، تب اصل حقیقت معلوم ہو گی۔ میرے دوست فتح خان پورٹر بھی ایک زمانہ میں نوکری چاکری چھوڑ کر کئی برس تک مرزا صاحب کے خادم خاص اور راز دار ہو کر رہے ہیں، جب وہ مرزا صاحب کے کل حالات اور عیاری

سے پورا واقف ہوگیا تو اس نے بھی لاحول پڑھ کر مرزا صاحب کی صحبت سے کنارا کیا۔اب جس کسی کو مرزا صاحب کی روباہ بازیوں اور چالوں کی پوری تفصیل سننی منظور ہوتو وہ فتح خان پورٹر سے جواب کوئٹہ میں مقیم ہے ملاقات کریں یا مرزا صاحب کے دوسرے عزیزوں اور قرابت داروں سے مل کر اس مسیح زمان اور مہدی دوراں اور مجدد الوقت کا پورا حال سنیں۔صرف مرزا صاحب کی تحریرات پر دھوکہ نہ کھاویں۔قال کو حال سے ملانا ضروری ہے ورنہ خسر الدنیا و الآخرہ ہوجائے گی۔

مرزا صاحب کی ہر تحریر اور تصنیف میں طرح طرح کے حیلوں سے روپئہ کا مطالبہ کیا جاتا ہے اور جب کوئی مرید آپ کی تواضع کرتا ہے تو پھر ورق کے ورق اس کی تعریف اور اس کے جنتی اور صدیق اور پاک روح ہونے میں چھاپ کر اس سے دوسرے مریدوں کو ارسال زر کی ترغیب دی جاتی ہے۔مبارک وہ شخص ہے جو مرزا صاحب کو روپئہ ارسال کر کے اپنے جنتی ہونے کا سرٹیفیکیٹ حاصل کر لیوے۔کتاب چھاپ کر یا اور جائز طور سے منافع کمانا کچھ منع نہیں ہے مگر مذہبی جال بچھا کر اور خلاف واقع بیان کر کے روپئہ حاصل کرنا قطعی حرام ہے۔میں نے محض بنظر اختصار صرف وہی واقعات بیان کئے ہیں جو رسالہ نشان آسمانی سے متعلق ہیں اگر میں مرزا کی ساری تواریخ یا سوانح دررسالہ تحریر کروں تو اس کے واسطے ایک بڑی کتاب درکار ہوگی۔میں مرزا صاحب کی لیاقت علمی اور سحر البیانی اور مسکینی شکل کا قائل ہوں۔میں ان کو ہند میں اول درجہ کا خوش تقریر اور خوش تحریر جانتا ہوں اور جب تک مرزا صاحب مجدد الوقت تھے،گو میں ان کی مجددی کا قائل نہ تھا مگر دوسرے قائلوں سے معترض بھی نہ تھا۔اور جب مرزا صاحب مسیحیت کے دعویدار ہوئے تو گو میں اس دعوی کو جھوٹا جانتا تھا مگر لوگوں سے یہ کہتا تھا کہ تھوڑی انتظار کرو،اگر مرزا سچا ہے تو اس کا نشان جلی ظاہر ہو جائے گا،ورنہ مثل دوسرے کاذب دعویداروں کے جھک مار کر مر جائے گا۔اب مرزا غالباً چند ضرورتوں کے سبب سے مہدی وقت ہونے کے دعویدار بھی ہو بیٹھے اور مولانا محمد اسماعیل شہید کی ریمارکوں پر معترض ہو کر ان لوگوں کو نہایت بے خبر اور اپنی اوقات کا ناحق ضائع کرنے والا قرار دے کے ہمارے پیرومرشد سید احمد پر بھی اپنی فوقیت اور بزرگی ظاہر کرنی شروع کی جس کے جواب میں یہ مختصر رسالہ سفر میں چلتے ہوئے لکھ دیا ہے۔اس رسالہ کے لکھنے کے وقت اکثر مقبول اوقات میں اپنے رب سے یہ دعا بھی کی ہے کہ اگر تیرے نزدیک یہ دعاوی اس شخص کے غلط ہوں تو میرا سینہ اس کا جواب لکھنے کے واسطے کھول دے اور میری قلم سے وہ تحریر کرا جس میں تیری مرضی ہو اس دعا کی قبولیت کے آثار مجھ پر ظاہر ہو کر میرا سینہ ایسا کھل گیا تھا جس سے بلا تامل فوراً یہ رسالہ میری قلم

سے تحریر ہو گیا۔ اب میں اپنے رب کریم اور رحیم سے دعا کرتا ہوں کہ جیسے اس نے اپنے فضل عمیم سے یہ مضامین میرے سینہ پر وارد کر کے لکھوائے ہیں ویسے اس کے پڑھنے اور سننے والوں کو اس سے ہدایت کر کے راہ راست پر ان کو قائم کر دے اور اس فتنہ سے نجات دے۔ آمین۔... ناظرین سے میری یہ عرض ہے مجھ گنہگار کے حق میں دعا کریں کہ اللہ رب العزت بدولت اس سعی کے میرے گناہ معاف فرما کر جیسے مجھ کو قید فرنگ سے نجات بخشی ویسے ہی اس دنیائے غدار سے با ایمان اٹھا کر زیر لواء احمدی روز قیامت میرا حشر کرے۔ آمین یا رب العالمین۔

محمد جعفر تھانیسری۔ ۲۳ جولائی ۱۸۹۲ء از بمقام ریاست ارنولی

☆ منشی محمد جعفر تھانیسری مرحوم نے ۱۸۹۲ء میں کہا تھا کہ غین رے والے شعر اور اس قصیدہ سے مرزا صاحب کو فائدہ تبھی حاصل ہو سکتا ہے جب وہ مزید ۳۰ سال زندہ رہیں۔ ۱۸۹۲ء میں بقول مرزا صاحب انہیں دعوت حق کیلئے مامور ہوئے دس برس ہو چکے تھے اور اس پیشگوئی کے مطابق انہوں نے دعوی کے بعد ۴۰ سال زندہ رہ کر ۱۹۲۲ء تک دعوت دینا تھی۔

اور مفتی صادق قادیانی بتاتے ہیں کہ فرمایا (مرزا نے): میں تو بڑی آرزو رکھتا ہوں اور دعائیں کرتا ہوں کہ میرے دوستوں کی عمریں لمبی ہوں تا کہ اس حدیث کی خبر پوری ہو جائے جس میں لکھا ہے کہ مسیح موعود کے زمانہ میں چالیس برس تک موت دنیا سے اٹھ جائے گی۔

فرمایا: اس کا مطلب یہ تو نہیں ہو سکتا کہ تمام جانداروں سے اس عرصہ میں موت کا پیالہ ٹل جائے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان میں جو نافع الناس اور کام کے آدمی ہوں گے اللہ تعالی ان کی زندگی میں برکت دے گا۔ منقول از ذکر حبیب۔ ص ۱۶۳۔

اور مرزا قادیانی ۱۹۲۲ء تک زندہ رہنے کی بجائے ۱۴ سال قبل ۱۹۰۸ء میں چل بسے۔ جس کا مطلب اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ وہ نافع الناس نہیں بلکہ لوگوں کیلئے مضر تھے۔ جبھی تو ان کی پیش گوئی والی عمر (۱۹۲۲ء تک) میں ۴۰ سال کا اضافہ ہو کر ان کی وفات ۱۹۶۲ء میں نہیں ہوئی بلکہ الٹا کمی ہو کر ۱۹۰۸ء میں ہو گئی۔

# قادیانی کے آسمانی فیصلہ پر تبصرہ

مولانا محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنہ جلد ۱۴ (صفحہ ۲ تا ۱۰۸) میں لکھتے ہیں:۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے مباحثہ لدھیانہ (جولائی ۱۸۹۱ء) میں فاش شکست پائی تو پہلے اپنے اشتہار یکم اگست ۱۸۹۱ء میں اس مضمون کا دعوی کیا کہ میں پھر بمقام لاہور مباحثہ کرنا چاہتا ہوں جس کا جواب اشتہار یکم اگست ۱۸۹۱ء میں اس کو یہ دیا گیا کہ ہم آپ کے مناظرہ کیلئے ہر وقت حاضر و مستعد ہیں، لاہور میں کریں، خواہ پشاور میں۔ اور اگر خاص مسکن و مولد قادیان میں ہو تو نہایت مناسب ہے تاکہ مقولہ صادقہ، دروغ گورا تا بخانہ باید رسانید، پر بھی عمل ہو جائے۔.. اس جواب سے اس کے دانت کھٹے ہوئے تو پھر آپ دہلی پہنچے۔ اور وہاں جا کر ایک شیخ وقت اور مستند العصر حضرت مولوی سید محمد نذیر حسین محدث کے مقابلے کے لئے کھڑے ہو گئے۔ اس میں آپ یہ سوچ بیٹھے کہ شیخ وقت تو اپنی بزرگی اور ہماری نااہلی کی نظر سے مجھے مخاطب نہ بنائیں گے، اور ابوسعید محمد حسین اتنی دور نہ آئیں گے کیونکہ دہلی دوراست مثل مشہور ہے۔ چلو اس میں کام ہوا۔ ہینگ لگی نہ پھٹکری اور میدان ہاتھ میں آیا۔ مگر بدقسمتی سے ایک نابینا کے کہنے سے اس اشتہار میں، جس میں حضرت شیخ وقت سے مباحثہ کا دعوی کیا تھا، مولوی عبدالحق مؤلف تفسیر حقانی، جو شیخ وقت کے تلامذہ سے ہیں، کا نام بھی درج کر دیا۔ لہذا پہلے تو مولوی صاحب ہی ان کی خدمت گذاری کو حاضر و مستعد ہو گئے۔ پھر خادم قوم دہلی پہنچا، اور اپنے شیخ و شیخ الکل کی طرف سے مباحثہ کے لئے مستعد ہو گیا۔ خاکسار کے دہلی پہنچنے سے پہلے تو قادیانی صاحب مولوی صاحب موصوف سے مباحثہ کرنے کو بظاہر مستعد تھے اور اس کو شروط ناجائز کی آڑ کھڑی کر کے (۱۔ ڈپٹی کمشنر کی خاص اجازت میرے نام سے آوے، ۲۔ جلسہ میں یورپین افسر موجود ہو۔ ۳۔ گفتگو یوں ہو کہ فریقین اپنے ہاتھ سے تحریر کر کے لوگوں کو سنائیں، یہ نہ ہو کہ سوال و جواب زبانی ہوں اور دو منشی ان کو لکھتے جائیں) ٹلا رہے تھے۔ مگر جب یہ خادم دہلی پہنچا تو آپ مولوی عبدالحق کے مکان پر بنفس نفیس حاضر ہو کر مظہر و ملتمس ہوئے کہ میں آپ سے گفتگو کرنا نہیں چاہتا۔ مجھے حافظ احمد نابینا نے دھوکہ دیا کہ آپکا نام بھی اشتہار میں شامل کر دیا۔ میں تو غیر مقلدین سے بحث کرنا چاہتا ہوں۔ آپ تو ہمارے بھائی ہیں اور ایسے اور ایسے ہیں۔

مولوی صاحب نے یہ سمجھا کہ گرانے سے بھگانا اچھا ہوتا ہے، اور آپ کو یہ جواب دیا کہ تم بذریعہ اشتہار اس مباحثہ سے انکار کرو گے تو ہم بھی دست بردار ہو جائیں گے۔ اس پر مرزا قادیانی نے ۶۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء کو ایک اشتہار جاری کیا اور مولوی عبدالحق سے گفتگو کرنے سے انکار کیا اور صرف حضرت شیخ الکل سے مباحثہ کا دعوی قائم رکھا۔ مگر بدقسمتی سے ان کے ساتھ اس خاکسار کا نام بھی شامل کر دیا، جس کی وجہ ہماری ہی ایک حکمت عملی اور تدبیر عقلی تھی جو آپ کے ایک سادہ لوح حواری کے ذریعہ سے عمل میں آئی تھی۔ اس اشتہار میں آپ نے یہ مضمون لکھا:

اس عاجز کے اشتہار ۲۔ اکتوبر میں حضرت مولوی ابومحمد عبدالحق صاحب کا نام بھی درج کیا تھا، مگر عندالملاقات اور باہم گفتگو کرنے سے معلوم ہوا کہ مولوی صاحب ایک گوشہ گزین آدمی ہیں، اور ایسے جلسوں سے جن میں عوام کے نفاق و شقاق کا اندیشہ ہو طبعًا کارہ ہیں، اور اپنے کام تفسیر قرآن میں مشغول ہیں، اور شرائط اشتہار کے پورا کرنے سے مجبور ہیں کیونکہ گوشہ گزیں ہیں حکام سے میل ملاقات نہیں رکھتے اور بباعث درویشانہ صفت کے ایسی ملاقاتوں سے کراہت بھی رکھتے ہیں۔ لیکن مولوی نذیر حسین صاحب اور ان کے شاگرد بٹالوی صاحب جو اب دہلی میں موجود ہیں، ان کاموں کا اول درجہ کا جوش رکھتے ہیں۔ لہذا اشتہار دیا جاتا ہے کہ اگر ہر دو مولوی صاحب موصوف حضرت مسیح ابن مریم کو زندہ سمجھنے میں حق پر ہیں تو میرے ساتھ بپابندی شرائط بحث کر لیں۔؛

مگر مرزا قادیانی کا یہ حیلہ کارگر نہ ہوا۔ ادھر مولوی عبدالحق صاحب نے ان کے عذر اور وجہ انکار کو جھوٹا سمجھا اور ۹۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء کو مطبع یوسفی دہلی میں اس عذر کا جواب مشتہر کیا کہ:

گو مولوی عبدالحق صاحب حکام سے نہیں ملتے، مگر بالائی انتظام کرنے کیلئے اوپر کے لوگ موجود ہیں۔ قادیانی صاحب ۔ ۱۱۔ اکتوبر کو ٹاؤن ہال میں آئیں۔ اور ان سے مباحثہ کر لیں، ورنہ جھوٹے سمجھے جائیں گے۔

اور ادھر خاکسار نے قادیانی کے اقرار مباحثہ کے جواب میں اشتہار ۷۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء مشتہر کیا اور اس میں یہ درج کیا:

آپ نے خاکسار اور ہمارے شیخ و شیخ الکل دونوں کو مقابل و مباحث بنانا چاہا ہے۔ اور یہ بات ظاہر و مسلّم کل ہے کہ آخر گفتگو کے وقت ایک ہی شخص بولے گا، نہ یہ کہ دونوں مل کر آپ سے

کلام کریں گے۔ لہذا یہ قرار پایا ہے کہ پہلے خاکسار آپ سے گفتگو کرے۔ پس اگر آپ کو ساکت اور لاجواب کر دے تو حضرت شیخنا کو کسی تکلیف کی ضرورت نہ رہے۔ اور اگر خاکسار آپ کے جواب سے ساکت ہو جاوے، تو پھر شیخ الکل سے آپ کے استفادہ کی نوبت پہونچے اور یہی امر بحکم عقل مناسب ہے۔ شاگردوں کے ہوتے ایک شیخ اور امام وقت کو زیبا نہیں ہے کہ وہ آپ جیسوں کو اپنا مخاطب و مناظر بناویں۔

اس اشتہار کے آخر میں یہ بھی لکھ دیا کہ

اگر آپ اپنی ہی شرطیں بلا کم و بیش منظور کرانا چاہتے ہیں، تو ہم اس امر کیلئے بھی حاضر ہیں۔ لیجئے بتاریخ ۱۱۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء بوقت ۹ بجے دن کے چاندنی محل تشریف لاویں۔ اور خاکسار سے گفتگو کرلیں۔ ہماری طرف سے کوئی شرط نہیں اور آپ کی سبھی شرطیں منظور ہیں۔

یہ اشتہار چھاپ کر متعدد وسائل سے مرزا قادیانی کے پاس بھیجا گیا اور قادیانی نے اس اشتہار کے مضمون سے کوئی عذر و انکار نہ کیا تو اس سے اس کی رضا و تسلیم سمجھ کر چاندنی محل میں فرش وغیرہ کا انتظام کرایا گیا، اور بنظر احتیاط ایک خط بھی خاکسار اور مولوی عبدالحق صاحب کی طرف سے ان کے نام بھیجا گیا، جس کا یہ مضمون تھا:

کل کے اشتہار میں مولوی عبدالحق صاحب نے ٹاؤن ہال میں مباحثہ کے لئے آپ کو بلایا تھا۔ آج باتفاق چاندنی محل قرار پایا ہے۔ آپ وقت مقررہ پر ضرور تشریف لاویں کیونکہ فرش وغیرہ پر بہت سا روپیہ صرف ہو چکا ہے۔

اس خط کے بعد قادیانی نے اشتہار ۶۔ اکتوبر کے عہد و قرار کو توڑ دیا اور خاکسار کے ساتھ مباحثہ کرنے سے انکار کر دیا اور اصرار کیا کہ میں خاص مولوی نذیر حسین سے گفتگو کرونگا۔ مولوی ابوسعید محمد حسین کی گفتگو سے مجھے بالطبع نفرت ہے۔ ہاں وہ مولوی سید نذیر حسین صاحب کے مددگار رہیں۔ ان کو لکھنے میں مدد دیں یا کوئی بھولی بات یاد دلا دیں تو مضائقہ نہیں۔ اور اس اصرار کے پورا ہونے کی شرط سے جلسہ ۱۱۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء میں حاضر ہونا منظور کیا۔ جناب حضرت شیخ الکل نے اسکے اس اصرار کو منظور کر لیا اور حسب قرار داد ۱۱۔ تاریخ کو چاندنی محل میں پہونچ کر منظوری شروط و اصرار قادیانی کا متضمن خط اس کے نام بھجوایا۔ اس خط کے پہونچنے پر مرزا قادیانی نے اپنے اس اقرار کو بھی توڑا اور مجلس میں آنے سے صاف انکار کیا اور اس مضمون کا خط لکھا:

چونکہ میں دیکھتا ہوں کہ جوش عوام کا حد سے بڑھا ہوا ہے۔ اور میں دیکھتا ہوں کہ اس جوش کی

حالت میں کسی مفسدہ کا اندیشہ ہے۔ابھی ایک شخص مجھے کہہ گیا ہے کہ میں خیر خواہی کی رو سے کہتا ہوں کہ عوام کی نیت فساد پر ہے۔لہذا یہ تجویز قرار پائی ہے کہ غلام قادر صاحب ڈپٹی کمشنر کے پاس جا کر اطلاع دیں، تو پھر ایک تاریخ مقرر کر کے جلسہ ہو۔

اس پر جلسہ برخواست ہوا اور کس و ناکس سکنائے دہلی نے جان لیا کہ قادیانی کو مباحثہ منظور نہیں ہے اور وہ صرف حیلہ و بہانہ سے مباحثہ کو ٹلاتا ہے۔اس واقعہ کی مفصل کیفیت اشتہار ۱۲۔ اکتوبر میں مشتہر ہو چکی ہے۔

اس سے پہلے بھی ایک دفعہ شیخ الکل نے قادیانی کے اس اصرار کو توڑا اور خود بنفس نفیس اس کے شبہات کو دور کرنا چاہا۔یکم ربیع الاول مطابق ۵۔اکتوبر ۱۸۹۱ء کو ایک خط اس مضمون کا اسکے پاس بھیج دیا کہ آپ بے تکلف میرے مکان پر آ جائیں، اور اپنے شکوک کا ازالہ کرا لیں۔اس خط کے جواب میں بھی اس نے آنے سے انکار کیا، اور یورپئین افسر کے موجود ہونے کی شرط کو آڑ بنایا۔

حضرت شیخ الکل اور اس خاکسار کے علاوہ بہت سے علماء دہلی نے قادیانی کو مباحثہ کی طرف بلایا، اور اسکی جملہ شروط کو منظور کر کے اس سے مباحثہ کرنا چاہا۔ازانجملہ ایک مولوی عبدالمجید واعظ دہلی ہیں جنہوں نے کئی اشتہاروں میں قادیانی کو مدعو کیا اور اس کے ثبوت دعوی پر ایک ہزار روپئہ انعام بھی دینا منظور کیا۔ازانجملہ ایک مولوی رحیم بخش مدرس مدرسۃ القرآن ہیں جنہوں نے بمنظوری جملہ شرائط قادیانی اپنے مدرسہ میں ان کو بلایا۔ازانجملہ مولوی محمد علی خاں ہیں جنہوں نے ۱۰۔اکتوبر ۱۸۹۱ء کو بمنظوری جملہ شرائط مسجد فتح پوری میں قادیانی سے مباحثہ کا اشتہار دیا۔ازانجملہ مولوی عبدالحمید ہیں جنہوں نے قادیانی کے عذرات کو اپنے اشتہار ۷۔اکتوبر میں یوں توڑا کہ آپ اپنے کوٹھے کی چھت پر بیٹھ کر گفتگو کریں۔میں اس کے مقابل کوٹھے کی چھت پر بیٹھ کر گفتگو کرونگا اور بیچ میں بازار حائل رہے گا اور کسی قسم کا اندیشہ آپ کو باقی نہ رہے گا۔اور اسی قسم کے اور اشتہار بھی آپ کے مقابلے میں نکلے جن کی تعداد ۱۴ سے زائد ہے، مگر آپ نے کسی شخص سے مباحثہ اور مقابلہ کا حوصلہ نہ پایا اور اپنے گھر سے، جس کے دروازہ پر پولیس کا پہرہ بٹھا رکھا تھا، قدم باہر نہ رکھا۔

مرزا قادیانی کے اس گریز اور فرار اور چاندنی محل کے جلسہ میں آنے سے انکار کا م شہر دہلی میں ..شہرہ ہوا.... پھر آپ نے ۱۷۔اکتوبر ۱۸۹۱ء کو ایک اشتہار نکالا جس میں دو درجن سے زائد گالیاں حضرت شیخ الکل کو دیں۔پھر اس کے اخیر میں یہ فریب کا بھرا مضمون درج کر دیا:

اگر شیخ الکل مجھے غلطی پر سمجھتے ہیں تو مجمع عام میں میرے خیالات و دلائل کے جھوٹا ہونے پر قسم اٹھا لیں۔

حضرت شیخ الکل و خاکسار اور بعض اہل شوری حضرت شیخ الکل، قادیانی کی اس غرض کو سمجھ گئے اور اس کو مجلس عام میں حاضر ہونے اور اس سیاہی کے دھبہ کو اتارنے کا موقعہ دینا پسند نہ کرتے تھے اور یقیناً جانتے تھے کہ وہ اپنے اقرار پر قائم نہ رہے گا۔ نہ مباحثہ کرے گا اور نہ حضرت شیخ الکل کی قسم پر راضی ہوگا۔ اسی نظر سے اس کے اشتہار ۱۷۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء کا جواب اعلام عام اہل اسلام، کے ضمن میں یہ دیا گیا کہ مرزا قادیانی اس بدگوئی اور سخت زبانی کے ساتھ جناب شیخ الکل کے خطاب کے لائق نہیں رہا۔ ہاں خاکسار اور حضرت شیخ کے دیگر تلامذہ سے جس کو وہ پسند کرے، اس سے گفتگو کر لے۔ اگر مباہلہ ہی کرنا ہے تو صوفی عبدالحق امرتسری سے کرے یا مولوی عبدالمجید دہلوی سے۔ یہ اعلام ۸ صفحہ پر ہے جو ۱۸۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء کو چھپ کر شائع ہوا۔ مگر عوام الناس اور بعض خواص نے حضرت شیخ الکل کو جامع مسجد میں جانے کیلئے کہا۔ تب حضرت شیخ الکل نے جامع مسجد میں پہونچ کر نواب سعیدالدین احمد خان رئیس لوہارو، مولوی عبدالمجید و میر بشارت حسین کوتوال شہر کی وساطت سے قادیانی کو یہ پیغام بھیجا کہ میں آپ کے عقائد باطلہ کے غلط اور ناحق ہونے پر قسم کھانے کو تیار کریں۔ ہمارے سامنے آؤ اور اپنے عقائد و دلائل بیان کرو۔ تو قادیانی نے اس سے صاف انکار کیا۔ مباحثہ کی طرف بلایا گیا تو اس سے بھی فرار اختیار کیا۔ (اس مباحثے کیلئے مرزا نے بہت تیاری کی تھی اور اپنے یمین و یسار مدد کیلئے اپنے حواریوں کو دور دراز علاقوں سے بلا رکھا تھا جیسا کہ مرزا صاحب کے درج ذیل خطوط بنام حکیم نورالدین اور پیر سراج الحق نعمانی سے ظاہر ہوتا ہے۔ لکھتے ہیں:

مخدومی مکرمی اخویم حضرت مولوی صاحب السلام علیکم۔ چونکہ اس جگہ کے علماء نے حد سے زیادہ شور و غوغا کیا ہے اور تمام دہلی میں ایک طوفان کی صورت پیدا کر دی ہے لہذا مولوی نذیر حسین صاحب سے درخواست کی گئی کہ ایک جلسہ عام کر کے ۱۸۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء روز اتوار کو اس عاجز کے ساتھ بحث کر لیں.. لہذا مکلّف ہوں کہ آنمکرم جس طرح ممکن ہو ۱۵۔ اکتوبر سے پہلے تشریف لاویں۔.. آنمکرم جس طرح ممکن ہو دس روز کی رخصت حاصل کر کے تشریف لاویں۔..والسلام خاکسار غلام احمد از دہلی بازار بلیماراں کوٹھی نواب لوہارو (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر ۲ ص ۱۱۱۔۱۱۲)

پیر سراج الحق نعمانی کو لکھا: مکرمی اخویم صاحبزادہ صاحب سلمہ تعالی۔ ایک بڑی بھاری بحث مولوی نذیر حسین صاحب سے پیش ہے اگر آپ اس بحث پر تین چار روز تک پہونچ سکیں تو عین خوشی ہوگی مگر آنے میں توقف نہیں چاہیے۔ آپ کے آنے سے بہت مدد ملے گی۔ والسلام خاکسار غلام احمد۔ ۱۱۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء من مقام دہلی بلیماراں کوٹھی نواب لوہارو۔ (مکتوبات احمدیہ۔ ص ۸۲ جلد پنجم نمبر پنجم) اس کی مفصل کیفیت تحریر مطبوعہ ۲۱۔ اکتوبر محررہ مولوی عبداللطیف خلف الصدق مولوی عبدالمجید سے نقل کی جاتی ہے۔ لکھا ہے:

بعد ادائے نماز فریضہ مولوی عبدالمجید و سید بشیر حسین انسپکٹر پولیس و نواب سعید الدین احمد خان، مرزا صاحب کے پاس گئے اور کہا کہ آپ لکھ دیں کہ اگر مولانا (شیخ الکل) صاحب نے میرے دلائل بحلف رد کر دیئے تو میں اسی مجمع میں توبہ کر لونگا۔ مرزا صاحب خاموش رہے۔ بعض حواریین گھبرا کر کھڑے ہو گئے اور کہا ایک سال کے بعد توبہ کریں گے، مگر اس میں یہ شرط ہے کہ اگر مرزا صاحب کی بددعا کا اثر نہ ہو (یعنی اگر ایک سال کے اندر مولانا صاحب کو نصیب دشمناں بخار آ گیا یا دردسر ہو گیا، تو توبہ نہ کریں گے)۔ سٹی سپرنٹنڈنٹ پولیس نے ہنس کر کہا کہ یہ تو کوئی کام کی بات نہیں۔ آپ کی یہ بات کوئی بھی منظور نہیں کر سکتا۔ مولوی عبدالمجید نے سٹی سپرنٹنڈنٹ سے مخاطب ہو کر کہا کہ ہم آپ کو ثالث مقرر کرتے ہیں۔ آپ ان سے دریافت کریں کہ آپ اپنے عقائد کا ثبوت بیان کر سکتے ہیں؟ اور درصورت عدم تسلیم مولانا صاحب کی قسم اور حلف پر اس وقت توبہ کریں گے یا نہیں؟ ہم بات بڑھانی اور وقت گذارنا نہیں چاہتے۔ صاحب بہادر، مرزا صاحب اور انکے اعوان کو عرصہ تک سمجھاتے رہے کہ تم کیوں بات بڑھاتے ہو ایک بات مختصر کہو۔ مرزا صاحب نے کہا کہ ہم صرف حیات و ممات مسیح میں گفتگو کرنی چاہتے ہیں اور کچھ نہیں۔ مولوی عبدالمجید نے کہا کہ اس مسئلہ حیات و ممات کا بھی اور آپ کے کل عقائد کا ہم فیصلہ کرنا چاہتے ہیں۔ ہم کیوں ایک ہی مسئلہ کا فیصلہ کریں جب کہ آپکے بہت سے عقائد خلاف اہل اسلام ہیں۔ بڑا دعوی تو آپ کو مسیحائی کا ہے، کیا آپ اس کا کچھ ثبوت دے سکتے ہیں؟

نواب سعید الدین و بخشی اکرام اللہ رجسٹرار و مجسٹریٹ و نواب سید سلطان مرزا آنریری مجسٹریٹ اور تمام معززین و اراکین جلسہ نے کہا کہ ایسا ہی ہونا چاہیے۔ مرزا صاحب کی طرف سے وہی معمولی جواب۔ مولوی عبدالمجید نے کہا کہ پبلک کی رائے پر آپ کیوں فیصلہ نہیں کرتے۔ مرزا کے حواریوں نے کہا کہ پبلک تو آپ کے ساتھ ہے۔ صاحب بہادر نے مرزا سے مخاطب ہو کر کہا کہ آپ مسیح موعود ہیں یا نہیں؟ اگر ہیں تو ثبوت پیش کریں۔ فرض کرو کہ مسیح مر گئے تو اس حالت میں سب لوگ برابر ہیں، آپ کو کیا زیادہ حق ہے کہ مسیح سمجھا جائے۔ بہرصورت آپ کو اپنے دعوی کا ثبوت دینا ضرور ہے۔ مرزا صاحب کی طرف سے کوئی جواب نہیں آیا۔ غلام قادر قادیانی حواری نے صاحب بہادر سے مخاطب ہو کر کہا کہ دیکھئے صاحب یہ لوگوں کو سناتے ہیں۔ صاحب بہادر نے کہا کہ کیوں نہ سنائیں۔ خواجہ محمد یوسف وکیل علی گڈھ نے منجانب مرزا، مولوی عبدالمجید کو مخاطب کر کے کہا کہ حضرت ایک شخص مسلمان ہوتا ہے کیوں اسے مسلمان نہیں کرتے۔ مولوی عبدالمجید نے کہا کہ

اگر توبہ کرے تو ہمارا بھائی ہے۔خواجہ یوسف نے کہا میں ابھی ان سے توبہ لکھوائے لیتا ہوں۔وہ لکھ دیں گے کہ جو قرآن و حدیث کے خلاف میں نے لکھا ہے وہ مردود ہے اور میں مسلمان ہوں۔ مولوی صاحب نے کہا کہ اگر وہ بغیر کسی مغالطہ کے ایسا لکھیں تو ہم ابھی منظور کرتے ہیں۔پھر مرزا صاحب توبہ نامہ لکھنے لگے،مگر ویسا ہی لکھا جیسا کہ ۱۲۔اکتوبر کے اشتہار میں شائع کر چکے ہیں (یعنی محض انکار کہ ہم نے یہ باتیں کہی ہی نہیں۔نہ یہ کہ کہی ہیں اور ان سے توبہ کرتا ہوں)۔مولوی عبدالمجید نے کہا کہ یہ تو مرزا صاحب پہلے بھی لکھ چکے ہیں۔لکھنا تو یہ چاہیے تھا کہ جو عقائد خلاف اہل اسلام میں نے فتح اسلام،توضیح مرام،ازالہ اوہام میں لکھے ہیں ان سے توبہ کرتا ہوں۔خواجہ یوسف نے کہا کہ مرزا صاحب نے کوئی امر خلاف اہل اسلام نہیں لکھا مگر سمجھنے کا فرق ہے۔مولوی عبدالمجید نے کہا، اچھا مرزا صاحب اس میں گفتگو کر لیں کہ ان کے عقاید خلاف قرآن و حدیث ہیں یا نہیں؟ ہم ابھی ان کی کتابیں پیش کرتے ہیں۔مرزا صاحب نے کہا کہ ہم گفتگو نہیں کرتے۔

اراکین جلسہ نے کہا کہ یہ جلسہ اس لئے ہوا ہے کہ آپ اپنے عقائد کا ثبوت بیان کریں مولانا سید محمد نذیر حسین تسلیم کریں یا بحلف ان کا خلاف قرآن و حدیث ہونا بیان کریں تو آپ توبہ کریں۔مرزا صاحب نے کہا ہم صرف حیات و ممات مسیح میں تحریری ثبوت چاہتے ہیں اور کوئی گفتگو نہیں کرتے۔ اراکین جلسہ نے کہا کہ یہ مجمع تحریروں کے لئے منعقد نہیں ہوا۔یہ کام تو گھر بیٹھے بھی ہو رہے ہیں۔جب آپ ثبوت دعوی نہیں بیان کرتے،تو خلقت کو رخصت کر دینا چاہیے۔آخر میں نواب سعید الدین احمد نے اراکین جلسہ سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ اچھا کچھ نہیں تو مرزا صاحب صرف ممات مسیح میں اپنے دلائل بیان کریں۔مرزا نے کہا ہم تو صرف مولانا صاحب سے تحریری ثبوت چاہتے ہیں۔اراکین جلسہ نے کہا اگر آپ گفتگو اور فیصلہ کرنا چاہتے ہیں تو مولانا صاحب اور ان کے تلامذہ تیار ہیں۔خلاف مقصود تحریروں کے لئے یہ جلسہ نہیں ہے۔خواجہ یوسف نے پبلک کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ میں مرزا صاحب کی ایک تحریر سناتا ہوں۔مولوی عبدالمجید نے کہا کہ آپ اس بات کے مجاز نہیں۔خواجہ صاحب نے کھڑے ہو کر کہا کہ آپ نہ بولیں، میں سناؤں گا۔مولوی عبدالمجید نے کہا آپ سنائیں ہم ہر جملہ کا رد کریں گے۔صاحب بہادر نے خواجہ یوسف کو روک دیا اور کہا کہ آپ ایسا نہیں کر سکتے۔ پھر مولوی عبدالمجید سے کہا کہ آپ لوگوں کو پکار کر کہہ دیں کہ رخصت، سب لوگ جاؤ، مرزا صاحب گفتگو نہیں کرتے۔مولوی صاحب نے کہا صاحبو! جلسہ برخواست،مرزا صاحب اپنے دعوونکا ثبوت بیان نہیں کرتے۔صاحب بہادر نے کہا کہ مولوی نذیر

حسین صاحب سے بھی کہہ دیجئے کہ جلسہ برخواست ۔اس پر مولوی صاحب اور انسپکٹر صاحب نے مولانا کے پاس آکر کہہ دیا کہ جلسہ برخواست، مرزا صاحب گفتگو نہیں کرتے ۔اس کے بعد صاحب بہادر و انسپکٹر صاحب نے مرزا صاحب سے کہا کہ تشریف لے چلئے، اب بیٹھنا بے کار ہے۔ مرزا صاحب اس کو بسا غنیمت سمجھے اور مع حواریین کے جلدی سے کھڑے ہو گئے۔ صاحب بہادر نے پولیس مینوں کی حفاظت میں ان کی گاڑی تک پہنچا دیا۔...

مرزا صاحب کے دوران قیام جامع مسجد دہلی جب یہ بات ہوئی کہ اگر آپ گفتگو اور فیصلہ کرنا چاہتے ہیں تو مولانا صاحب اور ان کے تلامذہ تیار ہیں ۔مولوی عبدالمجید تو وہاں موجود ہی تھے اور نواب سید سلطان مرزا، میاں صاحب کے پاس آئے اور خواستگار ہوئے کہ آپ اپنے شاگرد کو مباحثہ کے لئے میرے ساتھ بھیج دیں اور پھر حسب الحکم حضرت شیخ الکل خاکسار کا ہاتھ ہاتھ میں لے کر قادیانی کی مجلس میں پہونچے اور بآواز بلند فرمانے لگے کہ مرزا صاحب آپ کو مناظرہ کا دعوی ہے تو لیجئے یہ مولوی صاحب حاضر ہیں ان سے مباحثہ کرلیں۔ قادیانی کہاں تھے کہ بولتے یا مباحثہ کی طرف رجوع کرتے۔ وہ تو خاکسار کی صورت دیکھتے ہی زرد پڑ گئے اور مباحثہ سے انکار کر گئے۔

اس ہزیمت وشکست جامع مسجد کے بعد آپ نے مولوی محمد بشیر صاحب سے جو حسب استدعا قادیانی بھوپال سے مباحثہ کیلئے آئے تھے گفتگو ٹھہرائی۔ تو آپ نے اپنے خط ۲۲۔ اکتوبر میں ان سے یہ شرط کرلی کہ اس جلسہ میں ابوسعید محمد حسین اور مولوی عبدالمجید شامل نہ ہوں۔ پھر چند روز ان سے گفتگو کر کے اس کو ناتمام چھوڑا (اس بحث سے پہلے یہ شرط ٹھہر چکی تھی کہ جو شخص طرفین سے ترک بحث کرے گا اس کا گریز سمجھا جاوے گا، آپ نے بحث کو ناتمام چھوڑا تو باعتراف خود گریز کیا) اور رات کے تین بجے پنجاب کا قصد کیا (مولانا بشیر سے مباحثہ سے متعلق مرزا صاحب کے چند خطوط حسب ذیل ہیں:

نمبر ۱۔ مکرمی اخویم مولوی احمد صاحب سلمہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ حسب استفسار آپ کے عرض کیا جاتا ہے کہ مجھے حضرت محمد بشیر صاحب سے مسئلہ حیات و وفات مسیح ابن مریم میں بحث بدل و جان منظور ہے۔ پہلے بہر حال یہی ہوگی بعد اس کے حضرت مولوی صاحب ان کے نزول کے بارے میں بھی بحث کرلیں۔ بحث تحریری ہوگی۔ ہر ایک فریق سوال یا جواب لکھ کر حاضرین کو سنا دے گا۔ والسلام۔ خاکسار غلام احمد۔ ۱۵۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء

نمبر ۲۔ مجھے یہ منظور ہے کہ اول حضرت مسیح ابن مریم کی وفات حیات کے بارے میں بحث ہو۔ اس بحث کے تصفیہ کے بعد پھر ان کے نزول اور اس عاجز کے مسیح موعود ہونے کے بارہ میں مباحثہ کیا جائے۔ اور جو شخص طرفین میں سے ترک بحث کرے گا، اس کا گریز سمجھا جائے گا۔

نمبر۳۔ حضرت مولوی محمد بشیر صاحب سلمہ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ۔ مجھے آپ کی تشریف آوری سے بہت خوشی ہوئی۔ اور خط آمدہ اخویم مولوی محمد احسن صاحب سے آپ کے اخلاق اور متانت اور تہذیب کا حال معلوم ہو کر دل پہلے ہی سے مشتاق ہو رہا تھا کہ اس مسئلہ میں آپ سے اظہاراً للحق بحث ہو۔ سو الحمدللہ آپ تشریف لے آئے۔ آج مجھے بوجہ ضروریات فرصت نہیں۔ کل انشاء اللہ کوئی تاریخ مقرر کر کے اطلاع دونگا۔ لیکن بحث تحریری ہوگی، تا ہر ایک فریق کا بیان محفوظ رہے اور دور دست لوگوں کو بھی رائے لگانے کا موقعہ مل سکے۔ سب سے پہلے مسئلہ حیات و وفات مسیح میں بحث ہوگی۔ حیات مسیح کا آپ کو ثبوت دینا ہوگا۔ اس ثبوت کے بعد آپ دوسری بحث کر سکتے ہیں۔ آپ کی خدمت میں ایک اشتہار بھیجا جاتا ہے جس سے آپ کو معلوم ہوگا کہ حیات و وفات مسیح میں کن شرائط کی پابندی سے آپ کو بحث کرنا ہوگا۔ والسلام۔ خاکسار غلام احمد۔ ۲۱۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء

نمبر۴۔ مکرمی اخویم مولوی صاحب: السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ۔ کل دس بجے کے بعد بحث ہو یا اگر ایک ضروری کام سے فرصت ہوئی تو پہلے ہی اطلاع دے دونگا۔ ورنہ انشاء اللہ القدیر دس بجے کے بعد تو ضرور بحث شروع ہوگی۔ صرف اس بات کا التزام ضروری ہوگا کہ بحث اس عاجز کے مکان پر ہو۔ اس کی ضرورت خاص وجہ سے ہے جو زبانی بیان کر سکتا ہوں۔ جلسہ عام نہیں ہوگا۔ صرف دس آدمی جو معزز خاص ہوں آپ ساتھ لا سکتے ہیں، مگر شیخ بٹالوی اور مولوی عبدالمجید ساتھ نہ ہوں اور نہ آپ کو ان بزرگوں کی کچھ ضرورت ہے۔ والسلام مرزا غلام احمد ۲۲۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء

نمبر۵۔ جناب مولوی صاحب مکرم بندہ۔ السلام علیکم۔ میں امید کرتا ہوں کہ آپ ان تمام شرطوں کو جو میں اپنے کل کے پرچہ میں لکھ چکا ہوں قبول کرنے سے کسی قسم کا انحراف یا میلان انحراف ظاہر نہ کریں گے۔ یعنی جن لوگوں کو آنے سے روکا ہے تجربۃً اور مصلحۃً روکا ہے اور میں خوب جانتا ہوں کہ خیر و برکت اسی میں ہے۔ بہت مناسب معلوم ہوتا ہے کہ بعد از فراغ نماز جمعہ بحث شروع ہو۔ اور شام تک یا جس وقت تک ممکن ہو، سلسلہ بحث جاری ہو۔ اور دس آدمیوں سے زیادہ ہرگز ہرگز کسی حال میں آپ کے ساتھ نہ ہوں اور اس لحاظ سے کہ بحث کو بے فائدہ طول نہ ہو، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پرچوں کی تعداد پانچ سے زیادہ نہ ہو اور پہلا پرچہ آپ کا ہو۔ مرزا غلام احمد بقلم خود۔ ۲۳۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء۔ مکتوبات احمدیہ جلد ۶ ص ۲۰۴۔ ۲۰۵)

اثنائے راہ میں پٹیالہ جانے کا آپ کو اتفاق ہوا تو وہاں مولوی محمد اسحاق پروفیسر عربی مہندر کالج نے آپ کو جا پکڑا اور خوب رگڑا اور رگیدا۔ پھر لودہانہ میں آپ کا ورود ہوا تو وہاں میر عباس علی نے، جو آپکے سب سے پہلے حواری تھے، آپ کو سخت ملزم کیا اور مختصر گفتگو کر کے لاجواب کر دیا جس کی مفصل کیفیت مطبع دبدبہ اقبال ربی لدھیانہ میں چھپ کر شائع ہو چکی ہے۔ یہ متعدد شکستیں اور ہزیمتیں پا کر آپ افسردہ اور پژمردہ ہو کر قادیان پہنچے تو چاروں طرف سے نعرہ لعنت و

ملامت آپ پر بلند ہونے لگا اور آپکی ہزیمت وشکست کا شہرہ عام ہو گیا اور اس سے آپ پر ہموم و افکار کا غلبہ ہوا تو اس غم کو غلط کرنے اور اس شہرت و بدنامی کو حواریوں کی نظر میں کم کرنے کی غرض سے آپ نے آسمانی فیصلہ لکھ مارا جس میں کوئی نئی بات نہیں ہے صرف وہی پرانی باتیں ہیں جو شروع زمانہ دعوی الہام سے آپ کہتے چلے آئے ہیں فرق یہ ہے کہ ان کا پیرایہ بدلا گیا ہے..اس مقام میں دو باتیں اس کے متعلق کہنی ضروری ہیں۔ اول یہ کہ اس فیصلہ میں پچھلے مباحثات میں قادیانی نے اپنی فیروزی وفتح مندی ظاہر کر کے آئندہ مباحثہ کرنے کا بھی دعوی کیا تھا۔ فیصلہ آسمانی میں تو صرف شیخ الکل کا نام درج کیا مگر زبانی جلسہ فیصلہ (جس میں پڑھ کر سنایا) اور اس سے آگے پیچھے خاکسار کا نام بھی لیا اور اپنا مباحث بنانا چاہا۔ اس بات کو سکنائے بٹالہ اور اس کے اطراف موضع سیکھوان نے بیان کیا ہے جس پر لاہور وامرتسر وغیرہ شہروں میں یہ چرچا پھیل گیا کہ قادیانی صاحب اب لاہور میں آویں گے اورر مباحثہ کریں گے۔ یہ چرچا سن کر یہ خاکسار اپنے وطن بٹالہ سے لاہور آ پہنچا اور مباحثہ کیلئے مستعد ہو بیٹھا۔ خدا خدا کر کے قادیانی صاحب اوائل فروری ۱۸۹۲ء میں لاہور تشریف لائے اور منشی میراں بخش میونسپل کمشنر کی کوٹھی میں فروکش ہوئے۔ ان کے آنے سے دوسرے ہی دن خاکسار کا پیام مباحثہ پہنچا، تو آپ نے اور آپ کے حواریوں نے انکار کیا۔ مگر آپ کی اس بہادری کو دیکھو کہ اس انکار پر بھی آپ نے دوسری مجلسوں میں دعوی مباحثہ نہ چھوڑا۔ تب ایک نوٹس مباحثہ خاکسار اور تین دیگر علماء شہر لاہور کی طرف سے آپ کے پاس بھیجا گیا۔ وہ نوٹس آپ نے نہ لیا، تو چھپوا کر آپ کے دروازہ پر چسپاں کیا گیا۔ پھر تو آپ نے قیام لاہور کو موجب موت وہلاکت سمجھا اور مالک مکان سے کرایہ، جو پیشگی دے چکے تھے، واپس لے کر اسی نوٹس کے دن رات کے نو بجے سیالکوٹ کا راستہ لیا۔ وہاں جا کر بھی پرائیویٹ جلسوں میں مباحثہ کا دعوی نہ چھوڑا تو وہاں نوٹس نمبر۲ ان کے نام ۱۷۔ فروری کو بھیج کر ۲۲ تاریخ تک جواب کا انتظار کیا۔ جواب نہ آیا تو خاکسار حسب درخواست رؤساء وسکنائے سیالکوٹ وہاں پہنچا۔ نوٹس پہنچنے کے دن سے آپ کو یہ الہام ہو چکا تھا کہ اب سیالکوٹ سے کوچ کرنا مناسب ہے۔ خاکسار کے پہونچنے پر تو وہ الہام قطعی واجب العمل ہو گیا اور آپ نے رات کی ٹرین میں وہاں سے کوچ کیا۔ روانگی سے پیشتر معزز اشخاص کا ڈیپوٹیشن جن میں غلام حیدر خان سررشتہ دار ضلع وغیرہ شامل تھے ان کے پاس پہنچا اور مباحثہ کیلئے بہت کہا مگر انہوں نے اس عذر سے انکار کیا کہ ابوسعید محمد حسین میری تکفیر کا فتوی دے چکے ہیں اور مجھے گالیاں دیتے ہیں، میں ان سے بحث نہیں کرتا۔ وفد نے کہا کہ وہ فتوی ہنوز عام میں مشتہر نہیں ہوا اور جن

گالیوں کا آپ اندیشہ کرتے ہیں ان کا مجلس مناظرہ میں صدور ہوا تو اس پر فی گالی سو روپیہ جرمانہ دینے کو وہ حاضر ہیں۔ مگر پھر بھی انہوں نے مباحثہ منظور نہ کیا۔ ملک قطب الدین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر سیالکوٹ نے لوکل حکام سے اجازت لے کر مباحثہ کی یہ تجویز نکالی تھی کہ فریقین جدا جدا بیٹھیں اور اپنا سوال و جواب بذریعہ تحریر پیش کریں، جس کا مناسب و مطلوب ہونا ایک وکیلوں کی جماعت دیکھے، اور درصورت غیر مطابقت راقم کو واپس کر دے اور اس کو الزام یافتہ قرار دے۔ اور اس تجویز سے خاکسار کے سیالکوٹ پہونچنے سے پہلے قادیانی نے بھی رضامندی ظاہر کی تھی، مگر اس عاجز کے پہنچنے کے بعد انہوں نے رضامندی سے انکار کیا اور بوریا بندھنا اٹھایا اور کوچ بولا۔ ایک سبب جلد کوچ کرنے کا قادیانی نے یہ بھی بیان کیا تھا کہ ہمارے دیر کرنے سے ہماری زمین خراب ہو رہی ہے۔ مگر جب آپ نے کوچ کیا تو کپورتھلہ کا راستہ لیا جہاں ان کی کوئی زمین نہیں ہے۔ وہاں بھی خاکسار کا ایک اشتہار موسوم بددعانامہ، جس میں کپورتھلہ پہنچ کر آپ سے مباحثہ کرنے کا کہا گیا ہے، آپ کے پاس بھیجا گیا۔ وہاں ادھر سے یہ اشتہار پہنچ گیا اور ادھر علمائے کپورتھلہ اور اس کے قرب و جوار مولوی نظام الدین و مولوی عبدالقادر وغیرہ نے آپ کو جا پکڑا (جس کی کیفیت اشتہار کپورتھلہ میں شائع ہوئی ہے) تو آپ نے معمولی راستہ چھوڑ کر دوسرے راستہ جالندھر کا قصد کیا۔ جالندھر کے بعض احباب نے قادیانی کے مقابلہ کے لئے خاکسار کو بلایا تو یہ عاجز بشرط منظوری مباحثہ از جانب قادیانی جالندھر جانے کو تیار ہوا۔ مگر جالندھر سے ایک خط مرسلہ ماسٹر فتح دین خان و حاجی بدرالدین اس مضمون کا پہنچا کہ وہ آپ سے گفتگو کرنے سے صاف انکار کرتا ہے۔ اب یہ امر پنجاب کے مشہور شہروں میں زبان زد عامہ خلائق ہے کہ قادیانی کو مولوی ابوسعید محمد حسین کے ساتھ مباحثہ کرنے سے صاف اور قطعی انکار ہے۔ اس سے ناظرین اہل انصاف یقین کر سکتے ہیں کہ اس فیصلہ آسمانی اور اپنے بیان زبانی میں اس کا دعوی مباحثہ صرف ابلہ فریبی اور طفل تسلی ہے اور حقیقت میں اس کو مباحثہ منظور نہیں ہے۔

دوسری یہ بات لائق اطلاع عامہ ناظرین ہے کہ مباحثہ میں اس نے پہلے دن سے یہ شرط قائم کر رکھی ہے کہ مباحثہ تحریری ہو، نہ کہ تقریری۔ اور تحریری بھی اس طرز سے کہ آپ جو جی میں آوے اور جس قدر جی چاہے اور جتنے وقت میں ہو، لکھتے جاویں کوئی اس سے مزاحمت نہ کرے۔ اور بوقت قرأت تحریر والا بھی اس پر کوئی ایک کلمہ تک منہ سے نہ نکالے اور اس مجلس میں کوئی منصف بھی نہ ہو جو اپنے منصب کے موافق اس تحریر پر کوئی اعتراض کر سکے۔ اور پرچے بھی محدود ہوں اور

مباحثہ کا بند کرنا بھی آپ ہی کے اختیار میں ہو۔ اس شرط سے کس و ناکس بشرطیکہ عقل انسانی رکھتا ہو، سمجھ سکتا ہے کہ اس شرط سے آپ کا مقصود صرف یہ ہے کہ آپ جو چاہیں لایعنی اور فضول باتیں کہتے جائیں اور فریق ثانی فضول گوئی سے تنگ آ کر مباحثہ ترک کرے اور اس مجلس میں آپ کا نام ہو جاوے کہ آپ نے اتنے اوراق لکھے اور اتنی دیر تک بولتے رہے اور باوجود عدم مداخلت علوم رسمیہ کئی دن تک فلاں عالم سے مباحثہ کرتے رہے اور اس سے آپکی شہرت ہو۔ یہ مقصود ان کا ہرگز نہیں کہ کسی مسئلہ میں حق ظاہر ہو یا علمی تحقیقات سے لوگوں کو نفع پہنچے۔

ایک شرط آپ نے مباحثہ لدھیانہ میں زک اٹھا کر یہ قائم کر رکھی ہے کہ مبحث مقصود سے پہلے تمہیدی امور اصول موضوعہ پیش نہ ہوں، جس سے آپ کا مقصود یہ ہے کہ آپ کی فضول گوئی و آزادی کو کوئی مانع نہ ہو۔ جس حدیث یا اجماع یا دلیل عقلی یا قاعدہ اصول یا صرف یا نحو یا معانی و بیان کو آپ چاہیں دلیل مانیں جس کو نہ چاہیں اس کو دلیل سے خارج کریں۔ اور جس آیت اور حدیث کے جو معنی چاہیں اختیار کریں، جس معنی کو چاہیں رد کریں۔ ماضی سے مضارع مراد لیں اور مضارع سے ماضی، حقیقت کو مجاز ٹھہراویں اور مجاز کو حقیقت۔ وعلی ہذا القیاس۔

بناء علیہ طالب حق کو بغرض و امید احقاق حق آپ سے مناظرہ کرنا عبث اور محض فضول ہے۔ کوئی ان سے مباحثہ کرنا چاہے تو اس کو یہ امید قطع کر کے صرف اس غرض سے مباحثہ کرنا چاہیے کہ وہ اس کو ملزم کرے اور اس کے علم و دیانت و حق طلبی کی قلعی کھولے۔ اسی غرض سے یہ عاجز مدت سے اس کے تعاقب میں ہے اور اپنے دوسرے اسلامی بھائیوں کو بنظر خیر خواہی یہ کہنا مناسب سمجھتا ہے کہ اس خدمت کو اسی عاجز کے سپرد کر دیں اور خود اس سے سبک دوش ہو رہیں۔ خاکسار اس کے الزام اور افحام کے طریق و انداز سے بخوبی واقف ہو چکا ہے اس لئے وہ اپنے سب بھائیوں کی طرف سے کافی ہے۔

یہ دعوی مباحثہ کے متعلق واجب العرض امور تھے جو بیان کئے گئے اور فیصلہ آسمانی کا شان نزول بتایا گیا۔ اس فیصلہ کا اصل حال اس کے جواب سے بخوبی ظاہر ہوگا۔ انشاء اللہ تعالی

(مولانا بٹالوی فرماتے ہیں) تمہید ختم ہوئی اب جواب فیصلہ آسمانی پڑھو۔

مرزا قادیانی نے اپنے مسلمان ہونے اور الزام کفر و الحاد و زندقہ و ارتداد سے، جو اتفاق رائے علماء پنجاب و ہندوستان سے اس پر قائم ہوا ہے، اپنے بری ہونے کیلئے جو آسمانی فیصلہ مشتہر کیا ہے وہ عدل و انصاف پر مبنی نہیں۔ اس فیصلہ کے دو حصے ہیں جو سولہ صفحہ میں پورے ہوئے ہیں۔

پہلا حصہ ( جو آٹھ صفحہ میں ہے ) محض سبّ وستم ولعن طعن کا مجموعہ ہے جسکی چند تمثیلات نمونہ ازخروارے یہ الفاظ وفقرات ہیں جو قادیانی نے ایک آل رسول لخت جگر بتول حضرت مولانا سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی اور اس خاکسار راقم ( محمد حسین ) کے حق میں استعمال کئے ہیں:

۱۔اول الکافرین وہی ٹھہرائے گئے ہیں ۔۲۔ دیانت وتقوی بالکل ہاتھ سے چھوڑ دیا۔۳۔ کنارہ کشی کی ذلت ۔۴۔اوباشانہ لاف گزاف ۔۵۔ ان کی مفسدانہ اوراوباشانہ باتیں سن چکا ہوں۔۶۔ ایسے رسوا ہوں گے۔ ۷۔سخت صدمہ خجالت وشرمندگی کا پہنچ گیا۔۸۔سراسر خیانت وبددیانتی۔ ۹۔ بڑی ذلت کے ساتھ ہمیشہ کیلئے شکست ۔۱۰۔ چوہڑوں اور چماروں کے بھی کان کاٹے ۔۱۱۔ یہ کیسی سفلہ پن کی باتیں ہیں، میں سچ کہتا ہوں کہ اس زمانہ کے مہذب ڈوم اور نقال بھی تھوڑا بہت حیا کو کام میں لاتے ہیں اور پشتوں کے سفلے بھی ایسی کمینگی اور شیخی سے بھرا ہوا تکبر اپنے حقیقت شناس کے سامنے زبان پر نہیں لاتے۔۱۲۔ اس کی کھوپڑی میں ایک کیڑا ہے جس کو ضرور ایک دن خدا تعالی نکال دیگا۔۱۳۔فرعونی رنگ کے تکبر سے ۔۱۴۔منہ کو لگام دیوے۔۱۵۔ یہ کیا شرارت اور بے حیائی کا بیان ہے ۔۱۶۔ میں ان سفلے ملاؤں کو سراسر بے بصیرت سمجھتا ہوں اور بخدا ایک مرے ہوئے کیڑے کے برابر میں انہیں خیال نہیں کرتا ۔۱۷۔ میں ان کی گندی گالیوں اور نجاست بھری ہوئی باتوں سے ترساں ہوا۔۱۸۔ ہمیشہ شرفاء بدگفتار لوگوں سے ڈرا کرتے ہیں، اور مہذب لوگ گندی زبان والوں سے پرہیز کر جاتے ہیں۔شریف از سفلہ نمے ترسد بلکہ از سفلگی او مے ترسد۔ ۱۹۔ پردہ دری ۔۲۰۔ بٹالوی کو ایک مجنون درندہ کی طرح تکفیر اور لعنت کی جھاگ منہ سے نکالنے کیلئے چھوڑ دیا۔۲۱۔محض شرارت کی راہ سے کہتے ہیں ۔۲۲۔تحقیر کے شیطانی منصوبوں سے باز آجائیں۔

اس قسم کے بہت سے الفاظ سبّ وشتم اپنی زبان درافشان سے نکال کر قلم اعجاز رقم کے حوالے کئے ہیں۔اس درافشانی کی آپ نے یہ وجہ بیان کی ہے کہ اس کے مخالفوں نے اس کو کافر، ملحد، دجال وکذاب کہا ہے۔اور بٹالوی نے جامع مسجد دہلی میں اس کو فحش گالیاں دیں اور پھلور کے اسٹیشن پر اس کے لئے کتے کی موت تجویز کی ۔ پھر آپ فرماتے ہیں:

اس لئے مجھے مقابلہ نے کسی قدر درشت الفاظ پر مجبور کیا ورنہ میری فطرت اس سے دور ہے کہ کوئی تلخ بات منہ پر لاؤں۔

یہ بھی آپ نے فرمایا کہ میں گالیوں کے عوض میں گالیاں نہیں دینا چاہتا، اور نہ کچھ کہنا چاہتا ہوں۔جس سے صاف ثابت ہے کہ جس قدر گالیاں آپ کے دل دماغ میں جمع ہیں ان کے

مقابلہ میں یہ گالیاں جو قلم میں لا چکے ہیں، کچھ مقدار نہیں رکھتیں۔ گویا یہ گالیاں ہی نہیں بلکہ یہ آپ کے مسیحی اخلاق و جمالی صفات کا نمونہ ہیں۔

فریق ثانی (بٹالوی ؒ) کا اس کے مقابلہ میں یہ عذر و جواب ہے کہ انہوں نے نہ تو جامع مسجد دہلی میں فحش گالیاں دیں اور نہ پھلور کے سٹیشن پر قادیانی کیلئے کتے کی موت تجویز کی۔ اس بیان میں مرزا قادیانی نے افتراء کیا اور اپنی عادت قدیم، کذب سے کام لیا ہے۔ ہاں دجال و کذاب و ملحد و کافر اور ان معنی کے اور الفاظ وہ اس کے حق میں ضرور کہتے ہیں مگر اس کے ایک امر واقعی اور حکم شرعی ہونے پر علمائے پنجاب اور ہندوستان ان سے اتفاق رکھتے ہیں۔ چنانچہ ان کا فتوی بحق مرزا قادیانی جو عنقریب شائع ہونیوالا ہے، اس بیان پر شاہد عدل ہے۔ اور ایک امر واقعی کے اظہار و بیان کا گالی نہ ہونا قادیانی نے خود تسلیم کیا ہے چنانچہ اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۱۲ میں کہا ہے:

پہلی نکتہ چینی اس عاجز کی نسبت یہ کی گئی ہے کہ اپنی تالیفات میں اپنے مخالفین کی نسبت سخت الفاظ استعمال کیئے ہیں جن سے مشتعل ہو کر مخالفین نے اللہ جل شانہ اور رسول کریم ﷺ کی بے ادبی کی، اور پر دشنام تالیفات شائع کر دیں۔

قرآن شریف میں صریح حکم وارد ہے کہ مخالفین کے معبودوں کو سبّ اور شتم سے یاد مت کرو، وہ بھی بے سمجھی اور کینہ سے خدا تعالی کی نسبت سبّ وشتم کے ساتھ زبان نہ کھولیں لیکن اس جگہ برخلاف طریق ماموریہ کے سبّ وشتم سے کام لیا گیا۔

اما الجواب: پس واضح ہو کہ اس نکتہ چینی میں معترض صاحب نے وہ الفاظ بیان نہیں فرمائے جو اس عاجز نے بزعم ان کے اپنی تالیفات میں استعمال کیئے ہیں اور درحقیقت سبّ وشتم میں داخل ہیں۔

میں سچ سچ کہتا ہوں کہ جہاں تک مجھے معلوم ہے میں نے ایک لفظ بھی ایسا استعمال نہیں کیا جس کو دشنام دہی کہا جائے۔ بڑے دھوکہ کی بات یہ ہے کہ اکثر لوگ دشنام دہی اور بیان واقع کو ایک صورت میں سمجھ لیتے ہیں۔ اور ان دونوں مختلف مفہوموں میں فرق کرنا نہیں جانتے۔ بلکہ ایسی ہر ایک بات کو جو دراصل ایک امر واقعی کا اظہار ہو اور اپنے محل پر چسپاں ہو، محض اس کی کسی قدر مرارت کی وجہ سے، جو حق گوئی کے لازم حال ہوا کرتی ہے، دشنام دہی تصور کرتے ہیں حالانکہ دشنام اور سبّ اور شتم فقط اس مفہوم کا نام ہے جو خلاف واقع اور دروغ کے طور پر محض آزار رسانی کی غرض سے استعمال کیا جائے۔ اور اگر ہر یک سخت اور آزاردہ تقریر

کو محض بوجہ اس کی مرارت اور تلخی اور ایذاء رسانی کے دشنام کے مفہوم میں داخل کر سکتے ہیں، تو پھر اقرار کرنا پڑے گا کہ سارا قرآن شریف گالیوں سے پر ہے۔

پھر ازالہ اوہام کے صفحہ ۳۶ تک آپ نے اس اجمال کی تفصیل کی اور بزعم خود قرآن سے یہ ثابت کر دکھایا کہ امور واقعیہ کا بیان گالی نہیں کہلاتا۔

بناء علی ہذا، آپ کو کافر و دجال و کذاب و ملحد و امثال ذلک کہنا ہرگز گالی نہیں ہوسکتا کیونکہ باتفاق علمائے ہندوستان و پنجاب یہ امر واقعی کا بیان ہے۔ ہاں آپ کا اپنے مخالفوں کو اس فیصلہ میں کافر، اور اول الکافرین کہنا، یا بے حیا و بے دیانت قرار دینا آپ کے اصول و اقرار کے موافق گالی ہے کیونکہ آپ اپنی تحریرات میں ان لوگوں کی نیک نیتی کی تعریف کر چکے ہیں۔ اور اس خلاف کو، جو آپ سے وہ ظاہر کر رہے ہیں، ایک خطاء اجتہادی سمجھتے ہیں اور اسی وجہ سے آپ ان کے مقابلہ میں مباہلہ کرنے اور لعنت کہنے پر مستعد نہیں ہوتے۔

قادیانی کے اس حصہ فیصلہ کو، جس میں اس نے گالیوں کی بوچھاڑ کی ہے، راقم غلط سمجھتا ہے مگر یہ مناسب نہیں سمجھتا کہ ان گالیوں کے بدلے اس کو گالیاں دے۔..

آسمانی فیصلہ کے دوسرے حصہ میں قادیانی نے اپنے کفر و ایمان کیلئے ایک معیار تجویز کیا اور اس معیار سے اپنے مومن ہونے اور کافر و ملحد نہ ہونے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ اس فیصلہ کو اس نے بحسب عادت قدیم تطویل بلا طائل اور بغرض تلبیس و تغلیط مخاطب، طولانی اور پیچیدہ عبارات میں تحریر کیا ہے جس کو پورا اور بعینہ نقل کرنا نہ صرف فضول بلکہ مخل مطلوب ہے، لہذا یہاں اس کا خلاصہ مطلب بیان کر کے اس کی ترمیم اور بجائے اس کے آسان تجویز با تقویم بیان کی جاتی ہے۔

مرزا قادیانی کے آسمانی فیصلہ کا خلاصہ یہ ہے کہ مومن و کافر کا امتحان بحکم قرآن مجید چار علامتوں سے ہوتا ہے:

اول بشارات سے، یعنی مومن کو اس کی مرادات اور اس کے دوستوں کے مطلوبات قبل از وقت بتائے جاتے ہیں۔

دوم۔ اطلاع مغیبات سے، یعنی مومنوں کو دنیا کے واقعات متعلقہ غیر پر قبل از وقوع اطلاع دی جاتی ہے۔

سوم: قبولیت دعوات سے، یعنی مومن کی اکثر دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

چہارم: کشف عجائبات قرآن سے، یعنی مومن کو قرآن کے وہ عجائبات معارف دقائق

سجھائے جاتے ہیں جو پہلے کسی مسلمان مفسر صحابی یا تابعی یا امام کو نہ سوجھے ہوں۔ اور کسی اسلامی کتاب تفسیر میں بیان نہ ہوئے ہوں۔

ان چہارگانہ علامات ایمان و آلات امتحان میں قادیانی نے از راہ دور اندیشی ایک قید و استثناء بھی لگا دی اور یہ بات کھول کر کہہ دی ہے کہ یہ علامات اکثری ہیں، کلی نہیں ہیں۔ اور بعض اوقات یہ علامات مومن میں پائی نہیں جاتیں، بلکہ اس کے مقابل کافر میں پائی جاتی ہیں۔ بعض بشارتیں مومن کو نہیں ملتیں، کافر کو مل جاتی ہیں۔ بعض واقعات آئندہ مومن پر نہیں کھلتے، کافر پر کھلتے ہیں۔ بعض دعائیں مومن کی (اس وجہ سے کہ تقدیر مبرم ہیں، ان کی عدم قبولیت لکھی گئی ہے) قبول نہیں ہوتیں، کافر کی ہو جاتی ہیں۔ بعض اوقات مومن پر قرآن کے عجائبات نہیں کھلتے۔

یہ قید و استثناء آپ نے اس غرض سے لگائی ہے کہ جن بے شمار اشخاص کیلئے آپ دعائیں کر چکے اور ان کے عوض میں ان سے ہزار ہا روپیہ لے کر ہضم کر گئے ہیں (چنانچہ فتح الاسلام کے صفحہ ۴۹ میں اس امر کے اقراری ہیں، اور اب تک وہ لوگ مطلب کو نہیں پہنچے اور آپ کی دعاؤں سے فائدہ نہیں پائے) وہ اس قاعدہ امتحان کو سن کر کہیں چونک نہ پڑیں اور اپنے حق میں آپ کی دعا ان کے قبول نہ ہونے سے آپ کو کافر سمجھ کر واپسی روپیہ کے خواستگار نہ ہو جائیں۔ اور چاروں طرف سے دیوانی نالشوں کے نوٹس نہ پہنچنے لگیں۔ ان کا منہ بند اس استثناء سے بند کر دیا اور ان کو یہ سمجھا دیا کہ ان کی قسمت اور تقدیر مبرم میں حصول مراد مقدور نہ تھا اس لئے ان کے حق میں آپ کی دعاؤں کا اثر نہ ہوا۔ یہ ان کی قسمت کا قصور ہے، نہ کہ آپ کی دعاؤں کا۔

ازانجملہ ایک ہمارے شہر لاہور کے معزز رئیس اور ہمارے مہربان دوست سردار بہادر رسالدار پنشنر ہیں جن سے ان کے گھر میں بیٹا پیدا ہونے کے لئے دعا کے وعدہ اور امید پر آپ نے پانچ سو روپیہ یک مشت اور کئی رقمیں متفرق اپنے ایک دلال کے ذریعہ سے وصول کی ہیں۔ وازانجملہ بعض متعلقین نواب محمد ابراہیم علی خان والی ریاست مالیرکوٹلہ ہیں جن سے دعاء صحت نواب صاحب کے وعدہ و امید پر آپ نے پانچ سو روپیہ وصول کئے مگر وہ اب تک صحت یاب نہ ہوئے۔ وازانجملہ مولوی جلال الدین ساکن پیر کوٹ علاقہ حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ ہیں جو مرض نزول الماء سے نابینا ہو کر کئی بار قادیان میں ماحضر لے کر حاضر ہوئے اور اب تک اس مرض سے صحت یاب نہیں ہوئے۔ و قس علی ھذا۔

اس قاعدہ سے مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے اور اپنے مخالفین کے ایمان کے امتحان کی

یہ تجویز کی ہے کہ:

لاہور میں ایک بڑی انجمن (جنرل کمیٹی) قائم ہو جس کے ممبر قادیانی کے مخالفین بھی ہو سکتے ہیں اگر وہ درخواست کریں۔ ورنہ صرف قادیانی کے حوارین اور موافقین کافی ہیں۔

اور اس کمیٹی کی برانچیں (شاخیں) دور دراز ملکوں (مثلاً مدراس، بمبئی، کلکتہ وغیرہ) میں مقرر ہوں اور کمیٹی یا کمیٹیاں دفتر اور رجسٹر بناویں۔

اس دفتر میں قادیانی اور اسکے مخالف مولوی اپنی تحریرات متضمنہ بشارات و پیش گوئیاں متعلقہ واقعات باثبات شہادات چارکس اہل اسلام ایک سال کے عرصہ تک بھیجتے رہیں۔

اور کمیٹی ان تحریرات کے مطالب کو اپنے رجسٹروں میں درج کر کے ان تحریرات کی رسیدیں باثبات دستخط تمام ممبران یا کم سے کم پانچ اشخاص کے فریقین کو دیتی رہے۔

اور ان تحریرات کے نتیجہ کے ظہور پر اس کو اپنے رجسٹران میں درج کرے اور اس پر جملہ ممبران یا پانچ ممبر اپنے دستخط ثبت کیا کریں۔

ایک سال کے بعد وہ کمیٹی فریقین کے سامنے ان کی بشارات اور پیش گوئیوں کے نتائج کا موازنہ اور مقابلہ کرے۔

پس جس فریق کی جانب کثرت ہو یعنی اس کی بشارتیں اور پیش گوئیاں فریق مقابل کی نسبت زیادہ سچ نکلیں اس کو مومن کامل تصور کیا جائے۔

وہی کمیٹی (یا کمیٹیاں) اہل حاجات مختلف مذاہب اور مختلف مصائب میں مبتلا (مثلاً کوہڑی، اندھے، لنگڑے، یا کسی سخت سزا عبور دریائے شور یا پھانسی کے حکم یافتہ یا اپنے پیارے مفقود الخبر کے غم زدہ یا لاولد ہونے کی مصیبت میں مبتلا) لوگوں کو اشتہارات کے ذریعہ سے (جن کو آپ کے حواری میاں غلام قادر اڈیٹر پنجاب گزٹ سیالکوٹ مفت چھاپ دیں گے) طلب کر کے اکٹھا کریں۔

(یہاں دو باتیں آپ بیان کرنا بھول گئے۔ اول یہ کہ اگر اشتہار و اذن عام کو دیکھ کر ہزاروں کوہڑی جمع ہونے کو تیار ہو جائیں گے تو ان کی سکونت کے لئے کوہڑیخانہ لاہور میں میو ہسپتال کے قریب یا اور کہیں بنوانا پڑے گا، یا خود کمیٹی کو قصبہ ترن تارن ضلع امرتسر پنجاب میں، جہاں کوہڑی بکثرت رہتے ہیں، جا کر ایک مدت تک کوہڑیوں کے ساتھ رہنا ہوگا۔ امر دوم: کہ ان کوہڑیوں کا اگر وہ لاہور میں جمع ہونا چاہیں گے خرچ خوراک کون دے گا۔ کیا وہی میاں غلام قادر یا ان کے ہم زلف آپ کے پہلے اور بڑے حواری حکیم نورالدین جن کے ہاتھ میں خزانہ ریاست جموں کا ایک حصہ ہے، یا یہ خرچ ان بے چارے مولویوں

پر جو قادیانی کے مخالف ہیں ڈالا جائے گا۔ شائد ان دونوں امر کی نسبت آپ کو کچھ الہام نہیں ہوا۔ قافیہ الہام تنگ ہو گیا تھا تب ہی ان کے بیان سے تعرض نہیں کیا )

اوران سب اہل مصائب کی درخواستیں لے کر ایک صندوق میں جمع کرتی رہے۔ اوران سب کے نام بقید ولدیت وسکونت و پیشہ و مذہب ونوع مصیبت، کمیٹی اپنے رجسٹروں میں درج کرے اور ایک مہینہ کی یا جس قدر مدت کے بعد کمیٹی مناسب سمجھے درخواست کنندگان اہل مصائب کی دو فردیں بناوے۔ اوران کو قرعہ اندازی کے ذریعہ قادیانی اوراسکے مخالف مولویوں میں تقسیم کردے۔ جس فریق کے حصہ میں جس فرد کے اہل مصائب آئیں، روز تقسیم سے ایک سال تک وہ فریق ان کے حق میں دعا کرتا رہے۔ پھر جس فریق کی دعا سے کثرت سے لوگ اچھے ہوں وہ فریق مومن کامل تصور کیا جائے۔

اسی کمیٹی کے سامنے قادیانی اور مخالف مولوی قرآن شریف کے ایسے عجائبات معانی بیان کریں جو پہلے کسی کتاب تفسیر میں بیان نہ ہوں۔ یعنی پہلے کسی مسلمان کو نہ سوجھے ہوں۔ پس جس فریق کے بیان کردہ معارف کمیٹی کے جلسہ میں صحیح وخالی از تکلف ثابت ہوں وہ مومن کامل اور صاحب علم لدنی سمجھا جائے۔

اس امتحان میں مقابلہ کی وجہ قادیانی نے یہ بتائی ہے کہ اگر وہ یک طرفہ نشان دکھائے گا تو اس کے مخالف مولویوں کو اعتبار نہ آئے گا اور عام لوگ چونکہ مولویوں کے تابع ہوتے ہیں لہذا وہ بھی ان نشانوں کو نہ مانیں گے۔ پھر کہا ہے کہ ہاں اگر مولوی لوگ وعدہ دیں کہ ہم قادیانی کا یک طرفہ نشان دیکھ کر اس کو مسلمان مان لیں گے، تو یک طرفہ نشان دکھانے کو بھی آپ حاضر ہیں

اس فیصلہ آسمانی کی دنبالہ میں قادیانی نے علمی مباحثہ کی طرف بھی اپنے مخالفوں کو بلایا اور یہ کہا ہے کہ میرے مخالف میرے دعوی وفات مسیح میں مجھ سے بحث نہ کر سکے اوراس بحث کو ناجائز شروط پیش کر کے ٹلا چکے تو میں نے یہ آسمانی گولہ چلایا ہے۔ وہ اب بھی لاہور میں آکر مجھ سے بحث کریں تو میں مباحثہ کیلئے بھی حاضر ہوں۔ اوراس کے حواری اس پر یہ حاشیہ چڑھاتے پھرتے ہیں کہ حضرت قادیانی صرف اسی وجہ سے لاہور میں آئے ہیں کہ وہ مولوی ابوسعید محمد حسین سے ان کے بٹالہ چلے جانے سے پہلے بحث کریں۔ حضرت قادیانی کو ان کے بٹالہ چلے جانے کا اندیشہ نہ ہوتا تو آپ لاہور میں نہ آتے۔ کئی ضروریات ان کو اس سفر سے مانع تھیں، ان کو ملتوی کر کے وہ لاہور میں اس غرض مباحثہ سے آئے ہیں۔

اس دنبالہ کے اخیر میں آپ نے یہ بھی دعوی کیا ہے کہ دعوی وفات مسیح میں قرآن اور حدیث آپ کے ساتھ ہے۔ قرآن میں یہ کہیں نہیں لکھا کہ آنے والا مسیح حقیقی طور پر صلیب توڑے گا اور قتل خنازیر کا حکم دے گا اور اسلامی حکم جزیہ کو منسوخ کرے گا۔ اور بخاری میں یہ نہیں لکھا کہ آنے والا مسیح ناصری بنی اسرائیلی ہوگا، بلکہ اس میں یہ لکھا ہے کہ وہ تم میں سے تمہارا ایک امام ہوگا۔ اور لکھا ہے کہ حضرت مسیح وفات پا چکے ہیں۔ یہ آپ کے فیصلہ اور اس کے حواشی کا خلاصہ ہے۔

اب ہم بتاتے ہیں کہ مرزا قادیانی کا یہ فیصلہ بوجوہ ذیل لائق نسخ وترمیم ہے۔

وجہ اول: یہ کہ قرآن نے امتحان ایمان کا طریق یہ نہیں بتایا کہ مدعی ایمان کو ان چار علامتوں سے آزمایا جائے۔ بلکہ امتحان ایمان کیلئے آسمانی فیصلہ یہ ہے کہ آسمانی قرآن اور آسمانی وحی خفی حدیث نبوی پر مدعی ایمان کے اقوال وعقائد کو عرض کیا جائے۔ پس اگر وہ اقوال وعقائد قرآن وحدیث کے مطابق ہوں تو اس کو مومن تصور کیا جائے ورنہ کافر۔ سورہ ممتحنہ میں ارشاد ہے:

یا ایّھاالّذین آمنوا اذا جاء کم المؤمنات مھاجرا تٍ فامتحنوھن۔ اللّٰہ اعلم بایمانھنّ ۔ فان علمتموھن مؤمنات فلا ترجعوھن الی الکفّار۔ لا ھنّ حلّ لھم ولاھم یحلّون لھنّ ۔ و آتوھم ما انفقوا۔

تمہارے پاس مومن عورتیں ہجرت کر کے آویں تو ان کے ایمان لانے کا امتحان کرو۔ خدا تعالی کو ان کے ایمان کا خوب علم ہے۔ تم ان کو مومن جانو تو ان کو کافروں کی طرف نہ پھیرو، وہ ان کے لئے حلال نہیں اور دو جوانہوں نے دیا تھا۔

یا ایّھا النّبیّ اذا جاءک المؤمنات یبایعنک علی ان لا یشرکن با للّٰہ شیئاً ولا یسرقن ولا یزنین ولا یقتلن اولادھنّ ولا یاتین ببھتانٍ یفترینہ بین ایدیھنّ و ارجلھنّ و لا یعصینک فی معروفٍ فبا یعھن ..الآیۃ ۔ (ممتحنہ ع ۲)

اے نبی جب تیرے پاس مومن عورتیں اس پر بیعت کرنے کو آویں کہ وہ شرک نہ کریں گی، چوری نہ کریں گی، اپنی اولاد قتل نہ کریں گی، اور بہتان نہ لائیں گی، اور کسی امر معروف میں تیری نافرمانی نہ کریں گی، تو ان سے بیعت کرلے۔

اور صحیح بخاری میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے

انّ عائشۃ زوج النّبی ﷺ اخبرتہ انّ رسول اللّٰہ کان یمتحن من

هاجر الیه من المؤمنات بهذه الآیة بقول اللّٰه یا ایّها النّبی اذا جاءک المؤمنا ت یبا یعنک علی ان لا یشرکن با للّٰه شیئاً ولا یسرقن ولا یزنین ولا یقتلن اولادھنّ ولا یاتین ببھتانٍ یفترینه بین ایدیھنّ و ارجلھنّ و لا یعصینک فی معروفٍ فبا یعھن واستغفر لھنّ اللّٰه۔ انّ اللّٰه غفور رحیم۔ قالت عا ئشة ممّن اقر بھذا الشّرط من المؤمنات قال لھا رسول اللّٰه قد بایعتک کلاما ( صحیح بخاری)

کہ آنحضرت ﷺ ہجرت کرنے والی عورتوں کا امتحان ایمان خدا تعالیٰ کے اس قول سے جس میں شرک وغیرہ گناہ نہ کرنے کا اقرار لیا گیا ہے، کرتے پھر جو عورت اقرار کرتی اس کو فرما دیتے کہ میں نے تجھ سے بیعت لی۔

و قیل الامتحان ھو ان تشھد ان لا اله الا اللّٰه و انّ محمداً رسول اللّٰه فاذا علموا انّ ذلک حق مّنھن لم یرجعن الی الکفّار و اعطی بعلھا فی الکفار الّذین عقد لھم رسول اللّٰه ﷺ صداقھا الّذی اصدقھا و احلّھن للمؤمنین اذا اتوھنّ اجورھنّ قال ابن عباس ۔ و قیل ما کان الامتحان الا بان یّتلو علیھنّ رسول اللّٰه ﷺ الآیة وھی یا ایّھا النّبی اذا جا ئک المؤمنا ت.. الی آخرھا۔ (فتح البیان ج ۹ ص ۲۳)

تفسیر فتح البیان وغیرہ میں لکھا ہے کہ اس امتحان کی تفسیر میں بعض علماء کا یہ قول ہے کہ آنحضرت ﷺ ان مہاجر عورتوں کو قسم دے کر پوچھتے کہ وہ خاوند سے ناخوش ہو کر اور ایک جگہ سے دوسری جگہ کو پسند کر کے تو نہیں آئیں، بلکہ محض خدا و رسول کی محبت اور دین اسلام میں رغبت کے لئے آئی ہیں۔ جب وہ اس پر قسم کھا لیتیں تو آنحضرت ﷺ ان کو کافر شوہروں کی طرف نہ پھیرتے اور ان کے مہران کو واپس دیتے۔

اور بعض کا قول یہ ہے کہ امتحان یوں ہوا کرتا تھا کہ وہ کلمہ شہادت پڑھتیں۔ جب اس کلمہ سے معلوم ہوتا کہ وہ مسلمان ہیں تو آنحضرت ﷺ ان کو واپس نہ کرتے بلکہ ان کے مہر واپس کر دیتے ۔بعض کا یہ قول ہے کہ امتحان صرف اس طرح ہوتا تھا کہ آپ ان کے سامنے وہ آیت قرآن جس میں شرک وغیرہ گناہ نہ کرنے کا اقرار ہے، پڑھ دیتے۔

یہ آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ اور اقوال علماء امت محمدیہ بالاتفاق ناطق ہیں کہ

امتحان ایمان کیلئے آسمانی اورقرآنی فیصلہ وہی ہے جو اوپر بیان ہوا ہے۔ مدعی ایمان کے اقوال و اعتقادات کوقرآن وحدیث پر پیش کیا جائے، نہ یہ کہ علامات چہارگانہ مجوزہ قادیانی سے اس کو آزمایا جائے۔قادیانی نے علامات مذکورہ سے امتحان کرنے کوقرآنی فیصلہ قرار دینے میں نہ صرف انصاف کا خلاف کیا بلکہ خدا اورقرآن پر صریح افتراء کیا ہے۔قرآن میں اس کی تجویز کا کہیں نام و نشان نہیں ہے۔

اب قادیانی اس افتراء سے تائب ہو۔اورامتحان وایمان کا محک ومعیار قرآن وحدیث سیدالابرارکوتسلیم کر کےقرآن وحدیث سے اپنا مسلمان ہونا ثابت کرے۔

ہر چند مرزا قادیانی زبان سے کلمہ شہادت پڑھتا اور منہ سے بھی یہی اقرار کرتا ہے کہ قرآن وحدیث میں جوامور ایمان قرار دیئے گئے ہیں، میں ان کو مانتا ہوں، ولیکن چونکہ اس کی تصنیفات میں اس اقرار کے مخالف صریح انکار پایا جاتا ہے لہذا اس کا صرف کلمہ شہادت پڑھنا اور زبان سے امورایمان کوتسلیم کرنا لائق اعتبارنہیں اور یہ اس تسلیم واقرار کی مانند ہے جومنافقین زمانہ حضرت رسالتمآب ﷺ سے وقوع میں آیا اورقرآن نے اس کوصحیح ومعتبرنہیں سمجھا، چنانچہ ارشاد ہوا:

> اذا جاء ک المنافقون قالوا نشهد انک لرسول اللّٰه واللّٰه یعلم انک لرسوله واللّٰه یشهد انّ المنا فقین لکاذ بون۔ جب منافق تمہارے پاس (اے رسول) آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ خدا کے رسول ہیں۔ یہ بات خدا تعالی بھی جانتا ہے کہ آپ اس کے رسول ہیں، مگر خدا گواہی دیتا ہے کہ منافق (اس گواہی دینے میں) جھوٹے ہیں، وہ جو کہتے ہیں دل سے نہیں کہتے۔

بناء علیہ قادیانی کو لازم ہے کہ اگراس کا یہ اقرار اورکلمہ پڑھنا دل سے ہے تو وہ اپنے اس انکار سے رجوع مشتہر کرے اوران کتابوں کے (جن میں وہ انکار پایا جاتا ہے) پڑھنے سے لوگوں کوروک دے، یا مجمع علماء میں حاضر ہوکراس انکار کے ایسے معنی بتادے جواس اقرار سے موافق مطابق ہوسکیں۔

وجہ دوم: یہ کہ صورت مجوزہ قادیانی سے ایمان کا امتحان بعض اوقات اوربعض حالات میں بحکم عقل ناممکن ہے، جسکے عدم امکان پرقرآن کی شہادت ہی موجود ہے کیونکہ آسمانی نشان ظاہر ہونے میں قادیانی نے بعض اوقات وحالات کی استثناء لگادی ہے اور یہ بات بتصریح کہدی ہے کہ بعض اوقات مومن کو بشارتیں نہیں ملتیں اوراس پر واقعات آئندہ اور معارف قرآنی نہیں کھلتے۔اور

دعا کی نسبت تو اس نے یہاں تک کہہ دیا ہے کہ جو تقدیر حقیقی اور واقعی طور پر مبرم ہو وہ مومن کامل کی دعاؤں سے ہرگز نہیں بدلتی اگرچہ مومن کامل، نبی یا رسول کا رتبہ رکھتا ہو۔

اور اس استثناء سے حالت مقابلہ کی استثناء کہیں ثابت نہیں۔ یعنی یہ بات قرآن وحدیث میں کہیں نہ آئی کہ اگر مومن کامل، کسی کافر یا مومن ناقص کے مقابلہ میں آسمانی نشان دکھانا چاہے گا تو اس حالت وصورت میں نشان دکھانے کا قاعدہ کلیہ اور دائمہ رہے گا۔ اور اس استثناء کا جس کو بعض حالات میں قادیانی نے تسلیم وتجویز کیا ہے، اس میں دخل نہ ہوگا۔ بلکہ قرآن مجید سے اس کا خلاف ثابت ہے اور بعض اوقات عین مقابلہ کی حالت میں نشان دکھانے سے انکار ثابت ہوا ہے اگرچہ اکثر اوقات مقابلہ کے وقت نشان دکھانا بھی قرآن سے ثابت ہے۔

مقابلہ کی حالت میں نشان دکھانے کی تمثیلات کی نقل اس مقام میں ضروری نہیں کیونکہ فریقین کو اس پر اتفاق ہے۔ اور وہ تمثیلات شہرہ آفاق ہیں:

جیسے مشرکین مکہ کے مقابلہ میں آنحضرت ﷺ کا چاند کو دو ٹکڑے کر دکھانا،

اور بدر کی لڑائی میں آنحضرت ﷺ کی دعا سے فرشتوں کا نازل ہونا،

اور آنحضرت ﷺ کے ایک کف دست مٹی اور سنگریزہ پھینکنے سے تمام مشرکین کی آنکھوں اور نتھنوں کا خاک اور کنکروں سے بھر جانا۔ وغیرہ۔

اس مقام میں ایک ایسی مثال کی تفصیل کی جاتی ہے جس میں آنحضرت ﷺ کا مشرکین کے مقابلہ کے لئے آسمانی نشان چاہنا اور اس پر نشان دکھانے سے انکار پایا جاتا ہے۔ سورہ انعام میں ارشاد ہے:

وان کان کبر علیک اعرا ضھم فان استطعت ان تبتغی نفقاً فی الارض او سلّماً فی السّماء فتاتیھم بآیۃٍ ۔ و لو شاء اللّٰہ لجمعھم علی الھدی فلا تکو ننّ من الجا ھلین ۔( انعا م ع ۴ )۔ اگر تجھ پر (اے رسول) مشرکین مکہ کا (اسلام سے) منہ پھیرنا ناگوار ہو تو تجھے زمین میں سرنگ لگا کر یا آسمان میں سیڑھی لگا کر کوئی نشان (جو وہ چاہیں) دکھانے طاقت ہے تو ان کو نشان لادے۔ خدا چاہتا تو ان سبکو ہدایت پر اکٹھا کر دیتا۔....

تفسیر معالم میں لکھا ہے:

و کان رسول اللّٰہ ﷺ یحرص علی ایمان قو مہ اشدّ الحرص و کانوا

اذا سألوا ليتاحب ان يريهم اللّٰہ تعالی ذلک طمعا فی ایمانهم فقال اللّٰہ عزّ وجل فان استطعت .. الآیة ۔( معالم ۔ص ۳۰۸) کہ آنحضرت ﷺ کو اپنی قوم کے مومن ہو جانے کی کمال حرص تھی وہ جب کوئی نشانی مانگتے تو آپ خدا سے چاہتے کہ وہ ان کو نشان دکھاوے اس طمع سے کہ وہ لوگ مومن ہو جائیں جس پر خدا تعالی نے یہ (مذکورہ بالا) ارشاد فرمایا۔

اور بیضاوی میں آخر آیت کی تفسیر میں لکھا ہے:

من الجاهلین بالحرص علی ما لا یکون ۔ بیضاوی ص ۲۵۳۔ جوامر نہ ہو اس کی حرص سے نادان نہ ہو۔

اس قسم کی آیات قرآن مجید میں اور بھی ہیں جن میں مقابلہ کی حالت میں انبیاء سابقین اور آنحضرت ﷺ کا نشان دکھانے سے انکار کرنا پایا جاتا ہے۔مرزا قادیانی نے جو مقابلہ کی حالت میں نشان ظاہر ہونے کو ضروری اور لازمی قرار دیا اور اس کو اپنے استثناء سے مستثنیٰ کر دیا ہے، تو اس پر دو آیات قرآن سے تمسک کیا ہے۔ایک وہ آیت جس کا اس نے یہ ترجمہ کیا ہے:

اے مومنو مقابلہ سے ہمت نہ ہارو اور کچھ اندیشہ مت کرو اور انجام کار غلبہ تمہیں کا ہے اگر واقعی مومن ہو۔

دوسری وہ آیت جس کا ترجمہ بایں الفاظ کیا ہے:

خدا تعالی ہرگز کافروں کو مومنوں پر راہ نہیں دے گا۔

مگر اس میں اس نے مسلمانوں کو دھوکہ دیا ہے اور آیات کا مطلب غلط بتایا ہے۔ان آیات میں ہر وقت اور عام حالات میں مسلمانوں کو کافروں پر ظاہری اور دم نقد غلبہ دینے کا وعدہ نہیں دیا گیا، بلکہ پہلی آیت میں تو ایک خاص موقع (جنگ احد کے بعد جنگ بدر صغری کی تیاری) پر یہ وعدہ دیا گیا تھا۔ چنانچہ پہلی آیت کی تفسیر میں معالم میں لکھا ہے:

نزلت هذه الآیة بعد احدٍ حین امر النبی ﷺ اصحابه لطلب القوم بعد ما اصابهم الجرح فاشتد ذلک علی المسلمین فانزل هذه الآیة ۔ (جب آنحضرت ﷺ نے اپنے اصحاب کو ابوسفیان کے مقابلہ کا انکے زخمی ہو جانے کے بعد حکم دیا تھا اور وہ حکم ان پر گراں گذرا تھا تب خدا نے اس آیت کو اتارا)

دوسری آیت میں نہ تو خاص کر کے آسمانی نشان دکھانے سے غلبہ کا وعدہ دیا گیا ہے

اور نہ ہر ایک وقت اور ہر ایک حالت میں مسلمانوں پر کافروں کو راہ نہ دینے کا وعدہ ہے۔ اسی عدم عموم حالت حالات کی وجہ سے اس آیت کی تفسیر میں صحابہ کا اختلاف رہا ہے۔

قال علی فی الآخرۃ و قال عکرمۃ عن ابن عباس ای حجۃ و قیل ظھروا علی اصحاب النّبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ (معالم ص۵۹)۔ حضرت علیؓ نے فرمایا ہے کہ آخرت میں خدا کافروں کو مومنوں پر راہ نہ دے گا۔ ابن عباسؓ نے کہا ہے کافر دلائل سے (جو آسمانی نشان کے سوا بھی ہوتے ہیں) مسلمانوں پر غالب نہ آئیں گے۔ بعض کا قول ہے کہ وہ آنحضرت ﷺ کے اصحاب پر غالب نہ ہوں گے۔

یہ تفسیر معالم کا بیان ہے۔ ایسا ہی بیضاوی نے لکھا ہے اور اس میں تخصیص آخرت پر آیت کے سیاق کو دلیل سمجھ کر کہا ہے:

فاللّٰہ یحکم بینکم یوم القیامۃ و لن یّجعل اللّٰہ للکافرین علی المؤمنین سبیلاً حینئذ (پس خدا تم میں قیامت کے دن فیصلہ کرے گا اور خدا کافروں کو مومنوں پر اس دن راہ نہ دے گا)۔

اور ان آیات سے کسی مسلمان سلف یا خلف نے یہ نہیں کہا کہ ان میں مومنوں کو کافروں پر ہر حالت اور ہر وقت میں غلبہ دینے کا وعدہ دیا گیا ہے۔ اور واقعہ اور مشاہدہ کی شہادت بھی اس کے برخلاف ہے۔ ہم صاف دیکھتے ہیں کہ بارہا مسلمانوں کا کافروں سے مقابلہ ہوا۔ اور بظاہر کافروں نے غلبہ پایا۔ عام مسلمانوں کا کیا ذکر ہے، خاص انبیاء پر بعض کافروں نے غلبہ پایا اور ان کو شہید کیا۔ دیکھو قرآن میں و قتلھم الانبیاء بغیر حقّ۔

مرزا قادیانی بھی دل سے ان آیات کا یہ مطلب نہیں سمجھتا جو یہاں بیان کرتا ہے۔ وہ خود یہ مطلب سمجھتا ہے، تو کیوں دلیری کے ساتھ بلا حفاظت پولیس و حوارین کبھی میدان میں نہیں نکلتا۔ دہلی میں چاندنی چوک کے جلسہ عام اہل اسلام میں نہ آیا اور اس نے صاف اور صریح الفاظ کے ساتھ یہ عذر لکھ بھیجا کہ:

اس جوش کی حالت میں کسی مفسدہ کا اندیشہ ہے۔ ابھی ایک شخص مجھ کو کہہ گیا ہے کہ میں محض خیر خواہی کی رو سے کہتا ہوں کہ عوام کی نیت فساد پر ہے۔ لہذا یہ تجویز قرار پائی ہے کہ میرے دوست مولوی غلام قادر صاحب ڈپٹی کمشنر کے پاس جا کر آپ کی تحریر ذمہ داری سے اطلاع دے دیں اور یہ بھی التجا و درخواست کریں کہ صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر اپنی طرف سے امن قائم

کرنے کے لئے کچھ مدد کریں۔ بعد اطلاع ڈپٹی کمشنر آپ کو اطلاع دی جائے۔

اور آپ نے اشتہار ۱۷۔ اکتوبر میں یہ مشتہر کیا ہے کہ

عوام کے مفسدانہ حملوں نے جو ایک ناگہانی طور پر کئے گئے، اس دن مجھے حاضر ہونے سے روک دیا۔ صدہا لوگ اس بات کے گواہ ہیں کہ اس جلسہ کے عین وقت پر مفسد لوگوں کا اس قدر ہجوم میرے مکان پر ہو گیا کہ میں انکی وحشیانہ حرکت دیکھ کر اوپر کے زنانہ مکان میں چلا گیا۔ اکثر اس طرف آئے اور گھر کے کواڑ توڑنے لگے اور یہاں تک نوبت پہنچی کہ بعض آدمی زنانہ مکان میں گھس آئے۔

ایسا ہی آپ نے تقریر مطبوعہ ۲۳۔ اکتوبر (۱۸۹۱ء) میں اور آپ کے حواری میاں غلام قادر نے سیالکوٹ گزٹ ۱۵۔ نومبر (۱۸۹۱ء) میں مشتہر کیا ہے۔ اس واقعہ کے بعد جتنے دن آپ دہلی میں رہے اپنے گھر پر پولیس کا پہرہ رکھوایا اور جس دن دہلی سے کوچ کیا، رات کے تین بجے ریلوے سٹیشن کا رستہ لیا۔

لاہور میں آپ کا قدم آیا تو یہاں بھی اردگرد حواریوں کا پہرہ رکھوایا اور جس دن سے آپ کے ثانی اثنین مہدی لاہوری (یہ شخص لاہور میں ہے دعوی رسالت بھی کرتا ہے مہدی ہونے کا بھی مدعی ہے۔ کلمہ پڑھتا ہے لا الہ الا اللّٰہ مھدی رسول اللہ) نے سر بازار آپ کی خدمت کی، اس دن سے تو آپ نے اکثر زنان خانہ میں خلوت اختیار کی اور بہت کم نیچے کے مکان مردانہ میں نشست فرمائی۔

(اس لاہوری مہدی کا ذکر قادیانی روایات میں بھی ملتا ہے۔ سراج الحق نعمانی نے بتایا ہے کہ: ایک شخص لاہور میں تھا کہ گلی کوچوں میں لا الہ الا اللّٰہ مھدی رسول اللّٰہ کا نعرہ لگاتا پھرتا تھا۔ ایک دفعہ مرزا صاحب لاہور تشریف لے گئے اور مسجد شاہی میں جاتے تھے اور ہزاروں آدمی ساتھ تھے کہ یہ دیوانہ مہدی بھی آ گیا اور دوڑ کر مرزا صاحب کے گلے میں کپڑا ڈال لیا۔ بمشکل لوگوں نے ہٹایا اور کپڑا آپ کی گردن سے نکالا۔ تذکرۃ المہدی ص ۱۹۲۔

اور مفتی محمد صادق قادیانی نے: دسمبر ۱۸۹۱ء کے واقعات میں بتایا ہے، لاہور میں ایک شخص مہدی ہونے کے مدعی تھے۔ اکثر لوگ ان کو دیوانہ سمجھتے تھے۔ وہ صاحب علم آدمی نہ تھے۔ وہ بازار میں حضرت صاحب سے اچانک آ کر لپٹ گئے اور شور مچانے لگے کہ مہدی تو میں ہوں تم نے کیوں دعوی کیا۔ شیخ رحمت اللہ نے ان کو پکڑ کر پیچھے کیا۔ منقول از، ذکر حبیب۔ ص ۱۹)

پس اگر ان آیات کا وہی مطلب آپ کے دل میں ہوتا جو بیان کیا ہے تو یہ امر ایسے وقوع میں نہ آتا۔ ناظرین انصاف و ایمان سے کہنا جس شخص کو خدا کی طرف سے مقابلہ کے وقت غلبہ کا وعدہ دیا جائے وہ خدا پر بھروسہ چھوڑ کر ڈپٹی کمشنر یا پولیس یا اور لوگوں کی پناہ لیتا ہے، ہرگز نہیں

☆ فی دلیل سو روپیہ انعام

اور اگر مرزا قادیانی کو یہ دعوی ہے کہ ان آیات میں ظاہری وجسمانی مقابلہ کے وقت مومنوں کو غلبہ دینے کا وعدہ نہیں دیا گیا، بلکہ باطنی اور روحانی مقابلہ کے وقت یہ وعدہ دیا گیا ہے تو وہ اس کا ثبوت پیش کرے اور نقل صحیح سے یہ بتا دے کہ جس موقع پر یہ آیات نازل ہوئی تھیں وہ ظاہری اور جسمانی مقابلہ کا موقع نہ تھا بلکہ باطنی اور روحانی مقابلہ کا موقع تھا۔ اس بات کا قادیانی ثبوت دے تو ہم سے ایک دلیل پر سو روپیہ انعام لے۔

ہر چند آیات (اگر عمومات ہوں) اپنے موقع سے مخصوص نہیں ہوتیں مگر یہ تو ضروری اور لازمی امر ہے کہ موقع نزول کو وہ شامل ہوتی ہیں۔ اور یہ امر بالاتفاق ناممکن ہے کہ وہ اپنے معانی کی نظر سے مورد نزول کو شامل نہ ہوسکیں۔ اس بیان سے صاف ثابت ہوا کہ مقابلہ کی صورت میں بھی ہر وقت اور ہر حالت میں مومنوں کو غلبہ دینے اور آسمانی نشان دکھانے کا خدا کی طرف سے وعدہ نہیں دیا گیا، بلکہ بعض اوقات عین مقابلہ کی حالت میں نشان دکھانے سے انکار پایا گیا ہے۔ اور اس قاعدہ نشان نمائی میں جو استثناء قادیانی نے تجویز وتسلیم کی ہے اس سے حالت مقابلہ مستثنی نہیں ہے۔ بناء علی ہذا صورت فیصلہ مجوزہ قادیانی سے بعض حالات میں فیصلہ ناممکن ہے کیونکہ بحکم استثناء مجوزہ مسلمہ قادیانی ممکن ہے کہ مقابلہ کے وقت دونوں فریق یا ایک فریق پر ایک مدت محدود تک (سال تمام کیوں نہ ہو) کسی بشارت یا پیشین گوئی یا عجائبات قرآنی کا انکشاف نہ ہو اور فریقین یا کسی ایک فریق کے فرد اہل حاجات ومصائب میں ایسے لوگ آجائیں جن کے حق میں تقدیر مبرم کا قلم چل چکا ہو۔ اور ان کے حق میں کسی کی دعا مقبول نہ ہو۔ اس حالت میں علامات چارگانہ مجوزہ قادیانی سے فریقین یا احد الفریقین کا کافر یا مومن ہونا ثابت نہ ہوسکے گا اور صورت مجوزہ قادیانی سے فیصلہ ممکن نہ ہوگا۔

وجہ سوم: یہ کہ صورت فیصلہ مجوزہ قادیانی کا وقوع بحکم عادت بھی ناممکن ہے اور اس سے امتحان ایمان قادیانی کا متعذر رہے۔

کوہڑی خانہ کی تیاری کے لئے روپیہ کون دے گا اور مفلس کوہڑیوں کا خرچ روزہ مرہ

کا، اگر وہ صد ہا لاہور میں جمع ہو گئے، کون ذمہ وار ہوگا؟ اگر حکیم صاحب جموں کے خزانہ عامرہ کی نظر سے ان کو آسان تصور کیا جائے تب بھی بڑی بھاری مشکل اس تجویز کے وقوع سے مانع ہے کہ کمیٹی ممتحنہ کے ممبر اگر صرف حواریان قادیانی ہوں (جو روپیہ ملنے اور دو وقتہ مفت پر کھانا کھانے کے طمع سے بخوشی ممبر ہو سکتے ہیں) تو ان کے امتحان اور ایمان پر فریق ثانی اور عام مسلمانوں کو اعتبار نہ ہوگا۔ اور اگر اس کمیٹی میں فریق ثانی کے اشخاص ممبر مقرر کئے جاویں تو یہ امر بخیال طوالت میعاد ایک سال کے ناممکن الوقوع ہے۔ وہ لوگ قادیانی کو اس کے ایسے دعاوی کی نظر سے جھوٹا اور فریبی جانتے ہیں اور خود آسمانی نشان دکھانے کے مدعی نہیں ہیں۔ پھر وہ کس امید پر اپنے کام کاج چھوڑ کر ایک سال تک اس کی نوکری میں لگ سکیں گے۔ اسی نظر سے قادیانی نے یہ کمیٹی تجویز کی ہے اور ایک سال ان کی نوکری اور حاضر باشی کی میعاد ٹھہرا دی ہے۔ اس کو اس امر کا یقین حاصل ہے کہ ایک سال کی میعاد مقرر کرنے سے کوئی مسلمان اس کمیٹی میں شامل ہونا پسند نہ کرے گا اور اس قدر عرصہ تک ناحق و بلاضرورت اپنی اوقات کا خون کرنا روا نہ رکھے گا۔

یہ یقین اس کو ان اشتہارات کے جاری کرنے سے ہو چکا ہے جو سابقاً مخالفین اسلام کے مقابلہ میں ایک سال تک حاضری کی شرط پر آسمانی نشان دکھانے کے لئے اس نے جاری کئے تھے اور مخالفین ان اشتہارات کی طرف ملتفت نہ ہوئے۔ کسی نے اس کو فریبی اور دھوکہ باز سمجھا، کسی نے دیوانہ قرار دیا۔ اور اس نے اپنے احمق اتباع پر اس کا نتیجہ یہ ظاہر کیا کہ کوئی اسکا مقابل نہ ہوا، اور میدان اس کے ہاتھ میں رہا۔ یہی نسخہ اس نے مسلمانوں سے پیچھا چھڑانے اور اپنے احمق اتباع کے سامنے ان پر اپنی فتح ظاہر کرنے کیلئے استعمال کرنا چاہا ہے مگر دانا ہر فرقہ کے خوب سمجھتے ہیں کہ یہ اس کی فتح نہیں، گریز ہے۔ اور ایک ناممکن الوقوع امر کو شرط مقابلہ ٹھہرانا گریز کا ایک بہانہ ہے۔

بھلا اگر قادیانی کو کوئی یہ کہے کہ ایک سال کے عرصہ تک وہ (قادیانی) اس کی خدمت میں حاضر رہے۔ ایک سال کے بعد وہ اس کو خدا تعالی کی ظاہری آنکھوں سے زیارت کرا دے گا، یا اس کو پر لگا کر آسمان پر اڑا کر پہنچا دے گا، تو کیا قادیانی اس امید پر ایک سال تک اس کی خدمت میں رہنا منظور کرے گا؟ نہیں ہرگز نہیں۔ پھر وہ مسلمانوں کو (جو اس کو محض فریبی سمجھتے ہیں اور اس سے صدور خوارق و کرامات کو ویسا ہی محال جانتے ہیں) کیوں ایسی بات کہتا ہے؟ ہاں وہ میعاد نشان نمائی ہفتہ دو ہفتہ کر دے، تو مسلمان نہ اس امید پر کہ وہ نشان دکھا سکتا ہے بلکہ صرف اس خیال سے کہ وہ جھوٹا ہے، خدا اس کو جھوٹا کرے گا اور عام لوگوں پر اس کا فریب ظاہر کر دے گا، اس قلیل

مدت تک اپنی اوقات کو صرف کر سکتے ہیں۔ سال بھر تک تو وہ اپنی اوقات کو اس کی تکذیب کے لئے صرف کرنا، کوہ کندن گیا ہے برآوردن کا مصداق سمجھتے ہیں اور اس سے آسان تدبیر تقریر و تحریر کے ذریعہ سے اس کا جھوٹا اور فریبی ہونا ظاہر کر سکتے ہیں۔ لہذا میعاد ایک سال کے لئے ان کا اس کمیٹی کا ممبر ہونا ناممکن الوقوع ہے۔

وجہ چہارم: یہ کہ صورت مجوزہ قادیانی سے فیصلہ وقوع میں آ بھی جاوے تو وہ مشتبہ رہتا ہے کیونکہ بعض علامات جس کو قادیانی آسمانی قرار دیتا ہے، آسمانی نہیں بلکہ شیطانی یا انسانی ہونے کا احتمال رکھتی ہے۔

وہ کشف واقعات آئندہ سے جو بذریعہ علم نجوم ورمل وجفر اور جوتش اور قیافہ شناسی اور پولیٹکس بھی ہو جاتا ہے اور اس قسم کے واقعات کو بطور پیشین گوئی نجومی رملی و پولیٹیشن اشخاص اکثر بتاتے ہیں اور وہ اخباروں میں مشتہر ہوتے رہتے ہیں اور واقعی بھی نکلتے ہیں۔ پس اگر قادیانی (جو علم نجوم میں دخل رکھتا ہے) چنانچہ اس کی عبارات توضیح مرام منقولہ فتوی تکفیر قادیانی سے ظاہر ہے (اور پالیٹیشن اور قیافہ شناس تو پورا ہے) ان علماء اسلام کے مقابلہ میں (جو رمل و نجوم کا علم نہیں رکھتے اور مرزا قادیانی کے برابر وہ قیافہ شناس اور پولیٹیشن بھی نہیں ہیں) کچھ واقعات آئندہ بتا دے جن کی مثل وہ علماء نہ بتا سکیں تو اس سے ان واقعات کے بیان کا نشان آسمانی ہونا کیونکر متیقن ہو سکتا ہے۔

وجہ پنجم: یہ کہ بعض علامات مجوزہ قادیانی یقیناً آسمانی نہیں بلکہ شیطانی ہیں۔ جن کی نظر سے اس فیصلہ کو یقیناً شیطانی کہہ سکتے ہیں۔ وہ آیات قرآن میں اس کی وہ تحریفات ہیں جن کو وہ معارف قرآنی کہتا ہے (جیسے قادیانی کے نزدیک لیلۃ القدر سے رات مراد نہ ہونا بلکہ ایک ظلماتی زمانہ، جس کی ظلمت حد کمال تک پہنچ چکی ہو، مراد ہونا، اور سجود آدم سے حضرت آدم کی طرف ملائکہ کا سجدہ مراد نہ ہونا بلکہ انسان کامل کی خدمت و اطاعت مراد ہونا۔ اور حضرت عیسیٰؑ کے احیائے موتی و شفاء مرضی سے روحانی مردوں اور مریضوں کو ہدایت کرنا، یا عمل مسمریزم کے ذریعہ سے اپنا خیالی اثر حیات و صحت ان پر ڈالنا اور خلق طیور سے کل دار کھلونے بنانا وغیرہ) اور مسلمان ایسے معانی کے بیان کو تحریف و کفر و الحاد و زندقہ و باطنیت سمجھتے ہیں اور اس پر وہ یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ وہ معانی ظاہر نصوص کے (جو باتفاق اہل اسلام واجب الاعتقاد ہے) مخالف ہیں اور سلف صالحین صحابہ و تابعین و آئمہ مجتہدین و اکابر محدثین سے مروی و ماثور نہیں، اس امر کا تو قادیانی خود فخر کے ساتھ مدعی ہے اور کہتا ہے کہ وہ معانی کسی کتاب تفسیر میں موجود نہ ہونگے۔ لہذا وہ تحریفات بحکم حدیث من احدث فی امرنا

هذا ما ليس منه فهو ردّ (یعنی جو شخص ہمارے دین میں ایسی بات نکالے جو اس میں نہیں، یعنی قرون ثلاثہ میں جن کی بہتری کی آنحضرت ﷺ نے شہادت ہے، پائی نہ جاوے، وہ مردود ہے) مسلمانوں کے نزدیک لائق رد ہیں۔ پھر وہ ان تحریفات کو آسمانی نشان کیونکر مان لیں اور اس میں قادیانی کا مقابلہ کس طرح کریں۔ قادیانی کے مقابلہ میں وہ تھوڑی دیر کے لئے کافر نہیں بن سکتے (وہ اس احمق کی نظیر نہیں بننا چاہتے جس نے پرائی بدشگنی کیلئے اپنی ناک کٹائی تھی)

وجہ ششم: یہ کہ صورت فیصلہ مجوزہ قادیانی نہایت طوالت اور مہلت طلب ہے ایک عرصہ انعقاد و تقرری کمیٹی ہائے مختلف علاقوں کیلئے چاہیے۔ اور بعد انعقاد کمیٹی ہا اور شروع کاروائی پھر ایک سال انتظار نتائج دعاؤں اور پیش گوئیوں کیلئے چاہیے۔ حالانکہ یہ کئی سالوں کی راہ ایک دن یا چند دنوں میں طے ہوسکتی ہے جس کی صورت یہ ہے کہ وہی کمیٹی جو آئندہ دعاؤں اور پیش گوئیوں کے نتائج اور قرآنی معارف کا امتحان کر کے قادیانی کو پاس کرے گی، قادیانی کی گزشتہ دعاؤں اور پیش گوئیوں کے نتائج اور اس کے بیان کردہ قرآنی معارف کا امتحان کرے۔ اس کمیٹی میں قادیانی کے مخالف مولوی بھی شامل ہوسکتے ہیں کیونکہ یہ صرف چند دنوں کا کام ہے، اور اس میں ان کو بنظر کاذب اور مفتری ہونے قادیانی کے اور کذب ہونے اس کی پیش گوئیوں کے اور کفر والحاد ہونے اس کے بیان کردہ معارف کے اپنی کامیابی کی کامل امید ہے۔

اس کمیٹی کے ممبر فریقین سے مساوی منتخب ہوں اور اس کا پریسیڈنٹ نیوٹرل (ثالث غیر طرفدار) ہو۔ یہ کمیٹی قادیانی کی پہلی دعاؤں اور پیش گوئیوں کے نتائج اور قرآنی معارف کو درست اور صحیح اور آسمانی نشان قرار دے تو قادیانی کو مومن کامل تصور کیا جائے، ورنہ کافر دروغگو۔

پہلی دعاؤں میں شائد ان لوگوں کے نام بھی پیش ہوں جن کا ہزارہا روپئہ قادیانی صاحب ہضم کر چکے ہیں اور ان کے کام نہیں ہوئے۔ اور انکی نسبت شائد وہ یہ عذر پیش کریں کہ ان کے حق میں تقدیر مبرم چل چکی تھی اس لئے وہ کامیاب نہ ہوئے۔ لہذا انکی جگہ چند نئے اہل حاجات (جن میں بعض قادیانی کے اتباع سے لنگڑے، کانے وغیرہ بھی شامل ہوں گے) پیش کئے جائیں گے ان کی نسبت پہلے قادیانی صاحب الہام کی دوربین لگا کر لوح محفوظ یا عرش معلیٰ یا علیین سے یہ دیکھ لیں کہ وہ تقدیر مبرم والے تو نہیں۔ وہ ایسے نکلیں تو ان کی جگہ اور لوگوں کو منتخب کرے جو تقدیر مبرم کی لپیٹ میں نہ آئے ہوں۔ اور پھر ان کے حق میں دعا کر کے ایک یا دو ہفتہ میں اس کا اثر دکھا دے اور اس کمیٹی سے اور اپنے تمام مخالفین سے اپنے مسلمان ہونے کا سرٹیفیکیٹ حاصل کرے۔

ہم سب مخالفین، قادیانی کو وعدہ دیتے ہیں کہ اگر وہ غلبہ رائے کمیٹی سے اس امتحان میں پاس ہو گیا تو ہم یہ سمجھیں گے کہ وہ درحقیقت مدعی نبوت نہیں (گو اس کے الفاظ سے یہ دعوی قطعاً ثابت ہو۔ اس صورت میں ان الفاظ کی نسبت یہ خیال کیا جائے گا کہ وہ الفاظ اس نے نادانی اور سادہ لوحی سے جس وہ اپنے فیصلہ ۳ فروی ۱۸۹۲ء میں مقر ہوا ہے، بولے ہیں نہ عمداً اور ارادہ معانی حقیقیہ سے) (اس امر کو میں نے آپ کے دیگر مخالف علماء کے پاس ذکر کیا تو انہوں نے منظور کیا۔ آپ اس امر کو منظور کر لیں گے تو ان کی دستخطی تحریر آپ کے پاس بھیجی جائے انشاء اللہ تعالی) اور اس نظر سے وہ کافر نہیں کیونکہ ہم لوگوں اہل سنت کا اصول واعتقاد ہے کہ متنبّی (جھوٹے مدعی نبوت) کے ہاتھ پر خوارق وکرامات کا ظاہر ہونا ممکن نہیں چنانچہ اشاعۃ السنہ نمبر ۷ جلد ۷ میں اس کی تشریح ہو چکی ہے۔

ومعہذا اگر قادیانی سے آسمانی نشان اور کرامتوں کا ظہور ہوا تو سمجھا جائے گا کہ وہ درحقیقت مدعی نبوت نہیں، صرف نادانی اور سادگی سے ایسے الفاظ، جن سے دعوی نبوت ثابت ہے، اس کی قلم سے نکل گئے ہیں۔ ہمارے اس وعدہ وتسلیم سے قادیانی کے یہ عذرات:

۱۔ بعض اوقات تقدیر مبرم نشان دکھانے سے مانع ہوتی ہے۔

۲۔ یک طرفہ نشان دکھایا جائے تو مخالف مولوی اس کو نہ مانیں گے اور انکے بہکانے سے عوام بھی اس کا اعتبار نہ کریں گے،۔

اٹھ گئے۔ اب تو وہ سر تسلیم جھکا کر یک طرفہ آسمانی نشان دکھائے، اور سالہا سال کی راہ ایک دن یا چند دنوں میں طے کرنا منظور کرے۔ وہ اس تسلیم کا خود اپنے فیصلے میں ہم سے طالب ہوا تھا۔ ہم نے اس کو منظور کر لیا ہے، تو اب اس کو یک طرفہ نشان دکھانے سے کون سا عذر مانع ہے بس اب میدان میں آئے اور نشان دکھائے، اور روز روز کا قصہ طے کرے۔

یہ قادیانی کے آسمانی فیصلہ کے نسخ وترمیم کی وجوہات ہیں۔ انہیں وجوہات کے ضمن میں اس فیصلہ کی جگہ جو آسان تجویز باتقویم ہمارے خیال میں تھی وہ بیان ہو چکی ہے وہ تجویز وہ آسمانی فیصلہ ہے جو وجہ اول کے ضمن میں بیان ہوئی ہے کہ قادیانی اپنے اقوال واعتقادات کو آسمانی وحی جلی قرآن اور آسمانی وحی خفی حدیث نبوی پر مجمع علماء میں حاضر ہو کر پیش کرے اور اپنے زبانی اقرار کلمہ شہادت اور اظہار تسلیم امور ایمان مندرجہ حدیث وقرآن کو اپنی کتب وتصانیف کے انکار سے مطابق کر دکھائے کیونکہ وہ مسلمانوں کی مجالس اور بعض تحریرات میں یہ تو اقرار کرتا ہے:

۱۔ کہ میں ملائکہ کو نفوس فلکیہ اور ارواح کواکب نہیں سمجھتا۔

۲۔ان کے بذات خودزمین پر آنے سے انکاری نہیں ہوں۔

۳۔ جبریل کا آنحضرت ﷺ کے پاس اصلی صورت میں چھ سو بازؤوں کے ساتھ آنا مانتا ہوں۔نہ کہ انبیاء کی خیالی صورت سے۔

۴۔میں روح القدس روح الامین (جو انبیاء کے پاس آتا) ان کی خدائی صفت محبت کے نتیجہ کو قرار نہیں دیتا بلکہ جبریل فرشتہ کو سمجھتا ہے جو آسمان سے اتر کر انبیاء کے پاس آتا تھا ایک دفعہ جبریل آنحضرت ﷺ کے پاس آیا تو اس کے کئی سو پر تھے (حکیم صاحب جموں کو مخاطب کر کے فرمایا) بھائی نور دین بتانا کتنے؟ (حکیم صاحب نے جواب دیا) حضرت چھ سو تھے۔

۵۔ میں تثلیث پاک تجویز نہیں کرتا۔

۶۔ میں بطور استعارہ ابن اللہ (خدا کا بیٹا) نہیں کہلاتا۔

۷۔میں ستاروں کی تاثیر کا قائل ومعتقد نہیں ہوں۔

۸۔ میں نبوت کا دعوی نہیں کرتا بلکہ مدعی نبوت کو کافر جانتا ہوں۔

۹۔ میں اپنی وحی کو وحی انبیاء کی طرح دخل شیطان سے منزہ اور معصوم نہیں سمجھتا۔

۱۰۔میں معجزات انبیاء اور خوارق کو مانتا ہوں۔

۱۱۔میں آنحضرت ﷺ کے جسمانی معراج کو حق جانتا ہوں۔

۱۲۔۱۳۔میں سجود آدم،لیلۃ القدر وغیرہ کو جو قرآن مجید میں وارد ہیں اسی طرح ان کے ظاہری معانی سے مانتا ہوں جس طرح تمام مسلمان مانتے چلے آئے ہیں۔

۱۴۔میں نصوص کے ظاہری معنی چھوڑنے کو کفر والحاد سمجھتا ہوں۔

۱۵۔میں مسیح وغیرہ انبیاء کی توہین نہیں کرتا بلکہ اس توہین کو کفر سمجھتا ہوں۔

۱۶۔میں اپنے اوپر نازل کتاب یا آیات کا مدعی نہیں ہوں۔

۱۷۔ میں تمام لوگوں پر اپنی پیروی واجب اور موجب نجات اور اپنی نافرمانی کو حرام اور مستوجب سزا نہیں جانتا۔

۱۸۔میں اہل اسلام سلف کو مشرک کافر نہیں سمجھتا بلکہ مومن کو کافر کہنے والے کو کافر جانتا ہوں۔

وعلی ہذا القیاس بہت ایسے امور ہیں جن کا مرزا قادیانی عام مجالس اور بعض تحریرات میں اقرار کرتا ہے۔مگر اس کی کتب مشہورہ تصانیف میں اس اقرار کے برخلاف صریح انکار موجود ہے جو بہ ترتیب امور منقولہ بالا اس کی تصانیف سے نقل کیا جاتا ہے۔

☆۱۔ آپ کا ملائکہ کو نفوس فلکیہ اور ارواح کواکب قرار دینا، آپ کی درج ذیل عبارات میں پایا جاتا ہے:

توضیح المرام کے صفحہ ۲۳ میں لکھتے ہیں:

روحانیات سماویہ خواہ ان کو یونانیوں کے خیال کے موافق نفوس فلکیہ کہیں یا دساتیر اور وید کے اصطلاحات کے موافق ارواح کواکب سے ان کو نامزد کریں یا نہایت سیدھے اور موحدانہ طریق سے ملائک اللہ کا ان کو لقب دیں، درحقیقت یہ عجیب مخلوقات اپنے اپنے مقام میں مستقر اور قرار گیر ہے۔

اور اس کے صفحہ ۴۰ میں لکھتے ہیں:

قرآن شریف سے ثابت ہے کہ یہ سیارات اور کواکب اپنے اپنے قالبوں کے متعلق ایک روح رکھتے ہیں جن کو نفوس کواکب سے بھی نامزد کر سکتے ہیں۔

☆۲ تا ۶ آپ کا ملائکہ خصوصاً جبریل و ملک الموت کے بذات خود اور اصلی صورت سے نزول سے انکار کرنا اور صرف نزول تاثیر کا قائل ہونا اور انبیاء کی دیکھی ہوئی صورت کو ان کی خیالی صورت قرار دینا، اور روح القدس روح الامین وغیرہ انسانی صفت محبت کے نتیجہ کو قرار دینا اور تثلیث پاک کو تجویز کرنا اور اپنے آپ کو بطور استعارہ ابن اللہ کہنا

آپ توضیح مرام کے صفحہ ۲۹ میں لکھتے ہیں:

محققین اہل اسلام ہرگز اس بات کے قائل نہیں کہ ملائک اپنے شخصی وجود کے ساتھ انسانوں کی طرح پیروں سے چل کر زمین پر اترتے ہیں اور یہ خیال بداہت باطل بھی ہے مثلاً فرشتہ ملک الموت جو ایک سیکنڈ میں ہزار ہا ایسے لوگوں کی جانیں نکالتا ہے جو مختلف بلاد و امصار میں ایک دوسرے سے ہزاروں کوس کے فاصلے پر رہتے ہیں اگر ہر ایک کے لئے اس بات کا محتاج ہو کر اول پیروں سے چل کر اسکے ملک اور شہر اور گھر میں جاوے اور پھر اتنی مشقت کے بعد جان نکالنے کا اسکو موقع ملے تو ایک سیکنڈ کیا اتنی بڑی کارگذاری کیلئے تو کئی مہینے کی مہلت بھی کافی نہیں ہوسکتی۔ کیا ممکن ہے کہ ایک شخص انسانوں کی طرح حرکت کر کے ایک طرفۃ العین کے یا اس کے کم عرصے میں تمام جہان گھوم کر چلا آوے، ہرگز۔

اور اس عبارت منقولہ سابق میں گزر چکا کہ درحقیقت یہ عجیب مخلوقات اپنے اپنے مقام پر مستقر اور قرار گیر ہے۔

اوراس کے صفحہ ۴۸ میں لکھتے ہیں:

اگران نفوس طیبہ کا ان ستاروں سے الگ ہونا فرض کرلیا جاوے توان کی تمام قوی میں فرق پڑ جاوے گا... وہ نفوس نورانیہ کواکب اور سیارات کے لئے جان ہی کا حکم رکھتے ہیں اور انکے جدا ہونے سے ان کی حالت وجودیہ میں بکلی فساد راہ پاجانا لازی اور ضروری امر ہے۔

اوراس کے صفحہ ۶۸ میں لکھتے ہیں:

سو وہ فرشتہ (جبریل) اگر چہ ہرایک شخص پر نازل ہوتا ہے جو وحی الہی سے مشرف کیا گیا ہو (نزول کی اصل کیفیت جوصرف اثر اندازی کے طور پر ہے نہ واقعی طور پر یادرکھنی چاہیے) لیکن اس کے نزول کی تاثیرات کا دائرہ مختلف استعدادوں اور مختلف ظروف کے لحاظ سے چھوٹی چھوٹی یا بڑی شکلوں پر تقسیم ہوتا ہے۔

وہ توضیح مرام کے صفحہ ۲۱ میں لکھتے ہیں:

ان دونوں محبتوں (یعنی محبت خدا و محبت بندہ) کے ملنے سے جو درحقیقت نر اور مادہ کا حکم رکھتی ہیں ایک مستحکم رشتہ اور شدید مواصلت خالق اور مخلوق میں پیدا ہو کر الہی محبت کی چمکنے والی آگ سے جو مخلوق کی ہیزم مثال محبت کو پکڑ لیتی ہے ایک تیسری چیز پیدا ہوتی ہے جس کا نام روح القدس ہے ..... چونکہ روح القدس ان دونوں کے ملنے سے انسان کے دل میں پیدا ہوتی ہے اسلئے کہہ سکتے ہیں کہ وہ ان دونوں کے لئے بطور ابن کے ہے اور یہی پاک تثلیث ہے جو اس درجہ کی محبت کے لئے ضروری ہے جس کو ناپاک طبیعتوں نے مشرکانہ طور پر سمجھ لیا ہے

اوراس کے صفحہ ۲۵ میں لکھتے ہیں:

اور یہ کیفیت جو ایک آتش افروختہ کی صورت پر دونوں محبتوں کے جوڑ سے پیدا ہوجاتی ہے اس کو روح امین کے نام سے بولتے ہیں۔

اوراس کے صفحہ ۷۰ میں لکھتے ہیں:

اس وقت جبریل اپنا نورانی سایہ اس مستعد دل پر ڈال کر ایک عکسی تصویر اپنی اس کے اندر لکھدیتا ہے تب جیسے اس فرشتے کا جو آسمان پر مستقر ہے جبریل نام ہے اس کی عکسی تصویر کا نام بھی جبریل ہی ہوتا ہے۔ یا مثلاً اس فرشتے کا نام روح القدس ہے تو عکسی تصویر کا نام بھی روح القدس ہی رکھا جاتا ہے۔ سو یہ نہیں کہ فرشتہ اسکے اندر گھس آتا ہے کہ جیسے مثلاً آئینہ دیکھنے سے یہ نہیں ہوتا کہ تمہارا منہ اور تمہارا سر گردن سے ٹوٹ کر اور الگ ہو کر آئینہ میں رکھ دیا جاتا ہے۔

اوراس کے صفحہ ۷۹ میں لکھتے ہیں:

جب جبریلی نورخدا کی کشش اورتحریک اورنفخہ نورانیہ سے جنبش میں آتا ہے تو معاً اس کی ایک عکسی تصویر جس کو روح القدس کے ہی نام سے موسوم کرنا چاہیے محبّ صادق کے دل میں منقش ہوجاتی ہے۔

☆ ۷۔ آپ کا تاثیر ستاروں کا قائل ہونا

آپ توضیح مرام میں صفحہ ۳۳ میں لکھتے ہیں:

جیسے ہمارے اجسام اور ہماری تمام ظاہری قوتوں پر آفتاب اور ماہتاب اور دیگر سیاروں کا اثر ہے ایسا ہی ہمارے دل اور دماغ اور ہماری تمام روحانی قوتوں پر یہ سب ملائک اثر ڈال رہے ہیں۔

اوراس کے صفحہ ۳۸ میں لکھتے ہیں کہ

تمام نباتات اور جمادات اور حیوانات پر آسمانی کواکب کا دن رات اثر پڑ رہا ہے۔

اوراس کے صفحہ ۴۰ میں لکھتے ہیں کہ

جیسے کواکب اور سیاروں میں باعتبار انکے قالبوں کے طرح طرح کے خواص پائے جاتے ہیں جوزمین کی ہرایک چیز پر حسب استعداد اثر ڈال رہے ہیں ایسا ہی ان کے نفوس نورانیہ میں بھی انواع اقسام کے خواص ہیں جو باذن حکیم مطلق کائنات الارض کے باطن پر اثر ڈالتے ہیں اوریہی نفوس نورانیہ کامل بندوں پر بشکل جسمانی متشکل ہوکر ظاہر ہوجاتے ہیں

☆ ۸۔ ۹۔ آپکا مدعی نبوت ہونا اورنبیوں کی مانند اپنی وحی کو دخل شیطان سے منزہ ومعصوم سمجھنا

آپ توضیح مرام کے صفحہ ۱۸ میں لکھتے ہیں:

اس میں کچھ شک نہیں کہ یہ عاجز خدا کی طرف سے اس امت کے لئے محدث ہوکر آیا ہے اور محدث بھی ایک معنی میں نبی ہی ہے کیونکہ وہ خدا تعالی سے ہم کلام ہونے کا ایک شرف رکھتا ہے، امورغیبیہ اس پر ظاہر کیئے جاتے ہیں، اوررسولوں اورنبیوں کی وحی کی طرح اس کی وحی کو بھی دخل شیطان سے منزہ کیا جاتا ہے، اورمغز شریعت اس پر کھولا جاتا ہے، اور بعینہ انبیاء کی طرح مامور ہوکر آتا ہے، اورانبیاء کی طرح اس پر فرض ہوتا ہے کہ اپنے تیئں بآواز بلند ظاہر کرے، اوراس سے انکار کرنے والا مستوجب سزا ٹھہرتا ہے، اورنبوت کے معنی بجز اسکے اور کچھ نہیں کہ امور متذکرہ بالا اس میں پائے جائیں۔

اور اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۵۳۲ میں آپ لکھتے ہیں :

ہاں یہ بھی سچ ہے کہ آنے والے مسیح کو نبی کر کے بھی بیان کیا گیا ہے مگر اس کو امتی کر کے بھی تو بیان کیا گیا ہے ۔ ...سو یہ بات کہ اس کو امتی بھی کہا اور نبی بھی کہا ، اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ دونوں شانیں امتیت اور نبوت کی اس میں پائی جائیں گی جیسا کہ محدث میں ان دو شانوں کا پایا جانا ضروری ہے لیکن صاحب نبوت تامہ تو صرف ایک شان نبوت ہی رکھتا ہے غرض محدثیت دونوں رنگوں سے رنگین ہوتی ہے اس لئے خدا تعالی نے براہین احمدیہ میں بھی اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا ہے اور نبی بھی ۔

اور اس کے صفحہ ۶۷۶ میں لکھتے ہیں :

جیسے اسلام میں سر دفتر الہی خلیفوں کا مثیل موسی ہے جو اس سلسلہ اسلامیہ کا سپہ سالار اور بادشاہ اور تخت عزت کے اول درجہ پر بیٹھنے والا اور تمام برکات کا مصدر اور اپنی روحانی اولاد کا مورث اعلی ہے ﷺ ایسا ہی اس سلسلہ کا خاتم باعتبار نسبت تامہ وہ مسیح عیسی بن مریم ہے جو اس امت کے لوگوں میں سے بحکم ربانی مسیحی صفات سے رنگین ہو گیا ہے اور فرمان جعلناک المسیح ابن مریم نے اسکو درحقیقت وہی بنا دیا ہے وکان اللّٰہ علی کلّ شئٍ قدیر ۔ اور اس آنے والا کا نام جو احمد رکھا گیا ہے وہ بھی اس کے مثیل ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ محمد جلالی نام ہے اور احمد جمالی ، اور احمد اور عیسی اپنے جمالی معنوں کی رو سے ایک ہی ہیں ۔ اسی کی طرف یہ اشارہ ہے و مبشراً برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد ۔ مگر ہمارے نبی ﷺ فقط احمد ہی نہیں بلکہ محمد بھی ہیں یعنی جلال و جمال ہیں ۔ لیکن آخری زمانہ میں برطبق پیش گوئی مجرد احمد جو اپنے اندر حقیقت عیسویت رکھتا ہے ، بھیجا گیا ہے

☆ ۱۰۔ آپ کا معجزات سے انکار کرنا اور ان کو قانون قدرت کے مخالف سمجھ کر از قسم شعبدہ بازی و دست کاری و مسمریزم قرار دینا

آپ توضیح مرام کے صفحہ ۹ میں لکھتے ہیں :

یہی معجزہ کفار مکہ نے ہمارے سید اور مولی حضرت خاتم الانبیاء ﷺ سے مانگا تھا کہ آسمان پر ہمارے رو برو چڑھیں اور رو برو ہی اتریں اور انہیں جواب ملا تھا قل سبحان ربی یعنی خدا تعالی کی حکیمانہ شان اس سے پاک ہے کہ ایسے کھلے کھلے خوارق اس دار الابتلاء میں دکھاوے اور ایمان بالغیب کی حکمت کو تلف کرے ۔

اور اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۶ و ۷ میں آپ لکھتے ہیں:

مشابہت کے لئے مسیح کی پہلی زندگی کے معجزات جو طلب کئے جاتے ہیں (یعنی قادیانی سے) اس بارے میں ابھی بیان کر چکا ہوں کہ احیائے جسمانی کچھ چیز نہیں احیائے روحانی کے لئے یہ عاجز آیا ہے اور اس کا ظہور ہوگا۔ ماسوائے اس کے اگر مسیح کے اصلی کاموں کو ان حواشی سے الگ کر کے دیکھا جائے جو محض افتراء کے طور پر یا غلط فہمی کی وجہ سے گھڑے گئے ہیں (اس میں صاف تصریح ہے کہ جن معجزات کو مسیح کی طرف مسلمان منسوب کرتے ہیں وہ مفتریات ہیں مسیح سے وہ معجزات سرزد نہیں ہوئے) تو اعجوبہ نظر نہیں آتا۔ بلکہ مسیح کے معجزات اور پیشگوئیوں پر جس قدر اعتراض اور شکوک پیدا ہوتے ہیں، میں نہیں سمجھ سکتا کہ کسی اور نبی کے خوارق یا پیش خبریوں میں کبھی ایسے شبہات پیدا ہوئے ہوں۔ کیا تالاب کا قصہ مسیحی معجزات کی رونق دور نہیں کرتا؟ اور پیش گوئیوں کا حال اس سے بھی زیادہ تر ابتر ہے۔ کیا یہ بھی پیش گوئیاں ہیں کہ زلزلے آئیں گے، مری پڑے گی۔ لڑائیاں ہوں گی۔ قحط پڑیں گے اور اس سے زیادہ تر قابل افسوس یہ امر ہے کہ جس قدر حضرت مسیح کی پیش گوئیاں غلط نکلیں اس قدر صحیح نہیں نکل سکیں۔

(جس نبی کی ایک الہامی پیش گوئی غلط نکلے اس کے الہام اور وحی اور نبوت کا کچھ اعتبار نہیں۔ بناء علیہ آپ کا حضرت مسیح کی پیش گوئی کو غلط کہنا در پردہ ان کی نبوت سے انکار ہے)۔

یہاں تو آپ نے صرف حضرت مسیح کے معجزات، پیش گوئیوں، پر وار کیا ہے مگر اپنے ازالہ کے صفحہ ۶۲۹ میں اس وار اور طعن میں چارسو اور نبیوں کو بھی شامل کر لیا ہے۔ چنانچہ بحوالہ کتب یہود و نصاریٰ جن پر اہل اسلام کے نزدیک اعتماد حلال نہیں، یہ لکھا ہے:

ایک بادشاہ کے وقت میں چارسو نبی نے اس کی فتح کے بارہ میں پیش گوئی کی تھی اور وہ جھوٹی نکلی۔ اور بادشاہ کو شکست آئی بلکہ وہ اسی میدان میں مر گیا۔ اسکا سبب یہ تھا کہ دراصل وہ الہام ایک ناپاک روح کی طرف سے تھا، نوری فرشتہ کی طرف سے نہ تھا اور ان نبیوں نے دھوکہ کھا کر ربانی سمجھ لیا۔

اس بیان کی تائید میں آپ نے قرآن کی ایک آیت کے اس حصہ سے جس میں ذکر ہے کہ جو نبی یا رسول گذرا ہے، اس نے بات کی تو شیطان نے اس میں کچھ ملا دیا، استدلال کیا اور یہ کہا ہے کہ اب خیال کرنا چاہیے کہ جس حالت میں قرآن کریم کی رو سے الہام اور وحی میں دخل

شیطان ممکن ہے اور پہلی کتابیں تورات وانجیل اس دخل کی مصدق ہیں اور اسی بنا پر الہام ولایت یا الہام عامہ مومنین بجز موافقت ومطابقت قرآن کریم کے حجت نہیں، تو پھر ناظرین کیلئے غور کا مقام ہے کہ کیونکر اور کن علامات بینہ سے میاں عبدالحق (غزنوی) صاحب اور میاں محی الدین (لکھوی) صاحب نے اپنے الہامات کو رحمانی الہام سمجھ لیا ہے۔

مگر اس استدلال میں آپ نے تحریف سے کام لیا اور مسلمانوں کو دھوکہ دیا۔

وما ارسلنا من قبلک من رسول الّا اذا تمنّی القی الشّیطان فی امنیّته ۔ فینسخ اللّٰہ ما یلقی الشّیطان ثمّ یحکم اللّٰہ آ یا ته ۔ و اللّٰہ علیم حکیم ۔ (حج : ۵۲)

اس آیت کے پہلے حصہ کو آپ نے لے لیا اور اس کا اخیر حصہ جس میں صاف بیان ہے کہ اللہ ،شیطان کی ملائی ہوئی بات کو مٹا دیتا ہے اور اپنی آیت کو محکم کرتا ہے، چھوڑ دیا

اور طرفہ یہ کہ آپ بہت جگہ اپنی تصانیف میں اس آیت کے آخری حصہ سے اس کے ساتھ صحیح بخاری کی ایک حدیث سے لفظ و لا محدث شامل کر کے اپنے اور دیگر محدثین کے الہامات کا دخل شیطان سے منزہ ہونا ثابت کر چکے ہیں اور اس حصہ آیت اور حدیث بخاری کو اپنے دعوی نبوت ومحفوظیت کا بڑا بھاری ثبوت خیال کرتے ہیں

اس مقام میں مولوی محی الدین صاحب وصوفی عبدالحق کے الہامات کو، جو قادیانی کے مخالف ہوئے ہیں، جھوٹا بنانے کے لئے اس حصہ آیت اور اس حدیث کو آپ ہضم کر گئے ۔ اور اس آیت کے پہلے حصہ کو کتب یہود ونصاری کا مصدق بنا کر دکھا دیا اور مسلمانوں کو دھوکہ دیا۔ اور درحقیقت یہ پوری آیت مضمون کتب یہود ونصاری کے مصدق نہیں مکذب ہے اور کسی آیت یا حدیث سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ انبیاء اپنی الہامی پیش گوئی میں جھوٹے نکلتے ہیں )

اور اس کے صفحہ ۸ میں لکھتے ہیں :

اس مقام میں زیادہ تر تعجب یہ ہے کہ حضرت مسیح معجزہ نمائی سے صاف انکار کر کے کہتے ہیں کہ میں ہرگز کوئی معجزہ دکھا نہیں سکتا مگر پھر بھی عوام الناس ایک انبار معجزات کا ان کی طرف منسوب کر رہے ہیں، نہیں دیکھتے کہ وہ کھلے کھلے انکار کئے جاتے ہیں۔

اور اس کے صفحہ ۳۰۱ میں لکھتے ہیں:

دوسرے عقلی معجزات ہیں جو اس خارق عادت عقل کے ذریعہ سے ظہور پذیر ہوتے ہیں

جو الہام الٰہی سے ملتی ہے جیسے حضرت سلیمانؑ کا معجزہ جو صرح ممرد من قوا ریر ، ہے جس کو دیکھ کر بلقیس کو ایمان نصیب ہوا۔

اب جاننا چاہیے کہ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ (خلق طیور یعنی مٹی کا پرندہ بنانا) حضرت عیسیٰؑ کا معجزہ حضرت سلیمان کے معجزہ کی طرح صرف عقلی تھا، تاریخ سے ثابت ہے کہ ان دنوں میں ایسے امور کی طرف لوگوں کے خیالات جھکے ہوئے تھے کہ جو شعبدہ بازی کی قسم میں سے اور دراصل بے سود اور عوام کو فریفتہ کرنے والے تھے۔ وہ لوگ جو فرعون کے وقت میں ایسے ایسے کام کرتے تھے جو سانپ بنا کر دکھلا دیتے تھے اور کئی قسم کے جانور تیار کر کے انکو زندہ جانوروں کی طرح چلا دیتے تھے، وہ حضرت مسیح کے وقت میں عام طور پر یہودیوں کے ملکوں میں پھیل گئے تھے اور یہودیوں نے ان کے بہت سے ساحرانہ کام سیکھ لئے تھے جیسا کہ قرآن کریم ہی اس بات کا شاہد ہے۔ سو کچھ تعجب کی جگہ نہیں کہ خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح کو عقلی طور سے ایسے طریق پر اطلاع دیدی ہو جو ایک مٹی کا کھلونا کسی کل کے دبانے سے یا کسی پھونک مارنے کے طور پر ایسا پرواز کرتا ہو جیسے پرندہ پرواز کرتا ہے، یا اگر پرواز نہیں تو پیروں پر چلتا ہو کیونکہ حضرت مسیح ابن مریم اپنے باپ یوسف کے ساتھ بائیس برس کی مدت تک نجاری کا کام بھی کرتے رہے ہیں اور ظاہر ہے کہ بڑھئی کا کام درحقیقت ایک ایسا کام ہے جس میں کلوں کے ایجاد کرنے اور طرح طرح کی صنعتوں کے بنانے میں عقل تیز ہو جاتی ہے۔

اور اس کے صفحہ ۳۰۵ میں آپ لکھتے ہیں:

ماسوائے اس کے یہی قرین قیاس ہے کہ ایسے ایسے اعجاز عمل الترب یعنی مسمریزمی طریق سے بطور لہو ولعب، نہ بطور حقیقت ظہور میں آسکیں کیونکہ عمل الترب میں جس کو زمانہ حال میں مسمریزم کہتے ہیں ایسے ایسے عجائبات ہیں کہ اس میں پوری پوری مشق کرنے والے اپنی روح کی گرمی دوسری چیزوں پر ڈال کر ان چیزوں کو زندہ کے موافق کر دکھاتے ہیں...ان کی روح میں کچھ ایسی خاصیت ہے کہ وہ اپنی زندگی کی گرمی دوسری چیزوں پر ایک جماد پر جو بالکل بے جان ہے ڈال سکتی ہے۔ تب جماد سے وہ بعض حرکات صادر ہوا کرتی ہیں۔

اور اس کے صفحہ ۳۰۹ میں لکھتے ہیں:

بہر حال مسیح کی یہ ترپی کاروائیاں زمانہ کے مناسب حال بطور خاص مصلحت کے تھیں۔ مگر یاد رکھنا چاہیے کہ یہ عمل ایسا قدر کے لائق نہیں جیسا کہ عوام الناس اس کو خیال کرتے ہیں۔ اگر یہ

عاجز اس عمل کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خدا تعالی سے قوی امید رکھتا ہے کہ ان اعجوبہ نمائیوں میں حضرت ابن مریم سے کم تر نہ تھا۔

اور اس کے صفحہ ۳۱۰ میں آپ لکھتے ہیں:

واضح ہو کہ اس عمل جسمانی کا ایک نہایت برا خاصہ یہ ہے کہ جو شخص اپنے تئیں اس مشغولی میں ڈالے اور جسمانی مرضوں کے رفع دفع کرنے کیلئے اپنی دلی و دماغی طاقتوں کو خرچ کرتا رہے ان روحانی تاثیروں میں جو روح پر اثر ڈال کر روحانی بیماریوں کو دور کرتی ہیں، بہت ضعیف اور نکما ہو جاتا ہے اور امر تنویر باطن اور تزکیہ نفوس کا جو اصل مقصد ہے اس کے ہاتھ سے بہت کم انجام پذیر ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ گو حضرت مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے مگر ہدایت اور توحید اور دینی استقامتوں کے کامل طور پر دلوں میں قائم کرنے کے بارے میں ان کی کاروائیوں کا نمبر ایسا کم درجہ کا رہا کہ قریب قریب ناکام رہے۔

اور اس کے صفحہ ۳۲۴ میں آپ لکھتے ہیں کہ:

غرض یہ اعتقاد بالکل غلط اور فاسد اور مشرکانہ خیال ہے کہ مسیح مٹی کے پرندے بنا کر اور ان میں پھونک مار کر انہیں سچ مچ کے جانور بنا دیتا تھا۔ نہیں صرف عمل الترب تھا جو روح کی قوت سے ترقی پذیر ہو گیا تھا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ مسیح ایسے کام کیلئے اس تالاب کی مٹی لاتا تھا جس میں روح القدس کی تاثیر رکھی گئی تھی۔ بہر حال یہ معجزہ صرف ایک کھیل کے قسم سے تھا اور وہ مٹی درحقیقت ایک مٹی ہی رہتی تھی جیسے سامری کا گوسالہ۔

اور اس کے صفحہ ۴۴۱ میں آپ لکھتے ہیں:

ایسا مردہ تو کوئی زندہ نہیں ہوا کہ وہ بولتا اور اس جہان کا سب حال سناتا۔ اور اپنے وارثوں کو نصیحت کرتا کہ میں تو دوزخ میں سے آیا ہوں تم جلد ایمان لے آؤ۔ اگر مسیح صاف طور پر یہودیوں کے باپ دادے زندہ کر کے دکھا دیتا اور ان سے گواہی دلواتا تو بھلا کس کو انکار کی مجال تھی۔

غرض پیغمبروں نے نشان تو دکھائے مگر پھر بے ایمانوں سے مخفی رہے۔ ایسا ہی یہ عاجز بھی خالی نہیں آیا بلکہ مردوں کے زندہ ہونے کے لئے بہت سا آب حیات خدا تعالی نے اس عاجز کو بھی دیا۔ بے شک جو شخص اس میں سے پئے گا زندہ ہو جائے گا۔

بلا شبہ میں اقرار کرتا ہوں اگر میری کلام سے مردے زندہ نہ ہوں۔ اور اندھے آنکھیں

نہ کھولیں اور مجذوم صاف نہ ہوں تو میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں آیا۔

اور اس کے صفحہ ۲ میں آپ لکھتے ہیں:

اور میں سچ سچ کہتا ہوں کہ مسیح کے ہاتھ سے زندہ ہونے والے مر گئے مگر جو شخص میرے ہاتھ سے جام پئے گا جو مجھے دیا گیا ہے وہ ہرگز نہیں مرے گا۔

(مسمریزم کی حقیقت پر مرزا صاحب کا ایک بیان ہم یہاں نقل کئے دیتے ہیں:۔

پیر سراج الحق نعمانی قادیانی لکھتے ہیں کہ ایک: مولوی نے ایک روز مسجد مبارک (قادیان) میں حضرت مرزا سے دریافت کیا کہ مسمریزم جو آج کل بہت مشہور ہے، یہ کیا چیز ہے۔ آیا اس میں کسی قسم کا اثر بھی ہے یا یوں ہی بچوں کا کھیل تماشا اور وہم اور بے وجہ شئے ہے۔ مرزا نے فرمایا مولوی صاحب! مسمریزم بہت عمدہ کارآمد چیز اور نتیجہ خیز بات ہے۔ یوں تو کوئی شئے بھی خدا نے عبث اور بے فائدہ نہیں بنائی ربنا ما خلقت هذا باطلا۔ لیکن یہ مسمریزم تو بڑی کارآمد شئے ہے اور خاص اثر رکھتی ہے اور جیسا کہ اسلام نے اس کو لیا اور برتا اور فائدہ اٹھایا ہے اور کسی مذہب یا کسی فرقہ نے فائدہ نہیں اٹھایا۔ حقیقت اور مغز اسلام کو میسر آیا اور قشر اور پوست دوسروں کے حصے میں گیا۔ کہتے ہیں مسمر ایک انگریز کا نام ہے جس نے اس کو پھیلایا اور مشہور کیا۔ سو اس واسطے اس کے نام پر مسمریزم نام شہرت پکڑ گیا۔ ورنہ دراصل اس کا نام تربی علم ہے۔ ترب مٹی کو کہتے ہیں اور مٹی سے انسان کی پیدائش ہے خلقه من تراب ثم قال له كن فيكون۔ میرا لڑکا سلطان احمد بھی ایک میز کہیں سے لے آیا تھا۔ وہ بھی ہاتھ رکھنے سے حرکت کرتی تھی، اللہ تعالیٰ نے ہمیں الہاماً فرمایا کہ یہ عمل الترب ہے۔ مسیح میں بھی یہ قوت تربی اچھی خاصی تھی۔ ہمارے الہام میں ہے هذا هو الترّب الّذی لا يعلمها الخلق یہ وہ عمل ترب ہے کہ مخلوق اس کی شناخت سے بے خبر ہے۔ پہلے زمانہ میں فقراء کے پاس تھا وہ اس کو پوشیدہ راز سمجھ کر کسی کو نہیں بتلایا کرتے تھے سوائے خاص لوگوں کے۔ صرف ان میں یہی تھا کہ دوسرے شخص کو بیہوش کر دیتے، یہ ان کی کرامت ہوتی تھی، مگر اب مسمریزم کے نام سے لوگ گھبراتے ہیں۔ فقراء صوفیہ کی اصطلاح میں اس کا نام توجہ اور تصور ہے۔ اگر کسی کو مسمریزم کا نام اچھا نہ معلوم ہو تو اس کو توجہ اور تصور کہہ سکتے ہیں۔ غرض اسلام نے اس کو اس طرح سے لیا ہے کہ پہلے مصافحہ اور معانقہ کی صورت میں اگرچہ اوروں میں بھی مصافحہ اور معانقہ ہے لیکن بے اصل یوں ہی دل لگی کے طور سے۔ پھر نماز باجماعت میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ نماز باجماعت میں مونڈھے سے مونڈھا اور پاؤں سے پاؤں ملا کر کھڑے ہو اور اپنے درمیان کچھ فاصلہ نہ رکھو کہ خالی جگہ شیطان داخل ہو جائے گا۔ یہ اس بات کو ظاہر کیا کہ ایک شخص کی توجہ جسمانی اور روحانی

دوسرے شخص میں سرایت کر جائے۔ جماعت میں جیسے جسمانی رنگ میں کوئی ضعیف اور کوئی قوی ہوتا ہے ایسا ہی روحانی اور باطنی کیفیات میں بھی ضعف وقوت کا فرق ہوتا ہے۔ تو جب اس میں ایک دوسرے کے ملنے سے ایک دیوار کی طرح ہو جائیں گے اور مل کر کھڑے ہونے سے ایک دوسرے کی تاثیر اور فیوض اور جذب روحانی پھیل کر سب میں پہنچ جاوے گی۔ جب پہلی صف اپنی قوت اور جذب روحانی سے پر ہو جائے گی تو پھر اس صف کا اثر دوسری صف پر پڑے گا اور پھر ان دونوں صفوں کا اثر تیسری پر پہنچے گا۔ اس کے سمجھنے کے لئے بجلی کی مشین کی سی ہے جو آج کل نکلی ہے اگر اس بجلی کی مشین یا کل کو کوئی ہاتھ میں پکڑے تو اس کا ہاتھ سن ہو جائے گا اور چھوٹ نہیں سکے گا ایسا ہی اگر دوسرا شخص اس ہاتھ کو پکڑ لے تو اس پر بھی برقی اثر ہو جائے گا یہاں تک کہ اگر دس اور بیس اور پچاس سو تک ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑتے جائیں تو وہ برقی اثر سب پر یکساں اثر کرتا چلا جائے گا۔ اگر درمیان میں کچھ بھی فصل رہے گا تو وہ برقی طاقت رک جائے گی اور اس کی قوت جذب کام نہ دے گی اور وہ جدائی جو واقعہ ہوئی ہے وہ اس برقی طاقت کو آگے نہیں چلنے دے گی اور روک ہو جائے گی۔ اسی طرح اگر نماز کی صف میں کچھ فصل مل کر کھڑے ہونے میں ہوگا تو قوت روحانی یا اثر باطنی جو ایک دوسرے میں سے ہو کر آرہا تھا وہ رہ جائے گا، اس کا نام اصطلاح شریعت میں شیطان رکھا ہے۔ (ایک صف کا دوسری صف سے ملاپ کب ہوتا ہے؟ درمیان میں تو فاصلہ ہوتا ہے۔ یوں مرزا کی یہ ساری مثال یہیں ختم ہو جاتی ہے اور جو بعد میں بیان کیا وہ بے ربط ہو جاتا ہے۔ بہاء) بس اب یوں خیال کرو کہ اب جو ظہر کی نماز ہماری اس مسجد میں ادا ہوئی تو دوسری مساجد میں بھی جماعتیں ہوئیں اور دوسرے گاؤں اور شہروں میں، یہاں تک کہ تمام جہان میں جماعتیں ہوئیں تو خانہ کعبہ کے چاروں طرف جماعتیں ہوئیں تو تمام جماعتوں اور صفوں کا گول حلقہ بیت اللہ کے اردگرد ہو گیا اور وہ اپنی مدور شکل میں جسمانی حلقہ بندھ کر روحانی طور سے بھی سب کا ایک حلقہ بن گیا۔ اس کی مثال بنٹی کی سی ہے کہ ایک بانس کی لمبی لکڑی کے دونوں سروں پر تیل سے تر کر کے آگ لگا دی جاتی ہے اور ایک مشاق اس کو گھماتا اور چکر دیتا ہے تو اگر چہ وہ دو جگہ علیحدہ علیحدہ آگ روشن ہے مگر گھمانے اور چکر دینے سے اس کا ایک گول حلقہ دکھائی دیتا ہے کہ ایک ذرہ بھی فرق معلوم نہیں ہوتا ہے۔ اسی طرح تمام جماعتیں اور صفیں اگر چہ دیکھنے سے الگ الگ مسجدوں میں قائم ہیں، مگر حقیقت میں بنٹی کے حلقہ کی طرح ایک ہی جماعت کے حکم میں روحانی طور پر ہو جاتی ہیں اور وہ سب صفیں جو دست بستہ اپنے مقام پر کھڑی ہیں اپنے جسمانی اتصال اور روحانی اثر سے مؤثر ہو کر بیت اللہ سے فیض یاب ہوتی اور رحمت وفضل الٰہی کو اپنے اندر جذب کر لیتی ہیں کیونکہ بیت اللہ وہ مقام ہے جو انّ اول بیت وضع للنّاس ہے اور حضرت ابراہیم اور آنحضرت ﷺ کے لئے کامل تجلی الٰہی کا مقام

ہے اور کلام الٰہی کے نزول کی جگہ ہے ۔ ابراہیم کو بھی حکم ہوا کہ یہاں آنے کیلئے اعلان کر دو اور آنحضرت ﷺ کو بھی حکم ہوا اور آپ کے ذریعہ سے تمام لوگوں کو حکم پہنچا اور بڑے بڑے وعدے یہاں سے ہوئے ۔

مولوی صاحب خیال کرو کہ جماعتوں میں ہر زمانہ میں اولیاء ابدال اقطاب صلحا اتقیاء غوث مجدد محدِث محدث ہوتے ہیں اور عام مومنین بھی وہ تمام مل کر بیت اللہ یعنی تجلی گاہ اعظم اللہ تعالی سے فیض رحمت برکت کھینچتے ہیں اور اپنے اندر جذب کرتے ہیں اللہ تعالی نے فرمایا و الّذین جا ھدوا فینا لنھدینّھم سبلنا یہی سرّ اور رمز ہے جو سب کے سب بیت اللہ کی طرف منہ کر کے کھڑے ہوتے ہیں تاکہ توجہ الی اللہ پورے طور سے ہو۔ اگر ایک طرف منہ نہ کیا جاوے اور متفرق طور پر اپنی اپنی مرضی سے جدھر چاہیں منہ کر لیں تو کس طرح فساد لازم نہ آجاوے اور کیونکر وحدت ہوسکتی ۔ اگر ایک واعظ کھڑا ہو کر وعظ کرے اور سننے والے وعظ چھوڑ کر دوسری طرف جدھر جس کا دل چاہے منہ کر کے بیٹھ جاویں یا کھڑا ہو جاویں تو کیسی ابتری اور بے ہودگی ہوگی نہ سننے میں اثر ہوگا اور نہ واعظ کی توجہ پوری پوری ان کی طرف ہوگی اور نہ کوئی اس سے فائدہ اٹھائے گا بلکہ الٹا اثر ہوگا ۔

یہی راز بیعت کی حقیقت کو آشکارہ کرتا ہے۔ ظاہری بیعت اور باطنی بیعت پر اثر انداز ہوتی ہے آج کل جو فرقہ بندیاں ہو رہی ہیں اور ایک امام کے تابع نہیں ایک دوسرے کو کافر و مرتد کہتے ہیں اور جس منصب کے وہ مستحق نہیں خود بننا چاہتے ہیں ۔ ہر شخص انانیت کا دم مارتا ہے اور واعتصموا بحبل اللّٰہ جمیعاً کو چھوڑتا جاتا ہے جو مسمریزم کی طرف اشارہ ہے تو وحدت کیونکر پیدا ہو۔ سب کے سب متفرق ہو کر یکدم محروم ہو گئے اور کیونکر وصول الی اللہ کی راہیں کھل سکتی ہیں اور کس طرح وہ اولیاء الرحمٰن میں داخل ہو سکتے ۔ فرقوں کے مٹانے کے لئے اور متفرق لوگوں کو ایک جگہ اور ایک طریق پسندیدہ پر اکٹھا کرنے کے لئے خدا نے اپنے وعدے کے مطابق مجھے عین ضرورت پر بھیجا۔ مجھ سے منہ موڑ کر کیا پھل پائیں گے۔ آسمان کی طرف دیکھ رہے ہیں کہ وہ مسیح ناصری جو ان کی نظر میں زندہ ہے وہ ہی آئے ، مگر وہ فوت ہو گیا۔ اس کی زندگی اور آنا ایک موہوم اور نرا خیال باطل ہے ۔ نہ کوئی اس طرح پہلے گیا اور نہ آیا اور نہ اتنی مدت زندہ رہا، اب کس طرح خدا کی سنت کے خلاف یہ ان کی امید بر آسکتی ہے۔ اس مسیح سے انکار کر کے کیا لیا جو میرا انکار کر کے لیں گے ( مرزا صاحب تو چلے گئے ۔ سوسال گذر گیا، لیکن جس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے وہ بقول خود بھیجے گئے تھے ، فرقہ بندیاں ختم ، لوگوں کو ایک پسندیدہ طریق پر اکٹھا کرنا ، و غیرہ وہ تو پورا نہیں ہوا۔ نہ فرقے ختم ہوئے ۔ نہ لوگ ایک طریق پر اکٹھے ہوئے ۔ بہاء )

حضرت موسیٰ کا عصا جو سانپ بن جاتا تھا وہ بھی ان کی توجہ اور قوت قلبی کا اثر تھا انہیں کے ہاتھ

سے سانپ ہو جاتا تھا، دوسرے کے ہاتھ میں نہیں۔موسیٰ کی وفات کے بعد بھی سوٹا رہا مگر کبھی سانپ نہ بنا اور ان سے پہلے بھی تھا اور کبھی وہ سانپ نہ ہوا سوٹا کا سوٹا ہی رہا۔ اس سے معلوم ہوا کہ موسیٰ کی قدسی قوت اور توجہ کا اثر تھا۔ اور یہ ثابت نہیں ہوتا کہ موسیٰ سانپ بنانے کے وقت دعا کرتے تھے یا اس پر کوئی آیت توریت کی پڑھ کر دم کرتے تھے۔ مسیح بھی اپنی چڑیوں میں اپنی توجہ سے کام لیتے تھے۔ ان میں خدا نے یہ قوت قدسی یہ تاثیر پیدا کر دی تھی اس سے بڑھ چڑھ کر اللہ تعالیٰ نے سید الانبیاء ﷺ میں قوت قدسی اور خاص توجہ رکھی تھی یہ قوت الٰہی تھی جو آپ کو عطا کی گئی تھی جس کا اثر یہ تھا کہ ہاتھوں کی انگلیوں سے اس قدر پانی فوارہ کے طور پر نکلا کہ لشکر سیراب ہو گیا اور چند روٹیوں پر ہاتھ رکھنے سے بہتوں کا پیٹ بھر گیا اور پھر بھی وہ روٹیاں جتنی تھیں بچ رہیں اور آپ کے لعاب دہن مبارک سے کنویں کا پانی میٹھا ہو گیا اور ایک شخص کی لڑائی میں آنکھ نکل پڑی۔ آپ کے دست مبارک رکھنے سے وہ آنکھ اچھی خاصی ہو گئی۔ اسی طرح سینکڑوں آپ کے اقتداری نشان ہیں اور ان سے زیادہ یہ ہے کہ جب چند لوگوں نے آپ سے نشان طلب کر لیا، رات کا وقت تھا، آپ نے فرمایا وہ دیکھو آسمان پر نشان ظاہر ہوا۔ اور آپ نے اپنی انگشت شہادت اٹھائی تو چاند کے دو ٹکڑے ہو گئے اور آپ نے ایک مٹھی کنکریوں کی کفار پر پھینکی تو وہ سب اندھے اور بدحواس ہو گئے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ آپ نے ان نشانوں کے لئے دعا کی تھی یا کلام الٰہی پڑھ کر دم کیا تھا، یہ توجہ باطنی اور قوت الٰہی کا کرشمہ قدرت تھا جو ان میں پہلے ہی ودیعت رکھا تھا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وما رمیت اذ رمیت ولکنّ اللّٰہ رمی

اس سے ہمیں انکار نہیں کہ تھوڑی بہت یہ قوت ہر ایک میں ہے مگر پھر سب میں برابر نہیں اور یہ لوگ جو مسمریزم یعنی توجہ کرتے ہیں یہ کسبی ہے اور اس کو بھی انہوں نے صحیح طور استعمال نہیں کیا ایک کھیل تماشہ کے طور پر برتا جو سفلی حالت میں رہ گئے۔ مگر خدا کے ماموروں مقبولوں کی یہ کشش یہ توجہ یہ جذب وہبی تھا۔ ایک شخص کسب اور مشق کر کے برسوں میں حاصل کرتا ہے اور خدا تعالیٰ اپنے برگزیدوں میں وہبی طور پر عطا کرتا ہے جس کا کسبی مقابلہ نہیں کر سکتے۔ ذرہ جگنو یعنی کرم شب تاب آفتاب کا کیا مقابلہ کر سکتا ہے؟

فرمایا بیعت میں بھی یہی راز مضمر ہے کہ مرشد کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر جو شخص بیعت کرتا ہے تو اس بیعت کنندہ میں وہ قوت باطنی اور طاقت ایمان پیدا ہو جاتی ہے کہ برسوں کی عبادت میں وہ لذت اور قوت باطنی حاصل نہیں ہوتی۔ رومی صاحب فرماتے ہیں

یک زمانہ صحبتے با اولیاء  بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا۔

منقول از تذکرۃ المہدی ص ۲۷۶۔۲۸۱۔ ملخصاً)

مرزا قادیانی کی اس طویل تقریر کے بعد ایک اور قادیانی روایت ملاحظہ فرمائیے۔

مرزا بشیر احمد قادیانی لکھتے ہیں:

خواجہ عبدالرحمٰن متوطن کشمیر نے مجھ سے بذریعہ خط بیان کیا کہ میرے والد میاں حبیب اللہ بیان کرتے تھے کہ ایک دفعہ مجھے نماز میں مرزا صاحب کے ساتھ کھڑے ہونے کا موقع ملا اور چونکہ میں احمدی ہونے سے قبل وہابی تھا، میں نے اپنا پاؤں مرزا صاحب کے پاؤں کے ساتھ ملانا چاہا۔ مگر جب میں نے اپنا پاؤں آپ کے پاؤں کے ساتھ رکھا تو آپ نے اپنا پاؤں کچھ اپنی طرف سرکا لیا جس پر میں بہت شرمندہ ہوا اور آئندہ کے لئے اس طریق سے باز آ گیا۔ سیرۃ المھدی از بشیر احمد جلد دوم ص ۲۹)۔

اس روایت سے یہ مطلب نکلتا ہے کہ مرزا صاحب نے پیر سراج الحق والی روائت میں جس بات کی ہوا باندھی تھی، اور جس غبارے میں ہوا بھری تھی، کہ پاؤں سے پاؤں ملا کر نماز میں کھڑے ہونے سے ایک عالم گیر حلقہ بن جاتا جو کعبہ سے فیض حاصل کرتا ہے اور یہ فیض اس حلقے میں شامل ہر شخص کو پہنچتا ہے کہ وہ پاؤں سے پاؤں ملا کر کھڑے ہوتے ہیں، اور جس طرح بجلی کا کرنٹ ایک دوسرے سے پیوستہ چیزوں میں سے گذرتا ہے اسی طرح وہ فیض گذر جاتا۔ جہاں حلقہ ٹوٹ جاتا ہے وہاں رک جاتا۔ اب مرزا کا عمل بتاتا ہے کہ وہ کسی حلقے میں شامل نہیں۔ اور سلسلہ اور حلقہ ان تک پہنچتا ہے تو ٹوٹ جاتا ہے فیض رسانی کا سلسلہ رک جاتا ہے۔ نہ ان تک فیض پہنچتا ہے کہ وہ پاؤں ملا کر کھڑے نہ ہونے کے باعث حلقہ سے الگ تھلک کھڑے ہیں، اور جب ان تک ہی نہیں پہنچتا تو ان سے آگے، ان کے مریدوں کو کیسے پہنچے گا۔ اور خود ان کا فیض بھی کسی کو اس لئے نہیں پہنچ سکتا کہ وہ الگ تھلگ کھڑے ہیں، کسی مرید کا پاؤں ان کے پاؤں سے چھو نہیں رہا ہے۔ اور پھر مرزائیوں کی روایتوں سے تو یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ باجماعت نماز میں بھی کسی صف میں کھڑے نہیں ہوتے تھے، بلکہ امام سے ذرا پیچھے ہٹ کر صف اول سے آگے یکہ وتنہا کھڑے ہوتے تھے۔ ان صورتوں میں مسمریزم کے تصور پر کھڑی کی ہوئی عمارت دھڑام سے نیچے آ گرتی ہے، اور غبارہ سے ہوا نکل جاتی ہے اور مرزا صاحب کی ہوا اکھڑ جاتی ہے۔ بہاء)

## ☆ ۱۱۔ مرزا قادیانی کا آنحضرت ﷺ کی جسمانی معراج سے انکار کرنا

آپ توضیح مرام کے صفحہ ۹ میں لکھتے ہیں:

اب میں کہتا ہوں کہ جو امر (یعنی آسمان پر جانا) آنحضرت ﷺ کے لئے جو افضل الانبیاء تھے جائز نہیں اور سنت اللہ سے باہر سمجھا گیا، وہ حضرت مسیح کے لئے کیونکر جائز ہوسکتا ہے۔

اور ازالہ اوہام کے ص ۴۷ میں لکھتے ہیں:

اس جگہ کوئی اعتراض کرے کہ اگر جسم خاکی کا آسمان پر جانا محالات میں سے ہے تو پھر آنحضرت ﷺ کا معراج اس جسم کے ساتھ کیونکر جائز ہوگا؟ تو اس کا جواب یہ کہ سیر معراج اس جسم کثیف کے ساتھ نہیں تھا بلکہ وہ نہایت اعلیٰ درجہ کا کشف تھا۔

☆ ۱۲۔۱۳، ۱۴۔ سجود آدم اور لیلۃ القدر کے ظاہری معانی سے انکار کرنا، اور نصوص کے ظاہر معانی چھوڑ کر ان سے استعارات مراد لینا

آپ توضیح مرام کے صفحہ ۴۹ میں لکھتے ہیں:

جاننا چاہیے کہ یہ سجدہ کا حکم اسوقت سے متعلق نہیں ہے کہ جب حضرت آدم پیدا کئے گئے بلکہ یہ علیحدہ ملائک کو حکم کیا گیا کہ جب کوئی انسان اپنی حقیقی انسانیت کے مرتبہ تک پہنچے اور اعتدال انسانی اس کو حاصل ہو جائے اور خدا تعالیٰ کی روح اس میں سکونت اختیار کرے تو تم اس کامل کے آگے سجدہ میں گرا کرو یعنی آسمانی انوار کے ساتھ اس پر اترو اور اس پر صلوۃ بھیجو۔ سو یہ اس قدیم قانون کی طرف اشارہ ہے جو خدا تعالیٰ اپنے برگزیدہ بندوں کے ساتھ ہمیشہ جاری رکھتا ہے۔

اور آپ فتح اسلام، کے صفحہ ۵۴ میں لکھتے ہیں:

تم سمجھتے ہو کہ لیلۃ القدر کیا چیز ہے؟ لیلۃ القدر اس ظلمانی زمانہ کا نام ہے جس کی ظلمت کمال کی حد تک پہنچ جاتی ہے۔ اس لئے وہ زمانہ بالطبع تقاضا کرتا ہے کہ ایک نور نازل ہو جو اس ظلمت کو دور کرے۔ اور اس زمانہ کا نام بطور استعارہ کے لیلۃ القدر رکھا گیا ہے مگر درحقیقت یہ رات نہیں، یہ ایک زمانہ ہے جو بوجہ ظلمت رات کا ہم رنگ ہے۔

اور اس کے صفحہ ۱۷ میں آپ لکھتے ہیں کہ

خدا تعالیٰ ہمیشہ استعاروں سے کام لیتا ہے اور طبع اور خاصیت اور تعداد کے لحاظ سے ایک کا نام دوسرے پر وارد کر دیتا ہے۔

اور توضیح مرام کے صفحہ ۱۴ میں حدیث قتل خنازیر اور قطع صلیب اور رفع جزیہ کی تاویل اور تحریف کر کے آپ لکھتے ہیں:

یہ سب استعارے ہیں جن کو خدا تعالیٰ کی طرف سے فہم دیا گیا ہے وہ نہ صرف آسانی سے بلکہ ایک قسم کے ذوق سے ان کو سمجھ جائیں گے ایسے عمدہ اور بلیغ مجازی کلمات کو حقیقت پر

اتارنا گویا ایک خوبصورت معشوق کا ایک دیو کی شکل میں خاکہ کھینچنا ہے۔

## ☆ ۱۵۔آپ کا مسیح وغیرہ انبیاء کی توہین کرنا

حضرت مسیح کی جو آپ نے توہین کی ہے ان عبارات سے بخوبی ثابت ہے جو آپ کے انکار معجزات مسیحی کی شہادت میں پیش کی گئی ہیں۔

اور اپنے ازالہ میں صفحہ ۶۷۵ سے ۶۷۷ تک آنحضرت ﷺ اور آپ کے جملہ اصحاب اور ان کے تابعین اور سبھی آئمہ دین کی توہین کی ہے۔ان صفحات میں آپ نے فتح سیفی کی (جس کے سبب خدا تعالی نے سورۃ فتحنا میں آنحضرت ﷺ پر احسان جتایا اور آنحضرت ﷺ نے اس پر کمال مسرت کا اظہار کیا اور اس کو تمام دنیا کی نعمتوں سے بہتر اور محبوب تر کہا اور صحابہ نے اس کی خوشی میں اونٹ دوڑائے اور اس خوشی میں ان کو وہ غم جو مقام حدیبیہ میں پہونچے تھے سب بھول گئے) سخت توہین کی ہے اور اس کی نسبت صفحہ ۶۷۶ میں یہ بات بہ تصریح کہدی ہے کہ سیفی فتح کچھ چیز نہیں ہے۔ چند روزہ اقبال دور ہونے سے وہ فتح ہی معدوم ہو جاتی ہے (محض کذب اور مغالطہ ہے۔سیف سے اگر چہ ابتداء اکراہ ہوتا ہے مگر انتہاء وہ اکراہ بانشراح مبدل ہو جاتا ہے اور جب مومن کے دل میں اسلام راسخ ہو جاتا ہے تو وہ پھر کبھی دور نہیں ہوتا ہندوستان کی حالت دیکھو اسلام اس میں کیونکر آیا اور اب کس طرح قائم ہے مسلمانوں کا اقبال نہیں رہا مگر پھر اسلام عیسائیت کی نسبت ترقی پر ہے) سچی اور حقیقی فتح وہ ہے جو اب اسلام کو (یعنی مرزا کے ہاتھ سے) نصیب ہوئی ہے۔

پھر اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۶۸۷ میں کہا ہے:

اب یہ عذر کہ اگر ہم قرآن کریم کے ایسے دقائق و معارف ہی مان لیں جو پہلوں نے دریافت نہیں کئے تو اس میں اجماع کی کسر شان ہے۔گویا ہمیں یہ کہنا پڑے گا کہ جو پہلے اماموں کو معلوم نہیں ہوا تھا وہ ہم نے معلوم کر لیا۔ یہ خیال ان ملا لوگوں کا بالکل فاسد ہے انکو سوچنا چاہیے کہ جب کہ یہ ممکن ہے کہ بعض نباتات وغیرہ میں زمانہ حال میں کوئی ایسی خاصیت ثابت ہو جائے جو پہلوں پر نہیں کھلی (نباتات کی نسبت الیوم اکملت لکم کی بشارت وارد ہوتی تو ان کے خواص جدیدہ کی بھی نفی کی گنجائش ہوتی۔ان کی نسبت انتم اعلم با مور دنیا کم وارد ہے اور قرآن اور اسلام کی نسبت الیوم اکملت لکم دینکم وارد ہے پھر کیونکر ممکن ہے کہ فہم جملہ صحابہ کے مخالف اب کسی کو دقائق قرآنی سوجھیں ) تو کیا یہ ممکن نہیں کہ قرآن کریم کے بعض عجیب حقائق و معارف اب ایسے کھل جائیں جو

پہلوں پر کھل نہیں سکے کیونکہ اس وقت ان کے کھلنے کی ضرورت پیش نہیں آئی (اس میں آپ کا آنحضرت ﷺ پر بھی طعن ہے کیونکہ ضرورت کی جو تفصیل آپ نے کی ہے وہ آنحضرت ﷺ کے وقت میں بھی بخیال آپ کے پیش نہیں آئی لہذا آپ کے نزدیک آنحضرت ﷺ بھی معاذ اللہ ان دقائق سے محروم رہے)۔

پھر اس کے صفحہ ۶۸۰ میں کہا ہے:

سو اب وہی وقت آ گیا۔ اب وہ وقت نادان مولویوں کے روکنے سے رک نہیں سکتا۔ اب وہ ابن مریم جس کا روحانی باپ زمین پر بجز معلم حقیقی کے کوئی نہیں جو اس وجہ سے آدم سے بھی مشابہت رکھتا ہے، بہت سارا خزانہ قرآن کریم کا لوگوں میں تقسیم کرے گا۔

☆ ۱۶۔ آپ کا مدعی نزول آیات ہونا

قرآن کی بہت سی آیات ہیں جن کو آپ اپنے حق میں نازل بتاتے ہیں جن کی تفصیل مجلس فیصلہ میں ہوگی۔ اور اگر وہ مجلس نہ ہوئی تو کسی آئندہ تحریر میں کی جائے گی۔ اس مقام میں ایک ایسی آیت نقل کی جاتی ہے جو علاوہ موجودہ آیات قرآن کے آپ پر بھی نازل ہوئی ہے آپ ازالہ اوہام کے صفحہ ۷۳ میں لکھتے ہیں:

اور یہ بھی مدت سے الہام ہو چکا ہے کہ انّا انزلناہ قریباً مّن القادیان و بالحقّ انزلناہ و بالحقّ نزل و کان وعد اللّٰہ مفعولاً

پھر صفحہ ۷۶ میں لکھتے ہیں:

اس جگہ مجھے یاد آیا ہے کہ جس روز الہام مذکورہ بالا جس میں قادیان میں نازل ہونے کا ذکر ہے ہوا تھا اس روز کشفی طور پر میں نے دیکھا (آپ محدث کہلاتے ہیں اور محدث کا کشف و الہام آپ کے نزدیک دخل شیطانی سے منزہ ہے لہذا اس آیت کا قرآن میں ہونا آپ کے نزدیک یقینی اور ضروری ہے۔ موجودہ قرآن میں جو یہ آیت موجود نہیں تو شاید آپ کے نزدیک معاذ اللہ حضرت ابوبکر یا حضرت عثمان یا زید بن ثابت کی غلطی ہے) کہ میرے بھائی صاحب مرحوم مرزا غلام قادر میرے قریب بیٹھ کر بآواز بلند قرآن شریف پڑھ رہے ہیں اور پڑھتے پڑھتے انہوں نے ان فقرات کو پڑھا انّا انزلناہ قریباً مّن القادیان، تو میں نے سن کر بہت تعجب کیا کہ کیا قادیان کا نام بھی قرآن شریف میں لکھا ہوا ہے۔ تب انہوں نے کہا کہ یہ دیکھو، لکھا ہوا ہے۔ تب میں نے نظر ڈال کر جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ فی الحقیقت قرآن

شریف میں دائیں صفحہ میں شاید قریب نصف کے موقعہ پر یہی الہامی عبارت لکھی ہوئی موجود ہے۔ اور میں نے کہا کہ تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ قرآن شریف میں درج کیا ہے، مکہ اور مدینہ اور قادیان۔

☆ ۱۷۔ آپ کا تمام لوگوں پر اپنی پیروی کو واجب اور نجات کا موجب کہنا

آپ فتح اسلام کے صفحہ ۴۲ میں لکھتے ہیں:

یعنی خدا نے اس سلسلہ کے قائم کرنے کے وقت مجھے فرمایا کہ زمین میں طوفان ضلالت برپا ہے، تو اس طوفان کے وقت یہ کشتی طیار کر جو شخص اس کشتی میں سوار ہوگا وہ غرق ہونے سے نجات پائے گا اور جو انکار میں رہے گا اس کیلئے موت درپیش ہے۔

اور بصفحہ ۵۸ فرماتے ہیں:

اس زمانہ کا حصن حصین میں ہوں جو مجھ میں داخل ہوتا ہے وہ چوروں اور قزاقوں اور درندوں سے اپنی جان بچائے گا۔ مگر جو شخص میری دیواروں سے دور رہنا چاہتا ہے ہر طرف سے اسکو موت درپیش ہے اور اس کی لاش ہی سلامت نہیں رہے گی۔

☆ ۱۸۔ آپ کا سلف اہل اسلام کو کافر و مشرک کہنا

آپ نے اشتہار ۲۰ مئی ۱۸۹۱ء میں تمام مسلمانوں کو جو حضرت مسیح کو زندہ سمجھتے ہیں مشرک اور اعتقاد حیات مسیح کو ستون شرک قرار دیا اور یہ لکھا ہے کہ ہمارے گزشتہ علماء نے اس طرف نہیں خیال کیا اور یہ اعتقاد مسلمانوں اور عیسائیوں دونوں نے برخلاف کتاب اللہ ٹھہرالیا ہے۔ پھر کہا ہے کہ وہ اس ستون کے ٹوٹ جانے سے سخت ناراض ہیں اور درپردہ مخلوق پرستی کے مؤید ہیں

اور ازالہ اوہام کے صفحہ ۲۹۶ میں لکھا ہے:

کہ وہ آیات جن میں ایسا لکھا ہے (یعنی وہ آیات جن میں حضرت مسیح کا مٹی سے جانور بنانا مذکور ہے) متشابہات سے ہیں اور ان کے یہ معنی کرنا کہ گویا خدا تعالیٰ نے اپنے ارادہ اور اذن سے حضرت عیسیٰ کو صفات خالقیت میں شریک کر رکھا تھا (ان آیات کے یہ معنی آپ نے ازخود کئے ہیں مسلمان تو یہ کہتے ہیں کہ خالق خدا ہے حضرت مسیح کا مٹی کے جانور میں پھونک مارنا، یا ان کے لئے دعائے حیات کرنا اس خالقیت کے ظہور کا سبب و محرک ہے) صریح الحاد اور سخت بے ایمانی ہے۔

اور ازالہ اوہام کے صفحہ ۲۹۷ میں کہا ہے: یہ سراسر مشرکانہ باتیں ہے اور کفر سے بدتر۔

اور ازالہ اوہام کے صفحہ ۲۹۸ میں کہا ہے کہ یہ سراسر فاسد اور مشرکانہ خیال ہے۔

اور ازالہ اوہام کے صفحہ ۳۰۱ میں کہا ہے۔ ایسے عقائد سراسر باطل اور مشرکانہ خیالات ہیں۔

اور ازالہ اوہام کے صفحہ ۳۲۲ میں کہا ہے۔ غرض یہ اعتقاد بالکل غلط اور فاسد اور مشرکانہ خیال ہے کہ مسیح مٹی کے پرند بنا کر اور ان میں پھونک مار کر انہیں سچ مچ کے جانور بنا دیتا تھا۔

اسی قسم کے صدہا کفریات آپ کی کتابوں میں موجود ہیں اور یہ کفریات قادیانی کے زبانی کلمہ پڑھنے اور بعض تحریرات میں امور ایمان کا اقرار وتسلیم کرنے کے صریح مخالف ہیں اور اس کلمہ واقرار کو صاف جھٹلا رہے ہیں۔ پس اگر قادیانی اس اقرار وتسلیم میں سچا ہے اور اس کا وہ اقرار دل سے ہے، منافقین کی مانند صرف زبان سے نہیں ہے، تو اس کا فرض ہے کہ وہ ان کفریات کو اس اقرار وتسلیم سے مطابق کر کے دکھاوے۔ یہ نہ ہو سکے تو ان کفریات سے رجوع وتوبہ کا اشتہار دے۔ اور ان کتابوں کو جن میں یہ کفریات درج کئے ہیں، جلا دینے کا حکم شہرہ آفاق کرے

ان باتوں کو کفر ٹھہرانے میں خاکسار متفرد نہیں بلکہ ہندوستان وپنجاب کے علماء شریعت ومشائخ طریقت مختلف مذاہب وطرق (قادریہ، چشتی، حنفیہ واہل حدیث) اس کی رائے سے متفق ہیں۔ خاکسار نے ان باتوں کو بضمن ایک استفتاء کے انکی خدمت میں پیش کیا تو سب نے بالاتفاق وبلا خلاف ان باتوں کو دائرہ اسلام وتسنن سے خارج کیا اور ان باتوں کی نظر سے قادیانی پر کفر، الحاد، زندقہ، ارتداد، بدعت، خروج از ملت ودائرہ سنت کا فتوی لگایا ہے۔

وہ فتوی اس وقت تک اس غرض سے عام لوگوں میں مشتہر نہیں کیا کہ اگر قادیانی ان عقاید کفریہ وبدعیہ کی نسبت کوئی عذر ہو تو پیش کرلے۔ ان عقاید کو اسلام وتسنن کے موافق کر دکھائے یا ان سے رجوع کرے۔

یہ امر اس کو بارہا اشتہارات دہلی مطبوعہ ۷، اکتوبر ۱۸۹۱ء وغیرہ میں کہا گیا ہے اور اب اس صورت فیصلہ میں ان باتوں کو بیان کر کے آخری دفعہ اس کو موقعہ عذر (تطبیق یا رجوع) دیا گیا ہے۔ اس پر بھی اس نے مجلس عام میں حاضر ہو کر اس فیصلہ کی طرف رجوع نہ کیا تو اس فتوی کو عنقریب مشتہر کیا جائے گا۔ اور پھر قادیانی سے ہاتھ ملنے کے سوائے کچھ بن نہیں پڑے گا۔

یہ صورت فیصلہ بھی اگر قادیانی کو منظور نہ ہو تو پھر اس کے امتحان ایمان کے لئے آسان اور سہل الوقوع وہ تجویز ہے جو وجہ ششم کے ضمن میں بیان ہوئی ہے کہ کمیٹی مقررہ فریقین قادیانی کے پچھلے نشانوں کا امتحان کرے اس میں وہ غلبہ رائے کمیٹی سے پاس ہو جائے تو اس کو

مسلمانی کا سرٹیفکیٹ دیا جائے۔

اس صورت کو بھی آپ منظور نہ کریں ، اور ضرور آئندہ ہی نشان آسمانی دیکھنے اور دکھانے پر اصرار کریں ، تو اس کو بھی ہم منظور کرتے ہیں ، مگر نہ ان صورتوں سے جن کو آپ نے بیان کیا ہے کیونکہ وہ بجز سال ہا سال مدت کے ظہور پذیر نہیں ہوسکتیں۔ بلکہ ان نئی دو صورتوں میں سے ایک صورت میں ، جو ذیل میں معروض ہے :

پہلی صورت یہ ہے آپ خود ہی آئندہ یک طرفہ نشان دکھلائیں۔ کسی کوہڑی کو اچھا کریں ، یا کانے کو دوسری آنکھ دیں ، یا لکڑی کا سانپ بنادیں ، یا آسمان سے من وسلوی یا مائدہ اتار دیں۔ یا جلتی آگ میں کود پڑیں اور بچ جائیں ، یا کسی خشک درخت کو سبز کر دکھائیں ، یا ایسا ہی کوئی اور نشان جو انبیاء اور اولیاء سے ظاہر ہوا ہو۔

اس یک طرفہ نشان دکھانے میں جو آپ کا عذر تھا کہ :

مخالف مولوی اس کو نہ مانیں گے ،۔

اس کو ہم نے اٹھا دیا ، اور نشان دکھانے پر مسلمانی کا سرٹیفکیٹ دینے کا وعدہ کرلیا ہے۔ اور اگر یہ عذر ہو کہ ایسے نشان دکھانا نیچر یا قانون قدرت کے برخلاف ہے ( چنانچہ جموں کے ایک مشہور ڈاکٹر صاحب کے جواب میں آپ نے کہا ہے اور ان کو یوں ہی ٹلا دیا ہے ) تو یہ عذر فضول ہے اور گریز کا ایک بہانہ ہے۔ یہ عذر ان ہی لوگوں کے سامنے چل سکتا ہے جو اپنے خیالی نیچر یا قانون قدرت کے پھندے میں پھنسے ہوئے ہیں۔ مسلمان ایسے عذروں کو مکڑی کے جالے سے بھی ضعیف جانتے اور ان کو توڑنے کے لئے تیار ہیں۔

آپ اس امر کے تصفیہ کے لئے پہلے ہم سے بحث کرلیں۔ ہم نے اگر آپ پر ظاہر اور ثابت کر دیا کہ ایسے نشان دکھانا قانون قدرت کے برخلاف نہیں اور اس کا ثبوت آپ ہی تصانیف سابقہ سے نکال دیا تو پھر آپ کو ایسے نشان دکھانا لازم ہوگا ، ورنہ ہم کو اپنے سوال کا واپس لینا۔

اس صورت کی نشان نمائی سے بھی اگر آپ گریز کریں تو پھر دوسری صورت معروضہ ذیل سے نشان نمائی کریں یا نشان دیکھیں :

دوسری صورت یہ ہے جو ایک صوفی الہامی مدعی نمائش نشان آسمانی نے تجویز کی ہے اور اس سے ہمارے ایک معزز دوست نے ہم کو اطلاع دی ہے۔ وہ دوست لکھتے ہیں :

میں نے صوفی صاحب ممدوح کی خدمت میں حاضر ہو کر ان کو ازالہ اوہام کے دعوی

نشان نمائی مندرجہ صفحہ ٦٦٠ کی طرف توجہ دلائی تو انہوں نے فرمایا:

مولوی محمد حسین صاحب کو لکھ دو کہ وہ اشاعۃ السنہ میں چھاپ دیں کہ اگر مرزا کو درگاہ الٰہی میں اپنے مقبول ہونے اور دیگر علماء کے مردود ہونے کا زعم ہے تو اس کو واجب ہے کہ وہ کوئی ایسی کرامت دکھلاوے جو اس کے دعوی کی مصدق ہو۔ کرامت ایسی ہونی چاہیے جس کو روئے زمین کے ذی علم وطبعی وفلاسفر بھی کرامت کے نام سے موسوم کرسکیں۔ اور دکھانے سے پہلے یہ ایک ضروری شرط ہے کہ اس کے جزئی وکلی حالات ایسے مشروح طور پر لکھ کر مشتہر کر دیئے جائیں کہ عام وخاص جاہل وعالم اس کی کیفیت اور صورت واقعہ اچھی طرح سے سمجھ لیں۔ حتی کہ سمجھنے اور دیکھنے میں اس کی کیفیت کے اندران کو ذرا بھی اختلاف نہ ہو۔ پس اس شرط کے ساتھ مرزا کوئی آسمانی کرامت ونشان دس ہفتہ میں ہی دکھلا دے۔ اور اگر اس میعاد معینہ کے اندر ایسی کرامت کے دکھلانے سے مرزا عاجز آ جائے تو اس کے اقرار عجز کے بعد انشاء اللہ تعالی میں وہی کرامت اور آسمانی نشان جو مرزا طلب کرے گا اس کو پانچ ہفتہ کے اندر دکھا دوں گا۔ اور ایسا آسمانی نشان دیکھنے کے بعد مرزا پر صرف یہ واجب ہوگا کہ وہ اپنے عقائد مستحدثہ سے توبہ کرے گا اور توبہ نامہ چھاپ دے گا۔

ان حضرت صوفی صاحب کا نام تب بتایا جائے گا جب قادیانی صاحب اس شرط سے نشان دکھلانا یا دیکھنا منظور کر کے کسی اخبار میں اس امر کا اشتہار کر دیں گے۔ پہلے سے ہم ان کا نام مشتہر کریں تو قادیانی صاحب ان میں کسی قسم کی جرح نکال کر اس بات کو ٹلا دیں گے جیسا کہ ان کی قدیم عادت ہے۔ ہم ان کی حکمت عملیوں سے خوب واقف ہیں۔

لیجئے ہم نے آسمانی فیصلہ کی چار صورتیں بیان کیں جو آپ کے مجوزہ صورتوں سے بدرجہا آسان اور سہل الوقوع اور جلدی ظہور پذیر ہیں۔ اب آپ کو لازم ہے کہ اپنے فیصلہ کو واپس لیں اور ہماری مجوزہ صورتوں میں سے ایک صورت کو منظور کر کے آسمانی فیصلہ کر لیں۔ آپ نے ان صورتوں سے گریز کیا اور اپنی ہی صورتوں پر اصرار قائم رکھا تو عام وخاص کو آپکے گریز کا یقین ہوگا۔

یہ آپ کے فیصلہ آسمانی کا جواب ہے۔ اب اس کے ضمنی دعوی گریز از مباحثہ کا جواب دیا جاتا ہے:

اپنے فیصلہ آسمانی کے ضمن میں بصفحہ ٦ آپ کا یہ دعوی کرنا کہ آپ کے مقابل فریق ثانی نے ناجائز شروط پیش کر کے مباحثہ کو ٹلایا ہے، ایک ایسا سفید جھوٹ ہے کہ جس شخص میں ایک

ذرہ بھی فہم وانصاف ہوگا وہ صرف اسی ایک جھوٹ کی نظر سے آپ کو جملہ دعاوی جدیدہ مسیحائیت و محدثیت وغیرہ میں جھوٹا سمجھے گا۔

آپ کے مقابل فریق نے کبھی کسی شرط کو آپ کے مقابل میں پیش نہیں کیا۔ یہ امر تو آپ ہی سے ہمیشہ ظہور میں آتا رہا ہے۔آپ ہی نے ہر دفعہ شروط کو پیش کیا اور آپ ہی نے ہمیشہ مباحثہ کو ٹلایا ہے۔اس کا ثبوت آپ کی تحریرات میں بحسب تفصیل ذیل پایا جاتا ہے۔

پہلی بار آپ نے تحریر مندرجہ صفحہ ۳۶۹ اشاعۃ السنہ جلد ۱۲ میں یہ چار شرطیں پیش کیں۔

۱۔مباحثہ مجمع عام میں ہو؛ ۲۔مباحثہ تحریری ہو؛ ۳۔ اس مجمع میں الہامی لوگ بھی شامل ہیں؛ ۴۔گفتگو کے لئے صرف آپ (محمد حسین) منتخب ہوں کیونکہ آپ شائستہ اور مہذب ہیں اور آپ سے بہتر کوئی نہیں۔

باردوم: آپ نے تحریر نمبری ۸ مندرجہ صفحہ ۵۰۔ اشاعۃ السنہ جلد ۱۳ میں یہ دھوکہ دینے والی شرط پیش کی کہ مباحثہ تحریری ہو اور وہ صرف دو تحریروں میں ختم ہو جن میں پہلی تحریر چار ورقوں میں خاکسار کی طرف سے ہو، پھر اسی مقدار میں آپ کی طرف سے۔اور فریقین ایک حرف تک اپنے منہ سے نہ نکالیں۔

بارسوم: اشتہار ۲۳ مئی ۱۸۹۱ء میں آپ نے یہ چھ شرطیں پیش کیں۔

۱۔مکان مباحثہ کسی رئیس لدھیانہ کا ہو، جیسے نواب علی محمد خان، شہزادہ نادر شاہ صاحب، خواجہ احسن شاہ صاحب۔

۲۔ مجلس میں کوئی یورپین افسر ہو، یا ہندو مجسٹریٹ اور چند پولیس مین۔

۳۔فریقین کے سوال وجواب لکھنے کے لئے ہندو منشی ہو۔

۴۔سوالات وجواب قلم بند ہونے کے بعد لوگوں کو سنائے جائیں۔

۵۔ان کی ایک ایک نقل فریقین کو دی جاوے۔

۶۔جلسہ بحث آٹھ بجے سے دس بجے تک ہو، زیادہ ہو تو نماز ظہر تک جلسہ ختم ہو۔

بار چہارم: آپ نے تحریر نمبری ۱۱ مندرجہ صفحہ ۶۷ جلد ۱۳۔ اشاعۃ السنہ میں یہ شرط پیش کی کہ بحث صرف وفات یا حیات مسیح میں ہو کیونکہ میرا اصل دعوی یہی ہے اور دعوی مسیح موعود ہونے کا اس کی فرع ہے اور اس پر مبنی۔اس کے جواب میں آپ کی تحریرات سے یہ ثابت کیا گیا کہ آپ کا اصل دعوی مسیح موعود ہونے کا ہے، اس میں بحث کریں، یا اس دعوی کو اصل ٹھہرانے میں غلطی کا

اقرار کریں، تو وفات مسیح میں ہی بحث کرلیں، تو آپ نے جواب سے انکار کیا اور گریز اختیار کیا۔

بار پنجم۔ آپ نے پٹیالہ والے بعض معتقدین کے جبر سے پھر مباحثہ منظور کیا تو اس کے لئے یہ گیارہ شرطیں پیش کیں (جو آپکی تحریر مندرجہ صفحہ ۹۴ جلد ۱۳، اشاعۃ السنہ میں موجود ہے)

۱۔ مکان مباحثہ چھ سات ہزار آدمی کے لائق ہو اور ذمہ دار مولوی محمد حسن لدھیانوی ہوں؛

۲۔ فریقین اپنے ہاتھ سے تحریر سوال و جواب کریں؛ ۳۔ پرچہ سوال و جواب صرف پانچ ہوں؛

۴۔ ہر ایک فریق اپنے پرچہ کی نقل دوسرے کو دے؛ ۵۔ بحث میں کتابوں سے مدد نہ لی جاوے؛

۶۔ تمہیدی امور مجلس میں لکھے جاویں، گھر سے کوئی لکھ کر نہ لاوے؛

۷۔ جلسہ بحث چھ بجے سے گیارہ بجے تک ہو اور تین دن میں ختم ہو؛

۸۔ پرچوں کا وقت مساوی ہونا چاہیے؛ ۹۔ بحث کے دن سے دس روز پہلے اطلاع ہو؛

۱۰۔ بحث جلسہ عام میں ہو؛ ۱۱۔ منصفی حاضرین کی کچھ ضرورت نہیں۔

اس کے جواب میں شروط فاسدہ کو ردّ اور صحیحہ کو تسلیم کیا گیا تو آپ نے جواب سے انکار اور بحث سے گریز گیا۔

بار ششم: جب آپ اوائل ماہ جولائی ۱۸۹۱ء میں امرتسر پہنچے اور وہاں کے بعض معزز رؤساء نے آپ کو خاکسار سے مباحثہ پر مجبور کیا تو آپ نے خط اسمی مولوی احمد اللہ صاحب و خاکسار مورخہ ۷ جولائی ۱۸۹۱ء میں یہ شرطیں پیش کیں:

۱۔ یہ کہ امن قائم رکھنے کے لئے کوئی احسن انتظام کیا جاوے۔ کوئی صاحب ذمہ وار ہو جائیں؛ ۲۔ مباحثہ تحریری ہو، خواہ کوئی اپنے ہاتھ سے لکھے خواہ دوسرے سے لکھا دے۔

ان شروط کی منظوری کے بعد خاکسار نے بٹالہ سے امرتسر پہنچنے کا وعدہ کیا، تو آپ میرے آنے سے پیشتر امرتسر چھوڑ کر لدھیانہ کو سدھارے اور گریز کے مرتکب ہوئے جس کی مفصل کیفیت ہمارے اشتہار یکم اگست ۱۸۹۱ء میں ہے۔

بار ہفتم: جب آپ کو خاکسار نے لودہانہ میں جا پکڑا اور آپ کے خسر دوم منشی ناصر نواب نے آپ کو مباحثہ پر مجبور کیا، تو آپ نے تحریر ۲۰ جولائی ۱۸۹۱ء میں (جو اشتہار یکم اگست ۱۸۹۱ میں چھپ چکی ہے)، یہ شروط پیش کیں:

۱۔ گفتگو تحریری ہو؛ ۲۔ پہلی تحریر آپ کے مباحث کی جانب سے ہو؛ ۳۔ مطالب فتح اسلام و توضیح مرام پر اعتراض ہوں؛ ۴۔ خانگی امور کے متعلق اعتراض نہ ہوں۔

پھر شروط کی پابندی سے بارہ روز تک گفتگو ہوئی تو آپ نے نقض شروط کا ناحق الزام قائم کر کے بارھویں دن گفتگو کو ناتمام چھوڑ کر گریز کیا۔ اور اشتہار یکم اگست اور رسالہ الحق میں اس گریز کا بایں الفاظ اقرار کیا: اب ہم اس بے سود بحث کو بند اور ختم کرتے ہیں۔

بار ہشتم: جب آپ نے دہلی جا کر دعوی مباحثہ کیا تو یہ تین شرطیں پیش کیں۔

۱۔ امن قائم رکھنے کے لئے ایک افسر یورپین مجلس بحث میں موجود ہو۔ (اور متعدد خطوط اسمی مولوی عبدالحق صاحب تفسیر حقانی میں یہ بھی لکھا کہ صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر کی اجازت و اطلاع تقرری یورپین افسر خاص کران کے نام سے آوے۔؛ یہ شرط آپ نے اس لئے لگائی تھی کہ دہلی کے ڈپٹی کمشنر اس وقت چیوس صاحب تھے جنہوں نے لدھیانہ میں فریقین کو مباحثہ سے روک دیا تھا۔ لہذا آپ کو یقین تھا کہ وہ صاحب ہرگز اجازت مباحثہ نہ دیں گے۔)؛ ۲۔ بحث تحریری ہو اور فریقین اپنے ہاتھ سے تحریر کریں؛ ۳۔ بحث صرف حیات و ممات مسیح میں ہو۔

پھر ان شرائط سے شرط اول کی نسبت جب یہ بتایا گیا کہ دہلی کے ڈپٹی کمشنر اس وقت مسٹر چیوس ہیں جو لدھیانہ کے مباحثہ کو روک چکے ہیں، تب ہی آپ اس شرط پر زور دے رہے ہیں۔ تو آپ نے اس سے منفعل ہو کر اشتہار ۱۷۔ اکتوبر میں اس شرط کو منسوخ کیا اور اس کے بدلے ذمہ داری امن کا وعدہ لے کر مباحثہ منظور کیا۔ مگر تاریخ و مقام مقرر کر کے آپ کو بلایا، تو آپ نے انکار کر دیا اور گریز کیا۔

اب آپ انصاف کو، شرم کو، حیا کو کام میں لا کر کہیں کہ شروط جائز یا ناجائز کو کس نے پیش کیا اور اتنی دفعہ مباحثہ کو کس نے ٹلایا؟ کسی موقع اور کسی دفعہ ہماری طرف سے بھی کوئی شرط ابتداء پیش ہوئی ہے؟ اور ہماری کوئی تحریر آپ کے پاس موجود ہے جس میں کوئی شرط ابتداء پیش کی گئی ہو؟ اگر ہے تو اس کا نمبر اور تاریخ بتا دیں یا اس کو مشتہر کریں۔ نہیں تو کچھ شرم و حیا کو کام میں لا کر بے ہودہ شروط پیش کرنے اور اس ذریعہ سے مباحثہ ٹلانے کا الزام اپنے آپ کو دیں، نہ کہ اپنے مخاطبین کو۔

# دعوی وفات مسیح کا بٹالوی جواب

فیصلہ آسمانی میں قادیانی نے دعوی کیا، یا یوں کہیں کہ حکم لگا دیا ہے، کہ قرآن کریم نے حضرت مسیح کو مردہ قرار دیا ہے اور صحیح بخاری میں بھی لکھا ہے کہ وہ فوت ہو چکے ہیں۔ یہ بات محض کذب اور سفید جھوٹ ہے۔ نہ قرآن کریم میں یہ تصریح یا اشارہ ہے، نہ صحیح بخاری یا کسی اور کتاب حدیث میں اس پر تصریح یا اشارہ پایا جاتا ہے۔ بلکہ قرآن کریم اور حدیث بالاتفاق حضرت مسیح کے آسمان پر زندہ ہونے اور قیامت سے پہلے نزول اجلال فرمانے کو ثابت کر رہے ہیں۔ قادیانی نے اس فیصلہ میں اپنے دعوی پر دروغ اور کذب بے فروغ کے ثبوت میں دلائل قرآن وحدیث کو پیش نہیں کیا، صرف دعوی بلا دلیل پر اکتفا کیا ہے۔ لہذا اس کے جواب میں ہماری طرف سے بھی مجرد دعوی اور مجمل ردّ کافی تھا، ولیکن ہم دلائل قادیانی کا جو، اپنے ازالہ میں وہ بیان کر چکا ہے، نمونہ دکھاتے اور ناظرین کو ان کے ردّ و جواب کی طرف توجہ وشوق دلانے کی غرض سے اسکے بعض دلائل کو، جس کو وہ اپنے زعم میں بہت صریح وصحیح وقوی سمجھتا ہے، نقل کر کے اسکا تفصیلی جواب دیتے ہیں۔

پس واضح ہو کہ ازانجملہ ایک وہ آیت ہے جس میں خدا تعالی نے مسیح کے خطاب میں فرمایا یا عیسی انّی متوفّیک و رافعک الیّ (آل عمران۔ ع ٦)۔ اے عیسیٰؑ میں تجھے قبض کرنے والا، یا پورا لینے والا ہوں اور اپنی طرف اٹھانے والا۔

مرزا قادیانی نے اس آیت کا ترجمہ یہ کیا ہے :۔ اے عیسےٰؑ میں تجھے وفات دینے والا ہوں اور پھر عزت کے ساتھ اپنی طرف اٹھانے والا ہوں۔

اور اس سے یہ مطلب نکالا ہے کہ مسیح فوت ہو گئے ہیں۔ اور ان کی روح آسمان کی طرف اٹھائی گئی ہے وہ زندہ جسم کے ساتھ آسمان کی طرف نہیں اٹھائے گئے۔ اسکا ثبوت جو قادیانی نے پیش کیا ہے اس میں کذب اور مغالطہ سے کام لیا ہے اور ناواقف مسلمانوں کو دھوکہ دیا ہے۔

پہلا کذب ومغالطہ اس کا یہ کہنا ہے کہ توفی کے حقیقی معنی وفات دینا ہے، نہ کہ جسم کو قبض کرنا۔ اس کا ثبوت پیش کرنے میں اس نے بہت دلیری سے کام لیا اور حسب عادت تطویل لاطائل وتکرار بلا حاصل اپنے ازالہ اوہام کے بیسیوں صفحات اور متعدد مقامات (ص ۲۴۷، ۲۶۵ لغایت ۲۶۷، ص ۳۲۶ لغایت ۳۳۲۔ ص ۵۹۸ لغایت ۶۰۲، ص ۸۸۵ لغایت ۸۸۸، ص ۸۹۲، ص ۹۱۸ لغایت ۹۲۰،

ص۹۲۲لغایت ۹۲۶ وغیرہ ) میں :

ا۔ یہ دعوی کیا کہ لفظ توفّی قرآن میں تئیس جگہ وفات دینے کے معنوں میں مستعمل ہوا اور کسی ایک مقام میں بھی اور معنوں میں نہیں بولا گیا۔

۲۔ اور دعوی کیا ہے کہ ان تمام کتابوں، صحیح بخاری، صحیح مسلم، ترمذی، ابن ماجہ، ابوداؤد، نسائی، دارمی، مؤطا، شرح السنہ کا صفحہ صفحہ دیکھنے سے معلوم ہوا کہ ان کتابوں میں ۳۴۶ مرتبہ مختلف مقامات میں توفّی آیا ہے۔ ہر جگہ اس کے معنی موت کے سوا کوئی نہیں لئے گئے۔

۳۔ اور دعوی کیا ہے کہ آنحضرت ﷺ کے دہن مبارک سے بعثت کے بعد اخیر عمر تک کم سے کم سات ہزار مرتبہ لفظ توفّی نکلا ہے۔ ہر ایک مرتبہ اس لفظ سے قبض روح کے معنی لئے گئے ہیں۔

۴۔ اور دعوی کیا ہے کہ لغت کی کتابوں قاموس، صحاح، صراح میں بھی کوئی فقرہ عرب کے محاورات کا ایسا نہیں ملا جس میں توفّی کے لفظ کو خدا کی طرف منسوب کرکے ذی روح کے متعلق استعمال میں لاکر اس سے سوائے موت کوئی معنی مراد لئے گئے ہوں۔

۵۔ اور دعوی کیا ہے کہ جب سے دنیا میں عرب کا جزیرہ آباد ہوا ہے اور زبان عربی جاری ہوئی ہے، تب سے کسی قول قدیم یا جدید سے ثابت نہیں ہوتا کہ توفّی کا لفظ کبھی قبض جسم کے معنی میں استعمال کیا گیا ہو۔ کوئی کتاب لغت اس کے مخالف نہیں اور کوئی مثل اور قول اہل زبان کا اس کے مغائر نہیں غرض ایک ذرہ احتمال مخالف کی گنجائش نہیں۔

۶۔ اور دعوی اور وعدہ کیا ہے کہ اگر کوئی شخص قرآن یا حدیث یا اشعار و قصائد نظم و نثر قدیم وجدید سے یہ ثبوت پیش کرے کہ کسی جگہ توفّی کا لفظ خدا تعالی کا فعل منسوب بہ ذی روح ہونے کی حالت میں وفات دینے کے سوا قبض جسم کے معنوں میں مستعمل ہوا ہو، تو میں اللہ جل شانہ کی قسم کھا کر اقرار صحیح شرعی کرتا ہوں کہ ایسے شخص کو اپنا کوئی حصہ ملکیت فروخت کرکے ایک ہزار روپیہ نقد دونگا۔

۷۔ اور دعوی کیا ہے کہ ابن عباسؓ نے فرمایا ہے کہ آیت انّی متوفّیک کے یہ معنی ہیں کہ اے عیسیٰؑ میں تجھے وفات دونگا۔ پھر کہا کہ امام بخاری، حضرت ابن عباس کا قول بطور تائید لائے ہیں تاکہ معلوم ہو کہ صحابہ کا بھی یہی مذہب تھا کہ مسیح ابن مریم فوت ہوگیا ہے۔

ان دعاوی و بیانات کا زور بڑھانے اور ناواقف مسلمانوں کو اپنے دام تزویر میں لانے کی غرض سے مرزا قادیانی نے یہ غضب ڈھایا اور ستم کیا ہے کہ لفظ توفّی سے وفات دینے کے سوا اور معنی قبض یا رفع جسم مراد لینے کو کفر و الحاد قرار دیا ہے۔ اور مفسرین سلف و خلف کو جو یہ معنی مراد سمجھتے

ہیں، ملحد ومحرف و یہودی بنا دیا۔ چنانچہ ازالہ اوہام کے صفحہ ۳۳۴ میں کہا ہے کہ

اول سے آخر تک محاورہ قرآنی سے یہ ثابت ہے کہ توفی سے موت دینا مراد ہے تو پھر متنازعہ فیہ آیات میں توفّی کے معنی مخالف عام محاورہ قرآن گھڑ لینا الحاد اور تحریف نہیں تو کیا ہے۔

ایسا ہی صفحہ ۲۴۱ میں کہا ہے۔ اور اس کے صفحہ ۶۸۸ میں کہا: بعض علماء نے محض الحاد اور تحریف کی رو سے اس جگہ توفّیتنی سے رفعتنی مراد لیا ہے یہی تو الحاد ہے۔

ایسا ہی ازالہ اوہام کے صفحہ ۹۲۴ وغیرہ میں کہا ہے۔

دوسرا مغالطہ اس کا یہ کہنا ہے کہ رفع سے مراد روح کا اٹھا لینا ہے جیسا کہ عام صالحین کی روح بعد موت خدا تعالی اٹھا لیتا ہے اور ان کا درجہ بلند کرتا ہے، نہ کہ روح کو مع جسم اٹھا لینا۔

اس کے ثبوت میں قادیانی نے کسی جداگانہ دلیل کو پیش نہیں کیا بلکہ سابق دلائل وفات مسیح کو اس کے ثبوت میں کافی سمجھا ہے چنانچہ اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۳۶۳ و صفحہ ۳۶۶ صفحہ ۳۴۱ لغایت ۳۴۶ وغیرہ میں کہا ہے کہ جس حالت میں قرآن شریف اور حدیث کی رو سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ بلا شبہ فوت ہو گئے ہیں تو پھر اس ثبوت کے بعد رفع سے جسم کے ساتھ اٹھایا جانا مراد سمجھنا کمال درجہ کی غلطی ہے۔

اور کہا ہے جب کہ ضروری طور پر ماننا پڑا کہ ہر ایک مومن کی روح مرنے کے بعد آسمان کی طرف اٹھائی جاتی ہے تو اس سے صاف کھل گیا کہ رافعک الیّ کے یہی معنی ہیں کہ حضرت عیسیٰؑ کی روح آسمان کی طرف اٹھائی گئی اور اس کی تائید وتنظیر میں ازالہ اوہام کے صفحہ ۵۹۹ میں حضرت ادریسؑ کا اٹھایا جانا پیش کر کے کہا ہے کہ اس میں شک نہیں کہ خدا تعالی نے حضرت ادریسؑ کو موت دے کر مقام بلند میں پہنچا دیا ہے کیونکہ اگر وہ بغیر موت کے آسمان پر چڑھ گئے ہیں، تو ضرور ہے کہ وہ ایک دن زمین پر اتریں اور فوت ہوں اور زمین میں مدفون ہوں۔ اور یہ امر قرآن اور حدیث سے ثابت نہیں ہے۔

تیسرا مغالطہ مرزا قادیانی کا رافعک کے ترجمہ میں جعل وتصرف کرنا اور ان الفاظ سے اس کا ترجمہ کرنا ہے: اور پھر تجھے اٹھانے والا ہوں۔

اس میں اس نے واؤ کا ترجمہ، پھر، کیا ہے جو حرف ثمّ کا ترجمہ ہے اور وہ تحریف معنوی کا مرتکب ہوا۔ یا ترجمہ واؤ کے ساتھ ترجمہ حرف ثمّ از خود ملا دیا ہے اور تحریف لفظی کا ارتکاب کیا اس جعل وتصرف پر اس نے ترتیب الفاظ قرآنی کو دلیل ٹھہرایا اور یہ کہا ہے کہ خدا نے پہلے انّی

متو فّیک ، فرمایا پھر رافعک اس سے معلوم ہوتا ہے کہ توفی کا وقوع پہلے ہوا ہے اور رفع کا پیچھے ہوا۔ کیونکہ اگر وقوعِ رفع کو پہلے اور توفی کو پیچھے مان لیا جائے تو اس سے کلام الٰہی کی جس میں توفی کا پہلے ذکر ہے اور رفع کا پیچھے، فصاحت و بلاغت ٹوٹ جاتی ہے اور نیز تجویز تقدیم و تاخر ترتیب طبعی کے برخلاف ہے کیونکہ طبعًا توفی یعنی وفات پہلے ہوتی ہے اور رفعِ روح پیچھے۔

اس دعوی کا زور جتانے اور ناواقف مسلمانوں کو اس کی صحت کا یقین دلا کر دام میں لانے کی غرض سے قادیانی نے سلف و خلف علماء اسلام کے حق میں (جنہوں نے حضرت مسیح کی رفع کا مقدم اور اور توفی کا موخر ہونا تجویز کیا ہے) سخت زبان درازی کی ہے۔ اوران کو یہودی، ملحد، بے حیا، بے ایمان کہا ہے۔ دیکھو ازالہ اوہام، قادیانی کا صفحہ ۳۴۶ِ صفحہ ۹۲۴ لغایت ۹۲۶ وغیرہ۔

مرزا قادیانی کا دعوی وفات مسیح ایک بالو کی دیوار ہے اور اس کے دلائل مذکورہ بالا وغیرہ ہوائی گولے ہیں۔ ان سے حضرت مسیح کا فوت ہونا ہرگز ثابت نہیں ہوسکتا۔ اور اگر بفرض محال وہ اس دعوی میں مصیب بھی ہو اور وہ دلائل صحیح وقوی ہوں، تو اس سے اسکے باقی عقاید کفریہ صحیح و لائق تسلیم نہیں ہو سکتے اور ان عقائد کے ساتھ وہ ہرگز جائز الاتباع نہیں ہوسکتا۔

یہ شق ثانی ظاہر البیان اور بین الثبوت ہے۔ اس مقام میں شق اول یعنی اس کے دعوی وفات مسیح کا غیر ثابت اور اس کے دلائل کا ناکافی و بے کار ہونا، ثابت کیا جاتا ہے۔

مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں کہ اس مغالطہ میں جو اس نے یہ دعوی کیا ہے کہ توفّی کے حقیقی معنی وفات دینا ہے، اس کے سوا جو اس کے معنی کئے جاتے ہیں وہ سب غیر حقیقی یعنی مجازی ہیں، یہ محض کذب اور سفید جھوٹ ہے۔ یہ دعوی نہ قرآن سے ثابت ہے، نہ حدیث سے، نہ کسی لغت کی کتاب سے، نہ محاورات قدیم وجدید عرب سے، نہ کسی مقولہ یا مثال سے۔ اور اس کے ثبوت میں جو ہفت گانہ دلائل قادیانی نے پیش کئے ہیں وہ دلائل نہیں بلکہ وہ بجائے خود نئے دعاوی ہیں جو محتاج ثبوت ہیں اور ان کا بار ثبوت قادیانی کے ذمہ ہے مگر اس نے ان کا کوئی ثبوت نہیں دیا۔ صرف دعاوی سے اپنے احمق اتباع کا گھر پورا کر دیا ہے۔

اس کا پہلا دعوی کہ قرآن مجید کے ۲۳ مقامات میں لفظ توفّی وفات دینے کے معنی میں مستعمل ہوا ہے، ایک جگہ بھی کسی اور معنی پر استعمال نہیں کیا گیا محض کذب ہے کیونکہ منجملہ ان ۲۳ مقامات کے جن کو قادیانی نے ذکر کیا ہے ایک مقام وہ آیت سورہ انعام ہے:

وھو الّذی یتوفّاکم با للّیل و یعلم ما جرحتم با لنّھار ثمّ یبعثکم

فیه لیقضی اجل مّسمّی (انعام ع ۶) خدا تعالی ہی ہے جوتم کو رات کے وقت پورا قبض کر لیتا ہے اور جوتم دن کو کرتے ہو اسکو جانتا ہے پھر تم کو دن میں اٹھاتا ہے تاکہ تمہاری میعاد حیات پوری ہو۔

دوسرا مقام سورہ زمر کی یہ آیت: اللّٰہ یتوفّی الانفس حین موتھا والّتی لم تمت فی منامھا فیمسک الّتی قضی علیھا الموت و یرسل الاخری الی اجلٍ مّسمّی۔ (زمر۔ ع ۵)۔خدا تعالی موت کے وقت جان کو پورا قبض کر لیتا ہے اور جو نہیں مرتے انکو نیند میں پورا لیتا ہے ان میں جس پر موت کا حکم لگا چکتا ہے اسکو روک لیتا ہے اور دوسرے کو ایک وقت تک چھوڑ دیتا ہے۔

ان دونوں مقاموں میں لفظ توفی باتفاق اہل اسلام اور قادیانی کے نیند کے معنے میں مستعمل ہوا ہے اور فریقین سے کوئی ان آیتوں کے یہ معنی نہیں کرتا کہ رات کو جو شخص سوتا ہے وہ مرجاتا ہے۔اس سے صاف ثابت ہے کہ قادیانی کا دعوی کہ یہ لفظ قرآن میں موت کے سوا اور کسی میں مستعمل نہیں ہوا سفید جھوٹ ہے۔

اس الزام کذب کا قادیانی کو کھٹکا ہوا تو اس نے اپنے ازالہ کے صفحہ ۳۳۳ میں اس کے رفع کرنے کیلئے یہ عذر کیا کہ ان دونوں مقامات میں نیند پر توفّی کے لفظ کا اطلاق ایک استعارہ ہے جو بہ نصب قرینہ نوم استعمال کیا گیا ہے۔ پھر اسی کتاب میں ایک اور جگہ کہا ہے کہ معنی حقیقی وہ ہوتے ہیں جو بلا قرینہ سمجھ میں آویں اور جو معنی کسی قرینہ سے سمجھے جائیں وہ مجازی معنی کہلاتے ہیں اور بناء علیہ وفات دینا توفّی کے حقیقی معنی ہیں کیونکہ وہ بلا قرینہ ان آیات سے سمجھ میں آتے ہیں اور نیند اسکے مجازی معنی ہیں، وہ صرف ان دو آیتوں سے بقرینہ نوم سمجھ میں آتے ہیں۔

مگر اس عذر سے اس کا وہ جھوٹ کہ قرآن میں یہ لفظ توفّی کسی دوسرے معنی میں مستعمل ہی نہیں ہوا، سچ نہیں بن سکتا۔ ہاں اس سے ایک نیا دعوی معہ دلیل پیدا ہوا کہ لفظ توفّی قرآن میں دو معنی سے مستعمل ہوا ہے۔ایک وفات دینا جو اسکے حقیقی معنی ہیں کیونکہ وہ بلا قرینہ سمجھ میں آتے ہیں، دوسرے سلانا جو اس کے معنی مجازی ہیں کیونکہ وہ قرینہ سے، جو مجاز کی علامت ہے، سمجھ میں آتے ہیں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ دعوی اور اس کی دلیل بھی کذب و مغالطہ سے خالی نہیں اور حق اور راست یہ امر ہے کہ توفّی کے حقیقی معنی ایک چیز کو پورا لینا ہے اور اس معنی کی کئی صورتیں یا

اقسام ہیں۔ا۔ مارنا۔ ۲۔سلانا۔ ۳۔ایک چیز کے جسم کو قبض کر لینا۔ وغیرہ۔اوران سبھی صورتوں یا اقسام سے ہرایک خاص صورت یاقسم کا اس لفظ سے مراد ٹھہرانا محتاج قرینہ ہوتا ہے۔اور پھراس قسم یا صورت کو معنی مجازی نہیں کہا جا سکتا۔جیسے لفظ مشترک ( مثلاً عین جو چشمہ جاریہ اور آنکھ کیلئے موضوع ہے ) سے بعض معانی مراد ہونا محتاج قرینہ ہوتا ہے ( مثلاً عین کے ساتھ دیکھنے کا ذکر ہو تو اس سے آنکھ مراد لی جاتی ہے اور اگر جاری ہونے کا ذکر ہو تو اس سے پانی کا چشمہ مراد لیا جاتا ہے ) اور اس لفظ کے ان معنی کو جو قرینہ سے سمجھ میں آویں مجازی نہیں کہا جاتا۔

قادیانی نے صرف قرینہ کو مجاز ہونے کی دلیل سمجھ لیا اور یہ نہ جانا کہ معانی حقیقی بھی اگر وہ متعدد ہوں، محتاج قرینہ ہوتے ہیں اور پھر مجازی معنی نہیں کہلاتے اور اس سے اپنا علم معانی و بیان واصول ومعقول سے جاہل و بے خبر ہونا ثابت کیا ہے۔

اب ہم اپنے بیان کی تصدیق وتائید کے لئے علماء عربیت،ماہرین عربی زبان، متبحرین علم معانی و بیان کے اقوال سے شہادت پیش کرتے ہیں:

تفسیر بیضاوی میں ہے:

التّوفّی اخذ الشّئی وا فیاً و الموت نوع منه ۔ قال اللّٰه تعالی ۔ اللّٰه یتوفّی الانفس حین موتها و الّتی لم تمت فی منامها (بیضاوی ص ۲۴۷)

توفی کسی چیز کے پورا لینے کو کہتے ہیں۔ مارنا اس کا ایک قسم ہے ( اور دوسرا قسم نیند۔ان دونوں قسموں کا ذکر اس قول خداوندی میں ہے ) کہ خدا تعالی جانوں کو موت کے وقت پورا لیتا ہے (یعنی مارتا ہے) اور جو نہیں مرتے ان کو نیند میں پورا لیتا ہے (یعنی سلا دیتا ہے)

اور تفسیر کبیر ( جلد۲) میں ہے:

انّ التّوفّی هو القبض یقال وفانی فلان دراهمی و اوفانی و توفیتها منه کما یقال سلم فلان دراهمی الیّ و تسلمتها منه و قد یکون ایضاً توفی بمعنی استوفی وعلی کلا الاحتمالین کان اخراجه من الارض و اصعاده الی السّماء توفیا فان قیل لعلّ هذا الوجه کان التّوفّی بین الرّفع الیه فیصر قوله ورافعک الیّ تکرارا قلنا قوله انی متوفیک یدلّ علی حصول التّوفّی و هو جنس تحته انواع بعضها بالموت و بعضها بالاصعاد الی السّماء فلما قال بعد و

رافعک الیّ کان ھذا تعیناً للنّوع ولم یکن تکراراً

توفی کے معنی قبض کرنا ہے۔ عرب کے یہ محاورات ہیں: وفانی فلان دراھمی۔ و اوفانی و توفّیتھا منہ۔ یعنی فلاں شخص نے میرے دراہم میرے قبضے میں دے دیئے اور میں نے اس سے قبض کر لئے۔ (ناظرین دیکھو ان محاورات عرب میں توفی بمعنی قبض دراہم، جو جسم ہے، بولا گیا ہے۔ یہی قبض جسم ان محاورات میں پایا جاتا ہے جو صحاح، صراح اور قاموس سے عنقریب منقول ہوں گے اور پھر انصاف اور ایمان کو پیش نظر رکھ کر قادیانی کے کذب و جرأت کا کہ محاورہ عرب اور کتب لغت میں کوئی ایسی مثال نہیں پائی جاتی جس میں توفی بمعنی قبض جسم بولا گیا ہو، اندازہ کرو) جیسے یہ محاورات ہیں: سلم فلان دراھمی الیّ و تسلمتھا منہ یعنی فلاں نے میرے دراہم میرے سپرد کئے اور میں نے اس سے لے لئے۔ اور کبھی توفی بمعنی استوفی آتا ہے یعنی پورا لینے کے معنی میں۔ ان دونوں معنوں (قبض کرنے اور پورا لینے) سے حضرت مسیح کو زمین سے نکال کر آسمان پر چڑھالے جانا، ان کی توفی ہے۔ اس پر اگر کوئی یہ اعتراض کرے کہ ان معنی کی نظر سے توفی بعینہ رفع جسم ہوا، لہذا متوفّیک فرمانے کے بعد رافعک کہنا تکرار بلا فائدہ بنتا ہے (جس سے خدا کی شان پاک ہے) اس کا جواب یہ ہے کہ متوفّیک فرمانے سے صرف قبض کرنا معلوم ہوا جو ایک جنس اور عام مفہوم ہے اور اس کے نیچے کئی انواع واقسام پائے جاتے ہیں۔ ۱۔ موت۔ (جس میں صرف روح کا قبض ہوتا ہے) ۲۔جسم کو آسمان پر لے جانا (جس میں روح کی شمولیت بھی پائی جاتی ہے)۔ ۳۔ سلا دینا (جس میں ایک قسم کا قبض روح ہوتا ہے اور اس کا ذکر تفسیر کبیر کی آئندہ عبارت میں ہے) پھر جب متوفّیک فرمانے کے بعد و رافعک الیّ فرما دیا تو اس سے اس جنس کے ایک نوع کا تقرر ہو گیا۔ اور تکرار لازم نہ آیا۔

اور تفسیر کبیر جلد ۴ میں آیات زیر بحث کی تفسیر میں لکھا ہے:

فامّا قولہ الّذی یتوفّاکم باللیل فالمعنی انّہ تعالی ینیمکم فی انفسکم الّتی بھا تقدرون علی الادراک و التّمییز کما قال جلّ جلالہ اللّٰہ یتوفّی الانفس حین موتھا و الّتی لم تمت فی منامھا فیمسک الّتی قضی علیھا الموت و یرسل الاخری الی اجلٍ مّسمّی فاللّٰہ یقبض الارواح من التّصرف بالنّوم کما یقبضھا بالموت۔

یتوفّاکم باللیل کے معنی ہیں کہ خدا تعالیٰ تم کو رات کے وقت سلا دیتا ہے اور تمہارے ان ارواح کو قبض کر لیتا ہے جن سے تم ادراک اور تمیز کر سکتے ہو جیسا کہ دوسری آیت میں فرمایا ہے کہ خدا تعالیٰ جانوں کو موت کے وقت قبض کرتا ہے ..الخ ۔ سو خدا تعالیٰ ارواح کو نیند کے ساتھ قبض کرتا ہے جیسا کہ موت کے ساتھ قبض کرتا ہے۔

اور لغت کی کتابوں میں سے صحاح میں لکھا ہے:

اوفاہ حقّہ وفاہ بمعنی اعطاہ وا فیاً و استوفی حقّہ و توفّاہ بمعنی ۔ و توفّاہ اللّٰہ ای قبض روحہ و الوفات الموت توا فی القوم تناموا ۔ صحاح ، جوھری

اوفاہ حقّہ (باب افعال سے) اور وفاہ حقّہ (باب تفعیل سے) اور استوفاہ حقّہ (باب استفعال سے) اور توفاہ (باب تفعل سے جو زیر بحث ہے) سب ایک ہی معنی رکھتے ہیں کہ اس کا حق پورا دے دیا۔ اور توفاہ اللّٰہ کے معنی قبض روح کے ہیں۔ اور توفی کے معنی نیند ہے۔

اور صراح میں ہے: ایفاء گذاردن حق کسے بہ تمام و یقال منہ و اوفاہ حقّہ و وفاہ استیفاء و توفّی تمام گرفتن حق و توفاہ اللہ اے قبض روحہ وفاۃ مردن موافات رسیدن و آمدن و توا فی القوم ای تنا موا ۔

اور قاموس میں لکھا ہے:

و (اوفی) فلاناً حقّہ ای اعطاہ وافیا کوفاۃ و اوفاہ ۔ فاستوفاہ ۔ و توفّاہ ۔ الوفاۃ الموت ۔ و توفّاہ ای قبض روحہ ۔ (قاموس ۔ ص ۹۱۳)

کہ اوفی فلاناً حقّہ کے یہ معنی ہیں کہ اس کو حق پورا دے دیا جیسے وفاہ اور اوفاہ اور استوفاہ اور توفاہ کے یہی معنی ہیں وفات بمعنی موت ہے اور توفّاہ اللّٰہ کے یہ معنی ہیں کہ خدا نے اس کی روح کو قبض کیا

ایسا ہی اور کتب لغت میں ہے ۔ یہ تینوں کتابیں لغت کی وہ ہیں جن کا نام لے کر قادیانی نے یہ دعوی کیا تھا کہ ان کتابوں میں کوئی ایسی مثال یا محاورہ پایا نہیں جاتا جس میں لفظ توفی بمعنی قبض جسم بولا گیا ہو۔ ہم نے انہیں تین کتابوں سے محاورہ توفّاہ حقّہ جس سے درہم و دینار وغیرہ اجسام کا قبض مراد ہے، نقل کر دیا اور اس سے قادیانی کا کذب بخوبی ثابت ہوا۔

اور مجمع البحار ( جولغات اورمحاورات قرآن وحدیث کی جامع کتاب ہے ) میں ہے:
متوفّیک و رافعک علی التّقدیم و التّاخیر وقد یکون الوفاة قبضاً لیس بموت او متوفّیک مستوف کو نک فی الارض و یتوفکم باللیل ینیمکم و یتوفّاکم ملک المو ت یستو فی عددکم و اللّٰه یتوفّی الانفس حین موتھا و النفس الّتی تتوفی وفات الموت الّتی بھا الحیوة والنفس و الحرکة و ھی الروح و الّتی تتوفی فی النّوم النّفس الممیزة العاقلة ( مجمع البحار ج ۳ ص ۴۵۴ ) کہ متوفیک ورافعک میں تقدیم و تاخیر ہے اور کبھی وفات سے وہ قبض کرنا مراد ہوتا ہے جو موت نہ ہو۔ اور متوفیک کے ایک معنی یہ بھی ہیں کہ ہم تیرا زمین میں رہنا یا ہونا پورا کرنے والے ہیں اور یتوفّاکم باللّیل کے معنی یہ ہیں کہ خداتم کو سلا دیتا ہے۔ اور یتوفّاکم ملک الموت کے معنی یہ ہیں کہ فرشتہ تمہارے شمار کو پورا کرلیتا ہے۔ اور آیت، اللّٰہ یتوفّی الانفس حین موتھا کے یہ معنی ہیں کہ جو نفس موت سے وفات پاتا ہے اس کی روح کو خدا تعالی قبض کر لیتا ہے جس سے زندگی اور سانس لینا اور حرکت کرنا ہوتا ہے اور جو نفس نیند میں متوفی ہوتا ہے اس کی اس روح کو قبض کر لیتا ہے جس سے عقل وتمیز ہوتی ہے۔

ان عبارات ومحاورات سے ثابت ہوا کہ توفّی کے حقیقی معنی استیفاء وقبض کے ہیں جو ایک جنس ہے اور موت، نینداور قبض جسم وغیرہ اس کے انواع واقسام ہیں اور یہ بات کس و ناکس کو، بشرطیکہ عقلی اور نقلی علوم سے آشنائی رکھتا ہو، معلوم ہے کہ جنس کا اپنے انواع واقسام پر اطلاق و استعمال بطور حقیقت ہوتا ہے نہ کہ بطور مجاز۔

اس سے ثابت ہوا کہ مرزا قادیانی کا توفّی کے حقیقی معنی وفات کو قرار دینا اور نیند وغیرہ کو اس کے مجازی معنی ٹھہرانا ایک ایسا جھوٹ ہے جس پر نہ قرآن کی شہادت پائی جاتی ہے، نہ محاورات عرب کی، نہ کتب لغت کی۔

اب بشہادت علمائے اصول ومعانی وبیان ثابت کیا جاتا ہے کہ جس لفظ کے اصلی معنی میں کثرت وتعدد ہو، اس کے بعض معنی کا قرینہ کی شہادت سے سمجھ میں آنا حقیقت کے مخالف نہیں اور وہ اس کو مجاز نہیں بنا دیتا۔

کتاب تلویح میں ہے: حکم المشترک التامّل فی نفس الصّیغة و

فی غیرھا من الادلّۃ و الامارا ت.. (الی) ... احد معا نیہ ۔(تلوتح۔ص ۱۰۰)،مشترک کا یہ حکم ہے کہ اس کے لفظ میں یا اور دلائل وقرائن میں تامل کریں تا کہ اس کے دو یا بہت سے معنی سے ایک معنی کا مراد ہونا معلوم ومتعین ہو۔

اور مطول میں کہا ہے :

الحقیقۃ الکلم المستعملۃ فی ما وضعت لہ فیخرج المجاز لانّ دلالۃ انّما تکون بقرینۃ دون المشترک ای فخرج المجاز لا المشترک و ھو ما و ضع المعنین او اکثر وضعاً متعدداً و ذلک لانّہ قد عین الدلالۃعلی کل من المعنین بنفسہ وعدم الدلالۃ علی ا حد المعنین معارض الا شترا ک لا ینا فی ذلک(مطول ص۵۸۳) حقیقت کی تعریف میں وضع کی قید لگانے سے مجازی معنی نکل گئے اور مشترک چونکہ مجازی صرف قرینہ سے سمجھ میں آتے ہیں نہ لفظ سے اور مشترک کے متعدد معانی اس کے لفظ سے سمجھ میں آتے ہیں کیونکہ وہ ان سب معانی کے لئے وضع کیا گیا ہے اور اس کے کسی خاص معنی کا بلاقرینہ سمجھ میں نہ آنا اس کی حقیقت ہونے کے مخالف نہیں۔ وہ ایک عارضی امر اشتراک کے سبب سے ہے۔

ایسا ہی مختصر المعانی میں ہے۔

ان شہادات سے ثا بت ہے کہ مشترک کے بعض معانی قرینہ سے سمجھ میں آ تے ہیں ومعہذا وہ حقیقت ہے، نہ کہ مجاز۔مرزا قا دیانی نے جو آیات زیر بحث میں لفظ توفی سے نیند کے معنی قرینہ سے سمجھ میں آنے سے اس کو مجاز بنا دیا ہے، تو اس میں علم اصول و معانی و بیا ن سے اپنی ناواقفی اور جہالت کا اظہار کیا ہے۔

اب ہم بیان کرتے ہیں کہ لفظ توفّی سے موت کے معنی بھی (ان آیات میں جن کو قادیانی نے اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۳۳۰ وغیرہ میں نقل کیا ہے ) قرائن ہی سے سمجھ میں آتے ہیں۔ اور وہ قرائن ان آیات کے الفاظ میں موجود ہیں، نہ یہ کہ موت اس لفظ کے متبادر معنے ہیں اور وہ بلاقرینہ سمجھ میں آتے ہیں، جیسا کہ قا دیانی نے دعوی کیا ہے اور روز روشن مسلمانوں کی آنکھوں میں خاک ڈالنا چاہا ہے۔ان آیات کو ہم قادیانی کے الفاظ سے اور اپنی ترتیب سے بیان کرتے ہیں اور وہ قرائن بتاتے ہیں جو ان آیات میں توفّی سے معنی وفات مراد ہونے پر پائے جاتے ہیں۔

☆ ثم یتوفّھن الموت۔ نساء ع ۳؛ قل یتوفّا کم ملک الموت ۔ سجدہ۔ ع ۲ ۔پہلی آیت میں حرف ثمّ عثمانی قرآن میں تو نہیں بجائے اس کے حتّی ہے۔ شاید قادیانی قرآن میں ثمّ ہو ۔ ان دونوں آیتوں میں موت کا لفظ صریح قرینہ ہے جس سے قادیانی مسلمانوں کی آنکھیں بند کرنا چاہتا ہے۔

☆ توفّنا مع الابرار ، آل عمران ع ا ؛ توفّنی مسلماً و الحقنی بالصّالحین ۔ یوسف ع ۱۱ ؛ انّ الّذین توفیھم الملا ئکۃ۔ نساء ع ۱۴ ؛ تتوفّھم الملائکۃ ظا لمی انفسھم ۔ نحل ع ۴؛ تتو فیھم الملا ئکۃ طیبین ۔ نحل ع ۴؛ توّ فتہ رسلنا ، انعام ع ۷؛ حتی اذا جاء تھم رسلنا یتوفونھم ، اعراف ع ۴؛ تو فتھم الملا ئکۃ ۔ محمد ع ۳؛ یتوفی ۔ انفال ع ۷ ۔ ان ساتوں آیات میں ملائکہ موت کا ذکر توفّی کے معنی وفات پر قرینہ ہے ان میں سے آخری آیت انفال سے مرزا قادیانی نے ذکر ملائکہ کا سرقہ کیا ہے۔

☆ فامّا نر ینک بعض الّذی نعدھم او نتوفّینک فالینا یرجعون،( مومن:۷۷)؛ و امّا نرینک بعض الّذی نعدھم او نتوفّینک فالینا مرجعھم ۔( یو نس:۴۶) و ان مّا نرینک بعض الّذی نعدھم او نتوفّینک فانّما علیک البلاغ و علینا الحسا ب ۔ رعد :۴۰)۔ ان تین آیتوں کے اخیر میں خدا کی طرف رجوع اور حساب کا ذکر تو فی کے معنی موت پر قرینہ ہے۔ان میں سے آخری آیت کے اخیر کو قادیانی نے سرقہ ہے

☆ و الّذین یتوفّون منکم و یذرون ازوا جاً یتر بّصن با نفسھنّ( بقرہ : ۲۳۴) والّذین یتوفّو ن منکم و یذرو ن ازوا جاً و صیّۃ لازوا جھم ( بقرہ : ۲۴۰)۔ ان دونوں آیتوں میں عورتیں چھوڑ جانے کا ذکر قرینہ معنی موت ہے۔

☆ توفّنا مسلمین ۔ اعراف ع ۱۴ ۔ اس آیت سے پہلے صلیب کا اور خدا کی طرف جانے کا ذکر معنی موت پر قرینہ ہے۔

☆ و منکم من یتوفّی ۔الحجر ۔ع ا ؛ و منکم من یّتوفّی ۔ مو من ۔ع ۷ ، ثمّ یتوفاکم ۔ نحل ع ۹ ۔ان تینوں آیتوں میں پیدائش، بچپن اور بڑھاپے کا ذکر توفّی کے معنی موت پر قرینہ ہے ۔ ان آیات سے بھی قادیانی نے ماقبل و مابعد کے قرائن کا سر قلم کیا ہے اور مسلمانوں کو دھوکہ دیا ہے۔

ان الفاظ وقرائن کو جو ہم نے بتائے ہیں ناظرین قرآن مجید سے نکال کر بہ تفصیل ملاحظہ میں لائیں گے تو ہماری پوری تصدیق فرمائیں گے۔

مرزا قادیانی نے ۲۳ ۔آیات میں لفظ توفّی سے بلاقرینہ موت کے معنی سمجھے جانے کا دعوی کیا تھا۔ پھرازانجملہ دوآیتوں میں خودہی توفّی سے نیند کا مراد ہونا تسلیم کرلیا اورایک آیت سورہ مومن (او نتوفّینک )کو وہ مکرر لایا ہے باقی بیس آیات میں لفظ توفّی سے موت مراد ہونے پرہم نے قرائن کا موجود ہونا ثابت کردیا ہے۔اس سے ناظرین کو یقین ہوگا کہ مرزا قادیانی کا یہ دعوی کہ موت لفظ توفّی کے متبادر معنی ہیں اوروہ بلاقرینہ سمجھ میں آتے ہیں، محض دروغ ہے۔ اور درحقیقت اس لفظ سے موت کے معنی سمجھ میں آنے ویسے ہی محتاج قرینہ ہیں جیسے کہ سلا دینے یا قبض جسم کے معنی۔اور یہ سب معنی اس لفظ سے مساوی نسبت رکھتے ہیں، سبھی اسکے حقیقی معنی ہیں اور سبھی اپنی اپنی تعیین کے لئے محتاج قرینہ ہیں۔

یہاں شاید یہ سوال پیدا ہو کہ جس حالت میں ان سب معانی کو اس لفظ سے مساوی نسبت ہے اور ہرایک معنی کا مراد متعین ہونا محتاج قرینہ ہے، تو علماء اسلام جو حضرت مسیح کو زندہ آسمان پرموجود مانتے ہیں اوران آیات میں وہ لفظ توفّی سے قبض جسم کے معنی مراد لیتے ہیں اس معنی کی تعیین وتخصیص پرکس قرینہ کو دلیل سمجھتے ہیں۔اس کا جواب یہ ہے کہ اس معنی کی تعیین پرقرآن مجید میں لفظ متوفّیک کے بعد لفظ رافعک فرمانا قرینہ ہے جو توفّی کے معنی کو رفع جسم سے مخصوص ومتعین کرتا ہے چنانچہ امام رازی کی عبارت تفسیر کبیر میں بہ تفصیل گذر چکا ہے۔

دوسرا قرینہ خداتعالی کا سورہ نساء میں یہ فرمانا ہے:

وما قتلوہ وما صلبوہ و لکن شبّہ لھم و انّ الّذین اختلفوا فیہ لفی شکٍ مّنہ ما لہ بہ من علم الّا اتّباع الظّنّ و ما قتلوہ یقیناً بل رفعہ اللّٰہ الیہ کہ یہود نے مسیح کو نہ قتل کیا اور نہ صلیب پر چڑھایا ہے لیکن ان کو شبہ لگ گیا ہے وہ خود اختلاف میں ہیں۔اس کوانھوں نے یقیناً قتل نہیں کیا بلکہ خدا تعالی اس کو اپنی طرف اٹھالیا۔

اور یہ امر ظاہری اورمحتاج ثبوت نہیں ہے کہ اس آیت میں جس چیز کا قتل نہ ہونا اور صلیب پر چڑھایا نہ جانا بیان ہوا ہے اور وہ ضمیر مفعول رفعہ کا مرجع ہے اوروہ جسم مسیح مع روح ہے نہ صرف روح۔کیونکہ روح صلیب پر چڑھانے اورقتل کئے جانے کے لائق نہیں ہوتا اور یہ امر جائز نہیں کہ پہلے دوفعلوں کے مفعول کی ضمیر کا مرجع جسم مع روح ہو اور تیسرے فعل کے مفعول کی

ضمیر کا مرجع صرف روح ہو۔

تیسرا قرینہ خدا تعالی کا یہ قول ہے:

و ان مّن اهل الكتا ب الّا لیؤمننّ به قبل موته و يوم القيامة يكون عليهم شهيداً ۔ اہل کتاب میں سے کوئی نہ ہوگا جو حضرت مسیح پر ان کے مرنے سے پہلے ایمان نہ لائے گا اور حضرت مسیح قیامت کے دن ان پر گواہ ہوں گے۔

اس کی تشریح حدیث میں یوں ہے:

با ب نزول عيسى بن مر يم ۔ قال رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم و الّذی نفسی بيده ليوشكن ان ينزل فيكم ابن مريم حكماً عدلاً فيكسر الصّليب و يقتل الخنز ير ويضع الحرب و يفيض المال حتّى لا يقبله احد حتّى تكون السّجدة الوا حدة خير من الدّ نيا و ما فيها ثمّ يقول ابو هريرة و اقرأو ان شئتم و ان من اهل الكتاب الّا ليؤمنن به قبل موته و يوم القيامة يكو ن عليهم شهيداً ۔ ( صحيح بخاری)

حضرت عیسیٰ حاکم عادل امام ہوکر نازل ہوں ہوں گے اور خنزیر کو قتل کریں گے اور صلیب کو توڑیں گے۔ چنانچہ ابو ہریرہ نے آپ سے یہ قول نقل کیا اور اس کے بعد اس آیت کو پڑھا۔ اور صحیح بخاری میں اس سے حضرت مسیح کا نزول ثابت کیا۔

اور یہ ظاہر ہے کہ نزول، صعود کی فرع ہے۔ عیسیٰ جسم کے ساتھ اٹھائے نہ جاتے، تو خدا اس آیت میں ان کے آنے کی خبر نہ دیتا۔ اور نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس قول ربانی کی یہ تفسیر فرماتے

اس قسم کے قرائن قرآن مجید میں اس لفظ توفّی سے قبض جسم مراد ہونے پر اور کئی ہیں اور حدیث میں تو ان قرائن کا دریا موج مار رہا ہے مگر ہم اس مقام میں دعوی رفع جسمانی کے اثبات کے درپئے نہیں بلکہ صرف مرزا قادیانی کے اس دعوی کے کہ موت توفّی کے حقیقی معنی ہیں اور متبادر اور بلا قرینہ سمجھ میں آتے ہیں، اور باقی معانی مجازی محتاج قرینہ ہیں، ابطال کے درپئے ہیں۔ سو ہمارے بیان دلائل سے بخوبی ہو چکا۔ رہا یہ کہ اس لفظ توفّی سے قبض جسم مراد ہے، نہ قبض روح، سو اس امر کے ثبوت کے لئے کوئی قرائن ثلاثہ مذکورہ بالا کو کافی نہ سمجھے تو ہمارے دوسرے مضمون کا، جس میں حیات مسیح کا اثبات ہوگا، انتظار کرے۔

یہ مرزا قادیانی کے اس دعوی کا جواب ہے کہ موت کے معنی لفظ توفّی کے متبادر معنی

ہیں جو ۲۳ مقامات قرآن میں اس لفظ سے بلاقرینہ سمجھ میں آتے ہیں۔ اور اس امر کا ثبوت ہے کہ ان مقامات میں سے کسی جگہ بھی یہ معنی اس لفظ سے بلاقرینہ سمجھ میں نہیں آتے۔ ہر جگہ لفظی قرائن معنی موت کو معین کرنے والے قرآن میں موجود ہیں۔

اب ہم اس دعوی قادیانی کے مقابلہ میں یہ دعوی کرتے ہیں کہ قرآن میں ایک جگہ بھی ایسی نہیں جس میں لفظ توفّی سے موت کے معنی بلاقرینہ سمجھ میں آتے ہوں۔ قادیانی ایک ایسی جگہ نکال دے، تو ہم سے سو روپئہ انعام لے۔ یہ نہ ہو سکے، تو اپنے دعوی کو واپس لے اور جرأت وافترا پر جو اس دعوی میں اس سے سرزد ہوا ہے، توبہ کرے۔ اس پر بھی ہم اس کو ۲۵ روپئہ انعام دینگے۔

اس بیان سے قادیانی کے پہلا دعوی کا، جس کو اس نے اپنے مغالطہ اول کے ثبوت میں پیش کیا تھا، کذب ظاہر ہوا۔ اور ثابت ومحقق ہو گیا کہ لفظ توفّی قرآن میں صرف وفات یا موت کے معنی میں استعمال نہیں کیا گیا بلکہ سلا دینے یا قبض جسم کے معنی میں بھی بولا گیا ہے اور یہ سب کے سب معانی اس کے حقیقی معانی ہیں جو خاص مقامات میں خاص قرائن سے سمجھ میں آتے ہیں۔

اس بیان کے ضمن میں قادیانی کے باقی دعاوی کا جو مغالطہ اول کے ثبوت میں اس نے پیش کئے ہیں نیز ابطال ہو گیا۔ تاہم افہام عوام کی غرض سے اس کے باقی ماندہ دعاوی کے ابطال سے جداگانہ تعرض کیا جاتا ہے۔

مرزا قادیانی کا دوسرا اور تیسرا دعوی پہلے دعوی سے بڑھ کر کذب و جرأت پر مشتمل ہے۔ قادیانی نے کتب حدیث کا ورق ورق خواب میں بھی نہ دیکھا ہوگا، بلکہ بعض کتابوں کو تو بین الدفتین (جلد کے پٹھوں میں) بھی آنکھ سے نہ دیکھا ہوگا۔ چہ جائے معائنہ ورق ورق۔

اس کا دوسرے دعوی میں یہ کہنا کہ کتب حدیث میں ۳۴۶ جگہ لفظ توفی بمعنی موت و قبض روح بولا گیا ہے، بعینہ اس شخص کے دعوی کی مانند ہے جو زمین پر ایک جگہ انگلی رکھ کر یہ کہہ دے کہ یہ زمین کا مرکز ہے۔ اور اس کے ثبوت میں کہے کہ جو شخص اس دعوی کو جھوٹ سمجھے، وہ زمین کو ناپ کر بتا دے کہ یہ مرکز نہیں تو اور کونسا ہے۔

ایسا ہی اس کا تیسرے دعوی میں یہ کہنا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے زمانہ بعثت نبوت سے آخر عمر تک سات ہزار مرتبہ توفّی کا لفظ بمعنی موت وقبض روح استعمال فرمایا ہے۔ اس میں اس نے یہ بھی چالاکی کی ہے کہ آنحضرت کی دعائیہ تلاوت میں لفظ توفّی دیکھ کر آپکی سنین عمر کا زمانہ بعثت سے حساب لگا لیا اور اس سے سات ہزار کا شمار نکال لیا۔ نیز یہ آنحضرت ﷺ کی کلام پاک

میں آپ نے سات ہزار مرتبہ کا شمار کیا ہے..ان دونوں کے جواب میں یہ کہنا کافی سمجھتے ہیں کہ آپ ۳۴۶ مقامات حدیث اور سات ہزار مرتبہ آنحضرت ﷺ کا لفظ توفّی بولنا بہ تفصیل بیان کر کے یہ ثابت کریں کہ ان مقامات میں لفظ توفّی موت کے معنی میں بلاقرینہ استعمال کیا گیا ہے، تو ہم ان مقامات میں قرائن معنی نکال دیں گے۔ یہ نہ ہوسکا تو ہم مان جائیں گے کہ موت وقبض روح لفظ توفّی کے حقیقی معنی ہیں اور باقی معانی، سلانا اور جسم قبض کرنا، اس کے مجازی معنی ہیں۔ یہ آپ سے نہ ہوسکے تو ان گیدڑ بھبکیوں کو ندامت کے ساتھ واپس لیں اور کچھ شرم کو کام میں لاویں۔

اب ہم اس پر ترقی کر کے یہ دعوی کرتے ہیں کہ کتب حدیث اور کلام رسول اللہ ﷺ میں کسی بھی جگہ لفظ توفّی سے معنی موت بلاقرینہ سمجھے نہیں جاتے۔ آپ کوئی ایک مقام بتا دیں تو اس پر بھی ایک سو روپیہ انعام لیں۔ ورنہ اپنے دعوی کو واپس لیں اور اس کذب وافتراء سے توبہ کریں۔ اس پر بھی ہم ۲۵ روپیہ انعام دیں گے۔

آپ کا چوتھا اور پانچواں دعوی پہلے تین دعاوی سے بڑھ کر کذب وجرأت پر مشتمل ہے لغت کی کتابوں صحاح، صراح، قاموس (جن کا آپ نے نام لیا ہے) سے بھی ثابت ہو چکا ہے کہ ان کتابوں میں عرب کے ایسے محاورات موجود ہیں جن میں لفظ توفّی بمعنی قبض جسم درہم و دینار بولا گیا ہے۔ اگر آپ ان محاورات کو محاورات عرب نہیں سمجھتے، اور جس دن سے جزیرہ عرب دنیا میں آباد ہوا اس دن سے پہلے کے محاورات جانتے ہیں تو آپ ذرا تکلیف گوارا فرما کر یہ بتا دیں کہ عرب کا جزیرہ کب سے آباد ہوا ہے؟ اور اس سے کتنے دن پیشتر کے یہ محاورات ہیں جو ان کتابوں میں منقول ہیں۔ یا یہ بیان اور ثابت کریں کہ یہ محاورات غیر زبان کے ان کتابوں میں کب سے درج ہو گئے ہیں، اور کس ظالم نے یہ ظلم کیا ہے۔ اس بیان سے آپ کی تاریخ دانی بھی بخوبی ثابت ہو جائے گی جس کے ثبوت کے ہم مشتاق ہیں۔

رہا اس دعوی چہارم میں آپ کا یہ معما کہ لفظ توفّی خدا کا فعل اور اس کی طرف منسوب ہو اور اس کا مفعول ومتعلق کوئی ذی روح ہو، تو اسکے معنی بجز قبض روح کچھ نہیں ہوتے۔ اس کا حل ابطال دعوی ششم سے ہوتا ہے۔

دعوی ششم میں تو آپ نے کمال غضب کیا اپنی چالاکی اور دھوکہ بازی کا کامل ثبوت پیش کیا اور اس میں اپنا بے نظیر یا یوں کہیں کہ وحدہ لاشریک ہونا ثابت کر دیا اور اپنے تمام ناظرین و مخاطبین کو اندھا کرنا اور دھوکہ دینا چاہا۔

اس دعوی میں آپ کا یہ سوال کہ فعل توفّی کا فاعل خدا ہو اور مفعول ومتعلق کوئی ذی روح ہو اور اس حالت میں ان کا بجز قبض روح کسی اور معنی میں مستعمل ہونا کوئی شخص قرآن یا حدیث یا اشعار و محاورات عرب یا کتب لغت سے ثابت کرے، اس صورت میں صحیح اور واجبی ہو سکتا تھا جب کہ خدا، مسیح کے سوا کسی اور ذی روح کو زندہ جسم سے آسمان پر اٹھالیتا اور پھر اسکی حکایت اپنے کلام میں فرماتا۔ اور جس حالت میں خدا نے مسیح کے سوا کسی ذی روح کو جسم سے آسمان پر نہیں اٹھایا تو پھر کب ممکن تھا کہ کسی اور شخص کے حق میں یہ لفظ معنی قبض جسم بلا قبض روح خدا تعالی فرماتا اور اسکا ذکر خدا ورسول کی کلام میں کہیں آتا اور پھر وہ کلام عرب اور لغت میں منتقل ہو جاتا۔

پھر آپ کا یہ سوال کب جائز ہے اور اسکے جواب کا آپ کو کیا استحقاق ہے۔ اہل اسلام کے اس متفقہ عقیدہ کے ساتھ کہ حضرت مسیح کے سوا اور کوئی شخص زندہ آسمان پر اٹھایا نہیں گیا، جائز و ممکن نہیں کہ یہ لفظ حضرت مسیح کے سوا کسی ذی روح کے حق میں خدا تعالی نے بولا ہو۔ اور اس کا ذکر خدا ورسول ﷺ کی کلام میں آیا ہو۔ پھر اس کلام کے مطابق محاورات واشعار عرب میں اس کا ذکر ہوا ہو۔ لہذا آپ کا یہ سوال کسی وجہ سے جائز نہیں ہو سکتا۔ اور اس سے بجز دھوکہ دہی اہل اسلام کے کوئی آپ کا مقصود نہیں۔

ہاں اس سوال کا آپ حق رکھتے ہیں (جس کو دعوی پنجم میں آپ پیش کر چکے ہیں) کہ لغت کی کتابوں میں اس لفظ توفّی کا استعمال بمعنی قبض جسم محاورہ عرب میں کہاں ہوا ہے اور کتب لغت میں اس کا ذکر کہاں پایا جاتا ہے؟ سو اس کا جواب ہم آپ کو یہ کافی وافی دے چکے ہیں کہ انہیں کتابوں صحاح، صراح، قاموس، میں (جن میں اس محاورہ کے پائے جانے سے آپ انکار کر چکے ہیں) اس معنی قبض جسم کا محاورہ (توفّاہ حقّہ جس سے جسم دینار کا قبض کرا دینا مقصود ہے) موجود ہے (اور محاورات سے سننا چاہتے ہو تو اور سنو۔ توفّیت ما لی اذا قبضتہ۔ بیضاوی ج ا ص ۱۳۹۔ توفّیت منہ کذا ای تسلمتہ۔ معالم۔ ص ۱۶۲۔ توفّیت الشّئی و استوفیتہ اذا اخذتہ اجمع ۔ فتح البیان ج ۲ ص ۱۷۱) اور علاوہ بریں کتب تفاسیر میں ایسے محاورات پائے جاتے ہیں اور انہیں محاورات عرب کے مطابق قرآن مجید میں (جو بزبان عربی نازل ہوا ہے) خدا تعالی نے حضرت عیسی کے حق میں انی متوفّیک فرمایا ہے۔ اور اس معنی قبض جسم کا ارادہ کیا ہے۔

# توفّی کے معانی پر قادیانی کو انعامی چیلنج

مرزا قادیانی کو مخاطب کر کے مولانا بٹالوی فرماتے ہیں:

آپ اس جواب (مذکورہ بالا) کو اس سوال (مندرجہ دعوی پنجم) کا کافی اور صحیح جواب سمجھیں تو ہم آپ کے انعام ہزار روپیہ کو بحکم عطاء تو بلقاء تو معاف کرتے ہیں۔ بلکہ بجائے اس کے اس جواب کی قبولیت پر خود ۲۵ روپئے انعام دینے کو حاضر ہیں۔ اور اگر اس جواب کو غیر صحیح و نا کافی قرار دیں تو امور ذیل سے ایک امر کا اثبات کریں:

اول یہ کہ صحاح، صراح اور قاموس، جن کی عبارات ہم نے نقل کی ہیں، وہ کتب لغت نہیں، جن میں ان محاورات کے پائے نہ جانے کا آپ نے دعوی کیا تھا۔

دوم: یہ وہی کتابیں ہیں، تو ان میں وہ عبارات درج نہیں جو ہم نے نقل کی ہیں۔

سوم: وہ عبارات درج ہیں، تو ان میں وہ محاورات موجود نہیں جو ہم نے نقل کئے ہیں۔

چہارم: موجود ہیں تو ان کے معنی یہ نہیں بلکہ اور ہیں۔ مثلاً حق سے درہم، دینار مراد نہیں بلکہ کوئی روحانی امر مراد ہے۔

ان امور کو آپ ثابت کریں تو ہم سے فی مراد سو روپیہ انعام لیں۔ یہ نہ ہو سکے تو کسی اور وجہ سے اس جواب کا غیر صحیح و نا کافی ہونا ثابت کریں۔

لیجئے ایک وجہ معقول اور سہل الحصول ہم بتاتے ہیں اور اس کے ثبوت پر ایک سو روپیہ انعام دینے کا وعدہ کرتے ہیں۔ آپ کسی ایک ہی محاورہ عرب یا حوالہ کتب لغت سے یہ ثابت کریں کہ توفّی کے حقیقی معنی صرف قبض روح کے ہیں اور یہ معنی اس محاورہ سے بلا قرینہ عقلی و لفظی و مقالی سمجھ میں آتے ہیں۔ اس سے خود بخود ثابت ہو جائے گا کہ جس محاورہ عرب منقولہ کتب لغات میں یہ لفظ بمعنی قبض جسم درہم دینار بولا گیا ہے اس محاورہ میں بشہادت قرینہ قبض جسم کے معنی اس سے مفہوم ہوتے ہیں۔ لہذا وہ معنی اس کے حقیقی معنی نہیں، مجازی ہیں۔ حقیقی معنی وہی قبض روح ہیں جو بلا قرینہ آپ کے بیان کردہ محاورہ سے سمجھ میں آتے ہیں۔ اس سے ہمارے جواب کا نا کافی ہونا ثابت ہو جائے گا اور سو روپیہ نقد فوراً آپ کو انعام ملے گا۔

لو اب اور کیا چاہتے ہو۔ تھوڑی سے تکلیف کرنے اور ایک محاورہ عرب یا عبارت کتاب لغت نقل کرنے سے سو روپیہ نقد اور مفت کی فتح لیتے ہو۔ بس اب دیر نہ کرو کچھ پاس ہے تو لے آؤ۔

مگر واضح رہے کہ محاورہ وتوفّاہ اللّٰہ سے، جو قاموس، صحاح و صراح میں منقول ہوا ہے، کہیں ہاتھ نہ مار بیٹھنا۔ اس محاورہ میں ہر چند لفظ توفّی بمعنی قبض روح بولا گیا ہے مگر یہ محاورہ اس محل اور اس موقع پر بولا جاتا ہے جہاں موت پر کوئی قرینہ حالی یا مقالی لفظی یا عقلی موجود ہو۔ اس قسم کے قرائن موجود نہ ہونے کے وقت کوئی کسی شخص کی نسبت توفّاہ اللّٰہ نہیں بول سکتا۔ لہذا اس محاورہ سے ہاتھ مارو گے تو سو روپیہ کی جگہ ایک کوڑی بھی وصول نہ پاؤ گے، الٹا شرماؤ گے۔

(مرزائی خاموش نہیں رہ سکتے، کہتے چلے آئے کہ مرزا صاحب نے توفی کے معانی کے متعلق چیلنج کیا تھا اور کسی نے جواب نہیں دیا۔ مولانا ثناء اللہ امرتسری کے سامنے ایک دفعہ یہ بات ہوئی تو انہوں نے اہلحدیث امرتسر ۲ دسمبر ۱۹۳۲ء میں لکھا:

مولوی اللہ دتہ نے مثل دیگر علماء احمدیہ کے بطور فخر لکھا ہے کہ مرزا صاحب نے باطل شکن انکشاف کیا ہے کہ توفی کا فاعل اللہ ہو اور مفعول ذی روح۔ اس وقت سوائے موت کے دوسرے معنی نہیں ہو سکتے۔ دوسرے معنی دکھانے پر ایک ہزار روپیہ انعام رکھا مگر کسی مخالف نے نہ دکھایا (الفضل ۱۳ نومبر ۱۹۳۲ء)... ہم مولوی اللہ دتہ کو یاد دلاتے ہیں کہ مباحثہ مونگ گجرات میں آپ، مولوی محمد یار، اور مولوی غلام رسول اور بہت سے علماء مرزائیہ موجود تھے۔ کیا آپ کو یاد نہیں کہ مولوی محمد یار نے بھی ایک ہزاری انعام کا ذکر کر کے کہا تھا کہ علاوہ ایک ہزار مقررہ کے ایک سو روپیہ میں (محمد یار) بھی دونگا۔ جس کے جواب میں خاکسار نے مولانا سیالکوٹی وغیرہ علماء اہل سنت کی موجودگی میں کہا تھا کہ میں اس خدمت کو حاضر ہوں۔ آپ مرزا صاحب کا ایک ہزار اور اپنا ایک سو، جملہ گیارہ سو روپیہ کسی امین کے پاس امانت رکھیں اور فیصلہ کیلئے منصف مقرر کریں، ہم اس کا ثبوت دیتے ہیں۔ اخیر مباحثہ تک ایسا سوئے کہ: گوئی مردہ اند۔

آج (یعنی دسمبر ۱۹۳۲ء میں) اس واقعہ کو قریباً دو سال گذرے ہوں گے لیکن صدائے برنخواست

مرزا صاحب تو زندہ نہیں جن سے تقاضا کیا جائے۔ البتہ مولوی اللہ دتہ یا کوئی اور جو اس دعوی کا حامی ہو ہمارے سامنے آئے اور فیصلہ کے لئے لاہور کے .... پروفیسر کو منصف مان لیں ہم مرزا صاحب کے تقاضا کو پورا کر دیں گے۔

لیجئے ہمارا بھی تقاضا سن لیجئے: مرزا صاحب نے اس مسئلہ کے متعلق یہ بھی لکھا ہے جو آپ نے شائد نہ پڑھا ہو گا نہ سنا۔ فرماتے ہیں:

علم نحو میں صریح یہ قاعدہ مانا گیا ہے کہ توفی کے لفظ میں جہاں خدا فاعل اور انسان مفعول بہ ہو ہمیشہ اس جگہ توفی کے معنی مارنے اور روح قبض کرنیکے آتے ہیں (تحفہ گولڑویہ کلاں ص ۴۵)

کوئی ہے؟ قادیانی ہو یا لاہوری جو مرزا صاحب کے اس دعوی کا ثبوت علم نحو کی کتابوں میں دکھادے؟ کتابوں کی ضرورت ہو تو نحو میر ہم دے دیں گے۔ آپ کو اختیار ہے علم نحو کی کسی کتاب میں دکھائیں اور مرزا صاحب کو قرض سے سبک دوش کریں۔ مگر یاد رہے کہ جب آپ یہ قاعدہ کتب نحو میں دکھادیں گے تو ہم آپ کو بتا دیں گے کہ اگر علم نحو میں یہ قانون مسلّم ہے تو ہر طالب اور عالم کو معلوم ہے۔ پھر مرزا صاحب نے بقول خاقانی اس میں کیا تیر مارا:

پس از صد سال ایں معنی محقق شد بخاقانی    کہ بورانی ست بادنجان و بادنجان بورانی )

# مذہب ابن عباسؓ

مولانا بٹالوی فرماتے ہیں کہ ساتویں دعوی میں بھی مرزا قادیانی نے اپنی عادت قدیم ،کذب و مغالطہ، کو ہاتھ سے نہیں دیا۔ صحیح بخاری سے قول ابن عباسؓ تو نقل کیا کہ اے عیسیٰؑ میں تجھے وفات دوں گا مگر امام بخاریؒ کے اس قول ابن عباس کو نقل کرنے سے نتیجہ یہ نکال لیا کہ بخاری نے یہ جتایا ہے کہ صحابہ کا بھی یہی مذہب تھا کہ مسیح ابن مریم فوت ہو گیا ہے۔ اس میں آپ نے ایک جھوٹ امام بخاری پر باندھا ایک ابن عباسؓ اور عام صحابہ پر۔

حضرت ابن عباسؓ اور عام صحابہ پر جھوٹ باندھنا اس کا یہ کہنا ہے کہ ان کا مذہب یہ تھا حضرت ابن مریم فوت ہو گئے ہیں۔ یہ بات نہ حضرت ابن عباسؓ نے فرمائی، نہ کسی اور صحابی نے۔ مرزا قادیانی حضرت ابن عباسؓ یا کسی صحابی سے یہ بات ثابت کر دے، تو سو روپیہ انعام لے۔ حضرت ابن عباسؓ نے تو صرف متوفّیک کی تفسیر میں لفظ ممیتک فرمایا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ اے عیسیٰؑ میں تجھے کسی آئندہ وقت میں تیری اپنی موت مارونگا، تو دشمنوں کے ہاتھ سے ہرگز نہ مارا جائے گا۔ اور مرزا قادیانی نے بھی اس کے یہی معنی کئے ہیں۔

(یہ معنی قادیانی نے ازالہ کے صفحہ ۸۹۲ میں کئے ہیں اور اس کے صفحہ ۳۴۱ میں کہا ہے:

جس قدر مبسوط تفاسیر دنیا میں موجود ہیں جیسے کشاف اور معالم اور تفسیر رازی اور ابن کثیر اور مدارک اور فتح البیان، میں زیر تفسیر یا عیسی انی متوفّیک میں لکھا ہے کہ انی

ممیتک حتف انفک یعنی اے عیسی میں تجھے طبعی موت سے مارنے والا ہوں بغیر اس کے کہ تو مصلوب یا مضروب ہونے کی حالت میں فوت ہوئے ۔

اس عبارت میں بھی آپ نے متوفّیک کے معنی تو وہی بیان کئے ہیں جو کلام ابن عباسؓ کے ہم نے بیان کئے ہیں مگر اس عبارت میں ایک سرقہ اور خیانت اپنی یہ کی ہے کہ ان تفاسیر سے معنی توفّی کے قول حضرت ابن عباسؓ کے موافق تو لے لئے اور دوسرے معنی ، قبض جسم حضرت مسیح کے ان میں بیان کئے گئے ، وہ چھوڑ دیئے اور مسلمانوں کو دھوکہ دیا۔ اور یہ جتایا کہ اس لفظ متوفّیک کے ایک ہی معنی ان سب تفاسیر میں بیان کئے گئے ہیں ۔ دوسری خیانت یہ کہ حضرت مسیح کے مصلوب ہونے کی طرف اشارہ کردیا اور فرمایا کہ وہ مصلوب ہوئے مگر اس حالت میں فوت نہیں ہوئے ۔ حالانکہ خدا تعالی نے قرآن مجید میں صاف فرما دیا ہے کہ وہ مصلوب ہی نہیں ہوئے دیکھو آیت و ما صلبوہ )

ان سب تفاسیر ، کہ اے عیسی میں تجھے وفات دونگا، سے یہ کوئی نہیں سمجھ سکتا کہ اللہ نے حضرت عیسیؑ کو وفات دے دی اور وہ فوت ہو چکے، جیسا کہ قادیانی نے بیان کیا ہے۔ خصوصاً اس حالت میں کہ حضرت ابن عباسؓ نے خود اپنے قول کے ایسے معنی کر دیئے ہیں جن میں کسی تاویل کی گنجائش نہیں ہے۔ چنانچہ تفسیر درمنثور میں کہا ہے:

اخرج اسحاق ابن بشر و ابن عساکر من طریق جویبر عن الضّحاک عن ابن عباس فی قولہ انّی متوفّیک و رافعک یعنی رافعک ثمّ متوفّیک فی آخر الزّمان ۔

کہ اسحاق بن بشر اور ابن عساکر نے جویبر کی اسناد سے بواسطہ ضحاک حضرت ابن عباسؓ سے تفسیر آیت انّی متوفّیک و رافعک میں نقل کیا ہے کہ میں پہلے تجھے اپنی طرف اٹھالوں گا، پھر اخیر زمانہ میں تجھے وفات دونگا۔

اور اسی کا مؤید حضرت ابن عباسؓ کا وہ قول ہے جو انہوں نے آیت و انّہ لعلم للسّاعۃ کی تفسیر میں فرمایا ہے ۔ چنانچہ درمنثور میں ہے:

اخرج الفریابی و سعید بن منصور و مسدد و عبد بن حمید و ابن ابی حاتم الطبرانی من طرق عن ابن عباس فی قولہ تعالی و انہ لعلم للسّاعۃ قال خروج عیسی قبل یوم القیامۃ و اخرج الحاکم و ابن مردویہ عن ابن عباس عن النّبی ﷺ و انّہ لعلم للسّاعۃ ، قال

ھو خروج عیسی بن مریم قبل یوم القیامۃ ۔ تفسیر در منثور

فریابی اور سعید بن منصور وعبد بن حمید اور ابن ابی حاتم اور طبرانی اور ابن مردویہ نے ابن عباسؓ سے روایت کیا ہے کہ اس قول خداوندی سے عیسیٰؑ کا قیامت سے پہلے نکلنا مراد ہے

و اخرج ابن جریر من طرق عن ابن عباس و انہ لعلم للسّاعۃ ۔ قال نزول عیسی (تفسیر در منثور) ۔

ایسا ہی ابن جریر نے کئی سندوں سے ابن عباس سے نقل کیا ہے۔

اخرج احمد عن ابن عباس وانّہ لعلم للسّاعۃ قال ھو خروج عیسی بن مریم۔ (تفسیر ابن کثیر) ایسا ہی تفسیر ابن کثیر میں ہے کہ امام احمد نے ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ اس قول خداوندی سے حضرت عیسی کا نکلنا مراد ہے۔

و لھذا جزم ابن عباس فیما رواہ ابن جریر من طریق سعید بن جبیر عنہ باسناد صحیح ۔ فتح الباری )

اور نیز اسکا مؤید حضرت ابن عباس کا وہ قول ہے جو تفسیر آیت و ان من اھل الکتاب الّا لیومننّ بہ ... میں انہوں نے فرمایا کہ حضرت عیسیٰؑ کے نزول کے بعد ان کے مرنے سے پہلے لوگ ان پر ایمان لائیں گے۔ چنانچہ فتح الباری شرح صحیح بخاری میں کہا ہے کہ ابن عباسؓ سے بسند صحیح ثابت ہے کہ وہ اسی بات پر یقین رکھتے ہیں۔

حضرت ابن عباسؓ کے اپنے قول ممیتک (یعنی اے عیسی میں تجھے مارنے والا ہوں یا وفات دونگا) کے ایسے معنی وتفسیر کر دینے اور وقوع مضمون متوفّیک کو مؤخر اور مضمون را فعک کو مقدم تجویز کرنے پر آپ ان کو یہودی اور محرف (معا ذ اللّٰہ و حا شا جنا بھم عن ذلک) کہیں تو کون آپ کو روک سکتا ہے۔ اور آپ کی زبان سے، جو اس وقت حجاج بن یوسف کی تلوار بن رہی ہے، مسلمان سلف وخلف سے کون بچا ہے؟ مگر آپ حضرت ابن عباسؓ کے اس بیان اور تفسیر کلام خود بقول خویش، کے ساتھ یہ بات ہرگز نہیں کہہ سکتے کہ حضرت ابن عباسؓ اس بات کے قائل تھے کہ حضرت مسیح ابن مریم فوت ہو چکے ہیں اور اب وہ اموات میں داخل ہیں۔

یہ ابن عباسؓ پر مرزا قادیانی کی افتراء پردازی کا ثبوت ہے۔ اسی سے اور صحابہ پر انکا افتراء کرنا ثابت ہوتا ہے کیونکہ اس نے عام صحابہ کو اسی قول ابن عباس کی دستآویز سے موت مسیح کا قائل بنالیا ہے اور کسی صحابی کا قول اس بات میں نقل نہیں کیا۔ تو جب اس قول سے استنباط وفات

مسیح غلط ثابت ہوا، تو وہ مذہب جو اس قول سے اس نے نکالا ہے، نیز غلط ہو گیا۔ علاوہ بریں کتب حدیث اور دواوین سنت میں بہت سے صحابہ سے حضرت مسیح کے آخری زمانہ میں نازل ہونے اور دجال کو قتل کرنے کی احادیث مروی ہیں و ثابت ہیں اور کسی صحابی سے ان احادیث کے مضامین سے انکار وخلاف مروی نہیں۔ بلکہ بعض صحابہ نے تو حضرت عیسیٰؑ کے زمین پر ٹھہرنے کی مدت بھی بتا دی ہے۔ اور انہی کی پیروی میں تابعین وغیرہ آئمہ دین نے یہ بات کہی ہے کہ حضرت عیسیٰؑ اس وقت زندہ آسمان پر موجود ہیں اور وہ آخری زمانہ میں اتریں گے اور دجال کو قتل کریں گے۔

۱۔امام ترمذی نے مجمع بن جاریہ سے آنحضرت ﷺ کی یہ حدیث نقل کی ہے:

عن مجمع بن جاریه الانصاری یقول سمعت رسول اللّٰه ﷺ یقول یقتل ابن مریم الدّجّال بباب لدّ ۔ رواه احمد و التر مذی ۔قال التر مذی و فی البا ب عن عمرا ن بن حصین و نا فع بن .. و ابی برزه و حذیفه بن اسید و ابی هریره و کیسان و عثمان بن ابی العاص و جابر و ابی امامة و ابن مسعود و عبد اللّٰه بن عمرو و سمره بن جندب و النواس بن سمعان وعمروبن عوف وحذیفة بن الیمان (ترمذی ص ۴۷۲) ابن مریم دروازہ لدّ کے پاس دجال کو قتل کریں گے اور اسکے بعد امام ترمذی نے کہا کہ عمران بن حصین، نافع، ابو برزہ، حذیفہ بن اسید، کیسان، ابو ہریرہ، عثمان بن ابی العاص، جابر، ابوامامہ، ابن مسعود، عبداللہ بن عمرو، سمرہ بن جندب، نواس بن سمعان، عمرو بن عوف اور حذیفہ بن الیمان سے بھی اس باب میں حدیثیں مروی ہیں۔

صاحب فتح الباری نے عبداللہ بن عمر، حضرت عائشہ، اور عبداللہ بن مغفل اور انس بن مالک وغیرہ کو اور صاحب حجج الکرامہ نے نافع بن کیسان، وجبیر بن نفیر وعروہ بن روہم کو بھی اس حدیث کے راویوں میں شمار کیا ہے۔

اور تفسیر درمنثور میں ہے:

و اخرج عبد بن حمید عن ابی هریره و انّه لعلم للسّاعة ۔ قال خروج عیسی یمکث فی الارض اربعین سنة تکو ن تلک الاربعین اربع سنین یحج و یعتمر ۔ و اخرج عبد بن حمید و ابن جر یر عن مجاهد و انّه لعلم للسّا عة ۔ قال آیة للسّاعة خروج عیسی بن مر یم قبل

یوم القیامۃ ۔و ا خر ج عبد بن حمید و ابن جر یر عن الحسن و انّہ لعلم للسّا عۃ قال نزول عیسی ۔ و ا خر ج عبد الرزاق و عبد بن حمید و ابن جریر عن قتادہ و انّہ لعلم للسّاعۃ قال نزول عیسی۔ و ناس یقولون القرآن علم للسّاعۃ .... و قال ابن جریر حد ثنی یعقوب حد ثنا ابن علیہ حدثنا ابو رجاء عن الحسن و ان من اھل الکتاب ا لّا لیومننّ بہ قبل موتہ قال قبل موت عیسی و اللّٰہ انّہ لحیّ الآن عند اللّٰہ ولکن لما نزل امنوا بہ اجمعون .... واخرج ابن جریر بسند صحیح عن کعب قال لما رأی عیسی قلۃ من اتبعہ و کثرۃ من کذب شکی ذلک الی اللّٰہ فاوحی اللّٰہ الیہ انّی متوفّیک و را فعک الیّ و انّی سابعثک علی الاعور الدجال.. ( الی ) .. قال کعب ذلک تصدیق حدیث رسول اللّٰہ حیث قال کیف تھلک امۃ انا فی اولّھا و عیسی فی آخر ھا ( در منثور )

عبد بن حمید نے ابوہریرہ سے آیت و انّہ لعلم للسّاعۃ کی تفسیر میں روایت کیا ہے کہ آپ فرماتے تھے اس سے حضرت عیسیٰؑ کا نکلنا مراد ہے وہ چالیس برس زمین میں رہیں گے جو چار سال کے برابر ہوں ان میں وہ حج اور عمرہ کریں گے۔

ایسا ہی عبد بن حمید اور ابن جریر نے مجاہد اور حسن سے اور قتادہ سے نقل کیا ہے اور ابن جریر نے حسن سے آیت و ان من اھل الکتا ب کی تفسیر میں نقل کیا ہے حضرت عیسی ، اللہ کے پاس زندہ ہیں وہ اتریں گے،تو سب لوگ ان پر ایمان لائیں گے۔

اور ابن جریر نے بسند صحیح کعب سے نقل کیا ہے کہ جب حضرت عیسیٰؑ نے اپنے پیروؤں کی کمی اور جھٹلانے والوں کی کثرت کی شکایت کی خدا کے پاس کی،تو اللہ نے ان کی طرف وحی کی کہ میں تجھ کو وفات دونگا اور اپنی طرف اٹھالوں گا۔ میں عنقریب تجھے قتل دجال کے لئے بھیجونگا پھر تو اسکے بعد ۲۴ سال زندہ رہے گا پھر تجھے اور زندوں کی موت ماروں گا ۔کعب نے کہا اس کی تصدیق رسول اللہ ﷺ کی اس حدیث میں ہے کہ وہ امت کیونکر ہلاک ہو جس کے اول میں ہوں اور آخر میں حضرت عیسیٰؑ ہیں۔

صحابہ کی یہ روایات اور آثار، مرزا قادیانی کے اس افتراء پر ایک اور دلیل ہے۔

آثار تابعین کو ہم نے اس مقام میں اس غرض سے نقل کیا ہے کہ ناظرین کو اس بات کا علم و یقین ہو کہ حضرت مسیح کے زندہ ہونے کا اعتقاد صرف حضرت ابن عباسؓ یا حضرت ابو ہریرہؓ وغیرہ صحابہ کے زمانہ تک ہی نہیں رہا، بلکہ تابعین میں بھی وہی اعتقاد متوارث چلا آیا ہے۔ یہاں تک کہ ہمارے زمانہ میں پہلے سرسید احمد خان نے اور پھر ان کی تقلید سے مرزا قادیانی نے اس اعتقاد کو اڑایا،، اور حضرت مسیح کو مار دیا۔

مرزا قادیانی نے اس دعوی میں سرسید احمد پر یہ زیادہ کیا ہے کہ اس اعتقاد میں صحابہ کو بھی اپنے ساتھ ملانا چاہا اور ان پر افتراء کیا۔ یہ جرأت و دلیری سرسید احمد سے نہیں ہوئی۔ اس لئے سرسید احمد خان کو ہم مرزا قادیانی سے بدرجہا کم تر سمجھتے ہیں۔ گو قادیانی صاحب اس قسم کے جملہ دعاوی میں سرسید احمد خان ہی کے پیرو و مقلد ہیں مگر اس جرأت میں، کہ ایک بات از خود بناویں پھر اس کو صحابہ وغیرہ سلف کے ذمہ لگاویں، یہ ان سے بڑھ کر ہیں۔ سرسید احمد ہر نئی بات جو از خود نکالتے ہیں، اس میں وہ کسی کی مخالفت یا موافقت کی پرواہ نہیں کرتے، اور افترا پردازی سے اس میں سلف صحابہ وغیرہ کو اپنا موافق نہیں بناتے اور مرزا صاحب اس افتراء میں اپنا کوئی نظیر نہیں رکھتے۔

امام بخاریؒ پر آپ کا جھوٹ باندھنا یہ ہے کہ ان کو بھی حضرت مسیحؑ کے وفات پا جانے اور اموات کی جماعت میں داخل ہو جانے کا قائل بنا دیا ہے۔ اور اس امر پر ازالہ اوہام کے بہت سے مقامات میں اس نے زور دیا ہے۔ ہم دوسرے مقامات کا زور اس مقام میں توڑیں گے جہاں قادیانی کے اس دعوی پر بحث کریں گے کہ صحیح بخاری میں لکھا ہے کہ مسیح فوت ہو چکے ہیں۔ یہاں قادیانی کا یہ جھوٹ ثابت کرنے کے لئے اس قدر بیان کرنا کافی سمجھتے ہیں کہ صحیح بخاری میں بصفحہ ۴۹۰ ایک باب منعقد کیا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ نزول فرمائیں گے۔ چنانچہ اصل عبارت بخاری پہلے نقل ہو چکی ہے۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ نزول فرع ہے صعود کی (اس بات کو قادیانی نے اپنے ازالہ کے صفحہ ۲۶۹ میں تسلیم کیا اور کہا ہے کہ مسیح کا جسم کے ساتھ آسمان سے اترنا اسکے جسم کے ساتھ چڑھنے کی فرع ہے)۔ لہذا امام بخاری نے نزول عیسیٰؑ کو ثابت کیا، تو بطریق اولی یہ ثابت کر دیا کہ حضرت عیسیٰؑ آسمان پر زندہ موجود ہیں۔ اس بیان سے ثابت ہوا کہ قادیانی نے اپنے پہلے کذب و مغالطہ کے ثبوت میں جو سات دعاوی کئے ہیں وہ اس کے اس کذب کو سچ نہیں بنا سکتے، بلکہ اس کے کذب اور مغالطہ ہونے کو اور پختہ کرتے ہیں۔ اور قرآن و حدیث یا محاورات عرب یا کتب لغت سے کہیں ثابت نہیں ہوتا کہ توفّی کے حقیقی معنی وفات دینا ہے، نہ جسم کو قبض کرنا۔

قادیانی صاحب اور قادیانیو! اسی دعوی اور ان ہی دلائل پر تمہارا فخر تھا؟ کہو ان کا کیسا خاکہ اڑایا گیا؟ اب بھی زبان پر لاؤ گے کہ توفّی کے حقیقی معنی وفات دینے کے ہیں۔ اور قبض جسم کے معنی کسی لفظ آیت یا حدیث یا محاورہ ومثال عرب میں نہیں لئے گئے۔ کچھ شرم ہو تو پھر اس دعوی کا نام نہ لوگے اور یہ تسلیم کروگے کہ توفّی کے حقیقی معنی قبض یا استیفاء ہے، موت دینے سے ہو، خواہ سلا دینے سے، یا زندہ جسم کو قبض کر لینے سے اور اس آیت متوفّیک میں اس سے قبض جسم ہی مراد ہے جیسا کہ عام اہل اسلام کا اعتقاد ہے۔

# رافعک الیّ کے معانی

مولانا بٹالوی لکھتے ہیں کہ دوسرے مغالطہ میں قادیانی نے جو دعوی کیا ہے کہ آیت زیر بحث میں رافعک الیّ سے حضرت عیسیٰؑ کی روح کا اٹھایا جانا مراد ہے نہ جسم کا اٹھایا جانا، اس کے ثبوت میں اس نے بجز مضمون کذب ومغالطہ اول کوئی نیا ثبوت پیش نہیں کیا۔ صرف یہ کہا ہے کہ حضرت مسیح بشہادت قرآن وحدیث فوت ہو چکے ہیں، تو پھر آپ کے رفع سے بجز رفع روح کیا مراد، ممکن ومتصور ہے۔ اور کہا ہے کہ اس کی نظیر حضرت ادریس کا رفع ہے جو فوت ہوئے اور انکی روح آسمان پر اٹھائی گئی۔

لہذا اس کے جواب وابطال میں ہماری طرف سے بھی کوئی نئی بات کہنا ضروری نہیں اور یہ کہنا کافی ہے کہ حضرت مسیح کا فوت ہو جانا قرآن وحدیث سے ثابت نہیں۔ بلکہ ان کا زندہ آسمان پر موجود ہونا ثابت ہے چنانچہ ابطال کذب ومغالطہ اول قادیانی سے بخوبی معلوم ہو چکا ہے، تو پھر آپ کے رفع سے بجز رفع جسم کیا مراد ہو سکتا ہے۔ اور حضرت ادریس کا رفع آپ کے رفع کی نظیر نہیں ہو سکتا کیونکہ حضرت ادریس کا زندہ آسمان پر ہونا نہ قرآن وحدیث سے ثابت ہے اور نہ قادیانی کے نزدیک مسلّم۔ لہذا انکے رفع سے رفع روح مراد ہونا متعین ہے نہ رفع جسم ونفس

تیسرے مغالطہ میں جو آیت ورافعک الیّ کے ترجمہ میں قادیانی نے جعل وتصرف کر کے اس سے یہ مطلب نکالا ہے کہ پہلے حضرت عیسیٰؑ کی وفات ہوئی پھر ان کی روح آسمان کی طرف اٹھائی گئی، اس میں اس نے ان ہی جھوٹے دعووں سے جو پہلے اور دوسرے مغالطہ

میں اس سے سرزد ہوئے ہیں (توفّی بمعنی وفات اور رفع بمعنی رفع روح) کام لیا ہے اور اس کا کوئی نیا ثبوت نہیں دیا۔ لہٰذا اس کے جواب و ابطال میں ہماری طرف سے کوئی نئی بات کہنے کی ضرورت نہیں اور صرف یہ کہنا کافی ہے کہ اس آیت میں لفظ متوفّیک سے حضرت مسیح کا فوت ہو جانا مراد نہیں اور لفظ رافعک الیّ سے صرف رفع روح بلا جسم مراد نہیں بلکہ لفظ متوفّیک سے قبض مراد ہے اور رافعک الیّ کا لفظ اس کی ایک قسم خاص، قبض کا معین کرتا ہے۔ لہٰذا یہ آیت باوجود اس جعل و تصرف قادیانی کے کہ اس نے واؤ کا ترجمہ، پھر، سے کیا جو ثمّ کا ترجمہ ہے، اس کا دعوی حضرت مسیح کا فوت ہو جانا ثابت نہیں ہوتا۔ اور اس معنی میں جو ہم نے بیان کئے ہیں ترتیب لفظی یا طبعی کا بھی خلاف نہیں ہوتا۔ اس صورت میں دونوں لفظ سے ایک ہی امر (قبض جسم مسیح) کے وقوع کی حکایت مقصود و مراد ہے، نہ دو امر غیر مرتب کی۔ اور اگر حضرت ابن عباسؓ کے قول کے مطابق پہلے لفظ متوفّیک سے حضرت مسیح کو وفات دینے کا وعدہ مراد لیں اور آیت کے یہ معنی کریں کہ اے عیسیٰؑ میں تجھے وفات دینے والا ہوں یا دونگا (چنانچہ قادیانی نے بھی اس کے یہی معنی کئے ہیں) تو اس صورت میں حضرت مسیح کے زندہ آسمان پر اٹھائے جانے سے ترتیب طبعی کا خلاف نہیں ہوتا کیونکہ جو رفع طبعاً موت کے برابر ہوتا ہے وہ رفع روح ہے، نہ رفع جسم جو حضرت مسیح کے لئے تجویز کیا جاتا ہے۔ قادیانی نے اتنا نہ سوچا کہ یہ رفع جسمانی تو ہر وقت اجسام کو لاحق رہتا ہے، کبھی کوئی جسم نیچے ہوتا ہے کبھی اوپر چڑھ جاتا ہے۔ پھر اس رفع جسمانی کی تجویز سے قائلین رفع جسمانی حضرت مسیح پر الزام خلاف ترتیب طبعی کیونکر قائم ہوسکتا ہے۔

رہا اس صورت پر اس کا یہ اعتراض کہ اگر رفع جسم مسیح ہو چکا ہے اور وفات مسیح کا وقوع قیامت کے قریب ہوگا تو پھر آیت زیر بحث میں وفات کا ذکر پہلے اور رفع کا ذکر پیچھے کیوں ہوا؟ اس سے تو قرآن کی فصاحت ٹوٹ جاتی ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ آپ فصاحت و بلاغت کے مفہوم سے واقف نہیں، اور نہ کتب معانی و بیان پڑھے ہیں۔ سنی سنائی باتوں یا اپنے نیم ملا حواریوں کے زبانی بیانات پر اعتماد کر کے ایسی باتیں دھر گھسیٹتے ہیں۔ کسی امر یا واقعہ کا جو پہلے ہوا ہو، پہلے ذکر کرنا، اور جو امر یا واقعہ پیچھے ہوا ہے، اس کا ذکر بیان پیچھے لانا، ضروری اور لازمی اور فصاحت و بلاغت کی شرط نہیں، بلکہ بعض اوقات پہلے امر کو پیچھے اور پچھلے کو پہلے بیان کیا جاتا ہے اور اس سے متکلم کی فصاحت و بلاغت میں نقصان واقع نہیں ہوتا۔

اس مقام میں اور فصحاء و بلغاء کی عبارات و محاورات کو پیش کیا جائیگا تو آپ ان کو غیر فصیح وغیر بلیغ کہدیں گے اور فرمائیں گے کہ ہمارا علم آسمانی اور ہمارا خدا ہمارا معلم اور باپ روحانی ہے ہم زمین والوں کے مقلد نہیں۔ قرآن کو تو آپ فصیح و بلیغ مانتے ہیں اس میں بہت سے امور و واقعات پیچھے کے پہلے اور پہلے کے پیچھے بیان ہوئے ہیں۔ جو اسی حرف عطف واؤ سے یا اس کی نظیر حرف او سے بیان ہوئے ہیں۔ اس مقام میں اس کی چند مثالیں بیان کی جاتی ہیں۔

۱۔ سورہ نساء میں ارشاد ہے:

انّا اوحینا الیک کما اوحینا الی نوحٍ و النّبیّین من بعده و اوحینا الی ابراهیم و اسماعیل و اسحاق و یعقوب و الاسباط و عیسی و ایّوب و یونس و سلیمان۔ ہم نے تیری طرف وحی بھیجی ہے جیسی کہ نوح اور اس کے پچھلے نبیوں کی طرف وحی بھیجی ہے۔ اور ہم نے ابراہیم اور اسماعیل اور اسحاق اور یعقوب اور انکی اولاد اور عیسی اور ایوب اور یونس اور ہارون اور سلیمان کی طرف بھیجی ہے۔

اس میں حضرت عیسیٰؑ کی وحی کا حضرت سلیمانؑ وغیرہ کی وحی سے پہلے ذکر ہوا ہے حالانکہ یہ پیچھے وقوع میں آیا۔

۲۔ سورہ انعام میں ہے:

و وهبنا له اسحاق و یعقوب۔ کلاً هد ینا۔ و نوحاً هدینا من قبل ومن ذرّیته دا ؤد و سلیمان و ایوب و یوسف و موسی و هارون۔ وکذلک نجزی المحسنین ۔ و زکریا و یحی وعیسی و الیاس۔ کلّ من الصّالحین ۔ و اسما عیل والیسع و یونس و لوطاً۔ کلاً فضّلنا علی العا لمین ۔(انعام۔ ع ۱۰)۔ کہ ہم نے داؤد، سلیمان، ایوب، یوسف، موسیٰ، ہارون، ذکریا، یحیٰ، عیسیٰ، الیاس، اسماعیل، الیسع، یونس کو ہدائت کی۔

اس آیت میں حضرت داؤد وحضرت سلیمان کی ہدایت کے ذکر کو حضرت موسیٰ وحضرت ہارون پر مقدم کیا حالانکہ وہ ان سے پیچھے ہوئے۔ اور حضرت یحیٰ و حضرت عیسیٰ کو حضرت اسماعیل وغیرہ پر مقدم کیا حالانکہ وہ ان سے پیچھے تھے۔

۳۔ سورۃ ص میں ہے:

کذّبت قبلهم قوم نوحٍ وّ عادٍ وّ فرعون ذو الا تاد۔ و ثمود و قوم لوطٍ

و اصحا ب لئیکۃ ۔ اولئک الاحزا ب (ص ۔ ع ۱) کہ مکہ والوں سے پہلے قوم نوح اور عاد اور فرعون اور ثمود اور قوم لوط اور ایکہ والوں نے جھٹلایا۔

اس آیت میں تکذیب فرعون کو تکذیب قوم ثمود اور قوم لوط پر مقدم کیا حالانکہ وہ ان سے پیچھے ہوا

۴۔ سورہ ق میں ارشاد ہے:

کذّ بت قبلھم قوم نوح وّاصحا ب الرّس و ثمود۔ و عاد وّ فرعون و اخوان لوط۔ ا صحاب الأیکۃ و قوم تبّعٍ۔ کلّ کذّ ب الرّسل فحقّ وعید ۔ (ق ، ع ۔ ا) کہ مکہ والوں سے پہلے قوم نوح اور کنویں والوں نے اور ثمود اور عاد اور فرعون اور لوط کے بھائیوں نے جھٹلایا اور ایکہ والوں نے جھٹلایا۔

یہاں ثمود کو عاد سے اور فرعون کو اخوان لوط سے مقدم کیا، حالانکہ وہ ان سے پیچھے ہوئے۔

ان آیات میں سے پہلی آیت میں معطوف بحرف عطف مجرور ہے۔ دوسری آیت میں منصوب ومفعول، تیسری و چوتھی آیت میں مرفوع اور فاعل ہے۔ اور ہر ایک کی مزید نظیریں قرآن میں بکثرت موجود ہیں۔ یہ معطوف بحرف واؤ کی مثالیں ہیں اب معطوف بحرف او کی مثالیں سنیں

سورہ نساء (رکوع ۳) میں تین جگہ حکم ترکہ میت کے بیان میں وصیت کا ذکر پہلے ہوا ہے اور ادائے دین (قرض) کا بعد میں، حالانکہ ادائے دین مقدم ہے اور وصیت کا نافذ کرنا مؤخر۔

من بعد وصیّۃ یوصین بھا او دین

من بعد و صیّۃ توصون بھا او دین

من بعد و صیّۃ یوصی بھا او دین

یہ مفردات (فاعل، مفعول اور مضاف الیہ) میں وقوع خلاف ترتیب وقوعی کا ثبوت ہے اب جملوں اور حکایات واقعیہ اور واقعات نفس الامریہ کو قرآن مجید کا ترتیب وقوعی برخلاف بیان کرنا ذکر کیا جاتا ہے۔

سورہ بقرہ (ع ٦) میں ہے:

و اذ قلنا ادخلوا ھذہ القریۃ فکلوا منھا حیث شئتم رغداً و ادخلوا البا ب سجداً و قولوا حطۃ نغفر لکم خطایا کم۔ و سنزید المحسنین

اور: واذ قلتم یا موسی لن نصبر علی طعامٍ واحدٍ فا دع لنا ربک یخرج لنا مما تنبت الارض من بقلھا وقثّا ئھا و فومھا و عدسھا و

بصلها۔ قال اتستبد لون الّذی ھو ادنی بالّذی ھو خیر۔ (بقرہ ع ۷)

بنی اسرائیل کا ایک شہر میں داخل ہونے کے وقت بجائے حطۃ کچھ اور کہنا پہلے بیان ہوا ہے، اور ایک کھانے پر صبر نہ کرنے اور ساگ ککڑی کا سوال کرنے کا ذکر پیچھے ہوا حالانکہ یہ قول، سوال، ان سے پہلے سرزد ہوا۔

و اذ اخذ نا میثا قکم و رفعنا فوقکم الطّور خذوا ما آ تینا کم بقوّۃ و اذ کروا ما فیہ لعلکم تتقون۔ (بقرہ)

تو انکو اس شہر میں جانے کا حکم ہوا۔ پھر اس قصہ وسوال و جواب کے بعد رفع طور کا ذکر ہوا جو سب سے پہلے واقع ہوا تھا جب حضرت موسیٰ تورات لائے تھے۔

ایسے ہی اور بہت قصص بنی اسرائیل ہیں جن میں ترتیب وقوعی کے برخلاف تقدیم و تاخیر ہے۔

و اذ قال ابرا ھیم ربّ اجعل ھذا بلداً آ مناً و ارزق اھلہ من الثّمرات من آمن باللّٰہ و الیوم الآخر۔ قال ومن کفر فامتّعہ قلیلاً ثم اضطرّہ الی عذا ب النّار و بئس المصیر

و اذ یرفع ابرا ھیم القواعد من البیت و اسماعیل ربنا تقبّل منّا انک انت السّمیع العلیم۔ (بقرہ۔ع ۱۵)۔

حضرت ابراہیم کو کعبہ کے پاک رکھنے کا حکم دینا پہلے بیان ہوا، جو بناء کعبہ کے بعد متصور ہے، اور قصہ بناء کعبہ کا ذکر بعد میں ہوا جو پہلے وقوع میں آ چکا تھا۔

ان قصص اور واقعات کو ناظرین قرآن اور تفاسیر میں دیکھیں گے تو یقین کریں گے کہ مرزا قادیانی نے اس بیان میں، کہ ایک مقدم چیز کو پیچھے اور موخر کو پہلے ذکر کرنا فصاحت و بلاغت کے مخالف ہے، جھوٹ بولا ہے اور مسلمانوں کو دھوکہ دیا ہے۔ قرآن مجید کی آیات مذکورہ بالا سے جیسا جواز تقدیم و تاخیر ہم نے سمجھا ہے ویسا ہی علماء سابقین نے سمجھا اور اس سے یہ مسئلہ استنباط کر کے بیان کیا ہے کہ حرف واؤ مطلق جمعیت کے لئے ہے۔ اس سے ترتیب بلافصل جو حرف ف سے سمجھی جاتی ہے، یا ترتیب بفصل وتراخی جو ثمّ سے مفہوم ہوتی ہے، فہم میں نہیں آتی۔ اسی واسطے واؤ کے ذریعہ سے ایک پچھلی چیز کو پہلے اور پہلی چیز کو پیچھے بیان کیا جاتا ہے۔ یہ مسئلہ کتب لغت نحو معانی و بیان میں مفصل بیان ہوا ہے۔ قاموس میں ہے:

فا لواؤالمفردة اقسام الاولی العاطفة فتعطف الشیء علی مصاحبه فانجیناه واصحاب السفینة، وعلی سابقه ولقد ارسلنانوحاًوابرا ھیم ، وعلی لا حقه وکذلک یو حی الیک و الی الّذین من قبلک ۔

اور شرح ملا مبین میں ہے:

فا لواؤ للجمع مطلقاً لا تر تیب فیھا فقو له لا تر تیب فیھا بیان لا طلاقھا ای لا ترتیب فیھا بین المعطوف و المعطوف علیه ۔ بمعنی انّه لا فیھم ھذا التر تیب منھا وجود او عد ماً و الفاء للترتیب ای للجمع مع الترتیب بغیر مھله و ثم مثلھا اه مثل الفاء فی مطلق الترتیب مقرونة بمھلة و تاخ ،

اور مختصر معانی میں ہے :

نحو جاء نی زید و عمرو فان فیه تقبیلاً للفاعل بانّه زید و عمرو من غیر دلا لة علی تفصیل الفعل بان المجیئین مکانا معاً او مترتبین مع مھلة و بلا مھلة نحو جاء نی زید فعمر ثم عمرو فا لثلا ث تشترک فی تفصیل المسند الّا ان الفاء تدل علی التعقیب من غیر تراخ و ثمّ علی التراخی۔

ناظرین ان کتابوں کو ملاحظہ کریں ۔ اس مقام میں شاید یہ سوال ہو کہ اس بیان سے تقدیم وتاخیر کا جائز ہونا اور فصاحت و بلاغت کے مخالف نہ ہونا تو تسلیم ہوا مگر اس میں شک نہیں کہ جن امور کے ذکر و بیان میں خدا تعالی نے کوئی تر تیب اختیار فرمائی ہو اس کیلئے کوئی نہ کوئی وجہ ضروری ہے ۔ بس اگر لفظ متو فیک سے بنا بر قول ابن عباسؓ، حضرت عیسیٰؑ کو وفات دینے کا وعدہ مراد ہے اور اس کا وقوع بعد رفع جسم حضرت مسیح ہوگا تو پھر توفّی کو ذکر و بیان میں مقدم کرنے اور رفع کو موخر کرنے کی کیا وجہ ہے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اس کی وجہ ایک یہ ہوسکتی ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کو یہود سے قتل و ایذا کا خوف واندیشہ تھا۔ خدا تعالی نے اس خوف کو دور کرنے کے اہتمام کے لئے لفظ متوفیک کو مقدم کیا ۔ اور حضرت عیسیٰؑ کو یہ جتا کر کہ تیرے قتل پر یہود قادر نہ ہوں گے، ہم خود تجھے طبعی موت سے وفات دیں گے، بے خوف و مطمئن کر دیا ۔ اس کے بعد ان کے رفع کا مژدہ سنایا۔ اور اگر

پہلے وعدہ رفع دیا جاتا تو اس میں ان کو اس سوال کا موقع رہتا کہ یہود تو میرے قتل پر آمادہ و تیار ہیں ، پھر یہ رفع کس کیفیت کا ہوگا۔ جیسا کہ حضرت زکریا کو وعدہ فرزند مل جانے پر یہ سوال پیدا ہوا کہ میرے یہاں فرزند کیونکر ہوگا، میں تو بوڑھا ہوں اور میری بیوی بانجھ۔

یہ وجہ مرزا قادیانی کے اس کلام سے، جو بحوالہ جملہ تفاسیر مدارک، کشاف وغیرہ ازالہ اوہام کے ص ۳۴۹ میں موجود ہے، ہم نے نکالی ہے۔

قادیانی کی پہلی دلیل آیت یا عیسی انّی متوفّیک پر بحث ختم ہوئی جس سے یہ بات ناظرین کو بخوبی ثابت ہوگی کہ قادیانی نے جو کہا ہے کہ اس آیت میں توفّی سے حضرت مسیح کا فوت ہو جانا مراد ہے اور رفع سے ان کی روح کا اٹھایا جانا، اس میں محض کذب و مغالطہ سے اس نے کام لیا ہے۔ قرآن وحدیث اور کتب لغت اور محاورات عرب میں اس پر شہادت نہیں پائی جاتی اور سلف وخلف صحابہ وتابعین محدث ومفسر اس اعتقاد و بیان مراد میں اسکے موافق نہیں۔

اس بحث کے بعد مرزا قادیانی کے دوسرے دلائل آیات قرآنیہ کے اوپر بحث کی ضرورت باقی نہیں رہی تھی، تاہم عوام کی سہولت کی نظر سے ان آیات کو ذکر کر کے ان آیات سے قادیانی کے دعوی کا ثابت نہ ہونا ظاہر کیا جاتا ہے۔

دوسری آیت جس کو قادیانی نے حضرت مسیح کی وفات پر دلیل بنایا ہے وہ آیت سورہ نساء ہے جو اوپر منقول ہو چکی ہے۔ اور اس میں یہ بیان ہے کہ یہودیوں نے حضرت مسیح کو نہ قتل کیا اور نہ صلیب پر چڑھایا، بلکہ خدا تعالی نے ان کو اپنی طرف اٹھالیا ہے۔

قادیانی نے اس آیت کے ابتداء کو مخالف مدعا سمجھ کر اس مقام میں چھوڑ دیا اور سرقہ کیا اور اس کے آخر بل رّفعه اللّٰه اليه کو اپنی دلیل بنالیا اور اپنے ازالہ اوہام کے صفحہ ۵۹۹ میں اس کی نسبت کہا ہے کہ

رفع سے مراد اس جگہ موت ہے۔ جو عزت کے ساتھ ہو، جیسا کہ مقربین کیلئے ہوتی ہے کہ بعد موت ان کی روح علیین تک پہونچائی جاتی ہے۔

اس مراد کا نقلی ثبوت قادیانی نے بجز اس کے کچھ پیش نہیں کیا کہ حضرت مسیح فوت ہو چکے اور فوت شدہ کی صرف روح آسمان پر اٹھائی جاتی ہے، نہ اس کی نعش وجسم۔ اس کے سوا جو کچھ اس نے رفع کے متعلق کہا ہے وہ عقلی ڈھکوسلے ہیں اور نیچری شبہات کہ مسیح زندہ آسمان پر اٹھائے گئے ہیں تو وہاں سانس کے لئے ہوا کہاں سے لیتے ہوں گے، کھاتے پیتے کیا ہوں گے؟

بول و براز کہاں کرتے ہوں گے، بال وناخن کس سے کٹواتے ہوں گے؟ وغیرہ ۔ (دیکھو ازالہ اوہام قادیانی ص ۲۶۳ لغایت ۲۶۷ ، نیز صفحہ ۳۲۴ تا ۳۲۸ ، اور صفحہ ۳۴۳ تا ۳۴۶ ، اور ۳۸۶ تا ۳۸۸ ، اور ۵۴۹ تا ۵۵۱ ، اور ۵۹۹ ، اور ۹۲۴ وغیرہ)

اس کا جواب یہ ہے کہ نقلی ثبوت کا جواب ہم دے چکے ہیں کہ جن الفاظ قرآن وحدیث سے قادیانی حضرت عیسیٰ کی وفات نکالتا ہے ان الفاظ سے وفات کا مراد ہونا ثابت و تعین نہیں۔ تو پھر ان کے رفع سے صرف روح کا اٹھایا جانا، جو ثبوت وفات پر موقوف اور اسکی فرع تھا، کیونکر تسلیم کیا جاسکتا ہے۔ ان الفاظ سے تو حضرت مسیح کی حیات ثابت ہے لہذا ان کے رفع سے بجز رفع جسم کچھ مراد نہیں ہوسکتا۔ اور یہ بھی بیان کر آئے ہیں کہ اس آیت میں رفع سے صرف رفع روح کا مراد ہونا اس وجہ سے بھی ناجائز ہے کہ اس کے نظائر لفظ ما قتلوہ وما صلبوہ کی ضمیر سے صرف روح مراد نہیں ہوسکتی بلکہ جسم مراد ہے۔ تو رفعہ کی ضمیر سے بھی صرف روح مراد نہیں ہوسکتی وبناء علیہ یہ آیت حضرت مسیح کی حیات کی دلیل ہے، نہ کہ وفات کی۔ اسی نظر سے قادیانی نے اس آیت کے ابتداء کو سرقہ کیا اور صرف اخیر کو معرض استدلال میں پیش کیا۔

رہا اس کے عقلی ڈھکوسلوں اور نیچری شبہوں کا جواب، سو بحث عقلی وفات مسیح میں دیا جائے گا۔ انشاء اللہ تعالی

اس مقام میں ناظرین کو مرزا قادیانی کی بے علمی جتانے کی غرض سے یہ بیان کرنا بھی نامناسب نہیں کہ قادیانی نے اس آیت کو دعوی وفات مسیح پر ایک دلیل بنایا ہے اور اس دلیل کے ثبوت پر حضرت مسیح کی وفات کو دلیل ٹھہرایا ہے، اور یہ دور ہے۔ اگر اس کے دعوے و دلیل کی تقریر یوں کریں کہ حضرت مسیح فوت ہو چکے ہیں کیونکہ آیت بل رّفعہ اللّٰہ الیہ میں ان کا فوت ہونا مراد ہے کہ وہ فوت ہو چکے ہیں۔ یا یہ مصادرہ علی المطلوب ہے اگر اس کی تقریر یوں کریں کہ بحکم آیت بل رّفعہ اللّٰہ الیہ حضرت مسیح فوت ہو چکے ہیں اس لئے کہ وہ فوت ہو چکے ہیں۔ اور یہ دونوں امر علم منطق وغیرہ سے ناواقفی پر مبنی ہیں۔

اور اگر قادیانی کا یہ خیال ہو کہ دعوی وفات مسیح کی دلیل پہلی آیت انی متوفیک ہے اور وہی آیت اس آیت دوم میں رفع سے موت مراد ہونے پر دلیل ہے، تو پھر اس آیت کو مستقل وجداگانہ دلیل نمبر دوم ٹھہرانا اس کی بے علمی کی دلیل ہے۔ یہ آیت پہلی آیت کے سوا بزعم قادیانی وفات مسیح کو ثابت نہیں کرسکتی تو یہ دوسری دلیل کیونکر ہوسکتی ہے۔

# فلمّا توفّیتنی

تیسری آیت جس کو قادیانی نے وفات مسیح پر دلیل ٹھہرایا ہے وہ آیت سورۃ مائدہ ہے فلمّا توفّیتنی کنت انت الرّقیب علیھم و انک علی کلّ شئٍ قدیر (مائدہ)۔ کہ حضرت عیسی، اللہ تعالی کو کہیں گے کہ تو نے مجھ کو قبض کیا تو، تو ان کا نگہبان رہا۔

اس آیت کا قادیانی نے یہ ترجمہ کیا ہے کہ، تو نے مجھے وفات دی تو، تو ہی ان پر نگہبان رہا۔ پھر اس معنی کے ثبوت پر ان آیات کا قادیانی نے اعادہ کیا جو گذر چکی ہیں۔

علاوہ براں ایک دلیل یہ بیان کی ہے کہ یہی لفظ فلمّا توفّیتنی آنحضرت ﷺ حوض کوثر پر فرمائیں گے جس سے آپ کی یہی مراد ہوگی کہ تو نے مجھے وفات دی، تو پھر حضرت عیسیؑ کی بعینہ اس کلام سے اور معنی مراد لینا کیونکر جائز ہے۔ اور یہ بیان کیا ہے کہ اس آیت سے پہلے اذ قال اللّٰہ یا عیسی کہا گیا ہے (جس کا مطلب یہ ہے کہ عیسی کو خدا تعالی پوچھے گا کہ تو نے لوگوں کو کہا تھا کہ مجھے اور میری والدہ کو معبود بنانا) اور ظاہر ہے کہ قال ماضی کا صیغہ ہے اور اس کے اول اذ موجود ہے جو خاص ماضی کے لئے آتا ہے۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ قصہ وقت نزول آیت سے زمانہ ماضی کا ایک قصہ تھا، نہ زمانہ استقبال کا۔ اور ایسا ہی جو جواب حضرت عیسی کی طرف سے ہے وہ بھی بصیغہ ماضی ہے فلمّا توفّیتنی۔ اس کی نظیر خدا کا یہ قول ہے واذ قال ربّک للملائکۃ .. جو قصہ ماضی ہے، نہ بزمانہ آئندہ۔

اور اس بیان پر نازاں ہو کر قادیانی نے یہ بھی کہا ہے کہ جو لوگ اس آیت کے یہ معنی کرتے ہیں کہ یہ نزول حضرت عیسیؑ کے بعد کا واقعہ ہے، وہ ایسی تاویل رکیک سے شرم نہیں کرتے (دیکھو ازالہ اوہام۔ ص ۸۹۰ وغیرہ)

اس دلیل کے دو جواب ہیں۔ اول یہ کہ پہلی دلیل قادیانی کے جواب میں ثابت ہو چکا ہے کہ توفّی کے حقیقی معنی صرف وفات دینے کے نہیں بلکہ مطلق قبض کے ہیں جس کے کئی انواع و اقسام ہیں، وفات دینا، سلا دینا، قبض کرنا وغیرہ۔ اور یہ سب معانی اس لفظ سے بحسب مقتضائے مقام شہادت قرینہ مراد لئے جاتے ہیں۔ بناء علیہ اس آیت میں توفّیتنی کے لفظ سے بشہادت

قرائن مذکورہ بالا قبض جسم کے معنی مراد ہیں، نہ کہ وفات دینے کے۔ قادیانی نے جو اس معنی وفات کو توفّی کے حقیقی معنے قرار دیئے ہیں اور اس پر بضمن دلیل اول شواہد پیش کئے ہیں، اس کا جواب دنداں شکن دیا گیا ہے۔

اور جو اس مقام میں اس پر اس نے دلیل پیش کی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے کلام میں یہ لفظ توفّیتنی وارد ہے تو اس کے معنی وفات دینے کے لئے جاتے ہیں۔ پھر حضرت مسیح کے کلام میں بعینہ اس لفظ کے معنی وفات دینے کے کیوں نہ ہوں؟

اس کا جواب یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ بھی حضرت مسیح کی طرح بلاموت زندہ آسمان پر اٹھائے جاتے، تو آپ کے کلام میں بھی وہی معنی قبض جسم لئے جاتے۔ آنحضرت ﷺ وفات پاچکے ہیں، اور زندہ آسمان پر موجود نہیں ہیں، تو پھر آپکے کلام میں اس لفظ سے معنی قبض جسم کس قرینہ سے مراد لئے جائیں؟ آنحضرت ﷺ کا بعینہ مسیح کے کلام کو اپنی کلام میں اختیار فرمانا اس امر کی دلیل نہیں کہ جس معنی سے حضرت مسیحؑ وہ لفظ بولیں گے ان ہی معنی سے آنحضرت ﷺ نے وہ لفظ فرمایا ہے۔

دوسرا جواب: فرض کیا اور مان لیا کہ اس کلام میں حضرت مسیح کے لفظ توفّیتنی سے مطلق قبض کے معنی مراد ہیں جو موت اور قبض روح کو بھی شامل ہیں اور اس لفظ سے آپ کے دونوں زمانوں (زمانہ قبض جسم و قیام آسمان، اور زمانہ قبض روح بعد نزول) کے حال کی حکایت ہے، مگر اس صورت میں بھی اس آیت سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ مسیح فوت ہو چکے ہیں کیونکہ اس آیت میں کسی گذشتہ زمانہ میں مسیح کے اس قول کی حکایت نہیں ہے بلکہ آئندہ زمانہ قیامت کے دن کی یہ حکایت ہے کہ خدا تعالی، مسیح سے یہ سوال کرے گا: کیا تو نے لوگوں سے کہا تھا کہ مجھے اور میری والدہ کو اپنا معبود بنا لینا؟ انہوں نے جواب میں کہا کہ خداوندا میں نے تو ان کو وہی کہا تھا جو تو نے مجھے حکم دیا تھا، میں جب تک ان میں رہا ان کا نگران رہا اور جب تو نے مجھے قبض کر لیا تو، تو ان پر نگہبان ہوا۔

و اذ قال اللّٰہ یا عیسی بن مریم أأنت قلت للنّاسِ اتّخذونی و امّی الھین من دون اللّٰہ ۔ قال سحا نک ما یکون لی ان اقول ما لیس لی بحقّ ۔ ان کنت قلتہ فقد علمتہ۔ تعلم ما فی نفسی ولا اعلم ما فی نفسک۔ انک انت علّام الغیو ب ۔ ما قلت لھم ا لّا ما امرتنی بہ ان اعبدوا اللّٰہ ربّی و ربکم۔ وکنت علیھم شھیداً مّا دمت فیھم۔ فلمّا توفّیتنی کنت انت الرّقیب علیھم ۔ و انک علی کلّ شئیٍ قدیر ( مائدہ۔ ع ۱۶)

اور یہ امر ظاہر و مسلّم فریقین ہے کہ اس دن سے پہلے وہ ضرور وفات پا چکے ہوں گے۔ لہذا اس آیت سے ان کی موت ہی مراد ہے، تو قیامت سے پہلے ان کا وفات پا جانا ثابت ہوتا ہے، نہ اس وقت مردہ ہونا۔

ہمارے اس بیان پر کہ اس آیت میں زمانہ قیامت کی حکایت ہے، نہ زمانہ گذشتہ کی، یہ دلیل ہے کہ اس آیت سے پہلے ارشاد ہے کہ جس دن (یعنی قیامت کو) خدا تعالی رسولوں کو اکٹھا کر کے کہے گا کہ تم کو تمہاری امتوں نے کیا جواب دیا، تو وہ جواب میں کہیں گے ہم کو اس کا علم نہیں۔ اس کے بعد حضرت عیسی کو بلفظ اذ قال مخاطب فرما کر ان نعمتوں کو شمار کیا جو ان پر خدا نے انعام کیں اس کے بعد اس سوال و جواب کا ذکر فرمایا۔ اس کے بعد یہ فرما دیا کہ یہ وہ دن ہے:

یوم یجمع اللّٰہ الرّسل فیقول ما ذا اجبتم ۔ قالوا لا علم لنا۔ انک انت علّام الغیوب (مائدہ ۔ ع ۱۵)

. قال اللّٰہ ھذا یوم ینفع الصّادقین صدقھم۔ لھم جنّات تجری من تحتھا الانھار خالدین فیھا ابداً (مائدہ ع ۔ ۱۶)

جس میں سچوں کو ان کا سچ بولنا نفع پہنچائے گا۔ انکے لئے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہیں وہ باغوں میں ہمیشہ رہیں گے۔

یہ دونوں آیات صریح شاہد ہیں کہ اس سوال و جواب میں بطور پیشین گوئی واقعہ آئندہ روز قیامت کی حکایت مقصود ہے نہ کہ گزشتہ زمانہ کی۔

قادیانی نے جو بڑے فخر اور ناز کے ساتھ اس بیان کو غلط اور موجب شرم قرار دیا ہے، اور اسکے مقابلہ میں اس بات کا دعوی کیا ہے کہ اس آیت میں وقت نزول سے پہلے زمانہ کی حکایت ہے اور س پر لفظ اذ سے جو ماضی کی ظرف ہے اور لفظ قال اور توفّیتنی سے جو ماضی کے صیغہ ہیں تمسک کیا ہے اور اس کو اذ قال ربّک للملائکۃ کی نظیر سمجھا ہے، یہ کمال شرم کا موجب ہے۔

اگر قادیانی میں کچھ شرم ہو کیونکہ اس آیت کو بنظر لفظ اذ قال گذشتہ واقعہ کی حکایت قرار دینا صرف بعض اشخاص سدی وغیرہ کی ہے، ان کے سوا تمام مفسرین اس رائے کو غلط قرار دیتے ہیں اور اس آیت کو قیامت کے دن کی حکایت کہتے ہیں اور لفظ اذ قال کا وہ یہ جواب دیتے ہیں کہ اذ محاورہ قرآن میں مستقبل کیلئے بھی آتا ہے۔ اور اس قصہ کے واقعات کو قال وغیرہ ماضی کے صیغوں سے حکایت کرنا اس امر کے اظہار کیلئے ہے کہ یہ واقعہ آئندہ ایسا یقین الوقوع ہے کہ گویا ہو چکا ہے۔

تفسیر معالم (ص ۳۰۲) میں لکھا ہے: اختلفوا فی هذا القول متی یکو ن فقال السّدی قال اللّه تعالی هذا القول لعیسی حین رفعه الی السّماء ولانّ حرف اذ تکو ن للما ضی و قال سا ئر المفسّرین انّما یقول اللّه تعالی هذا القول یوم القیامة بد لیل قوله تعالی یو م یجمع اللّه الرّسل، و قال من بعد، هذا یوم ینفع الصّادقین صدقهم والمراد بهمایوم القیامه وقد تجیء اذ بمعنی اذا کقو له تعا لی ولو تری اذا فزعوا یوم القیامه.... وان لم تکن بعد.. کا لکا ئنة لانّها آ تیة لامحا لة

اس قول کی نسبت یہ اختلاف ہے کہ یہ کب واقع ہوگا۔ سدی کا قول ہے کہ یہ قول خدا تعالی نے اس وقت کہا تھا جب اسکو آسمان کی طرف اٹھایا تھا۔ اس پر اس کی دلیل یہ ہے کہ حرف اذ ماضی کے لئے آتا ہے۔ اسکے سوا تمام مفسرین یہ کہتے ہیں کہ یہ قول خدا تعالی حضرت عیسی کو قیامت کے دن فرمائے گا۔ انکی دلیل یہ کہ اس قول سے پہلے خدا نے فرمایا ہے کہ خدا تعالی جس دن رسولوں کو جمع کرے گا .. تا آخر... اور اس کے بعد فرمایا ہے، یہ وہ دن ہے جس میں سچوں کو ان کا سچ نفع دے گا، اور ان دونوں سے قیامت کا دن مراد ہے (لہذا وہ قول جو ان دونوں قولوں کے بیچ میں ہے، قیامت ہی کو کہا جائے گا) اور لفظ اذ بمعنی اذا بھی آتا ہے جو مستقبل کی طرف ظرف ہوتا ہے۔ اس کی نظیر خدا تعالی کا وہ قول ہے جس میں ارشاد ہے: کاش تو انکو دیکھے جب وہ گھبرائیں گے (اس میں آئندہ روز قیامت کے گھبرانے کو لفظ اذا اور صیغہ ماضی سے بیان کیا ہے) اور قیامت اگرچہ اس وقت تک واقعہ نہیں ہوئی مگر چونکہ وہ ضرور ہونے والی ہے اس لئے اس سوال و جواب میں لفظ ماضی اس سے حکایت ہوئی ہے۔ اور یہ بات جتائی گئی ہے کہ گویا وہ ہو چکی ہے۔

ایسا ہی تفسیر فتح البیان ج ۳ میں ہے جو تفسیر معالم کا خلاصہ مضمون ہے

و اذ هھنا بمعنی اذا کقو له تعا لی و لو تری اذا فزعوا تعبیراً عن المستقبل بلفظ الما ضی تنبیها علی تحقق وقوعه

اور تفسیر کبیر میں ہے:

فهذا الکلام انّما یذ کره لعیسی یوم القیا مة و منهم من قال انّه تعالی قال هذا الکلام لعیسی حین رفعه الیه و تعلق بظاهر قوله و

اذ قال اللّٰہ ، و اذ تستعمل للما ضی و القول الاول اصح لانّ اللّٰہ عقب ھذہ القصة بقولہ ھذا یوم ینفع الصّادقین و المراد بہ یوم القیامة وامّاالتمسک لکلمة اذ فقد سبق الجواب عنی (ج۳ص۶۹۸)

اخر ج قولہ اذ قال اللّٰہ علی لفظ الما ضی دون المستقبل و فیہ و جوہ : الاول الد لا لة علی قریب القیا مة حتی کانّھا قامت و وقعت و کل آ تٍ قریب و یقال الجیش قد اتی اذا قرب ایتانھم قال اللّٰہ تعا لی ا تی امر اللّٰہ ۔

الثّانی انّہ ورد علی حکا یة الحال و نظیرہ قول الرّ جل کا نک بنا ؟ و قد د خلنا بلدة کذا فصنعنا فیھا کذا اذ صا ح صا ئح فترکتنی واجبتہ و نظیرہ من القرآن قولہ تعا لی و لو تری اذ فز عوا فلا فوت و لو تر ی اذ یتوفّی الّذ ین کفروا الملا ئکة و تری اذ الظّالمو ن ھو ... عند ر بھم

و الوجہ فی کل ھذہ الآیات ما ذکر ناہ من انّہ خر ج علی سبیل الحکا یة من الحا ل (تفسیر کبیر ج ۳)

کہ یہ کلام حضرت عیسیٰؑ سے خدا تعالی قیا مت کے دن کر ے گا ۔ بعض کا یہ قول ہے کہ یہ اس وقت کہا تھا جب آ خر میں عیسیٰؑ کو خدا تعا لی نے اپنی طرف اٹھا لیا تھا ۔ وہ آ یت کے ظا ہر لفظ اذ قال سے لپٹا ہے کیونکہ لفظ اذ قال ماضی کے لئے استعمال کیا جا تا ہے مگر صحیح وہی پہلی بات ہے کیونکہ خدا تعا لی نے اس قصہ کے بعد فر ما یا ہے کہ یہ وہ دن ہے جس میں سچوں کو سچ نفع دے گا ، سو قیا مت کا دن ہے ۔ رہا جواب لفظ اذ ، سو گذر چکا ہے اور اس سے پہلے کہا ہے کہ اذ قال اللّٰہ ماضی کے صیغہ سے فر مایا ، نہ صیغہ مستقبل سے ۔ اس کی کئی وجہ ہیں ۔ پہلی وجہ یہ کہ ماضی کے لفظ سے قیا مت کا قرب مفہوم ہو تا ہے اور عرب میں ہر آ نے والی چیز کو قریب بو لتے ہیں ۔ یہ بھی کہتے ہیں کہ لشکر آ گیا جب اس کا آ نا قریب ہو ۔ اسی محاور ے پر خدا تعالی فر ما تا ہے اتی امر اللّٰہ یعنی خدا کا حکم قیا مت یا عذا ب آ گیا ۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ یہ لفظ بطور حکا یت حال بو لا ہے یعنی جو حال آ ئندہ واقع ہو گا اس کو واقع شدہ صورت میں بیان کیا گیا ہے ۔ اسکی نظیر محاورہ عرب میں ایک آ دمی کا دوسرے کو یہ کہنا ہے کہ گو یا میں اور تو ایک شہر

میں داخل ہوئے اور ہم نے ایک کام کیا۔ ناگاہ ایک شخص چلایا تو تو نے مجھے چھوڑ دیا اور میں اس کے پیچھے بھاگا (جس سے مراد یہ ہے کہ آئندہ ایسا ہوگا) اور اس کی نظیریں قرآن میں یہ ہیں۔ و لو تری اذ فزعوا۔ اذ یتوفّی الّذین کفروا ۔اذ الظّا لمون ۔ جن کا وقوع آئندہ ہوگا مگر اس کو بلفظ اذ بیان کیا گیا ہے۔

لفظ اذ اور صیغہ ماضی سے آئندہ واقعات کو حکایت کرنا قرآن میں بکثرت ہے اس کی چند مثالیں امثلہ مذکورہ کے علاوہ ایک ہی آیت میں اور سنو۔ سورہ بقرہ میں ارشاد ہے:

اذ تبرا الّذین اتّبِعوا من الّذین اتبعوا و رأوا لعذاب و تقطّعت بهم الاسباب۔ و قال الّذین اتّبعوا لو انّ لنا كرّة فنتبرأ منهم كما تبرؤا منّا۔ (بقرہ :۱۶۶۔۱۶۷) جب وہ لوگ جن کی پیروی ہوتی ہے ان لوگوں سے بے زار ہوں گے جو ان کے پیرو تھے اور وہ عذاب دیکھیں گے اور ان کے تعلقات ٹوٹ جائیں گے اور وہ لوگ کہیں گے جو انکے پیرو تھے، کاش ہمارے لئے دنیا کی طرف پھرنا ہوتا تو ہم بھی ان سے بیزار ہوں جیسے وہ ہم سے بیزار ہوئے ہیں۔

اس آیت میں وہی اذ جو ماضی کی ظرف ہوتا ہے بمعنی مستقبل استعمال ہوا۔ اس کے بعد تبرأ، اور رأو ، اور تقطعت یہ سب ماضی کے صیغے ہیں اور ان سے مضارع کے معنی مراد ہیں۔ ان سب کو بلفظ ماضی لانا اسی غرض سے ہوا ہے کہ ان کا آئندہ وقوع یقینی معلوم ہو اور یہ سمجھا جائے کہ گویا یہ امور واقعہ ہو چکے۔

چھوٹی یا بڑی کتب نحو کو دیکھو گے تو ان میں بھی یہ مسئلہ پاؤ گے کہ اذ کبھی مستقبل کیلئے بھی آتا ہے۔ کافیہ و شرح ملا مبین میں ہے کہ اذ بمعنی ماضی ہوتا اور کبھی مستقبل کیلئے بھی آجاتا ہے جیسا کہ اس قول خداوندی میں کہ شتاب دیکھ لیں گے جب کہ طوق ان کی گردنوں میں ہونگے۔ اس آئندہ واقعہ روز قیامت کو بلفظ اذ حکایت کیا ہے اور اس سے مستقبل کا ارادہ کیا ہے

و منها اذ الكائنة للماضى و قد يجىء للمستقبل لقوله تعالى فسوف يعلمون اذ الاغلال فى اعنا قهم (شرح ملا مبين ص ۲۳۴)

اور جیسا کہ قرآن میں یقینی آنے والے واقعہ کو بلفظ ماضی بیان کیا گیا ہے ایسا ہی یقینی گزشتہ واقعہ ماضی کو بلفظ مضارع اس امر کے اظہار کیلئے بیان کیا گیا ہے کہ وہ واقعہ یقیناً وقوع میں آچکا ہے کہ گویا اب اس کا وقوع نظر آرہا ہے اسکی مثالیں بہت ہیں، ازانجملہ دو بیان کی جاتی ہیں:

و اذ یرفع ابراھیم القواعد من البیت و اسماعیل ۔ ربّنا تقبّل منّا۔ انک انت السّمیع العلیم (بقرہ ع ۱۵) جب ابراہیم اور اسماعیل خانہ کعبہ کی بنیاد اٹھا رہے تھے اور یہ کہہ رہے تھے کہ اے خداوند تو ہم سے قبول کر تو سننے والا اور جاننے والا ہے۔

اس واقعہ ماضی کو خدا تعالی نے بلفظ یرفع ، جو مضارع ہے، حکایت کیا اور اس سے یہ جتایا کہ یہ واقعہ ایسا یقینی الوقوع ہے کہ گویا اب سامنے ہو رہا ہے۔

بیضاوی میں ہے کہ اس قول خداوندی میں حکایت ماضی کی بلفظ مضارع ہوئی ہے۔

اذ یرفع ابراھیم القواعد من البیت حکایة حال ماضیة (بیضاوی)

فتح البیان میں ہے کہ اس سے مقصود اس امر کا اظہار ہے کہ وہ صورت عجیبہ سامنے حاضر ہو رہی ہے: حکایةحال ماضیة استحضار الصور العجیبة۔

قرآن مجید میں ارشاد ہے:

اذ یقول المنافقون و الّذین فی قلوبھم مرض ما وعدنا اللّٰہ و رسولہ الّا غروراً۔ جب کہ منافق اور وہ لوگ جن کے دلوں میں مرض ہے کہتے ہیں کہ ہم کو تو خدا اور رسول نے دھوکہ ہی کا وعدہ دیا ہے۔

اس میں واقعہ ماضی کی لفظ مضارع یقول سے اسی غرض استحضار سے حکایت کی ہے۔

فتح البیان، معالم، تفسیر کبیر وغیرہ میں ہے کہ اس سوال سے جو عیسیٰؑ سے خدا تعالی کرے گا، مقصود نصاریٰ کو زجر و الزام دینا ہے۔ یہ مقصود بھی اس امر کا مؤید ہے کہ وہ سوال و جواب قیامت کو ہوگا کیونکہ قیامت سے پہلے وہ اس سوال و جواب کے وقوع کو کب مانتے ہیں اور اس سے انکار جبر و الزام سب مقصود ہے۔ تفسیر معالم (ص۳۰۳) میں ہے:

فان قیل فما وجہ ھذا السّوال عنہ مع علم اللّٰہ عزّ و جلّ انّ عیسی لم یقلہ ، قیل ھذا السّوال عنہ لتوبیخ قومہ و تعظیم امرھذہ المقالة

ان شواہد قرآنیہ اور آثار سلفیہ سے بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ اس آیت میں واقعہ آئندہ کی حکایت ہے اور لفظ اذ قال اس واقعہ کے آئندہ ہونے سے مانع نہیں۔ و بناء اگر اس آیت سے ایسے ہی معنی کریں جو حضرت عیسیٰؑ کی وفات کو بھی شامل ہوں، تب بھی اس آیت سے ثابت نہیں ہوتا کہ وہ اس آیت کے نزول سے پہلے یا اس وقت فوت ہو چکے ہیں۔ بلکہ ان معنی سے صرف یہ ثابت ہوتا ہے کہ جس وقت اللہ تعالی کا یہ سوال اور اس کا جواب واقع ہوگا اس وقت سے پہلے وہ فوت ہو چکے

ہوں گے اور یہ امر ہمارے اعتقاد کے مخالف نہیں اور قادیانی کے دعوی کا مؤید و موافق نہیں ہے۔

اب قادیانی صاحب اوران کے اتباع جو علماء کہلا کر علم کے نام کو بدنام کر رہے ہیں کچھ شرم وحیا کو کام میں لاویں اور تھوڑی دیر کے لئے انصاف اختیار کر کے فرمائیں کہ اس آیت کی تفسیر میں رکیک تاویل کس کی ہے۔آپ کی یا جمہور مفسرین اہل اسلام کی۔اوراس تاویل سے شرمندہ ہونا کس کا حق ہے، جمہور مفسرین کا یا آپ کا۔

آپ نے سدی کے قول باطل کی تقلید کر کے جمہور علماء اسلام کو شرمندہ کرنا چاہا تھا۔اب کہو کون شرمندہ ہوا؟ آپ نے سدی کی اسبات میں تو تقلید کی ہے کہ یہ قول خداوندی، حضرت مسیح کو گزشتہ زمانہ میں کہا گیاہے مگر آپ نے اس قول کی پیروی چھوڑ دی کہ: وہ قول اس وقت کہا گیا تھا جب حضرت عیسیٰؑ کو خدا تعالی نے آسمان پر اٹھا لیا تھا۔

یہ دوسرا امر آپ کیلئے شرم کا موجب ہے کہ لا تقربوا الصّلوۃ کو لے لیا اور انتم سکاری وچھوڑ دیا اور ا تؤمنون ببعض الکتاب وتکفرو ن ببعض کا خطاب حاصل کیا

ناظرین! مرزا قادیانی کے دعوی وفات پر قرآن کی صرف دو ہی ایسی آیتیں تھیں جن میں حضرت مسیح کا ذکر اور لفظ توفّی کا ورود ہے۔ اس کے سوا جس آیت قرآن کو اس نے ہاتھ مارا، اس سے اپنا بے علم و بے انصاف ہونا ظاہر کیا۔(اشاعۃ السنہ۔جلد ۱۴۔ص ۵ تا ۱۰۸)

# حجت علی القادیانی

حجت الاسلام کے نام سے ۳۰ صفحات پر مشتمل ایک کتابچہ مرزا قادیانی نے مئی ۱۸۹۳ء میں شائع کیا جس میں عیسائیوں سے امرتسر میں مجوزہ مباحثہ کی شرائط وغیرہ لکھی ہیں، اور انہیں مباہلہ اور نشان نمائی کی دعوت دی ہے۔ اور اہل جنڈیالہ اور ڈاکٹر کلارک اور مرزا کے مابین جو خط و کتابت بابت مباحثہ ہوئی وہ بھی اس میں درج ہے۔ اوراس میں مرزا نے لکھا کہ:

لازم ہوگا کہ فریق مغلوب اس فریق کا مذہب اختیار کرے جس کو خدا نے اپنے آسمانی نشان سے غالب کیاہے۔ اور مذہب اختیار کرنے سے اگر انکار کردے تو واجب ہوگا کہ اپنی نصف

جائیداد اس سچے مذہب کی امداد کی غرض سے فریق غالب کے حوالے کر دے۔

اس حجۃ الاسلام میں مرزا قادیانی نے اپنے مرید مرزا خدا بخش کے ہاتھ یکم اپریل ۱۸۹۳ء کو مولانا بٹالوی کو کچھ اشیاء بھیجنے کا ذکر کیا ہے (مرزا خدا بخش ضلع جھنگ کے تھے۔ لاہور کے ایک کالج میں پڑھا۔ پھر مولوی فاضل، منشی فاضل وغیرہ کیا۔ نواب محمد علی خان کے پرائیویٹ سکرٹری رہے۔ عسل مصفی نامی کتاب لکھی۔ نواب ضمیر مرزا، اور مولوی عبدالوہاب امام مسجد صدر بازر دہلی سے مباحثہ ہوا۔ حکیم نورالدین کے بعد پہلے مرزا محمود کی بیعت کی پھر مخالف ہوکر لاہور چلے گئے جہاں ۱۹۱۴ء میں احمدیہ انجمن اشاعت بنائی۔ ۱۹۳۷ء میں فوت ہوئے۔ یاد رفتگان۔ لاہوری جماعت کی کتاب جو اس جماعت کی پچاسویں سالگرہ کے موقع پر تیار کی گئی)، اور و انّی رأیت انّ ھذا الرجل..الخ..(کہ بٹالوی مجھ پر ایمان لے آئے گا) والی پیشگوئی بھی اس کتابچے میں درج ہے جس کے آخر میں ۴ مئی ۱۸۹۳ء کی تاریخ لکھی ہوئی ہے اور جلال دین شمس قادیانی نے لکھا ہے:

اس رسالہ میں مولوی محمد حسین بٹالوی کی نسبت ایک رؤیا کی بنا پر یہ پیش گوئی بھی کی کہ وہ میرے ایمان کو مان لے گا اور اپنی موت سے پہلے میری تکفیر سے تائب ہوگا۔ اور یہ پیش گوئی بزبان حال اس وقت پوری ہوئی جب وہ مرزا صاحب کی دعوت مباہلہ پر مباہلہ میں شامل نہ ہوا۔ اور مرزا صاحب نے مباہلہ سے پہلے بذریعہ اشتہار یہ شائع کر دیا تھا کہ:

> اگر شیخ محمد حسین دہم ذی قعد ۱۳۱۰ھ کو مباہلہ کے لئے حاضر نہ ہوا تو اس روز سے سمجھا جائے گا کہ وہ پیش گوئی جو اس کے حق میں چھپوائی گئی کہ وہ کافر کہنے سے توبہ کرے گا، پوری ہوگئی۔

اور سچائی کا اظہار نامی مرزا صاحب کا ایک کتابچہ مئی ۱۸۹۳ء میں شائع ہوا۔ اس میں عبداللہ آتھم کا وعدہ بابت اسلام ہے۔ ڈاکٹر کلارک کے اشتہار کا جواب، محمد بخش پاندہ کا جواب کہ میں منکروں کو کافر سمجھتا ہوں۔ اور اس کے صفحہ ۴۷ میں مرزا قادیانی نے کہا ہے:

> تمام مستند علماء جن کو خدا نے علم و عمل بخشا ہے اور نور فراست ایمانیہ عطا کیا وہ سب میرے ساتھ ہیں اور اس وقت چالیس کے قریب ہیں۔ اور فریق ثانی کے ساتھ اکثر ایسے لوگ ہیں جو صرف نام کے مولوی اور علمی و عملی کمالات سے تہی دست ہیں۔

مزید یہ کہ مرزا نے تین عرب علماء کے خطوط بھی شائع کئے ہیں جنہوں نے بقول ان کے آپ کے دعوی کی تائید کی تھی۔

مولانا بٹالوی، قادیانی کی تازہ دروغ گوئی (عیسائیوں کو امداد) کے زیر عنوان اشاعۃ

السنہ جلد ۱۵ میں لکھتے ہیں کہ مرزا قادیانی اپنے رسالہ حجت الاسلام کے صفحہ ۱۱ میں یہ کہتا ہے:

واضح ہو کہ شیخ صاحب بٹالوی کی خدمت میں وہ اشتہار جس میں بالمقابل عربی تفسیر لکھنے کے لئے ان کو دعوت دی گئی تھی بتاریخ یکم اپریل ۱۸۹۳ء پہنچایا گیا تھا چنانچہ مرزا خدابخش صاحب جو اشتہار لے کر لاہور گئے تھے یہ پیغام لائے کہ بٹالوی صاحب نے وعدہ کر لیا ہے جو یکم اپریل سے دو ہفتہ تک جواب چھاپ کر بھیج دیں گے، سو دو ہفتہ تک جواب کا انتظار رہا اور کوئی جواب نہ آیا۔ پھر دوبارہ ان کو یاد دلایا گیا تو انہوں نے بذریعہ اپنے خط کے جو میرے اشتہار میں چھپ گیا ہے، یہ جواب دیا کہ ہم اپریل کے اندر اندر جواب چھاپ کر روانہ کر دیں گے۔ چنانچہ اب اپریل بھی گذر گیا اور بٹالوی صاحب نے دو وعدے کر کے تخلف کیا۔ ہم ان پر کوئی الزام نہیں لگاتے مگر انہیں شرم آنی چاہیے کہ وہ آپ تو دوسروں کا نام کاذب اور وعدہ شکن رکھتے ہیں اور اپنے وعدوں کا کچھ لحاظ نہیں کرتے۔

مولانا بٹالوی، مرزا صاحب کے خطاب میں فرماتے ہیں:

نہ مرزا خدابخش یکم اپریل (۱۸۹۳ء) کو میرے پاس آپ کا اشتہار لایا، نہ میں نے یکم اپریل سے دو ہفتہ تک وعدہ جواب کا کیا۔ مرزا خدابخش تو ۷۔ اپریل کو جمعہ کے دن مجمع عام میں وہ اشتہار لایا جس پر میں نے اس وقت صرف اتنا کہا کہ اس کا جواب سوچ کر دیا جاوے گا۔ اس کے سوا نہ جواب کا وقت مقرر کیا، نہ کسی میعاد کے اندر جواب چھاپ کر بھیجنے کا وعدہ کیا۔ آپ یا آپ کا وکیل خدابخش اپنے بیان مذکور میں سچے ہیں تو اس پر شہادت پیش کریں۔ یہ نہ ہو سکے تو جھوٹے پر حسب عادت قدیم خود لعنت کہیں۔

ہم سے شہادت چاہیں تو ہم اپنے بیان پر شہادت پیش کرنے کو حاضر ہیں اور جھوٹے پر لعنت کہلائیں، تو لعنت کہنے کو بھی مستعد ہیں۔

دوبارہ آپ نے تقاضا جواب کیا، تو اسکے جواب میں جو کچھ ہم نے لکھا تھا وہ آپ کے اشتہار ۱۹۔ اپریل اور ہمارے رسالہ نمبر ۸ جلد ۱۵ کے صفحہ ۱۶۲ میں منقول ہے جس کے الفاظ یہ ہیں:

مگر ہر بات کا جواب واجابت رسالہ میں چھاپ کر مشتہر کرنا چاہتا ہوں جو ان ہی باقی ماندہ ایام اپریل (۱۸۹۳ء) میں ہوگا۔ انشاء اللہ تعالی

ان الفاظ کو ناظرین ملاحظہ فرمائیں۔ ان میں نہ جواب مذکور کو اپریل کے اندر چھاپنے کا آپ سے وعدہ ہوا ہے، نہ آپ کے پاس اس کے ارسال کرنے کا ذکر ہے۔ ان میں تو صرف میں

نے اپنے ارادہ کا اظہار کیا ہے (فقرہ: چھاپ کر مشتہر کرنا چاہتا ہوں، غور سے ملاحظہ کریں) پھر اس ارادہ کے موافق وقوع وظہور کی امید ظاہر کی ہے (ان ہی باقی ماندہ ایام اپریل میں ہوگا انشاءاللہ تعالی، غور سے پڑھیں) پھر اس ارادہ کے مطابق خاکسار نے اپنا فعل پورا بھی کر دیا۔ یعنی اپریل کے اندر ہی جواب تحریر کر کے کاپی نویس کو دے دیا۔ اور اس امر سے قادیانی کو بذریعہ کارڈ نمبر ۲۱ مورخہ ۳۰۔ اپریل ۱۸۹۳ء مطلع بھی کر دیا۔ رہا اس جواب کو چھاپ دینا، جو کارکنان مطبع، کاتب و پرنٹر، کا فعل تھا، سو اس کی نسبت بھی میں نے تو ارادہ کیا۔ ان لوگوں کو تقاضا شدید کیا گیا مگر ان سے اس پر عمل نہ ہوسکا۔ انہوں نے عشرہ اوسط مئی میں اس جواب کو طبع کیا اور اس عشرہ اوسط میں وہ جواب بذریعہ پیکٹ نمبری ۲۶۵ قادیانی کے نام بمقام قادیان روانہ کیا گیا اور اس کی نقل بمقام امرتسر، اس خیال سے کہ شاید وہ مباحثہ عیسائیوں کے لئے امرتسر آ گئے ہوں، ارسال کی گئی۔

اب ناظرین داد انصاف دیں اور ایمان سے کہیں کہ اس کاروائی میں مجھ سے کون سی وعدہ خلافی ہوئی۔ میں نے قادیانی کو کون سا وعدہ دیا تھا جس کا خلاف کیا۔ میں نے صرف اپنا ارادہ ظاہر کیا اور اس ارادہ کی نسبت ایک خیال و امید کا اظہار کیا تھا، سو وہ ارادہ وقت پر ظہور پذیر ہوا۔ گو اس خیال و امید کا (جس کو فعلِ غیر سے تعلق تھا) ظہور اپنے وقت پر نہ ہوا۔ پھر آپ کا خاکسار پر دو بار وعدہ خلافی کا الزام قائم کرنا افتراء نہیں، تو پھر افتراء کس چیز کا نام ہے؟ اور یہ افترا پردازی دجالیت نہیں تو صفت دجالیت کی حقیقت کیا ہے؟

آپ پر جو وعدہ خلافی اور عہد شکنی کا الزام قائم کیا گیا ہے وہ بلا تحقیق و خلاف واقع نہیں ہے۔ آپ نے جو وعدہ خلافیاں اور عہد شکنیاں ہم سے کی ہیں وہ اشاعۃ السنہ نمبر ۱۲ جلد ۱۲ صفحہ ۳۶۴ میں و نمبر ۸ جلد ۱۳ ص ۲۱۴ وغیرہ میں مرقوم ہیں۔ اور جو عام لوگوں سے وعدہ خلافیاں اور عہد شکنیاں کی ہیں، وہ لوگ جانتے ہیں۔ قیمت براہین احمدیہ کا ہزار ہا روپیہ آپ خورد برد کر گئے ہیں۔ اور اس کے طبع و اشاعت کے کئی وعدے دے چکے ہیں مگر کتاب ہنوز دربطن شاعر کا مصداق ہے۔ سراج منیر کو چند ہفتہ کے بعد شائع کرنے کا وعدہ آپ نے ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء کے اشتہار میں کیا تھا اور لوگوں سے خوب روپیہ بٹورا۔ مگر وہ سراج منیر ہنوز گل ہوا نظر آ رہا ہے۔ آپ میں کچھ شرم و حیا کا مادہ ہوتا تو اب براہین احمدیہ و سراج منیر کے سال ہا سال کے وعدوں اور ٹال مٹولوں کو پیش نظر رکھ کر ہمارے جواب کے چند روزہ توقف طبعی پر زبان درازی نہ کرتے۔ مثل مشہور ہے، چھاج تو بولتا ہے چھلنی کیا بول سکتی ہے جس میں ہزار چھید ہوتے ہیں۔ مگر شرم ہو تب۔ آنحضرت ﷺ نے

فرمایا اذ لم تستحی فا صنع ما شئت جس کا ترجمہ ہے : بے حیا باش و ہرچہ خواہی کن

☆ خاکسار پر اس کا دوسرا تازہ افتراء اس کا اپنے اتباع اور عام اہل اسلام میں یہ شائع کرنا ہے کہ عیسائیوں کے مباحثہ میں محمد حسین بٹالوی، پادریوں کو خفیہ مدد دیتا رہا ہے۔ مرزا قادیانی کے دعوی نشان نمائی پر جو پادریوں نے:

اندھے، کوہڑی وغیرہ مریض قادیانی کے سامنے پیش کر کے درخواست کی تھی کہ آپ اس دعوی میں سچے ہیں تو ان بیماروں کو اچھا کر دکھائیں،

یہ بھی اسی (محمد حسین) کی تعلیم تھی۔ پادریوں نے جو ایک فہرست آیات بائیبل مسیح کی الوہیت کے ثبوت میں پیش کی تھی، یہ بھی اسی (محمد حسین) کی ہدایت نشان دہی سے کی تھی۔

اس قسم کی باتیں مرزا قادیانی نے نہ صرف زبان سے کہیں اور حاضرین جلسہ مباحثہ میں پھیلائی ہیں، بلکہ چھاپ کر مشتہر کی ہیں اور دور دور تک پہنچائی ہیں جن سے اس کا مقصود یہ ہے کہ اس سے عموماً اہل اسلام اور خصوصاً اس کے دام افتادہ نادانوں کو خاکسار کی نسبت سوء ظنی پیدا ہو اور یہ امر اس کی نسبت حسن عقیدت اور اس کی تقلید کا موجب ہو۔

نیز، سچائی کا اظہار کے صفحہ ۳ میں یہ افتراء درج کیا کہ:

جب یہ دھڑکا حضرات پادری صاحبوں کو دامنگیر ہوا کہ ایسا نہ ہو کہ اسلام کی صراط مستقیم کے مقابل پر عیسائی منصوبہ کی ساری قلعی کھل جائے تو یہ کوشش کی جائے کہ یہ بحث کسی طرح ملتوی رہے تو اچھا ہے اور یہ پیالہ کسی طرح ٹل جائے تو بہتر ہے۔ اس غم و ہم کے وقت میں شیخ جی سے ان کو خوب مدد ملی۔ غالباً گمان گذرتا ہے کہ خود شیخ صاحب امداد کی غرض سے پوشیدہ طور پر حضرات پادری صاحبوں کی خدمت میں گئے ہوں گے کیونکہ جو ڈاکٹر صاحب نے مجھ کو خط لکھا ہے اور اشاعۃ السنہ کے بعض مضامین درج فرمائے ہیں، وہ عبارت شیخ جی کی عبارت سے بہت ہی مشابہ ہے۔ اگر شیخ جی کو قسم دے کر پوچھا جائے تو غالباً انکار بھی نہیں کریں گے۔ اور پھر جب وہ ضمیمہ نور افشاں جو ۲ مئی ۱۸۹۳ء میں چھپا ہے اور اس وقت ہمارے ہاتھ میں ہے اس کو غور سے دیکھتے ہیں تو وہ بھی گواہی دے رہا ہے۔ چنانچہ اس کی عبارت یہ ہے:

آپ (اے باشندگان جنڈیالہ) ایک ایسے بزرگ کو (یعنی اس عاجز مرزا قادیانی کو) بحث کیلئے پیش کرتے ہو جن کو اولاً ایک محمدی شخص بھی تصور کرنا مشکل ہے۔ آپ کن خیالوں

میں مبتلا ہو رہے ہیں۔ کیا آپ نے وہ فتوی جو کہ علماء اسلام پنجاب و ہندوستان نے مرزا غلام احمد قادیانی کے حق میں شائع کئے ہیں، نہیں دیکھے۔ وہ فتاوی مذکورہ میں یوں لکھتے ہیں:

جو کچھ ہم نے سوال سائل کے جواب میں کہا اور قادیانی کے حق میں فتوی دیا ہے وہ صحیح ہے کتاب وسنت واقوال علماء امت اس کی صحت پر شاہد ہیں۔ سب مسلمانوں کو چاہیے کہ ایسے دجال وکذاب سے احتراز کریں اور اس سے وہ دینی معاملات نہ کریں جو کہ اہل اسلام میں باہم ہونے چاہیں نہ اس کی صحبت اختیار کریں اور نہ اس کو ابتداء سلام کریں اور نہ اس کو دعوت مسنون میں بلاویں اور نہ اس کی دعوت قبول کریں اور نہ اس کے پیچھے اقتداء کریں اور نہ اس کی نماز جنازہ پڑھیں۔ یہ دین کے چور ہیں، بیماری بڑھاتے ہیں، دجال، کذاب، ملعون، ملحد، دائرہ اسلام سے خارج، کافر بلکہ اکفر، پلید، کھچڑی، ابلیس کا گمراہ کیا ہوا اور اوروں کا گمراہ کرنیوالا، سنت جماعت سے خارج، بڑا بھاری دجال بلکہ عم دجال، اور دین کے ذریعہ سے دنیا کمانے والا۔

اور اگر مفصل دیکھنا ہو تو کتاب اشاعۃ السنۃ النبویہ مولوی ابوسعید محمد حسین سے منگوا کر دیکھ سکتے ہیں۔ ...لاہور سے مل سکتی ہے۔ آپ عجیب غفلت میں پڑے ہیں کہ اب تک اس کتاب کو نہیں دیکھا۔ آفرین آپ پر اور جنڈیالہ کے اہل اسلام کی ہمت پر جس کا جنازہ بھی جائز نہیں اسی کو آپ نے پیشوا مقرر کیا۔ واہ صاحب واہ آپ کی یہ خوش فہمی۔

(مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں) ہر چند مرزا قادیانی کے ان تقریری وتحریری اکاذیب کا خواص اہل اسلام پر کچھ اثر نہ پڑا انہوں نے ان کو دروغ بے فروغ سمجھا، اور ان کو سن کر سبحانک ھذا بھتان عظیم کہدیا۔ ازانجملہ ایک ہمارے مکرم دوست مسلمانان امرتسر سے ایک باوقعت رئیس خان بہادر شیخ غلام حسن ہیں، جنہوں نے خاکسار کو بالمشافہ کہا کہ یہ لوگ آپکی نسبت یہ کہہ رہے ہیں کہ آپ در پردہ پادریوں کو مدد دے رہے ہیں، مگر میں نے اس کے جواب میں یہ کہدیا ہے کہ یہ محض بہتان ہے۔ خواہ کوئی اپنے زعم میں اس کے ثبوت میں ایسے قطعی دلائل پیش کرے جیسے دو اور دو چار، تب بھی میں ان باتوں کو صحیح تسلیم نہ کرونگا۔

مگر بعض عوام کالانعام خصوصاً قادیانی کے دام افتادگان ان باتوں کو راست سمجھ کر خاکسار پر افسوس اور مرزا قادیانی کی نسبت حسن ظنی و ہمدردی کا اظہار کر رہے ہیں۔ ازانجملہ ایک شخص (جو خود کو مولوی عبدالسبحان خان لکھتے ہیں) اپنے کارڈ مورخہ ۱۳ جون ۱۸۹۳ء میں کہتے ہیں:

اس وقت سب اہل اسلام کس قدر خوش ہوتے کہ آپ جیسے جید فاضل مولوی بھی مرزا صاحب کے حامی ہوکر عیسائیوں کو ہدایت کرتے۔ خیر ہدایت نہ سہی، ہدایت نہ کرتے، پر ان کو پوشیدہ امداد تو نہ کرتے۔ الراقم آپ کا ہادی، مولوی عبدالسبحان خان از شاہپور

ان ہی نادانوں کی سوء ظنی رفع کرنے کیلئے خاکسار نے اس افتراء قادیانی کے ذکر و بیان سے تعرض کیا اور اسکے ردّ و جواب کا قصد کیا ہے اور اگر مرزا قادیانی کا یہ افتراء دستِ خود دہانِ خود، کا مصداق رہتا اور عوام و نادان خواص پر اس کا اثر نہ پڑتا تو اسکے بیان و ردّ سے تعرض نہ کیا جاتا واضح ہو کہ زمانہ مباحثہ (امرتسر ۱۸۹۳ء) یا اسکے متصل (من بعد یا ماقبل) نہ خاکسار کی کسی پادری مقابل و مباحث قادیانی سے ملاقات ہوئی، نہ ان سے کسی مسئلہ میں مکاتبت ہوئی، نہ کسی مسئلہ میں انہوں نے مجھ سے مدد چاہی، نہ میں نے خود بخود ان کو مدد دی، نہ میری بتائی ہوئی کوئی بات انہوں نے مباحثہ میں پیش کی۔

کئی سال ہوئے (غالباً ۱۸۸۴ء ہوگا) کہ حاجی غلام حسن اور مولوی غلام نبی وغیرہ احباب ورؤساء وارکان امرتسر کی تحریک وشمولیت سے خاکسار، ڈپٹی عبداللہ آتھم (مباحث قادیانی) کے مکان پر گیا اور ان سے مسئلہ کفارہ مجوزہ عیسائیوں میں مباحثہ ہوا۔ پھر ڈپٹی صاحب ان ہی دنوں خاکسار کے فرودگاہ پر آئے۔ اس کے بعد نہ میں نے ان کو کبھی دیکھا، نہ انہوں نے مجھے۔ اور نہ اس وقت سے آج تک میری ان کی خط وکتابت ہوئی۔

قادیانی کے دوسرے مباحث ڈاکٹر ایچ مارٹن کلارک میڈیکل مشنری کی تو آج تک میں نے شکل بھی نہیں دیکھی، اور نہ کسی مسئلہ میں میری انکی خط وکتابت ہوئی۔ (بعد ازاں ۱۸۹۴ء میں کلارک کے ساتھ مولانا کی خط وکتابت ہوئی جسے ہم کسی آئندہ مقام پر نقل کریں گے انشاء اللہ۔ بہاء)

ہاں رسالہ اشاعۃ السنہ نمبر ۴ جلد ۱۳ جس میں قادیانی کے حق میں فتوی علماء پنجاب و ہندوستان شائع ہوا ہے، وہ امرتسر ولاہور کے کتب فروش دکانداروں سے ہر کسی کو مل سکتا ہے۔ خدا جانے کہاں سے ان کے ہاتھ آ گیا۔ اس فتوی کے چند فقرات والفاظ بحق قادیانی انہوں نے انتخاب کرکے ان کی دست آویز سے محرک سلسلہ مباحثہ میاں محمد بخش پاندہ دیسی مکتب جنڈیالہ ضلع امرتسر کو اپنے اشتہار مورخہ مطبوعہ اختر پریس امرتسر میں یہ الزام دیا کہ

ہم نے تو محمدیوں یعنی مسلمانوں سے مباحثہ کرنا منظور کیا تھا، تم نے ایک ایسے شخص کو مباحثہ کے لئے منتخب کیا ہے جو باتفاق علماء اہل اسلام، کافر وزندیق قرار دیا گیا ہے۔

اس اشتہار ڈاکٹر کلارک کے شائع ہونے پر مرزا قادیانی نے رسالہ سچائی کا اظہار شائع کیا جس میں ان فقرات کو درج کیا جو اوپر نقل ہو چکے ہیں۔

اثناء مباحثہ میں اور اس کے بعد قادیانی اور اس کے اتباع نے یہ کہنا اور شائع کرنا شروع کر دیا کہ ابوسعید محمد حسین، پادریوں کو مسائل و دلائل مباحثہ میں مدد دیتا ہے۔ فلاں فلاں بات جو پادریوں نے پیش کی، جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے، اسی کی بتائی ہوئی ہے۔ وارث دین عیسائی لاہور میں گیا تھا اور اس سے وہ باتیں لکھالایا۔ وعلی ہذا القیاس

ان مفتریات و بہتانات کا ردّ و جواب اول تو وہی ہے جو میں پہلے کہہ چکا ہوں۔ اور اب اس کی مزید تشریح کرتا ہوں کہ زمانہ مباحثہ سے اس وقت تک نہ میں کسی پادری یا عیسائی کے پاس گیا، نہ میرے پاس کوئی پادری یا انکا فرستادہ پیغام لے کر آیا۔ نہ میں وارث دین عیسائی کو جانتا ہوں، نہ کسی اور ان کے فرستادہ یا وکیل سے چار چشم یا ہم سخن ہوا ہوں۔ نہ کسی عیسائی نے مجھ سے کوئی مسئلہ متعلق بحث پوچھا، نہ میں نے خود بخود بلا واسطہ یا بالواسطہ ان کو مسائل و دلائل بحث سے کچھ بتایا، یا لکھایا، یا اشارہ کیا۔

اپنے اپنے بیان میں فریقین میں سے جو شخص جھوٹا ہو، خدا اس پر وہ عذاب ولعنت کرے جو آج تک ملعون و کاذب پر نازل نہ ہوا ہو۔ قادیانی اور اس کے دروغ گو اتباع اپنے بیان میں سچے ہیں تو وہ بھی جھوٹے پر ان الفاظ سے لعنت کہیں اور بالمشافہ نہ سہی، تحریری مباہلہ کریں۔

دوسرا جواب یہ کہ مرزا قادیانی کا خاکسار پر یہ الزام کہ در پردہ عیسائیوں کو مدد دی ہے، خاکسار پر ایک کفر یا فسق کا الزام ہے کیونکہ اسلام کے مقابلہ میں مخالفین اسلام کو مدد دینا کفر ہے، اور اس کے فسق ہونے میں تو قادیانی کو بھی شک نہ ہوگا۔ اور کفر و فسق کے الزام کے ثبوت کیلئے قادیانی نے ایک نہایت مہذبانہ اور شریفانہ اصول اپنی کتاب دافع الوساوس میں بیان کیا ہے۔ ہم قادیانی کے اس الزام کے ثبوت کیلئے اسی مہذبانہ شریفانہ اصول کو پیش کر کے اس مضمون کے مطابق قادیانی سے اس الزام کا ثبوت چاہتے ہیں۔ قادیانی نے اپنے دافع الوساوس کے صفحہ ۲۹۲ میں وہ مہذبانہ و شریفانہ اصول ان الفاظ میں بیان فرمایا ہے:

جو شخص متقی اور حلال زادہ ہو، اول تو جرأت کر کے اپنے بھائی پر بے تحقیق کامل کسی کفر و فسق کا الزام نہیں لگاتا، اور اگر لگا دے، تو پھر ایسا کامل ثبوت پیش کرتا ہے کہ گویا دیکھنے والوں کے لئے دن چڑھا دیتا ہے۔

اس اصول کے مطابق خاکسار بڑے ادب وانکسار سے قادیانی کی خدمت میں ملتمس ہے کہ اگر آپ دونوں صفتوں مذکورہ بالا سے متصف ہیں تو آپ کو اس خداوند ذوالجلال کی قسم ہے جس کی قسم پر حضرت نبی ﷺ بھی توجہ کے ساتھ جواب دیتے تھے کہ آپ حسب خیال دعوی خود ثابت کر دکھاویں کہ خاکسار کسی پادری کے پاس گیا، یا کوئی پادری یا اس کا وکیل پیغام لے کر میرے پاس آیا، یا انہوں نے کوئی مسئلہ زیر بحث مجھ سے پوچھا، یا میں نے خود بخود کسی مسئلہ یا اس کی دلیل (مثلاً کوڑھی، اندھے کو پیش کرنا وغیرہ) کی بابت ان کو کچھ کہا، یا بتایا، یا اشارہ کیا۔

ان امور سے کوئی امر آپ روز روشن کی طرح ثابت نہ کرسکیں تو آپ خود ہی خیال کر لیں کہ پھر اپنے شریفانہ مہذبانہ اصول مجوزہ کی رو سے آپ کون بنتے ہیں؟ ہم اس باب میں ایک حرف بھی کہنا نہیں چاہتے۔

آپ نے جو اس الزام کی تقریر میں رسالہ سچائی کا اظہار کے صفحہ ۳ میں لکھا ہے:

غالباً گمان گذرتا ہے کہ شیخ صاحب امداد کی غرض سے پادری صاحبوں کے پاس گئے ہونگے۔

وہ اس الزام کا ثبوت نہیں ہے بلکہ اس ثبوت کی نفی کرتا ہے۔ اور صاف بتاتا ہے کہ آپ نے اس اصول شریفانہ کی پابندی سے تحقیق کامل کی طرف رخ نہیں کیا بلکہ صرف ظن اور اٹکل سے کام لیا ہے جو بحکم اصول مذکورہ جس شخص کا کام ہے آپ جانتے ہیں اور جو اسکے ثبوت میں یہ کہا ہے

جو ڈاکٹر صاحب نے مجھ کو خط لکھا ہے اور رسالہ اشاعۃ السنہ کے بعض مضامین درج فرمائے ہیں وہ عبارت شیخ جی کی عبارت سے مشابہ ہے۔

یہ بھی ثبوت نہیں، بلکہ مغالطہ ہے۔ وہ عبارت اور اس کے فقرات والفاظ ہماری عبارت کے مشابہ کیا ہوں گے، وہ تو بعینہ خاکسار کی عبارت والفاظ ہیں۔ اس عبارت والفاظ وفقرات کو ڈاکٹر کلارک صاحب نے ہمارے فتوی سے نقل کیا اور خود ہمارے فتوی کا حوالہ دیا جس کو قادیانی نے عبارت منقولہ میں خود نقل کیا ہے۔ اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ خاکسار نے بذات خود بالمشافہ یا بذریعہ تحریر ڈاکٹر کلارک کو وہ الفاظ بتائے ہیں۔

تیسرا جواب: خاکسار پادریوں کو مدد دیتا، تو پھر اپنے محاکمہ میں ان کی ویسی ہی خبر کیوں لیتا جیسا کہ آپ کی خبر لی ہے؟ کیا اس صورت میں اس کو پادریوں سے افشاء راز کا اندیشہ نہ ہوتا۔ (مباحثہ امرتسر پر بٹالوی محاکمہ ہم انشاء اللہ اپنی کتاب کی جلد ہشتم میں نقل کریں گے۔ بہاء)

اگر میں نے حوصلہ اور جرأت کر کے باوجود سابقہ موافقت اور درپردہ اعانت پادریوں

شرط یہ ہے کہ اس کا مجھے چھوڑ نا زمانہ مخالفت قادیانی سے ہو۔ اور اگر وہ کسی ایسے شخص کو پیش کریں گے جس کو میں نے خود مخالفت قادیانی سے کئی سال پہلے اس کے شتر بے مہار ہو جانے اور جاہل ہو کر مجتہد بن جانے کے سبب چھوڑ رکھا ہو، تو اس سے ان کو ندامت اٹھانی پڑے گی۔

اور جو اس کے بعد خلیفہ صاحب نے فرمایا ہے کہ رسالہ اشاعۃ السنہ کو نکلے بہت دن ہوئے، یہ مغالطہ آمیز جھوٹ ہے۔ اس میں آپ نے یہ جتایا ہے کہ اشاعۃ السنہ کا نکلنا مخالفت قادیانی کے سبب اب معرض التواء میں پڑ گیا ہے اور یہ محض کذب ہے۔ رسالہ اشاعۃ السنہ ۱۸۸۱ء سے (جب وہ کمیشن تعلیم کی شہادت میں مصروف ہوا تھا) دیر سے نکلتا ہے۔ سب سے پہلا اس کا پرچہ نمبر۱۲ جلد۱۲ مخالفت قادیانی میں جب نکلا تو اس وقت اس پرچہ کے ساتھ چھ اور پرچے، اور جس میں مسائل سود وغیرہ کی بحث تھی، دیر سے نکلے۔ پھر ۱۸۹۱ء میں ۱۳ پرچے جس میں فتوی وغیرہ مضامین اکٹھے نکلے۔ اس کے بعد ۱۶ پرچے، جن میں قادیانی کے وساوس کا جواب ہے، اکٹھے نکلے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ دیر و توقف تازہ اور قادیانی کرامت کا نتیجہ نہیں جیسا کہ خلیفہ صاحب نے جتایا ہے۔

اس کے بعد جو خلیفہ صاحب نے فرمایا ہے کہ اب تو اسے کوئی خریدتا بھی نہیں، بہت سے خریداروں نے جواب دے دیا۔ یہ ایسا سفید جھوٹ ہے کہ اسکا جھوٹ ہونا خود اس کے مضمون سے ثابت ہے۔ اس مضمون کا پہلا فقرہ یہ ظاہر کرتا ہے کہ اب اس کا خریدار کوئی نہیں۔ دوسرا فقرہ کہہ رہا ہے اکثر خریداروں نے جواب دے دیا ہے مگر بعض ہنوز خریدار ہیں، جو پہلے فقرہ کا صریح مکذب ہے۔ قطع نظر اس کے یہ امر واقع کے بھی برخلاف ہے۔

سال گزشتہ میں خریداران اشاعۃ السنہ میں سے صرف تین شخص ہیں جنہوں نے خریداری اشاعۃ السنہ کو قادیانی کی مخالفت کے سبب موقوف کیا ہے۔ ایک غلام علی ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ بندوبست تحصیل حافظ آباد اور دوسرے منشی ناصر نواب خسر دوم قادیانی۔ تیسرے ایک اور منشی صاحب جو ایک اسلامی انجمن کے سکرٹری ہیں۔

ان تین کے سوا کسی اور شخص کا خلیفہ صاحب نام بتا دیں تو فی نام پانچ روپئہ انعام لیں۔ نہ بتا سکیں تو اس افتراء کو ندامت کے ساتھ واپس لیں (غلام علی مدت سے مرزائی مشہور ہیں، منشی ناصر نواب تو بہ کے بعد پھر مرزائی ہوئے ہیں، منشی صاحب سکرٹری چھپے مرزائی ہیں جن کے مرزائی ہونے پر تین دلائل ہیں۔ اول: یہ کہ وہ مطالعہ رسائل قادیانی کے اثر سے اس کا یہ مسئلہ مان گئے ہیں کہ حضرت مسیح فوت ہو چکے ہیں جو قادیانی کے جملہ کفریات کا اصل اصول ہے۔ دوسری دلیل یہ کہ انہوں نے قادیانی کے ازالہ اوہام

کی فروخت و اشاعت میں خوب سعی کی۔ پہلے تو انہوں نے انجمن کے مکان میں اس کو لا کر رکھا تھا مگر جب راشد ممبران انجمن نے اس پر اعتراض کیا تو اس کو اپنے گھر میں لے جا رکھا اور فروخت کیا۔ تیسری دلیل یہ کہ انہوں نے ایک کھلے حواری اور خلیفہ خاص قادیانی کو انجمن کے واعظوں میں نوکر رکھا، مگر لوگوں کی دہن بندی کیلئے اس سے شرط کر لی کہ وہ اپنے دورہ وعظ میں قادیانی کے خیالات کی اشاعت نہ کرے۔ اور چونکہ یہ شرط ناممکن الوفا تھی اور اپنے خیالات کی اشاعت کسی سے ترک نہیں ہوسکتی، لہذا واعظ مذکور جہاں گیا بٹالہ، فتح گڈھ، پسرور وغیرہ، وہاں اس نے خیالات قادیانی کی تبلیغ و اشاعت کی۔ اس کی اس خلاف ورزی پر خاکسار نے اپنی خاص تحریر کے ذریعہ سے منشی صاحب سکرٹری کو اطلاع دی اور اسکے ساتھ بعض علماء فتح گڈھ کی تحریری شہادت بھی ارسال کی، تو منشی صاحب سکرٹری نے خاکسار کی اس تحریر اور اس شہادت کو نظر توجہ سے نہ دیکھا۔ اور اس مرزائی کو اس عہدہ سے موقوف نہ کیا۔ اور میری تحریر کا یہ گستاخانہ جواب دیا کہ آپ کی تحریر داخل دفتر ہوگئی ہے یعنی ڈسمس۔

آخر جب اس واعظ پر ایک عورت کے اغوا کا الزام قائم ہوا۔ اور اس الزام کو بعض راشد ممبران انجمن نے پرائیویٹلی تحقیق سے ثابت کر دیا تو منشی جی کو مجبور ہو کر اس واعظ کو موقوف کرنا پڑا۔ منشی جی کے ان خیالات وحرکات کے سبب خاکسار نے ان کو اپنے تلامذہ اور احباب کے زمرہ سے خارج کر دیا۔ اور ایک معاملہ متعلقہ انجمن میں ان کو خط لکھنے کا اتفاق ہوا تو اس میں سلام مسنون نہ لکھا۔ اس پر منشی جی ۲۷ دسمبر ۱۸۹۳ء کو ملے تو شاکی و مستفسر ہوئے کہ کیا اعتقاد وفات مسیح کے سبب میں کافر خارج از اسلام ہو گیا ہوں کہ مجھے سلام مسنون سے یاد نہیں کیا گیا۔ اس کا جواب ان کو اسی وقت یہ دیا گیا کہ اگرچہ صرف اعتقاد وفات مسیح مطلقاً موجب کفر وخروج از اسلام نہیں ہے، مگر جن اصول ولوازم سے قادیانی نے وفات مسیح کا اعتقاد ظاہر کیا ہے ان کا مان لینا بے شک کفر، اور اسلام سے خارج ہونیوالا اعتقاد ہے۔

اس تفصیل سے مقصود یہ ہے کہ اگر خلیفہ صاحب مجھ کو چھوڑنے والے دوستوں میں سے منشی صاحب سکرٹری کو پیش کریں گے تو اپنا دعوی ثابت نہ کرسکیں گے کیونکہ منشی صاحب سکرٹری نے خاکسار کو نہیں چھوڑا، بلکہ خاکسار نے ان کو مرزائی سمجھ کر چھوڑا ہے۔ محمد حسین )

اس دروغ خلیفہ صاحب کے مقابلہ میں یہ کہنا بھی بے موقع نہیں ہے کہ سال گزشتہ میں پچھلے سالوں کی نسبت بہت سے نئے خریدار پیدا ہوگئے ہیں۔ خلیفہ صاحب چاہیں گے تو ہم ان کے نام بھی شائع کر دیں گے اور باوجودیکہ اخباروں میں ہمیشہ زیادتی خریداران کے ساتھ کمی بھی لائق رہتی ہے اور بیسیوں اخبار انکاری ہو کر واپس آتے ہیں، سال گزشتہ میں اشاعت السنہ کا ایک پرچہ

بھی کسی خریدار نے بجز ان تین مرزائیوں کے واپس نہیں کیا۔ یہ اشاعۃ السنہ کی ہر دلعزیزی پر قوی دلیل ہےاور یہ محض تائید غیبی ہے جو اس کو خدا کی طرف سے پہنچتی ہے۔

اشاعۃ السنہ ماہوار رسالہ ہے مگر سال سال کے بعد اکٹھا نکلتا ہے، تب بھی خریداران قدر شناس اسکو نعمت الٰہی سمجھ کر بسر و چشم قبول کرتے اور اس کو عید کا چاند سمجھ کر شوق سے دیکھتے ہیں۔

اس کے بعد جو خلیفہ صاحب نے لودھیانہ کا واقعہ اور مباہلہ کے متعلق مولوی محمد حسن اور منشی سعد اللہ کی گفتگو نقل کی ہے اس کی مفصل کیفیت ناظرین مولوی محمد حسن سے پوچھیں۔ مولوی محمد حسن نے یا کسی اور دوست نے لودھیانہ سے ہم کو اس کی تفصیل سے اطلاع نہیں دی۔ ہم کو جو اس میں سفید جھوٹ نظر آرہے ہیں اس سے ہم ناظرین کو آگاہ کرتے ہیں۔

ازانجملہ ایک سفید جھوٹ یہ ہے جو مولوی محمد حسن سے نقل کیا گیا ہے کہ یہ خطاب (یعنی مباہلہ کا) مجھ سے نہیں ہے۔

اس کا سفید جھوٹ ہونا قادیانی کے اعلان مباہلہ مندرجہ رسالہ سچائی کا اظہار سے ثابت ہوتا ہے اس میں صاف درج ہے کہ مولوی محمد حسن بھی اس مباہلہ میں قادیانی کے مخاطب تھے اور یہ اعلان انکے پاس بھی بھیجا گیا تھا اصل عبارت اعلان مندرجہ رسالہ سچائی کا اظہار یہ ہے:

تاریخ مباہلہ دہم ذی قعد اور یا بصورت بارش وغیرہ کسی ضروری وجہ سے گیارھویں ذی قعد ۱۳۱۰ھ قرار پائی ہے جس سے کسی صورت تخلف لازم نہیں ہوگا اور مقام مباہلہ عید گاہ جو قریب مسجد خان بہادر محمد شاہ مرحوم ہے۔ اور چونکہ دن کے پہلے حصہ میں قریباً بارہ بجے تک عیسائیوں سے در بارہ حقیت اسلام اس عاجز کا مباحثہ ہوگا اور یہ مباحثہ برابر بارہ دن تک ہوتا رہے گا۔ اسلئے مکفرین جو مجھ کو کافر ٹھہرا کر مجھ سے مباہلہ کرنا چاہتے ہیں، دو بجے سے شام تک مجھ کو فرصت ہوگی۔ اس وقت میں بتاریخ دہم ذی قعد یا بصورت کسی عذر کے گیاراں ذی قعد ۱۳۱۰ھ کو مجھ سے مباہلہ کرلیں اور دہم ذی قعد اس مصلحت سے تاریخ قرار پائی ہے کہ تا دوسرے علماء بھی جو اس عاجز کلمہ گو اہل قبلہ کو کافر ٹھہراتے ہیں شریک مباہلہ ہوسکیں جیسے محی الدین لکھو والے اور مولوی عبد الجبار اور شیخ محمد حسین بٹالوی اور منشی سعد اللہ مدرس ہائی سکول لودہیانہ اور عبد العزیز واعظ لدھیانہ اور منشی محمد عمر سابق ملازم ساکن لدھیانہ اور مولوی محمد حسن رئیس لدھیانہ اور میاں نذیر حسین دہلوی اور پیر حیدر شاہ اور حافظ عبد المنان وزیر آبادی اور میاں عبد اللہ ٹونکی اور

مولوی غلام دستگیر قصوری اور مولوی شاہ دین اور مولوی مشتاق احمد مدرس ہائی سکول لدھانوی اور مولوی رشید احمد گنگوہی، مولوی محمد علی واعظ ساکن بوپڑاں ضلع گوجرانوالہ اور مولوی محمد اسحاق اور سلیمان ساکنان ریاست پٹیالہ اور ظہور الحسن سجادہ نشین بٹالہ اور مولوی محمد ملازم مطبع کریم بخش لاہور وغیرہ۔ اور اگر یہ لوگ باوجود پہنچنے ہمارے رجسٹری شدہ اشتہارات کے حاضر میدان مباہلہ نہ ہوئے تو یہی ایک پختہ دلیل اس بات پر ہوگی کہ وہ درحقیقت اپنے عقیدہ تکفیر میں اپنے تئیں کاذب اور ظالم اور ناحق پر سمجھتے ہیں... اتمام حجت کیلئے رجسٹری کرا کر یہ اشتہار بھیجے جاتے ہیں تا اس کے بعد مکفرین کو کوئی عذر باقی نہ رہے۔ اگر بعد اس کے مکفرین نے مباہلہ نہ کیا اور نہ تکفیر سے باز آئے تو ہماری طرف سے ان پر حجت پوری ہوگئی۔ بالآخر یہ بھی یاد رہے کہ مباہلہ سے پہلے ہمارا حق ہوگا کہ ہم مکفرین کے سامنے جلسہ عام میں اپنے اسلام کے وجوہات پیش کریں والسّلام علی من اتّبع الهدی۔ المشتہر مرزا غلام احمد۔ ۳۰ شوال ۱۳۲۱ھ

اس خط کو لکھنے اور اس میں یہ جھوٹ درج کرنے کے وقت خلیفہ صاحب کو قادیانی کا یہ اعلان رسالہ سچائی کا اظہار بحکم دروغ گو را حافظہ نباشد یاد نہ رہا۔ یا دیدہ دانستہ یہ جھوٹ بنایا۔

ازانجملہ ایک سفید جھوٹ یہ ہے جو بجواب منشی سعد اللہ کے اس سوال کے کہ، آپ کی طرف سے فتوی کفر میں آپ کا نام موجود ہے، مولوی محمد حسن سے نقل کیا گیا ہے کہ مولوی محمد حسین نے میرا نام فتوی میں بطور خود لکھ دیا ہے حالانکہ میں نے ان کو بذریعہ خط بھی لکھ دیا تھا کہ میرا نام نہ لکھنا۔

اس کا سفید جھوٹ ہونا اصل فتوی کے ملاحظہ سے اور مولوی محمد حسن (لدھیانوی) سے دریافت کرنے سے ثابت ہوسکتا ہے (مولوی محمد حسن نے اپنے خط دوم میں، جو آئندہ نقل ہوگا، ظاہر کیا ہے کہ اس فتوی پر دستخط میں نے خود کئے ہیں) اصل فتوی پر جو مولوی محمد حسن کی طرف سے عبارت و تصدیق مرقوم ہے وہ مولوی محمد حسن کی خاص قلم سے لکھی ہوئی ہے جس منصف مزاج و متردد کو شک ہو وہ اصل فتوی ملاحظہ کرے اور مولوی محمد حسن سے بھی اس امر کو دریافت کرے۔

ازانجملہ یہ ایک سفید جھوٹ ہے جو بیان کیا گیا ہے کہ اس گفتگو متعلق مباہلہ کا حال منشی سعد اللہ نے خاکسار کو لکھا اور خاکسار نے اس واقعہ کے متعلق کچھ مولوی محمد حسن کو لکھا اور اس کا انہوں نے کچھ جواب نہ دیا۔

نہ منشی سعد اللہ نے گفتگو متعلق مباہلہ سے مجھے اطلاع دی اور نہ میں نے مولوی محمد حسن کو

مباہلہ کے متعلق کوئی بات لکھی اور نہ میرے لدھیانہ پہنچنے پر مباہلہ کی بابت میری ان کی گفتگو ہوئی۔ میں نے صرف یہ سنا تھا کہ مولوی محمد حسن، رسالہ تحذیر منشی محمد احسن امروہی کو دیکھ کر تکفیر قادیانی میں متوقف اور بعض مسائل میں قادیانی کے موافق ہوگئے ہیں۔اس پر میں نے بواسطہ اپنے دوست منشی محمدی نقشہ نویس ان کے نام ایک خط بغرض دریافت حال لکھا تو منشی صاحب نے یہ جواب دیا کہ یہ خبر محض غلط ہے مولوی محمد حسن کسی مسئلہ میں قادیانی کے موافق نہیں۔ یہی بات مولوی محمد حسن نے لدھیانہ میں عندالملاقات خاکسار کو کہی اور یہی اپنے اس خط میں لکھی جو عنقریب منقول ہوگا۔

اس کے بعد جو خلیفہ صاحب نے خاکسار کے لدھیانہ جانے اور مولوی محمد حسن کے مکان پر نہ پہنچنے اور ان سے مسجد میں گفتگو کرنے اور آخر لدھیانہ سے ناراض ہوکر چلے آنے کی بابت قصہ نقل کیا ہے۔ یہ ازسرتاپا دروغ بے فروغ ہے۔خاکسار لدھیانہ پہنچا تو مولوی محمد حسن کے مکان پر ٹھہرا، اور وہ عادت قدیم کے مطابق خاکسار سے مدارات وتواضع کیساتھ پیش آتے رہے۔

اس امر کی تصدیق میں مولوی محمد حسن لدھیانوی کا خط نقل کیا جاتا ہے جو خلیفہ حامد کے خط کو دیکھ کرانہوں نے خاکسار کے نام ارسال کیا ہے۔ لکھتے ہیں:

مخدوم ومکرم من السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔

میر حامد سیالکوٹی کا خط میں نے دیکھا۔افسوس لوگ دشمنی اور عداوت کے مارے بہتان باندھتے ہیں اور اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالتے ہیں۔ میں مرزا غلام احمد کے ساتھ کسی ایک مسئلہ میں بھی متفق نہیں چہ جائے کہ میں اکثر مسائل میں متفق ہوگیا ہوں۔ چند مسائل میں جو سمجھ نہیں آئے، صرف توقف ہے۔ میں مرزا کے عقاید مستحدثہ کو ضلالت جانتا ہوں اور ان کی تاویلوں کو تحریف۔ چونکہ وہ مدعی اسلام ہیں اور شاھدین علی انفسھم بالکفر کے زمرہ میں سے نہیں، اس لئے میں ان کو کافر نہیں کہتا۔

جناب لدھیانہ تشریف لائے بدستور قدیم خاکسار نے اور جملہ موحدین نے جناب کا اکرام کیا اور حاضر خدمت رہ کر سعادت اندوزی کرتے رہے۔ میر حامد نے جو لکھا ہے کہ مولوی محمد حسین صاحب کی ملاقات صرف مسجد میں ہوئی تھی کیونکہ بے رخی دیکھ کر مولوی صاحب، محمد حسن کے مکان پر جانے کی جرأت نہ کرسکے، یہ صریح جھوٹ ہے۔

مرزا غلام احمد کی تکفیر اور جواب خط کے بارہ میں مسجد میں ہرگز ہرگز گفتگو نہیں ہوئی جس کو ایک ذرہ عقل اور تمیز ہے وہ جان سکتا ہے کہ یہ قصہ سراسر بہتان وافتراء ہے۔

بھلا دہلی کے شہدوں کی بات سند تھی جو میں گفتگو میں جناب کے روبرو پیش کرتا۔ یہ مجھے یاد پڑتا ہے کہ میں نے مرزا صاحب کے کسی معتقد کے روبرو یہ ذکر کیا تھا کہ دہلی کے شہدے جب آخری جمعہ کا روزہ رکھتے تو نماز کیلئے بھی مسجد میں آتے۔ اپنی پھکڑ بازی کی عادت تو نہ چھوڑ سکتے مگر اتنا التزام کرتے کہ بھیّا لام کاف نہیں کہنا۔

مجھے تو نہ پہلے کسی سے ضد تھی اور نہ اب ہے جو ضد کے بارے میں حد سے تجاوز کر گئے ہیں اللہ کریم ان کو توفیق توبہ بخشے۔ ۲۷ جنوری ۱۸۹۴ء لودہیانہ۔ خاکسار محمد حسن

اس خط میں میرے عزیز دوست مولوی محمد حسن لدھیانوی نے جو باوصف تسلیم واظہار اس امر کے کہ قادیانی کے عقاید مستحدثہ ضلالت ہیں اس کو کافر کہنے سے توقف ظاہر کیا ہے یہی بعض اور علماء کی بھی جن کے فتوی تکفیر قادیانی پر دستخط ثبت ہیں، رائے ہے۔ چنانچہ فتوی کے ملاحظہ سے ناظرین کو معلوم ہوسکتا ہے۔ اس توقف کی وجہ ان علماء کے نزدیک یہ ہے کہ اگرچہ بعض عقائد مرزا قادیانی حد کفر تک پہنچ گئے ہیں مگر چونکہ وہ ان کی تاویل کرتا ہے اور تاویل کفر سے بچالیتی ہے لہذا وہ تکفیر سے بچ جاتا ہے۔ اور وہ ان مسائل کے سبب صرف گمراہ و مبتدع کہلانے کا مستحق ہے۔ اس وجہ توقف میں ان علماء نے اپنے قصور معلومات کی وجہ سے دھوکہ کھایا ہے۔ ان کو تاویل و تکفیر کے اس قانون پر پوری اطلاع نہیں ہے کہ تاویل جو تکفیر سے بچالیتی ہے وہ تاویل ہے جو مسائل محل ومحتمل تاویل میں ہو، اور جو تاویل ایسے مسائل میں ہو جو دین سے قطعاً وضرورۃً ثابت ہوں ( جیسے حشر کو اموات کا جسموں سے اٹھایا جانا اور خدا تعالی کے علم وقدرت کا غیر محدود ہونا وغیرہ ) وہ محل تاویل نہیں اور ان مسائل میں تاویل کفر سے نہیں بچاتی۔ چنانچہ امام غزالی وغیرہ محققین اسلام کی تصانیف میں بیان ہوا ہے اور اس کا خلاصہ ہمارے اشاعۃ السنہ کے مضمون التفرقہ بین الاسلام والزندقہ میں منقول ہواہے، اوران کی توجہ اس طرف نہیں ہوئی کہ قادیانی ایسے ہی قطعی مسائل میں تاویل کرتا ہے۔ وہ نزول جبریل، ختم نبوت، وسعت قدرت خداوندی جیسے عقاید ومسائل میں جو دین اسلام میں قطعی تسلیم کئے جاتے ہیں تاویل کرتا ہے۔ چنانچہ اس سے پہلے گذر چکا ہے۔

میرے عزیز دوست مولوی محمد حسن نے جو اپنے توقف کی یہ وجہ بھی بتائی ہے کہ قادیانی اپنے نفس پر خود کفر کی شہادت نہیں دیتا، یعنی وہ مدعی وملتزم کفر نہیں ہے۔ یہ ایک ایسی وجہ ہے جس کا اثر ونشان کسی اور اہل علم کے کلام میں نہیں پایا جاتا۔ میرے عزیز دوست نے شاید کتب فقہ وحدیث وقرآن مجید میں زنادقہ اور منافقین کا حال اور حکم توجہ سے نہیں پڑھا کہ وہ باوصف ادعاء اسلام اور

اظہار شعائر اسلام کا فر قرار دیئے گئے اور ان سے وہ معاملات ہوئے جو کافروں سے ہوتے ہیں۔

میرے عزیز دوست اپنی اس وجہ پر نظر کریں گے اور زندیق کا حکم کتب فقہ اور صحیح بخاری میں ملاحظہ کریں گے تو امید ہے کہ اس وجہ کو واپس لیں گے۔ دجال قادیانی باتفاق میجارٹی زندیق ہے، وہ اپنے کفر پر شہادت نہ دے گا، پھر کیا اس حیلہ سے بچ جائے گا؟ ہرگز نہیں۔

خط کے اخیر میں جو خلیفہ صاحب نے صوفی عبدالحق پر ایک شرارہ چھوڑ دیا اور یہ کہا ہے کہ عبدالحق غزنوی بھی اب متروک ہو گیا ہے، یہ بھی سفید جھوٹ ہے۔ صوفی عبدالحق غزنوی کو امرتسر میں تھوڑے دن ہوئے ہیں، دیکھ کر آیا ہوں۔ وہ جن اعیان اہل اسلام میں جس عزت کی نظر سے دیکھے جاتے تھے ان میں اسی عزت سے اب بھی دیکھے جاتے ہیں اور انکے متروک القوم ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ خلیفہ صاحب اگر کہیں کہ ان کے مباہلہ کا کوئی اثر قادیانی پر ظاہر نہیں ہوا اس لئے ان کے ساتھی مسلمانوں نے اس کو چھوڑ دیا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے بڑھ کر اور اثر بد کیا ہو گا کہ اس دن سے قادیانی پر چاروں طرف سے اہل اسلام کی لعنت و ملامت کی زیادہ بوچھاڑ ہو رہی ہے اور عام مسلمان کہہ رہے ہیں کہ قادیانی نے عیسائیوں کے مقابلہ میں کچھ نہ کیا۔ مسلمانوں کی رہی سہی عزت کو کھو دیا اور عیسائیوں کو دلیر کر دیا۔ اور ان کے مباہلہ کا بھی کوئی اثر بد صوفی عبدالحق پر ظاہر نہیں ہوا۔ اس بات کو خلیفہ صاحب تسلیم نہ کریں تو پھر وہی بتا دیں کہ قادیانی کے مباہلہ کا اثر بد صوفی عبدالحق غزنوی پر کیا ظاہر ہوا؟ اب تک اس کا ایک بال بھی بینگا (ٹیڑھا) نہیں ہوا۔ اور ان کے متروک ہونے کا دعوی ایک سفید جھوٹ ہے۔ صوفی عبدالحق نے تو صرف بعض علماء سلف کی سنت پر مباہلہ کیا تھا، اس کے سوا کسی نشان آسمانی کا ان کو دعوی نہ تھا۔ بخلاف قادیانی کہ اس کو تو اپنے مباہلہ سے نشان نمائی کا دعوی تھا، اور دعوی بھی ایسا کہ اگر اسکی جانب سے نشان ظاہر نہ ہوا، یا دونوں جانب سے مساوی نشان ظاہر ہوا، تب بھی وہی (قادیانی) جھوٹا متصور ہو گا چنانچہ حجت الاسلام، قادیانی کے صفحہ ۹ میں یہ دعوی شائع ہو چکا ہے۔ اس دعوی کی رو سے صوفی عبدالحق غزنوی کی طرف سے کوئی نشان ظاہر نہ ہوا اور قادیانی پر کوئی عذاب آسمانی نازل نہ ہوا، تب بھی قادیانی ہی جھوٹا متصور ہو گا جب تک صوفی صاحب پر کوئی ایسا اثر ظاہر نہ ہو جس کو کس و ناکس مباہلہ قادیانی کا اثر سمجھیں۔ خلیفہ صاحب نے اس نتیجہ لازم اور الزام غیر مفارق کا تو کچھ لحاظ نہ فرمایا اور اپنے احمق اور ناواقف دام میں آنے والوں کو پھنسانے کے لئے یہ افتراء کا شرارہ صوفی عبدالحق پر چھوڑ دیا۔ اور انصاف و شرم سے کام نہ لیا۔...

حافظ یعقوب صاحب آپ اپنے خط منقولہ بالا میں لکھ چکے ہیں کہ ہم علم نہیں رکھتے لہذا ممکن ہے کہ علمی باتوں میں قادیانی کی دھوکہ دہی کو آپ نہ سمجھتے ہوں گے۔ پھر کیا قادیانی کے ایسے سفید جھوٹوں کو بھی جو واقعات کے متعلق ہیں، نہیں سمجھ سکتے۔ واقعات کی تحقیق صرف مشاہدہ حال اور شہادتوں سے ایک عامی بھی کرسکتا ہے۔ آپکو ان واقعات کی تحقیق سے ثابت ہو کہ قادیانی اور اسکے خلفاء جھوٹے واقعات از خود بناتے ہیں اور جھوٹ بول کر لوگوں کو پھنسانا چاہتے ہیں، تو آپ اپنے تردد کو دور کریں اور قادیانی کو دجال سمجھ کر اس سے علیحدہ ہو جاویں۔ اور ان واقعات کے ثبوت میں آپ کو اشتباہ رہے تو آپ مجھ کو اس سے مطلع کریں۔ یہ آپ کے خط کا جواب ہے جسکا پہلے وعدہ دیا گیا تھا۔ اسکے جواب میں آپ نے قادیانی کا دجال ہونا تسلیم کر لیا یا ان واقعات کی نسبت کوئی عذر معقول پیش کر کے اپنے تردد کو متوجہ کیا تو پھر آپ سے سلسلہ خط و کتابت جاری رہے گا۔

ناظرین! خلیفہ حامد کا یہ خط صرف دیرہ دون پہنچتا اور پرائیویٹ رہتا تو اس کی نقل اور ردّ سے تعرض نہ کیا جاتا۔ یہ خط اور اسکا مضمون پبلک میں مشتہر ہوا اور جا بجا اسکا شہرہ ہوا چنانچہ دیرہ دون کے علاوہ لاہور کی ایک مسجد میں (جو سنٹ ہال کے پاس ہے جہاں قادیانی کے کھلے اور چھپے حواری نمازیں پڑھتے ہیں) حواریان قادیانی نے جلسہ عام میں لودھیانہ کا یہ قصہ سنایا کہ مولوی محمد حسین اب کی دفعہ لودہانہ میں گئے تو ان کی خاطر نہ ہوئی وغیرہ اور ایک چھپے حواری قادیانی نے جو صوفی اور صاحب الہام کہلاتے ہیں اور ان کی مقدس ریش دیکھ کر خواجہ خضر یاد آتے ہیں میرے ایک دوست نقشہ نویس ملازم نہر روپڑ کو یہ کہا تھا کہ اشاعۃ السنہ کے خریداران اب اس کو خریدنا موقوف کرتے جاتے ہیں، اسی قسم کی اور باتیں یہ حضرات شائع کر رہے ہیں۔ ان اراجیف کا اثر بد بعض ناواقف لوگوں پر پڑتا نظر آیا تو اس خط اور اس کے جواب کو شائع کرنا ضروری سمجھا گیا۔

☆ مولانا بٹالوی بتاتے ہیں کہ تحریر بالا لکھی جا چکی تھی کہ مولوی محمد حسن لدھیانوی کا دوسرا خط خاکسار کے پاس پہنچا۔ اس خط میں انہوں نے گفتگو متعلق مباہلہ کی تفصیل کی ہے جو تفصیل خلیفہ حامد کے کئی بیانوں کے مخالف ہے۔ نیز تکفیر قادیانی میں آپ نے اپنے توقف کی ایک وجہ مزید کی ہے۔ ان دو باتوں کے سوا اس میں کوئی نئی بات نہیں ہے۔

وازآنجا کہ گفتگو متعلق مباہلہ کے ہم نے کوئی تفصیل نہیں کی جس کی اس خط دوم سے تصدیق کی ضرورت ہو، بلکہ تفصیل میں خلیفہ حامد کے صرف تین جھوٹ ظاہر کیے ہیں کہ از انجملہ ایک کا ثبوت قادیانی کے اعلان سے دیدیا ہے اور دوسرے کے ثبوت میں مولوی محمد حسن کا حوالہ دیا ہے

لہذا ہم کو اس گفتگو کے متعلق پوری تفصیل کو نقل کرنیکی ضرورت نہیں بلکہ صرف ان دو ہی باتوں کا جن کی بابت مولوی صاحب کا حوالہ دیا گیا ہے نقل کرنا کافی ہے۔ ہاں جو مولوی صاحب نے عدم تکفیر کی مزید وجہ بیان کی ہے وہ پوری بیان کرنی ضروری ہے شاید مولوی محمد حسن کا اس میں فائدہ ہو۔

اس خط میں عزیز مولوی محمد حسن صاحب لکھتے ہیں:

کچھ دنوں بعد (یعنی گفتگو متعلق مباہلہ کے بعد) پھر منشی سعد اللہ صاحب میرے پاس تشریف لائے۔ میں مولوی محمد احسن امروہی کا رسالہ تحذیر الناس دیکھ رہا تھا۔ اس پر مرزا صاحب کا ذکر شروع ہوا اور میں نے تکفیر سے اپنا توقف ظاہر کیا۔ منشی سعد اللہ نے کہا کہ تو نے پہلے استفتاء پر دستخط کیا تھا اب توقف کا سبب کیا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ مجھے پہلے بھی توقف ہی تھا اور دل میں سوچ رکھا تھا کہ اپنی علیحدہ عبارت لکھ کر دستخط کرونگا۔ چونکہ دستخطوں کا جلسہ بچند وجوہ موجب پریشانی تھا میں اس احتیاط کو بھول گیا اور جلدی میں چلتے چلاتے دستخط کر دیئے۔ مولوی صاحب کے تشریف لے جانے کے بعد خیال آیا تو مولوی صاحب کی خدمت میں عریضہ لکھا جس کا خلاصہ یہ کہ آپ مجھے اطلاع بخشیں میرے دستخط کس عبارت کے نیچے ہیں۔

یہ قول عزیز مولوی محمد حسن صاحب کا خلیفہ حامد کے دوسرے جھوٹ کا جھوٹ ہونا ثابت کر رہا ہے اور بتا رہا ہے کہ عزیز مولوی محمد حسن نے فتوی پر خود دستخط کیا تھا، نہ کہ خاکسار نے۔ اور عزیز مولوی صاحب نے اپنے خط میں یہ ظاہر نہیں کیا کہ میرا نام نہ لکھنا۔

پھر مولوی محمد حسن صاحب لدھیانوی لکھتے ہیں:

۲۵ جولائی ۱۸۹۳ء کو جناب کا خط میرے نام آیا جس کا مضمون یہ تھا: ہم نے سنا ہے تکفیر میں تجھے شک و تردد ہے۔ کیا یہ تردد پہلے سے تھا یا منشی احسن کا رسالہ دیکھ کر پیدا ہو گیا۔

یہ قول عزیز مولوی صاحب کا خلیفہ حامد کے تیسرے جھوٹ کا جھوٹ ہونا ظاہر کر رہا ہے اور بتا رہا ہے کہ میں نے عزیز مولوی صاحب کو مباہلہ کی بابت کچھ نہ لکھا تھا، صرف رسالہ تحذیر کا کچھ ان پر اثر کرنا سن کر اس کی بابت کچھ لکھا تھا۔

پھر عزیز مولوی محمد حسن صاحب مزید وجہ عدم تکفیر کی بابت لکھتے ہیں:

رات کو مسئلہ تکفیر کا ذکر آیا۔ خاکسار نے عرض کیا کہ مجھے توقف ہے اور یہ بھی عرض کیا کہ تکفیر سے غرض یہ ہے کہ عوام بچ جائیں اور ایسے شخص کو چھوڑ دیں۔ مگر اس زمانہ میں ایسے فتووں کا

کچھ اثر نہیں ہوتا۔لوگ ڈرتے نہیں بلکہ ہنستے ہیں، اور کافر کہنے والوں کو کافر کہہ دیتے ہیں۔اس پر لودھیانہ کا ایک قصہ بھی سنایا کہ چند شخصوں کی ہمارے مفتیوں نے تکفیر کی تھی، مگر کچھ اثر نہ ہوا مسجد میں جناب کی اور خاکسار کی اس بارہ میں گفتگو ہرگز نہیں ہوئی۔..

اس مزید وجہ عدم تکفیر سے جو فائدہ مولوی صاحب کا ہے اس کو وہ جانتے ہیں یا اور سمجھنے والے، اس وجہ سے ہم بھی ایک فائدہ اٹھاتے اور اپنے ناظرین کو پہنچاتے ہیں۔اس وجہ سے ثابت ہے کہ اگر شوکت اسلام ہو اور علماء کے فتووں کا مخالفوں پر بھی اثر پڑے، تو عزیز مولوی محمد حسن صاحب اپنے تردد و توقف کو دور کریں اور قادیانی کا کفر ثابت کر کے اس کو وہ سزا دیں جو خلفاء اسلام کے وقت میں زندیقوں کو مل چکی ہے۔ (اشاعۃ السنہ۔جلد ۱۵)

# الیگزنڈر رسل وب کا اسلام

مولانا محمد حسین بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ شجرۃ الکذب (جھوٹ کے درخت) قادیانی کا ایک پھل، جو اصل درخت کی حقیقت ظاہر کرتا ہے، وہ ہے جو قادیانی کے ایک خلیفہ اڈیٹر رسالہ موسوم بہ الحق سے ظاہر ہوا ہے۔اس رسالہ میں بھی خلیفہ صاحب اڈیٹر نے اس قسم کا جھوٹ کہ قادیانی کے اتباع و پیروان میں ترقی و کثرت ہوتی جاتی ہے اور اس کے مخالفوں کو مسکنت ذلت، شائع کیا ہے چنانچہ اس رسالہ کے صفحہ ۲۳ نمبر ا جلد ۲ میں مرقوم ہے:

> بڑی بھاری بشارت: نومبر کی چوتھی تاریخ کو حضرت امام زمان مسیح موعود فیروز پور میں تھے۔آپ کی خدمت میں جناب حاجی عبداللہ اور حاجی عبداللطیف حاضر ہوئے۔ یہ حاجی عبداللہ وہ مشہور سرگرم حامی اسلام ہیں جنہوں نے محمد الیگزنڈر وب مسلمان امریکن مشنری کو اشاعت اسلام کے لئے کئی ہزار روپیہ اپنی گرہ سے دیا۔حاجی عبداللہ نے بیان کیا کہ حضرت کی قدم بوسی کی تحریک میرے دل میں اس طرح ہوئی کہ میں نے ایک دفعہ جو محمد رسل وب سے سوال کیا کہ اسلام کی بے بہا نعمت آپ کو کیونکر حاصل ہوئی، تو انہوں نے جواب دیا کہ یہ بڑا بھاری خداوندی فضل مجھے جناب مرزا غلام احمد صاحب کی بدولت میسر ہوا۔اسی وقت سے میرے دل میں خیال تھا کہ میں ایسے

واجب القدر حامی اسلام کو دیکھوں جس کے پاک انفاس سے اتنے بڑے زبردست لوگ غیر قوموں سے مشرف باسلام ہوئے ہیں۔ چند روز ہوئے میرے دل میں جناب مرزا صاحب کی زیارت کی پرزور تحریک پیدا ہوئی..الخ

اس کے بعد صفحہ ۲۴ میں خلیفہ اڈیٹر نے قادیانی کی طرف مدراسیوں کے رجوع وتوجہ کا مژدہ نقل کر کے کہا ہے:

غرض یہ سب اللہ تعالی کی تائید اور نصرت کا عجیب ثبوت ہے اور اس بات پر کافی دلیل ہے کہ حضرت مسیح موعود مؤید من اللہ ہیں۔ افسوس ان یہودی صفت قسی القلب لوگوں پر جواب تک اس پاک سلسلہ کی مخالفت سے باز نہیں آئے وہ خوب سمجھ رکھیں کہ ان کے لئے ذلت مسکنت اور غضب درپیش ہے۔

ہمارے نزدیک اور ایک مبصر و محقق کے نزدیک پہلے مژدہ کے بیان میں خلیفہ اڈیٹر نے کذب سے کام لیا ہے۔ اس میں جو مسٹر رسل وب امام اہل اسلام امریکہ کا قول نقل کیا، یہ صاحب ممدوح پر محض افتراء ہے۔ صاحب ممدوح کی جو اظہار اسلام سے پہلے قادیانی سے خط وکتابت ہوئی ہے اور وہ قادیانی کے رسالہ شحنہ حق میں چھپی ہے، وہ اس قول کے افتراء ہونے پر دلیل ہے۔ اس مراسلت سے صاحب ممدوح کا قادیانی سے مدد چاہنا تو بے شک ثابت ہے مگر قادیانی کا ان کو مدد دینا ثابت نہیں ہوتا، بلکہ صرف وعدہ مدد دینا، جس کا قادیانی نے تاہنوز ایفاء نہیں کیا اور نہ آئندہ اس سے اس ایفاء کی امید ہے، جب تک کہ بقیہ براہین احمدیہ، سراج منیر، قرآنی طاقتوں کا جلوہ گاہ وغیرہ تصنیف ہو کر شائع نہ ہوں (جو قیامت سے پہلے تصنیف وشائع ہوتی نظر نہیں آتیں)

(مولانا بٹالوی کی یہ پیش گوئی یوں پوری ہوئی کہ خود مرزائیوں کو اقرار ہے کہ یہ کتابیں شائع نہیں ہوئیں۔ مرزا بشیر احمد کہتے ہیں کہ جب مرزا صاحب نے ۱۸۷۹ء میں براہین احمدیہ کے متعلق اعلان شائع فرمایا تو اس وقت آپ براہین احمدیہ تصنیف فرما چکے تھے اور کتاب کا حجم قریباً دواڑھائی ہزار صفحہ تک پہنچ گیا تھا۔ اور اس میں آپ نے اسلام کی صداقت میں تین سو ایسے زبردست دلائل تحریر کئے تھے کہ جن کے متعلق آپ کا دعوی تھا کہ ان سے صداقت اسلام آفتاب کی طرح ظاہر ہو جائے گی اور آپ کا ارادہ تھا کہ جب اس کے شائع ہونے کا انتظام ہو تو کتاب کو ساتھ ساتھ اور زیادہ مکمل فرماتے جاویں۔ اور اس کے شروع میں ایک مقدمہ لگائیں۔ اور بعض اور تمہیدی باتیں لکھیں اور ساتھ ساتھ ضروری حواشی بھی زائد کرتے جاویں۔ چنانچہ اب جو براہین کی چار جلدیں شائع شدہ موجود ہیں ان کا مقدمہ اور حواشی وغیرہ سب دوران

اشاعت کے زمانہ کے ہیں۔ اور اس میں اصل ابتدائی تصنیف کا حصہ بہت ہی تھوڑا آیا ہے۔ یعنی صرف چند صفحات سے زیادہ نہیں۔ اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ تین سو دلائل جو آپ نے لکھے تھے ان میں سے مطبوعہ براہین احمدیہ میں صرف ایک ہی دلیل بیان ہوئی ہے اور وہ بھی نامکمل۔ ان چار حصوں کے طبع ہونے کے بعد اگلے حصص کی اشاعت خدائی تصرف کے ماتحت رک گئی اور سنا جاتا ہے کہ بعد میں اس ابتدائی تصنیف کے مسودے بھی کسی وجہ سے جل کر تلف ہوگئے۔ مرزا نے براہین حصہ چہارم کے آخر میں جو اشتہار ، ہم اور ہماری کتاب ، کے عنوان کے نیچے دیا اس میں آپ نے فرمایا ہے کہ ابتداء میں جب براہین احمدیہ تصنیف کی گئی تھی تو اور صورت تھی مگر بعد میں یعنی دوران اشاعت میں جب حواشی وغیرہ لکھے جارہے تھے اور کتاب طبع ہوکر شائع ہورہی تھی، صورت بدل گئی.... ص ۱۱۱-۱۱۲ جلد اول سیرۃ المہدی۔

نیز مرزا بشیر احمد بتاتے ہیں: بیان کیا مجھ سے مولوی شیر علی نے کہ ایک دفعہ لالہ ملاوامل نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک مرتبہ مرزا صاحب نے مجھے ایک صندوقچی کھول کر دکھائی تھی جس میں ان کی ایک کتاب کا مسودہ رکھا ہوا تھا اور آپ نے مجھ سے کہا تھا کہ بس یہی میری جائیداد اور مال سب یہی ہے۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ براہین احمدیہ کے مسودہ کا ذکر ہے۔ ص ۱۱۳۔ سیرۃ المہدی۔ جلد اول۔

نیز مرزا بشیر احمد بتاتے ہیں کہ ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ :

آپ کی تحقیق سے تصنیف و اشاعت استفتاء و سراج منیر ۱۸۹۷ء میں وقوع پذیر ہوتی ہے حالانکہ مرزا صاحب کا اشتہار مندرجہ تبلیغ رسالت ج اول صفحہ ۵۵ ، اس امر کا مثبت ہے کہ سراج منیر کی تصنیف مارچ ۱۸۸۶ء سے پہلے شروع ہوگئی تھی۔ اور اس اشتہار مورخہ یکم مارچ میں اس رسالہ ( سراج منیر ) کو قریب الاختتام قرار دے کر صرف چند ہفتوں کا کام باقی رہنا ظاہر کیا گیا ہے۔ اور اگر اشتہار کی طباعت اول کی تاریخ ( آخر اشتہار سے ) رکھی جاوے تو ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء ظاہر ہوتی ہے اور اسی جگہ اسی اشتہار کی تاریخ طباعت بار دوم ۱۸۹۳ء ظاہر کی گئی ہے اور اسی اشتہار کی دوبارہ اشاعت پر نوٹ حاشیہ صفحہ ۵۵ پر اس امر کا اظہار ہے کہ اس رسالہ سراج منیر کی تصنیف واقعی پہلے ہوچکی تھی ، اور اشاعت بے شک بعد میں ہوئی ہے۔ نیز تبلیغ رسالت جلد اول صفحہ ۹۴ کے اشتہار سے بھی سراج منیر کی تصنیف پہلے کی ثابت ہے۔ نیز تبلیغ رسالت صفحہ ۱۲۴ حصہ اول میں بھی سراج منیر کی اشاعت کو اس لئے ملتوی رکھنا ظاہر کیا گیا ہے کہ ہنوز بشیر اول کے متعلق مفصل علم نہ ہوا تھا۔

خاکسار، بشیر احمد جواباً، عرض کرتا ہے کہ یہ اعتراض درست نہیں ہے۔ جس سراج منیر کی تصنیف کا ذکر ابتدائی کتابوں اور اشتہاروں میں آتا ہے وہ اور تھی جو طبع نہیں ہوئی ( یعنی مولانا بٹالوی کی

پیش گوئی سچ ثابت ہوئی کہ یہ طبع نہیں ہوگی اور نہ براہین کی بقیہ جلدیں ) اور جو سراج منیر ۱۸۹۷ء میں آ کر شائع ہوئی وہ اور ہے، چنانچہ خود مؤخر الذکر سراج منیر میں متعدد جگہ اس کا ثبوت ملتا ہے کہ یہ کتاب ۱۸۹۷ء میں لکھی گئی مثلاً ملاحظہ ہوں صفحہ ۱۷، ۲۱، ۴۸، ۴،۷۔ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صاحب نے اوائل میں ایک کتاب سراج منیر لکھنے کا ارادہ کیا تھا اور غالباً کچھ حصہ لکھا بھی ہوگا مگر وہ طبع نہیں ہوئی اور پھر اسکے بعد آپ نے ۱۸۹۷ء میں ایک اور رسالہ سراج منیر کے نام سے لکھ کر شائع فرما دیا۔ سیرۃ المہدی۔ ص ۱۹۸ جلد سوم )

اور جب صاحب ممدوح بعد اظہار اسلام لاہور تشریف لائے اور حواریان و معتقدین مرزا قادیانی کا ڈیپوٹیشن آپ کے پاس پہنچا اور بکمال اصرار اس امر کا خواستگار ہوا کہ آپ قادیان تشریف لے چلیں اور مرزا صاحب سے ملیں، تو آپ نے قادیان جانے سے صاف انکار کر دیا اور برملا فرما دیا کہ میں قادیانی سے تسلی یافتہ نہیں ہوں۔

یہ حال ہم نے بعض راشد مسلمانان سکرٹریان انجمن حمایت اسلام سے ( جس کے صاحب ممدوح مدعو و مہمان تھے ) سنا تھا اور اپنے رسالہ نمبر ا جلد ۱۵ کے صفحہ ۳ و ۴ میں شائع و مشتہر کر دیا تھا اور اس میں قادیانی اور اس کے حواریوں اور ہوا خواہوں نے کچھ چوں و چرا نہیں کیا تھا۔ ایک صوفی صاحب ان میں سے بولے تو صرف اس قدر بولے کہ اس ڈیپوٹیشن میں ( جس نے صاحب ممدوح سے قادیان جانے کی درخواست کی تھی ) میں شامل نہیں تھا، میرا نام اس میں کیوں ذکر کیا گیا؟ اسکا جواب یہ ہے کہ حضرت آپ نہ سہی، آپ کے بڑے بھائی صوفی اور دوسرے مفتی جی سہی۔ کام سے کام ہے نہ نام سے۔ نام میں راوی کی غلطی ہوگئی ہوگی اس سے تو آپ کو انکار نہیں کہ ڈیپوٹیشن ان کے پاس گیا اور خواستگار امر مذکور ہوا اور صاحب ممدوح نے انکار کیا، اور وہ قول فرمایا۔

وہ قول مسٹر محمد وب صاحب کا اس نقل خلیفہ اڈیٹر کے افتراء ہونے پر دوسری دلیل ہے اور صاف مشعر و شاہد ناطق ہے کہ اس قصہ میں جو قول صاحب ممدوح سے نقل کیا گیا ہے وہ ان پر محض افتراء ہے، لہذا یہ سارا قصہ نا قابل اعتماد و قبول ہے۔ ہم نے ایک معزز دوست سے، جو علاقہ فیروز پور میں مدرس ہے، سنا ہے کہ فیروز پور میں کوئی گدا صورت عربی، قادیانی کے پاس آیا تھا اسی کو ان حضرات نے عبداللہ عرب بنا لیا اور اس پر یہ قصہ گھڑ لیا۔

اور اگر یہ بھی فرض کر لیا اور مان لیا جاوے کہ وہی شخص عبداللہ عرب تھا جو مشہور مالدار اور نامی تاجر ہے تو پھر اس قصہ میں جو مسٹر رسل دب کا یہ قول درج کر لیا گیا ہے وہ اس قصہ کی ساری رونق و اعتبار کو دور کرتا ہے اور اس کو صاف جھٹلاتا ہے۔

وہ قول صاحب ممدوح جب ان دنوں اشاعۃ السنہ کے ذریعہ شہرہ آفاق ہوگیا تو قادیانی صاحب نے یہ سمجھا کہ یہ قول ہمارے اس دعوی کو کہ امریکہ میں اسلام ہمارے طفیل پہنچا ہے جھٹلا رہا ہے تو اس قول کے ضرر واثر سے اپنے آپ کو بچانے کے لئے ایک افتراء کھڑا کیا اور اس کو اپنے اسی خلیفہ حامد سیالکوٹی کے ذریعہ سے اپنے معتقدین کی پبلک میں پھیلایا (جس کی اطلاع خاکسار کو بھی بعض معزز احباب کے ذریعہ پہنچ گئی) کہ محمد رسل وب صاحب جہاز سے اترے تو قادیانی صاحب نے ان کو بذریعہ خط مطلع کر دیا اور لکھ دیا تھا کہ مسلمان لوگ مجھے زندیق کافر سمجھتے ہیں لہذا آپ میرے پاس نہ آویں ورنہ آپ بھی متہم ہو جائیں گے۔

شاید یہ حضرات اس افتراء قدیم کو اس افتراء جدید مندرجہ الحق کی تائید میں اور ہماری دلیل دوم کے جواب میں پیش کریں، اس کا جواب ہم پہلے ہی دے دیتے ہیں کہ لاہور آؤ اور معزز مسلمانوں سے اس قول صاحب ممدوح کے کہ میں قادیانی سے تسلی یافتہ نہیں ہوں، تصدیق کرلو۔ یا خود صاحب موصوف ہی سے بذریعہ خط دریافت کرلو کہ آپ نے ڈیپوٹیشن کے جواب میں وہ قول فرمایا تھا یا نہیں۔ جس معزز دوست سے ہم کو اس افتراء قدیم قادیانی پر، جو خلیفہ حامد کے ذریعہ شیوع پایا تھا، اطلاع ہوئی ہے ان کی صاحب ممدوح سے بہت خط وکتابت ہے۔ وہی دوست صاحب ممدوح سے دریافت کریں کہ ڈیپوٹیشن کے جواب میں وہ قول فرمایا تھا یا نہیں۔ سوال صرف اتنا ہو، اس سے ایک حرف زیادہ نہ ہو۔

یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ اگر اس وقت قادیانی نے ممدوح کو ملاقات سے منع کیا تھا اور اس امر کو مسلمانوں میں ان کے متہم ہو جانے کا باعث سمجھا تھا، تو ان کا یہ قول (اگر یہ ان پر افتراء نہیں ہے) اب رسالہ میں کیوں چھپوایا۔ کیا اب مسلمان جن سے ممدوح کو انواع اعانت کی امید ہے ان کو متہم نہ کریں گے اور نہ سمجھیں گے کہ وہ درحقیقت قادیانی سے ملے ہوئے ہیں۔ اس قول کی اشاعت سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ قادیانی کا وہ قول جو خلیفہ کے ذریعہ شائع کیا گیا محض بناوٹ ہے۔..

اخیر میں جو خلیفہ اڈیٹر نے قادیانی کے مخالفین کی ذلت ومسکنت کی جھوٹی خبر دی ہے یہ اسی شجرۃ الکذب کا پھل ہے۔ اور یہ ہر ایک خلیفہ قادیانی کی سنت لازمہ وخاصہ شاملہ ہے۔ اسکا سفید جھوٹ ہونا خلیفہ حامد کی دروغ گوئی کے رد میں ثابت کیا گیا ہے اور ناظرین کو معلوم ہو چکا ہے کہ قادیانی کے مخالفین خدا کے فضل وکرم سے صحت عافیت وعزت وبرکت کے ساتھ خوب دندناتے ہیں اور شب وروز تحریراً وتقریراً قادیانی کی بیخ کنی کیلئے خدا کی طرف سے مؤید وموفق ہیں۔ یہ ذلت اور

مسکنت تو قادیانی ہی کی صفت لازم اور عرض غیر مفارق ہے جسکا منہ صدہا روپیہ کی آمدنی پر بھی سوال سے بند نہیں ہوتا، اور کاسہ گدائی اسکے ہاتھ سے نہیں چھوٹتا۔ یا اسکے خلفاء اور حواریوں کے نصیب میں آگئی ہے جو ریاست جموں میں آٹھ سو روپیہ ماہوار کے نوکر تھے اور بطفیل متابعت قادیانی کے اس نوکری سے، اس حکم کے ساتھ کہ اتنے گھنٹوں میں جموں سے نکل جاؤ، خارج و معزول کئے گئے۔ یا جو بھوپال میں ایک سو روپیہ ماہوار کے ملازم تھے اور اب بیس تیس روپیہ چندہ پر گذارا کر رہے ہیں۔ خلیفہ اڈیٹر نے قادیانی کی آئینہ صفت صورت میں انہی حضرات کی یہ صورت دیکھی ہوگی۔

در آئینہ بیند ہر کس رخ خویش (اشاعۃ السنہ جلد ۱۵۔ص ۳۰۵ تا ۳۱۲ مختصراً)

# قادیانی کا مباہلہ سے گریز

قادیانیوں نے مشہور کر رکھا ہے کہ ۱۸۹۳ء میں امرتسر میں جب مولانا عبدالحق غزنوی اور مرزا غلام احمد کا مباہلہ ہوا تو اس وقت مرزا نے مولانا بٹالویؒ (جو موقع پر موجود تھے) سے بھی کہا تھا کہ آؤ تم بھی میرے ساتھ مباہلہ کرلو، لیکن مولانا بٹالویؒ نے اعراض کیا۔ اور اس اعراض کی وجہ سے مرزا کی وہ پیش گوئی پوری ہوگئی کہ بٹالوی صاحب مجھے کافر کہنے سے باز آجائیں گے۔ وغیرہ تاہم اشاعۃ السنہ میں اس موقع کی جو روئداد نقل ہوئی ہے اس سے معاملہ اس کے الٹ نظر آتا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے۔ مولانا بٹالوی لکھتے ہیں:

قادیانی صاحب نے اپنے خلیفہ حامد سیالکوٹی سے رسالہ، جنگ مقدس کا فوٹو، لکھوایا تو اس میں مباہلہ کا قصہ بھی درج کرا دیا اور اس میں بہت سے جھوٹوں کے ساتھ ایک یہ جھوٹ صفحہ ۳۱ میں درج کرایا کہ مولوی محمد حسینؒ کے اس مطالبے پر کہ

آپ (یعنی مرزا) اس طرح دعا کریں کہ الٰہی میں نے جو اپنی کتابوں میں نبوت کا دعوی کیا ہے، ملائکہ سے انکار کیا ہے، بہشت و دوزخ سے انکار کیا ہے، اگر ان مفتریات میں جھوٹا ہوں، تو مجھ پر لعنت بھیج۔

مرزا صاحب نے فرمایا کہ میں تو مسلمان ہوں اور ایسی باتوں کو منہ پر لانا کفر سمجھتا ہوں، پھر یہ کیسے کہوں؟ پھر آپ نے صاف کہدیا کہ ہم یوں کہدیں گے کہ اے اللہ تعالی جو کچھ میں

نے اپنی کتابوں میں لکھا ہے اگر اس سے میرا نبوت کا دعوی ہے یا ملائکہ سے انکار یا معراج سے انکار، تو مجھ پر لعنت بھیج۔ اس پر بھی شیخ جی مباہلہ سے منکر ہو گئے۔

مولانا محمد حسین بٹالوی ؒ بتاتے ہیں کہ:

یہ بیان سراسر کذب و بہتان ہے۔ نہ میں نے اس عنوان سے دعا کا سوال کیا، نہ قادیانی نے اس عنوان سے دعا سے پہلے انکار اور پیچھے اقرار کیا۔ میرا سوال یہ تھا کہ اگر آپ واقعی حضرت مسیح کو فوت شدہ سمجھتے ہیں، اور خود کو مسیح موعود، اور مدعی نبوت ہیں اور نفی نزول ملائکۃ اور معراج جسمانی آنحضرت ﷺ کو حق سمجھتے ہیں، تو یوں دعا کریں کہ

الٰہی اگر میں ان اعتقادوں میں جھوٹا ہوں تو مجھ پر لعنت بھیج۔

اور اگر ان باتوں کے آپ مدعی و قائل نہیں تو یوں دعا کریں کہ

الٰہی ان باتوں کا میں قائل ہوں تو مجھ پر لعنت بھیج۔

مرزا قادیانی نے دونوں صورتِ سوال سے دعا کرنا منظور نہ کیا۔ صرف مجملاً یہ کہنا چاہا کہ جو کچھ میں نے اپنی کتابوں میں لکھا ہے وہ سب خدا و رسول کے فرمودہ مطابق ہے۔ اور مباہلہ سے گریز و فرار اختیار کیا۔

مولانا بٹالوی ؒ لکھتے ہیں کہ اس مقام میں ہم اہل اسلام حاضرین جلسہ کی شہادت پیش کرتے ہیں جو انہی دنوں میں ہم نے بذریعہ استشہاد حاصل کی تھی۔

مولوی عبداللہ صاحب لکھتے ہیں:

بے شک مولوی محمد حسین نے مرزا قادیانی سے بطریق تفصیل مباہلہ کی خواستگاری کی۔ اور فرمایا کہ اگر تفصیل سے اس کو انکار ہو تو حاضرین مجلس اس انکار کو گریز تسلیم کریں۔ پھر میں اسی اجمال پر ان سے مباہلہ کروں گا۔ مگر قادیانی نے اس امر کو منظور نہ کیا۔ آخر الامر انسپکٹر نے بعد نکال دینے مرزا قادیانی کے عیدگاہ سے مولوی محمد حسین صاحب کا شکریہ ادا کر کے کہا کہ مرزا چلا گیا ہے آپ بھی تشریف لے جاویں۔ عبداللہ عفی عنہ ساکن امرتسر

شیخ عبدالعزیز سکرٹری انجمن حمایت اسلام امرتسر لکھتے ہیں:

میں عیدگاہ میں موجود تھا۔ مولوی ابوسعید صاحب کا میں پیغام لے کر گیا تھا لیکن افسوس کہ مرزا صاحب نے مولوی ابوسعید کی کچھ نہ سنی۔ محمد عبدالعزیز۔

انہی صاحبوں کی تائید و تصدیق بیان میں بہت سے حاضرین و شاہدین جلسہ حسب تفصیل

ذیل اپنے دستخط اور العبد کرتے ہیں:

احمد علی بن عبد الجبار بن عبد اللہ غزنوی۔ حافظ عمر الدین الگجراتی الڈنگوی حال وارد امرتسر عبید الرحمٰن بن عبد الرحمٰن عمر پوری ۔ عبد الملک بن سید احمد غزنوی۔ عبد الاعلی بن عبد الغفور غزنوی۔ خاکسار محمد اسماعیل ساکن موضع بنبا نوالہ۔ ابو المبارک عبد الرحمٰن بریلوی حال وارد امرتسر۔ فضل حق حسین پوری۔ مجید حسن حسین پوری۔

عاجز ہمم درمیدان مباہلہ حاضر بود کلام خصمین از باعث کثرت اژدہام بسمعم نہ رسید مگر ازاں اشخاص کہ حاضرین آن مجلس بودند ثقات اند ہمیں شنیدم کہ قادیانی از مباہلہ بالتفصیل انکار کردو فرار نمود۔ احمد بن عبد اللہ غزموی۔ ابو ادریس عبد لغفور بن محمد بن عبد اللہ غزنوی۔

و بھذا استشھد، عبد الاول بن محمد بن عبد اللہ غزنوی۔

پیر جمال الدین امام مسجد تیلیاں والی۔ امیر بخش خیاط۔ اللہ بخش عرف خدا بخش۔ اللہ بخش۔ قادر بخش۔ غلام قادر۔ عبد اللہ۔ اسد اللہ۔ محمد سلطان۔ اللہ بخش۔ محمد رمضان خیاط۔ عبد الرحیم۔ حافظ نور احمد۔ شیر محمد صوفی۔ محمد یونس حسین پوری۔ نور الدین حاضر مجلس۔ غلام مصطفیٰ خان سابق صدر منصرم امرتسر کٹرہ مہاں سنگھ۔ غلام محمد رنگریز ساکن امرتسر کٹرہ آہلو والیاں۔ الٰہی بخش ساکن کٹرہ لوہگڑھ ذات افغان۔ یہ واقعہ میں نے بھی اس مجلس میں سنا: عبد الواحد المعروف نظام الدین خان محافظ دفتر ضلع امرتسر۔ محمد یامین ٹھیکہ دار حسین پوری، شیخ احمد چپڑاسی تحصیل امرتسر۔ امانت اللہ بن رحیم بخش۔ اللہ بخش۔ تاج الدین۔ (اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۵۔ ص ۳۱۲ تا ۳۱۵)

# عربی خطبہ قادیانی کی چند غلطیاں

مولانا بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ مرزا قادیانی نے جو خطبہ اور مقاصد دافع الوساوس میں عربی عبارت لکھی ہے اس سے اسکے بعض اتباع اس کا ولی و صاحب الہام و مہبط کلام الٰہی ہونا نکالتے اور کہتے ہیں کہ اس شخص نے کسی مدرسہ میں عربی کی تعلیم نہیں پائی اور کسی استاد کی عربی میں شاگردی نہیں کی، بایں ہمہ ایسی ادق عربی اس نے لکھ ڈالی ہے تو یہ بجز الہام و تعلیم الٰہی کیونکر ہوسکتی ہے۔ اور بعض جہلاء اس سے اس کا عالم متبحر ہونا ثابت کر رہے ہیں۔ مگر حقیقت شناس اس عبارت سے اس کا جاہل ہونا، اور کوچہ عربیت سے اس کا نابلد اور دعوی الہام میں کاذب ہونا نکالتے ہیں اور وہ

خوب سمجھتے ہیں کہ یہ عبارت عرب کی عربی نہیں اوراس کی فقرہ بندی محض بے معنی تک بندی ہے۔اس میں بہت سے محاورات والفاظ قادیانی نے ازخود گھڑ لئے ہیں،عرب عرباء سے وہ منقول نہیں۔اور جواس کے عربی الفاظ وفقرات ہیں ان میں اکثر صرف ونحو وادب کے اصول وقواعد کی رو سے اس قدر غلطیاں ہیں کہ ان اغلاط کی نظر سے ان کومسخ شدہ عربی کہنا بے جانہیں۔

اس مقام میں ہم ان اغلاط کا بیان کرتے ہیں جو بعض اہل علم نے بیان کی ہیں مگراس سے پہلے ایک تمہید کوضروری سمجھتے ہیں جس سے ناظرین کومعلوم ہوگا کہ اس اغلاط گیری ونکتہ چینی سے قادیانی کا عربی سے جاہل اورشرف کلام الہام وکلام الٰہی سے عاطل ہونا کیونکر ثابت ہوسکتا ہے۔

یہ مسئلہ مسلّمہ ہے کہ غلطی بڑے بڑے لائق اشخاص سے ہو جاتی ہے اور وہ ان کی لیاقت میں بٹہ نہیں لگاتی۔ خداتعالی اوراس کے رسول معصوم ومقبول کے بعد کسی شخص کا اپنے کلام میں کوئی غلطی کرنا محل تعجب نہیں بلکہ کسی انسان سے اس کے انسانی کام میں غلطی نہ ہوتو یہ امر موجب تعجب ہے کیونکہ انسان کے لئے سہو ونسیان، جوغلطی کا منشاء ومولد ہے، ایک لازمی امر ہے اورمقولہ اول ناس اول ناس اورمقولہ الا نسان یسا وق النسیا ن مسلّمہ مقولے ہیں۔

بناء علیہ کسی لائق انسان کے کلام میں مطلق غلطی اسکے علم وفضل وکمال میں نقصان و زوال کا موجب نہیں ہوسکتی۔ بڑے بڑے شاعرامرء القیس اوراس کے ہم سرایسے گزرے ہیں کہ ان کے کلام میں دوسروں نے غلطیاں نکالی ہیں اور پھران کی شاعری غیر مسلّم نہیں ہوئی۔ اور بہت ادیب خطیب ایسے ہوئے ہیں جنہوں نے محاورات میں لغزش کھائی ہے پر وہ ان کی منقصت کی موجب نہیں سمجھی گئی۔لہذا غلطی کلام سے متکلم کی بے علمی ونالائقی ثابت کرنے کیلئے کوئی ایسی شرط یا اصول مقرر ہونا چاہیے جس میں معذرت بالا کی گنجائش نہ ہو۔

ہمارے نزدیک اور ہرایک صاحب خبرت وانصاف کے نزدیک وہ شرط یا اصول یہ ہے کہ غلطی جوکمال میں نقصان یا زوال پیدا کرتی ہے وہ ہے جس کا صدور اہل علم وکمال سے عادۃً محال ہو۔اوراگروہ معمولی اورممکن الوقوع ہو تواس کا وقوع وصدوراس کثرت سے نہ ہوجس کا نمبر فیصدی پچاس سے بڑھ گیا ہو۔(مرزا بشیر احمد قادیانی اپنے والد کی عربی نویسی میں اغلاط کا ذکر یوں کرتے ہیں : بیان کیا مجھ سے مولوی شیرعلی نے کہ مرزا صاحب فرماتے تھے کہ ہماری جتنی عربی تحریریں ہیں یہ سب ایک رنگ میں الہام ہی ہیں کیونکہ سب خدا کی خاص تائید سے لکھی گئی ہیں۔فرماتے تھے بعض اوقات میں کئی الفاظ اورفقرے لکھ جاتا ہوں مگر مجھے ان کے معنی نہیں آتے ، پھر لکھنے کے بعد لغت دیکھتا ہوں تو پتہ لگتا ہے۔

نیز مولوی صاحب موصوف بیان کرتے ہیں کہ حضرت صاحب عربی کی کتابوں کی کاپیاں اور پروف حضرت خلیفہ اول اور مولوی محمد احسن کے پاس بھی بھیجا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ اگر کسی جگہ اصلاح ہو سکے تو کر دیں ۔ حضرت خلیفہ اول تو پڑھ کر اسی طرح واپس فرما دیتے تھے لیکن مولوی محمد احسن صاحب بڑی محنت کر کے اس میں بعض جگہ اصلاح کے طور پر لفظ بدل دیتے تھے۔ سیرۃ المھدی جلد اص ۹۱ )

محال ہونے صدور کی مثال عربی کا ایک بڑا فرضی جملہ ہے. ضرب زید عمرو فی الدّار قائم بالخشبة ..(جس ترجمہ ہے کہ زید نے عمرو کو گھر میں کھڑا ہو کر لکڑی سے مارا) ۔ اس جملہ میں زید کو جو ضرب کا فاعل ہے، زیر سے پڑھنا اور عمرو کو جو مفعول بہ ہے، پیش سے اور دار کو جو فی کا مجرور اور معرف بلام ہے، تنوین اور پیش لگانا اور قائماً کو جو حال ہے زیریں دینا ، خشبہ مجرور کو زبر ، ایسی اغلاط ہیں کہ ادنی اہل علم سے جس کو کم سے کم نحو کی پہلی کتاب ( نحو میر ) بھی آتی ہو ان کا صدور محال ہے ۔ اور جس کے منہ سے ایسی غلطی نکلے اس کو کسی اہل علم کا اہل علم سمجھنا ناممکن ہے اور جو ایسے شخص کو اہل علم سمجھے وہ خود جاہل و بے علم کہلاتا ہے ۔..

اگر کسی کلام کے الہامی ہونے کا دعوی ہو، یعنی اس کو کلام خدا کہا جائے ( رسول ﷺ پر اس کے نازل ہونے کا دعوی ہو خواہ کسی قائم مقام رسول پر، جس کو رسول کی مانند معصوم اور غلطی وخطا سے محفوظ سمجھا جائے ) تو اس کلام میں مطلق غلطی نہ ہونا شرط ہے اور اس میں ایک غلطی بھی اس کے الہام ہونے کی مبطل ہے ۔ الہامی کلام میں فی صدی یا فی ہزار یا فی لاکھ ( مثلاً ) ایک غلطی بھی ہو گی تو وہ کلام الہامی نہ سمجھا جائے گا ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ خدا تعالی جو اس کلام کا متکلم فرض کیا گیا ہے اس سہو اور نسیان سے، جو غلطی کا منشاء و مولد ہے، پاک ہے قال اللہ تعالی و ما کان ربک نسیّاً لہذا جس کلام میں غلطی ہو، ایک ہی غلطی کیوں نہ ہو، وہ خدائے پاک اور مقدس کا کلام نہیں ۔ اس شرط و اصول کو ناظرین محفوظ و ملحوظ رکھیں گے اور پھر قادیانی کی ان اغلاط کو جو ہم بیان کریں گے، غور و توجہ سے ملاحظہ کریں گے تو یقین اور ایمان لائیں گے کہ وہ اغلاط اس قسم ( لائق معافی ) سے نہیں ہیں کہ وہ قادیانی کے دعوی علم و کمال ظاہری و باطنی میں خلل انداز نہ ہو سکیں بلکہ وہ ایسی اغلاط ہیں جو قادیانی کے کمال علم و الہام کو خاک میں ملاتی ہیں ۔ ان میں بہت سی غلطیاں ایسی ہیں کہ ان کا صدور نحو میر جاننے والے سے بھی ناممکن ہے جیسے اسکے لفظ فوہ کو بحالت جر واو سے لانا ، یا افعال متعدی بدو مفعول کے ایک مفعول کو جمع اور دوسرے مفعول کو مفرد لانا یا مبتداء کو جمع اور اس کی خبر کو مفرد لانا ، جس کی مثالیں فہرست آئندہ میں موجود ہیں یا اسکا صفحہ ۱۲ سطر ۸ میں جملہ سئمنا

متبحراً میں ذوالحال ضمیر سئمنا کو جمع اوراس کے حال متبحراً کو مفرد کرنا ، یا صفحہ۱۲ سطر۵ و ۶ میں صیغ مضارع یقوم ، یخاف ، یبا لی کو ان کے شرط ہونے کی حالت میں مرفوع کرنا ، جزم نہ دینا، جن کی تصحیح اس نے کسی اہل علم کی اصلاح سے غلط نامہ کتاب میں کی ہے اوراس سے یہ بات جتائی ہے کہ اس کی قلم سے یہ اغلاط اس وجہ سے نکل گئیں تھیں کہ اس کو نحو میر کے مسائل بھی نہیں آتے کیونکہ یہ اغلاط کاتب کی اغلاط نہیں ہوسکتیں۔ کاتب اصل لفظ کی جگہ ایسے لفظ تو لکھ دیتا ہے جس کو جاہلانہ شہرت سے صحیح سمجھتا ہو جیسے کسی نے خرّ موسی صعقاً کی جگہ خرّ عیسی لکھ دیا تھا۔ کاتب جاہل سے ایسا نہیں ہوسکتا کہ گو لفظ اس کا ہم شکل نہ ہو ، اوراس کے جاہلانہ خیال میں بھی کبھی نہ گزرا ہو اس کی جگہ دوسرا لفظ جیسے متبحر عین کی جگہ متبحراً اور یکف کی جگہ یخاف درج کر دیوے، یہ ضرور حضرت مرزا ہی کے اغلاط ہیں۔ آپ کا اصل مسودہ ایک مجلس میں پیش کر کے اس پر آپ سے مباہلہ کرایا جائے تو ضرور چور پکڑا جائے اور جو غلطیاں آپ کی کلام میں معمولی اوراہل علم سے ممکن الصدور ہیں اور اسلئے وہ قابل عفو بھی ہیں جیسے صلابت میں من کی جگہ عن لانا۔ وعلی ہذا القیاس، وہ اس حد کثرت کو پہنچ گئی ہیں کہ اس کثرت کے ساتھ کوئی ممتحن خواہ کیسا ہی متاہل ونرم ورحم دل ہو قادیانی کو پاس نہیں کرسکتا اوراہل علم ہونے کا سرٹیفکیٹ نہیں دے سکتا اوران غلطیوں سے (قسم اول سے،خواہ دوم سے ) اس کلام کی نسبت الہام کا خیال کرنا تو ایسا ملیامیٹ ہوتا ہے کہ اس میں کسی اہل عقل وانصاف کو شک وتامل نہیں رہتا۔ اسی وجہ سے ہم نے ان اغلاط کی تفصیل وبیان سے تعرض کیا، ورنہ بجز خدا ورسول کے کون شخص ہے جو غلطی نہیں کرتا۔

تمہید ختم ہوئی۔ اب چند غلطیاں بیان ہوتی ہیں ( صفحات نمبر دافع الوساوس کے ہیں )

۱۔ صفحہ ۱ سطر ۱۰۔۱۱۔ جعلهم شموس الارض و حجج الدين و حرز الايمان ۔ ( حصون الايمان ہونا چاہیے۔ کیونکہ ) حرز واحد ہے اور یہ محل ،محل جمع ہے کیونکہ یہ جعل کا دوسرا مفعول ہے جس کا مفعول اول ضمیر جمع ہے۔

۲۔۳۔ صفحہ۱، سطر۱۲۔ جعلهم منهلاً لا يغور ومتاعاً لا يبور ( مناهل لا تغور و امتعة لا تبور ہونا چاہیے کیونکہ ) یہ دونوں جعل کے دوسرے مفعول ہیں اور پہلا مفعول ضمیر جمع ہے۔

۴۔ص ۲۔ سطر۳۔ اخراج غیره عن الحنان ( من ہونا چاہیے کیونکہ ) خروج واخراج کا صلہ من آتا ہے فخرج منها خائفاً يترقب، اور فا خرجنا منه خضراء۔

۵۔ص ۳۔ سطر۴۔۵۔ اطرد النفوس بين وخدٍ و ذميل ( اطرد کی جگہ سیّر ہونا چاہیے

کیونکہ ) یہ تمام فقرہ بے معنی تک بندی ہے۔اور خاص اطرد جس معنی ( چلانے ) کیلئے استعمال کیا گیاہے وہ اسکے معنی نہیں بلکہ وہ لفظ سیر کے ہیں، اور طرد کے منع دفع کرنے ، اور دھتکارنے کے ہیں۔اطراد اس دفع کا حکم دینا۔

۶۔۷۔۸۔ ص۳۔سطر۷۔ ربّا الاشجار حتی استاثر الثمن و تسمّن ( استا ثرت بالاثمار و تسمنت ہونا چاہیے کیونکہ ) یہ بھی خلاف محاورہ تک بندی ہے۔ومعہذا اس میں ضمیر اشجار فاعل، لہذا اس کے افعال استاثر ت و تسمنت چاہئیں اور بجائے ثمر، اثمار حرف با سے جو اختصاص پیدا کرے۔

۹۔ صفحہ۴ سطر۱۷۔ برزوا السّیوف ( صلّوا یا ابرزوا ہونا چاہیے کیونکہ ) سیف کے لئے صل ہی مناسب ہے اگر مادہ براز ہی کا شوق وذوق تھا تو ابرزوا باب افعال سے متعدی چاہیے تھا، نہ کہ برزوا لازم۔

۱۰ تا ۱۵۔صفحہ۴ سطر۴۔۵۔ فاعطاھم اللّٰہ قلباً متقلباً مع الحقّ و لسا ناً متحلیا بالصّدق و جنا ناً خا لیاً من الحقد ۔ ( قلوباً متقلبة و السنة متخلية و اجنانا خا لية ہونا چاہئیں کیونکہ ) یہ الفاظ مع اپنی صفات کے اعطی کے دوسرے مفاعیل ہیں اوراس کا پہلا مفعول ھم ضمیر ہے لہذا یہ الفاظ بھی بصیغہ جمع چاہئیں۔

۱۶۔ صفحہ۴۔سطر۷۔انھم برھان رسالتہ ( براھین ہونا چاہیے کیونکہ ) یہ اسم ان ضمیر جمع کی خبر ہے، لہذا جمع چاہیے۔

۱۷ تا ۲۱۔ صفحہ۴۔سطر۸۔ کلّ وا حدٍ منھم اوذی و عنّی نی فی ما ولّی و خوّف با لسّیف و السّنا ن۔ فما وھنوا و ماستکا نوا حتی قضو نحبھم و آ ثروا ( فما وھن و ما استکا ن حتی قضی نحبہ واثر ہونا چاہیے کیونکہ ) ان افعال کے فاعل اورضمیر ھم ثانی کا مرجع کل لفظ مفرد ہے، لہذا افعال بھی مفرد چاہئیں جیسے ان کی نظا ئر سا بقہ اذی و عنی و خوف ہیں اور وہ ضمیر بھی مفرد چاہیے۔

۲۲۔ صفحہ۴ سطر۹۔قوم موجع ( موجعون چاہیے کیونکہ )قوم اسم جمع ہے اس کے صفات و افعال قرآن مجید میں صدہا مواضع میں جمع آئے ہیں ، علی قوم کافرین ، انّ القوم استضعفونی وغیرہ

۲۳۔صفحہ۵ سطر۸۔ علی شرّ ھم را صعون ( بشرّھم آنا چاہیے کیونکہ ) رصع کا صلہ

حرف با ہے۔ رصع بہ کفر ۔(دیکھو قاموس ، منتہی الارب)

۲۴۔صفحہ ۶ سطر ۵۔ بعقل الناقص (بالعقل ہونا چاہیے کیونکہ) ناقص لغت معرف ہے لہذا اس کا موصوف عقل بھی معرف چاہیے ۔(جلال دین شمس قادیانی نے اس غلطی کو سہو کاتب لکھا ہے ۔ کہا بسہوا لکاتب ۔ و الصحیح بعقلھم۔ دیکھو روحانی خزائن ۔ بہاء)

۲۵۔صفحہ ۶ ۔سطر ۸ ۔ لا تعطیه الّا لو حیدٍ ( و حیداً ہونا چاہیے کیونکہ ) اعطیت کے دونوں مفعول بلا واسطہ آتے ہیں ۔نحو میر میں ہے اعطیت زیدا در ھماً ۔ ایسا ہی قرآن شریف میں ہے اعطی کل شئی خلقه ، انا اعطیناک الکوثر

۲۶۔ صفحہ ۷ سطر ۱۱۔۱۲۔ ما کنت ان آبی من امر ربی ( ابی امر ربی ، ہونا چاہیے کیونکہ ) ابی کا مفعول بلا واسطہ آتا ہے ۔ یأ بی اللّٰہ ، ابی الشیء یا باہ۔

۲۷۔ صفحہ ۸ سطر ۱۰۔ بل ھم کا لتریاق لھذہ الوباء و حجّة اللّٰہ علی الاشقیاء و ھم خزنة اسرار الشرع و ما ھر الاصول (حجج ، ہونا چاہیے ) یہ لفظ ھم ضمیر جمع کی خبر ہے لہذا جمع چاہیے۔

۲۸۔ صفحہ ۸ سطر ۱۱۔ اسرار الشرع و ماھر الاصول (مھرہ ہونا چاہیے کیونکہ ) یہ لفظ بھی ھم ضمیر جمع کی خبر ہے لہذا جمع چاہیے ۔قادیانی نے غلط نامہ میں اس غلطی کو تسلیم کر کے کسی کے بتانے سے اس کی اصلاح کی ہے مگر چونکہ اس کے نظائر حجة وغیرہ کی اصلاح نہیں کی لہذا یہ عفو کے لائق نہیں ۔اپنے علم سے اس کی اصلاح کرتا تو دوسری نظیر کی بھی اصلاح کرتا۔ محمد حسین۔

۲۹۔ صفحہ ؟۔ سطر ۱۸ سالتهما من رب الارض و السّماء ( سا لتهما رب الارض ہونا چاہیے )سأل کے دونوں مفعول بلا واسطہ آتے ہیں۔

۳۰۔ص ۱۵۔سطر ۵۔ بتلک الافتراء (اس کی جگہ بذلک ہونا چاہیے)

۳۱ تا ۳۳۔ص ۱۵۔ سطر ۶۔۷۔ و اللّٰہ لو قتِلت جمیع صبیانی و اولادی و احفادی باعیننی و قطعت ایدی و ارجلی ( بعینی ، و یدی و ارجلی ہونا چاہیے )

۳۴۔صفحہ ۱۵ سطر ۱۹۔ اسرو کی جگہ سرو ہونا چاہیے۔وجہ پہلے گزری۔

۳۵۔صفحہ ۱۶ سطر ۳۔فاذا ھبت نسیم الھام .. فا مِرت (یہاں اِمرت بغیر فاء ہونا چاہیے)

۳۶۔صفحہ ۱۶۔ سطر ۴۔۵۔ انّ مع الجد ب حِصباً ۔ ان مع الجد ب حِصباً ( خصباً ہونا چاہیے ( شمس قادیانی نے حاشیہ میں لکھا ہے: من سھو الکا تب و الصحیح خصباً )

۳۷۔صفحہ۱۶۔سطر۶۔ حدل الناس (حدل بمعنی ظلم ہے، نہ اترنے کی جگہ جو مرزا کی مراد ہے)

۳۸۔صفحہ۱۷۔سطر۱۔ لم یا ووہ (لم یو ووہ۔ آوی یا وی لازم فعل ہے۔ او آوی الی رکن شدید۔اور یہاں متعدی ہے آوی یووی سے وآوینا ھما الی ربوۃٍ)

۳۹۔صفحہ۱۷۔سطر۵۔ من فوہ۔ (من فی۔نحومیر پڑھنے والے بچے بھی جانتے ہیں کہ فو حالت جرمیں فی بن جاتا ہے)۔

۴۰۔صفحہ۱۷۔سطر۱۴۔ اسر اھل الصلاح۔(سر ہونا چاہیے)

۴۱۔صفحہ۱۷۔سطر ۱۷۔ قبولیتہ (قبولہ ہونا چاہیے۔عربی میں قبول خودمصدر ہے۔اس کواردومیں یا، و، تالگاکراردوفارسی خوان جاہل مصدر بناتے ہیں)

۴۲۔۴۳۔صفحہ۱۷۔سطر۱۶۔۱۷ والقوم یمکر؛ والقوم یرید (یمکرون، یریدون ہونا چاہیے

۴۴۔صفحہ۲۰۔سطر۸۔ قوم یقال لہ الکفار و ذلک حزب یقال لہ الاخوان (حزب بھی قوم کی مانند جمع چاہتا ہے حزب بما لدیھم فرحون)

۴۵۔ص ۲۱۔سطر۵۔ و من تفوہ بکلمۃ لیس لہ اصل (لھا ہونا چاہیے۔ہدایت النحو والے بچے بھی جانتے ہیں کہ کلمہ عربی میں مؤنث ہوتا ہے)

۴۶۔صفحہ۲۱۔سطر۱۳۔۱۴۔ و ان کان الامر خلاف ذلک علی فرض المحال فنبذنا کلہ (فنبذ ناہ ہونا چاہیے)

۴۷۔ص۲۱۔سطر۱۹۔ تدبروا فی جوابی (تدبروا جوابی ہوچاہیے کیونکہ) تدبر بلاواسطہ متعدی ہوتاہے۔ افلا یتدبرون....

۴۸۔صفحہ۲۲۔سطر۳۔ لا تدخلوا فی علم اللّٰہ (لا تخوضوا۔ہونا چاہیے کیونکہ) کسی کے کلام میں دخل نہ دینا فارسی محاورہ ہے۔عربی میں دخل درمعقولات کیلئے خوض بولتے ہیں۔

۴۹۔صفحہ۲۲۔ سطر۸۔ان اک کاذباً فکفی اللّٰہ (کفی بغیر فاء ہونا چاہیے)

۵۰۔صفحہ۲۳ سطر۳۔ ارحم علیھم (ارحمھم ہونا چاہیے۔قادیانی نے ہندی محاورہ کا استعمال کردیا۔عربی میں رحم یرحم بلاواسطہ متعدی ہوتا ہے۔ لو رحمنا ھم اور ارحمھما۔

(اشاعۃ السنہ۔جلد۱۵۔ص ۳۱۶ تا ۳۲۸ مختصراً)

# رسائل اربعہ انجام آتھم وغیرہ کا جواب

مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں کہ اشاعۃ السنہ کی گذشتہ اشاعت میں ہم نے مرزا جی کو موقوفی جنگ کا اعلان دے دیا تھا اور کہد یا تھا کہ ہم اپنے اور دیگر مسلمانوں کے خیال میں آپ کا کام تمام کر چکے ہیں، آئندہ آپ ہم کو مخاطب نہ کریں گے تو ہم بھی آپ کو مخاطب نہ کریں گے۔ مرزا جی نے اس کو غنیمت نہ سمجھا اور پھر بھی ہر ایک تحریر وتصنیف میں ہم کو نشانہ بنایا۔ وہ تو اپنے خیال میں ہم کو مخاطب کرنے میں اپنا فائدہ سمجھتے ہیں اور اس میں اپنی کلام کی باوقاری اور گرم بازاری کی امید رکھتے ہیں مگر درحقیقت ہمیں ان کا بڑا نقصان ہے۔ ان کی چالاکیوں اور کاریگریوں کی حقیقت کھولنے والا (محض خدا کے فضل وتوفیق والقاء سے، نہ اپنی ذاتی لیاقت یا علمیت سے) ہمارے معاصرین علماء میں اس خاکسار جیسا ان کے خیال میں بھی کوئی نہیں ہے۔ اور اس امر کا وہ انجام آتھم کے صفحہ ۲۴۱ و ۲۵۱ و دیگر تصانیف میں بتصریح اظہار اور اقرار کر چکے ہیں کہ:

> ہمارے مخالفوں اور نکتہ چینوں کا رأس ورئیس یہی شخص ہے باقی سب اس کی شاخیں و فروعات ہیں؛

بایں ہمہ ہم کو بار بار چھیڑنا اور ہم سے اپنی حقیقت کھلوانا کون سی دور اندیشی اور عقلمندی کی بات ہے۔ وہ تو صاحب غرض ہیں، ان کے اتباع میں بھی کوئی ایسا عقلمند اور دور اندیش نہیں ہے جو ان کو یہ ضرر سمجھا دے اور اس نقصان سے ان کو بچاوے۔ تاہم وہ نہیں مانتے اور نہ مانیں گے، تو ہم بھی حاضر ہیں۔

اس جنگ کی موقوفی پر ہم کو تین امر باعث ہوئے تھے جن کی نسبت اب خدا تعالیٰ نے ہم کو طریق ارشد وسبیل احسن کا القاء فرمایا ہے لہذا اس چھیڑ چھاڑ پر خدا تعالیٰ سے اجر کی امید ہے۔

امر اول۔ یہ کہ ہم مرزا جی کے تمام اصول وفروع کی بیخ کنی کر چکے تھے اور وہ اپنی تصانیف جدید میں ان ہی اصول وفروع کا بار بار تکرار اور اعادہ کرتے تھے (جیسے بے دیانت عطار ایک ہی عرق یا صرف پانی مختلف بوتلوں میں ڈال کر مختلف ناموں، عرق گلاب، عرق نیلوفر، عرق بادیان کے نام سے بیچتے

اور لوگوں کے مال مارتے ہیں ) لہذا ان کے ردّ و جواب سے تعرض کو ہم تحصیل حاصل سمجھ بیٹھے تھے۔

امر دوم ۔ یہ کہ آئندہ ہم کو دوسرے مخالفین اسلام وسنت خیر الانام سے مقابلہ کی مہم درپیش تھی ۔ اور میرزا جی کے جواب میں مصروف رہنا اس مقابلہ سے مانع نظر آتا تھا۔

امر سوم ۔ یہ کہ میرزا جی دن بدن بدگوئی اور دشنام دہی میں ترقی کرتے جاتے تھے گویا آپ کی نبوت کی معراج کا آپ کا یہی فعل ہو گیا تھا اور اس سے طبیعت میں ایک اشتعال پیدا ہوتا تھا جو گاہے انتقام یسیر بقدر عشر عشیر یا اس سے بھی کم تر کا باعث ہو جاتا تھا، گو وہ ان الفاظ سے نہ تھا جو مرزا جی کے حصے میں آئے ہوئے ہیں اور ان کے رجسٹری کرائے ہوئے ہیں، بلکہ ایسے الفاظ سے ہوتا تھا جو قوم کی طرف سے بطور خطاب اور ٹائٹل کے ان کو ملے ہوئے تھے جیسے دجال، کذاب، کافر، ملحد وغیرہ ۔ اور یہ امر اپنے نفس اور اخلاق کیلئے مضر ہوتا تھا ، اور بعض صلح پسند اور اخلاق مجسم دوستوں پر بھی شاق اور ناگوار گذرتا تھا۔

اب خدا تعالی نے ان تینوں سے امر اول و دوم کی نسبت تو یہ حق سجھایا اور القاء فرمایا ہے کہ اس کے رسائل کے جواب میں مثل سابق تفصیل وتطویل کو چھوڑ دو ، اور مختصر الفاظ میں دو حرفی جواب دے دیا کرو ، اور اس کی دلیل اور تفصیل کا حوالہ و پتہ اپنی سابق تصانیف سے دے دیا کرو کیونکہ وہ اب کوئی ایسی بات نہیں کہتا جس کا تفصیلی اور بادلیل جواب تمہاری سابق تصانیف چار پانچ سال میں نہ دیا گیا ہو۔

اور امر سوم کی نسبت یہ ہدایت ربانی ہوئی ہے کہ اس کی گالیوں کی آواز سنو، تو کان بند کر لو اور ان کا جواب نہ بقدر عشر عشیر دو، نہ اقل قلیل ۔ اور شرعی خطابات کافر، دجال وغیرہ سے اس کو یاد نہ کرو۔ وہ تمغے قوم کی طرف سے اس کو مل چکے ہیں، تمہارے بار بار ذکر کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ اور جب وہ کوئی ایسی بات کہے جس کو تمہارے محبوب و مرغوب دین سید المرسلین سے تعلق ہو اور اس کے جواب میں اس محبوب کی حمایت متصور ہو، تو اس کو سنو اور اس کا جواب دو اور اس شاعر کے قول پر عمل کرو جو اپنے محبوب کی دھن میں کہتا تھا

اصم اذا نودیت باسمی واننی　　　اذا قیل لی یا عبدها لسمیع

تمہید ختم ہوئی اب ان کے رسائل اربعہ کا جواب دیا جاتا ہے۔

# جواب رسالہ انجام آتھم

یہ رسالہ ۳۳ صفحہ میں ہے اور اس کا اصل اصول اور اعلی مقصود تو گالیاں ہیں:
شیطان، ملعون، بے حیا، بدذات فرقہ مولویاں، ظالم مولویو، تم نے بے ایمانی کا پیالہ پیا ہے، وغیرہ۔

اس اصلی مقصود کی تبعیت وطفیل میں صرف ایک یہ بات کہی ہے کہ ڈپٹی عبداللہ آتھم مر گیا، اس سے میری پیش گوئی پوری اور سچی ہوئی ہے۔ مرزا قادیانی کہتا ہے:

میری پہلی پیش گوئی میں وقوع موت کے لئے عبداللہ آتھم کے رجوع بحق نہ کرنے کی شرط تھی اور وہ شرط پہلی میعاد پندرہ ماہ میں پائی نہ گئی تھی کیونکہ عبداللہ آتھم میری پیش گوئی کی ہیبت سے ڈر گیا تھا اور یہی اس کا حق کی طرف رجوع کرنا تھا۔ اور ڈر جانے سے قطعی موعود وموقت عذاب بھی ٹل جایا کرتا ہے جیسا کہ قوم یونس سے عذاب ٹل گیا تھا جس کا ذکر قرآن اور حدیث اور بائیبل کی کتاب یونہ میں پایا جاتا ہے۔ اور یہ عذاب موت عبداللہ آتھم تو پہلے ہی مشروط بشرط عدم رجوع بحق (یعنی خوف) تھا، اس لئے وہ عذاب اس میعاد میں، جس میں وہ ڈرتا رہا، وقوع میں نہ آیا

دوسری پیشگوئی میں نے بذریعہ اشتہار اولاً انعام ایک ہزار تا چار ہزار یہ کر دی تھی کہ اگر عبداللہ آتھم ڈر جانے سے انکار پر قسم نہ کھائے گا تو ایک سال کے اندر مر جائے گا، جو اب اس کے فوت ہو جانے سے پوری ہوگئی۔

مولانا فرماتے ہیں: گالیوں کا جواب تو حسب ہدایت ربانی یہی دیا جاتا ہے:

بدم گفتی وخورسندم عفاک اللہ نکو گفتی جواب تلخ می زیبد لب لعل شکر خارا

آپ بحسب دعوی وبزعم خود خدا کے ملہم، محدث، مخاطب، مہدی مسعود ومسیح موعود، رسول احمد مبشر بلسان عیسی بن مریم، خدا کے بیٹے بلکہ خدا کے باپ ہیں۔ آپ یہ گالیاں نہ دیں تو اور کون دے گا؟ یہ تو آپ کے منصب اور شان سے کم ہیں اور اس قدر قلیل سے آپ کے عالی مرتبہ کی قیمت وصول نہیں ہوتی کچھ اور بھی فرمائیں اور قیمت بڑھاویں

ہر دو عالم قیمت خود گفتہء نرخ بالا کن کہ ارزانی ہنوز

پہلی پیشگوئی کے صادق ہونے کا جواب یہ ہے کہ خدا تعالی کا قطعی موعود و موقت عذاب ڈر جانے سے کبھی نہیں ٹلا۔ اور حضرت یونسؑ کی قوم سے قطعی عذاب کا صرف ڈر جانے سے ٹل جانا جو قرآن اور حدیث اور یونہ کی کتاب میں پایا جانا آپ نے بیان کیا ہے، اس میں آپ نے راستی سے کام نہیں لیا جو ایک نبی راست باز کے لئے لازمی امر ہے۔ ہمارے اس دعوی کی دلیل اور اس امر کی تفصیل اشاعۃ السنہ نمبر ۲ تا ۴ جلد ۱۶ میں صفحہ ۵۴ سے ۱۱۱ تک ۵۸ صفحات میں ہو چکی ہے۔ آپ کا اس تفصیل سے اغماض کرنا، اور اپنے ردّ شدہ دعوی کو بلا دلیل خاکسار کے مقابلہ میں دوبارہ پیش کرنا آپ کے منصب نبوت و رسالت سے (جس کے لئے حیا و غیرت ایسی لازمی صفت ہے جیسے کفر کے لئے بے غیرتی اور بے حیائی) نہایت مستبعد ہے۔ آپ اولاً ہمارے دلائل کا اور اپنے دلائل کے جوابات کا جواب دیں، پھر یہ دعوی منہ سے نکالیں کہ ڈر جانے سے قطعی عذاب ٹل جایا کرتا ہے۔

اب رہا یہ امر کہ عبداللہ آتھم ڈر گیا تھا اور آپ کی پیش گوئی میں موت واقع ہونے کی یہ شرط موجود تھی کہ وہ نہ ڈرے، سو اس کا جواب ہم اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ نمبر ۲ کے صفحہ ۴۷ وغیرہ اور نمبر ۴ کے صفحہ ۱۱۱ تا ۱۱۷ تک دے چکے ہیں۔ اس کے جواب سے بھی آپ کا اغماض کرنا اور پھر اسی ردّ شدہ بات کا اعادہ کرنا آپ کے دعوی نبوت یا محدثیت سے مناسبت نہیں رکھتا۔

ایسا ہی آپ نے جو دوسری پیش گوئی میں خبر موت عبداللہ آتھم دے دینے کا دعوی کیا ہے اس میں بھی آپ نے راستی سے (جو ایک نبی یا محدث کے لوازم ذاتیہ سے ہے) کام نہیں لیا۔ آپ کے ان اشتہاروں میں جن کا صفحہ ۱ و ۲ رسالہ انجام آتھم میں آپ نے اقتباس کیا ہے، کہیں تصریح نہیں ہے کہ اگر عبداللہ آتھم قسم سے انکار کرے گا تب بھی وہ ایک خاص میعاد میں مر جائیگا۔ آپ کے اصل اشتہاروں کے ان فقرات میں، جن کو آپ نے نقل کیا ہے، موت اور اس کی میعاد کا ذکر نہیں۔ موت کو تو آپ اب اپنی طرف سے خطوط وحدانی میں درج کر کے گویا ان الفاظ میں آپ موت کے معنی ڈال رہے ہیں۔

آپ سچ پوچھیں اور انصاف سے سنیں تو آپ کو معلوم ہو کہ عبداللہ آتھم کی یہ موت جو معیاد ایک سال سے پہلے واقع ہوئی ہے، آپ کی دوسری پیشگوئی کی مکذب ہے، نہ کہ مصدق۔ کیونکہ آپ نے اس پیشگوئی میں یہ کہا تھا کہ اگر عبداللہ آتھم قسم کھائے گا کہ میں اس پیشگوئی کی ہیبت سے نہیں ڈرا، تب وہ ایک سال کے عرصہ میں مارا جائے گا۔ اس کا مفہوم مخالف یہ ہے کہ قسم نہ کھانے کی صورت میں وہ مارا نہ جائے گا۔ پھر وہ باوجود قسم نہ کھانے کے مارا گیا، تو اس سے اس پیش گوئی کا

مضمون جھوٹا ہوا، نہ کہ سچا۔

یہی باتیں آپ نے اپنے خسر فرضی مرزا احمد بیگ کے فوت ہو جانے اور اپنی منکوحہ آسمانی کے شوہر ثانی کے فوت ہونے کی نسبت کی ہیں، جن میں راستی وحق گوئی آپ سے چھوٹ گئی۔ ہم نے مرزا احمد بیگ کے متعلق باوجود اس کے فوت ہو جانے کے آپ کی پیشگوئی کے پوری نہ ہونے کے ثبوت میں آپ سے ۸۵ سوالات جرح کئے ہیں جو رسالہ اشاعۃ السنہ نمبر ا و ۲ جلد ۱۵ میں صفحہ ۲۵ تا ۳۸ تک شائع ہو چکے ہیں جس سے ہر صاحب فہم وانصاف کو ثابت ہوتا ہے کہ وہ پیشگوئی پوری نہیں ہوئی، اگر وہ پوری ہوتی تو بھی وہ یقیناً الہامی نہ سمجھی جاتی۔

اور اپنی منکوحہ آسمانی کے شوہر ثانی کی عدم وفات پر جو آپ نے عذرات کئے ہیں کہ وہ بھی ڈر گیا تھا، اور ڈر جانے سے عذاب ٹل جایا کرتا ہے، گو قطعی وغیر مشروط ہو۔ اسکا جواب اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ میں صفحہ ۱۷۹ سے ۱۹۶ تک ایسا دیا گیا ہے جس میں آپ کو چون و چرا کرنے کا حوصلہ نہیں ہوا۔ پھر آپ کا اس جواب سے چشم پوشی کرنا، اور اپنے پرانے دعاوی کو بلا دلائل ہمارے مقابلہ میں پیش کرنا آپکے دعوی نبوت یا محدثیت (جس کیلئے غیرت وحیا ایک لازمی امر ہے) کے مخالف ہے۔

## دوسرے رسالہ کا جواب

دوسرا رسالہ ۱۱ صفحے کا ہے۔ یہ آپ نے پادریوں کے مقابلہ میں لکھا ہے۔ اس میں ان سے تثلیث کے حق یا ناحق ہونے پر مباہلہ کی درخواست کی ہے۔ اس کا جواب پادریوں کے ذمہ ہے ہم اس کے متعلق صرف اتنا کہنا چاہتے ہیں کہ اس رسالہ میں سخت گوئی سے کام لیا ہے، جو ایک نبی یا محدث کی شان سے بعید ہے۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ اس کے مقابلہ میں آنحضرت ﷺ اور مسلمانوں کو برا کہیں گے۔ یہ برا کہلانے والے مرزا جی ہوں گے بحکم ان نصوص کے جو قرآن و حدیث میں وارد ہیں اور وہ ہمارے مضمون متعلق قتل لیکھرام میں مندرج ہیں جو عنقریب نمبر ا جلد ۱۸ میں شائع ہوگا۔ (یہ مضمون تحریک ختم نبوت حصہ پنجم میں نقل کر دیا گیا ہے۔ بہاء)

# تیسرے رسالہ دعوت قوم (یا مباہلہ) کا جواب

یہ رسالہ ۲۸ صفحہ میں ہے اور اس میں خاکسار (محمد حسین بٹالوی) کے حق میں بدگوئی اور دشنام دہی کے علاوہ یہ دعوی کیا ہے کہ میں صاحب الہام ہوں مجھے اس عرصہ میں اس قدر الہام ہوئے ہیں (جن کو سات صفحات میں نقل کیا) اور کہا ہے کہ اگر علماء و مشائخ پنجاب و ہندوستان (جن میں ۶۸ علماء اور ۴۸ مشائخ وصوفیاء کے نام شمار کئے ہیں) مجھے الہامی نہیں مانتے تو مجھ سے مباہلہ کرلیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ کم سے کم دس آدمی میرے مقابلہ میں آویں، اور یہ کہیں کہ اے خدائے علیم وخبیر ہم اس شخص کو جس کا نام غلام احمد ہے درحقیقت کذاب اور مفتری اور کافر جانتے ہیں۔ پس اگر یہ شخص درحقیقت کذاب اور کافر اور مفتری اور بے دین ہے اور اس کے یہ الہام تیری طرف سے نہیں بلکہ اپنا ہی افتراء ہے تو اس کو ایک سال کے اندر ہلاک کر دے۔ اور اگر یہ مفتری نہیں اور تیری طرف سے ہے اور یہ الہام تیرے ہی منہ کی پاک باتیں ہیں، تو ہم پر جو اس کو کافر و کذاب سمجھتے ہیں، دکھ اور ذلت سے بھرا ہوا عذاب ایک برس کے اندر نازل کر۔ اس کے لئے ایک سال میعاد مقرر ہے۔ اور ایک اشتہار میں آپ نے اس معیاد کی نسبت یہ دعوی کیا ہے کہ یہ میعاد ایک سال کی مسنون ہے۔ اسی واسطے آنحضرت ﷺ نے لما حال الحول کا لفظ فرمایا ہے۔

مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں کہ صوفی عبدالحق غزنوی نے آپ سے مباہلہ کرنے کو قبول کیا اور اسکا اشتہار دیا، تو اسکے جواب میں آپ نے سکوت محض اختیار فرمایا۔ مولوی غلام دستگیر قصوری نے لاہور پہنچ کر آپ کو مباہلہ کیلئے بلایا، تو آپ نے شروط ہی کی قید میں ان کو ٹلایا۔ اگر ان دونوں صاحبوں سے مباہلہ کرنے میں آپ کو عذر ہے اور اسکی معقول وجہ آپکے پاس ہے تو بدرجہ سوم یہ خاکسار حاضر ہے مگر مباہلہ میں اور خدا کے حضور میں (جو دلوں کی کیفیات جانتا ہے) دعا میں بہت سی قیود لگانا اور لفظوں کی آڑ کی میں اپنے آپ کو بچانا کچھ ضرورت نہیں رکھتا۔ آپ کا یہ دعوی ہے کہ میں ملہم اور مسلمان ہوں، ہمارا یہ اعتقاد ہے کہ آپ جیسے اعتقاد اور اخلاق واعمال والا کوئی شخص ہرگز ملہم نہیں ہوسکتا۔ ان دونوں فریق کے اعتقادات کو بیان کرکے آپ صرف یہ کہدیں اللّٰھمّ العن الکاذب فی ھذا القول یعنی اے اللہ جو اس قول میں یا اعتقاد میں جھوٹا ہے، اس پر تو لعنت کر۔ اور آپ کا مدمقابل اس کی تائید میں آمین کہے۔ (اشاعۃ السنہ جلد ۱۷، ص ۳۷۶ تا ۳۸۴)

# چند قادیانی روایات

یہ روایات قادیانی حضرات کی سیرۃ المہدی، تذکرۃ المہدی، ذکر حبیب، ریویو آف ریلی جنز اور مکتوبات احمدیہ وغیرہ سے لی گئی ہیں۔ سیرۃ المہدی تین جلدوں میں ہے اور اس کی پہلی جلد مرزا بشیر احمد نے مئی ۱۹۲۱ء میں لکھنی شروع کی، اور اس کی جلد دوم مئی ۱۹۲۴ء میں لکھنا شروع کی جو اسلامیہ سٹیم پریس لاہور سے ۱۹۲۷ء میں شائع ہوئی۔ اس سے پہلے ۱۹۱۴ء کے گردو پیش پیر سراج الحق نعمانی قادیانی نے تذکرۃ المہدی لکھی۔ بعد میں ذکر حبیب کے نام سے مفتی صادق قادیانی نے مرزا قادیانی کے سوانح سے متعلق روایات لکھیں۔ ریویو آف ریلی جنز قادیانیوں کا رسالہ تھا۔ مکتوبات احمدیہ میں مختلف افراد کے نام مرزا قادیانی کے خطوط جمع کئے گئے ہیں اور اسے بار دیگر مکتوبات احمد کے نام سے شائع کرایا گیا ہے۔ ان کتابوں سے چند روایات واقتباسات مختلف عنوانات کے تحت نذر قارئین کئے جاتے ہیں۔

## مرزا قادیانی کا فقہی مسلک

} مرزا بشیر احمد بن مرزا غلام احمد قادیانی کہتے ہیں:

بیان کیا مجھ سے عبد اللہ سنوری نے کہ اوائل میں، میں سخت غیر مقلد تھا۔ اور رفع یدین اور آمین بالجہر کا بہت پابند تھا۔ اور مرزا صاحب سے ملاقات کے بعد بھی میں نے یہ طریق مدت تک جاری رکھا۔ عرصہ کے بعد ایک دفعہ جب میں نے آپ کے پیچھے نماز پڑھی تو نماز کے بعد آپ نے مجھ سے مسکرا کر فرمایا، میاں عبد اللہ اب تو اس سنت پر بہت عمل ہو چکا ہے۔ اور اشارہ رفع یدین کی طرف تھا۔ میاں عبد اللہ کہتے ہیں کہ اس دن سے میں نے رفعیدین کرنا ترک کر دیا بلکہ آمین بالجہر کہنا بھی چھوڑ دیا۔ (سیرۃ المہدی۔ ج ا۔ص ۱۶۲)

} مرزا بشیر احمد کہتے ہیں:

مرزا غلام احمد براہین احمدیہ حصہ چہارم میں صفحہ ۵۲۰ پر لکھتے ہیں .... مولوی ابو سعید محمد حسین بٹالوی کہ جو کسی زمانہ میں اس عاجز کے ہم مکتب بھی تھے (ایک طرف تو مرزا صاحب کہتے ہیں

کہ ان کا کوئی دنیاوی استاذ نہیں ہے۔ پھر محمد حسین بٹالوی کے ساتھ وہ کس استاد سے پڑھ رہے تھے جوان کا ہم مکتب ہونا بیان کر رہے ہیں؟ یہ روایت صاف بتا رہی ہے کہ مرزا صاحب کا یہ کہنا درست نہیں ہے کہ ان کا کوئی دنیاوی استاذ نہیں تھا۔ نیز مرزا صاحب نے خود ایک دوسرے مقام پر ایک استاد سے تلمذ کا اعتراف کیا ہے۔ وہ اپنے مکتوب بنام مولوی نور احمد لکھوی میں ۱۸۸۴ء میں لکھتے ہیں: ایک بزرگ مولوی فضل احمد جو فیروز والا ضلع گوجرانوالہ میں رہتے ہیں ایام خوردسال میں اس احقر کے استاد بھی تھے۔ مکتوبات احمدیہ ج ۶)، جب نئے نئے مولوی ہو کر بٹالہ میں آئے تو بٹالیوں کو ان کے خیالات گراں گذرے، تب ایک شخص نے مولوی صاحب سے کسی اختلافی مسئلہ میں بحث کیلئے اس ناچیز کو بہت مجبور کیا۔ چنانچہ اس کے کہنے کہانے پر یہ عاجز شام کے وقت اس شخص کے ہمراہ مولوی صاحب کے مکان پر گیا اور مولوی صاحب کو معہ ان کے والد صاحب کے مسجد میں پایا۔ پھر خلاصہ یہ کہ اس احقر نے مولوی صاحب کی اس وقت کی تقریر کو سن کر معلوم کر لیا کہ ان کی تقریر میں کوئی ایسی زیادتی نہیں کہ قابل اعتراض ہو اسلئے خاص اللہ کیلئے بحث کو ترک کیا گیا۔ (سیرۃ المہدی ص ۲۳۷۔۲۳۸ جلد اول)

} مرزا بشیر احمد کہتے ہیں:

ایک دفعہ قبل دعوی مسیحیت لوگوں نے حضرت مرزا کو محمد حسین بٹالوی کے مقابلہ میں بعض حنفی وہابی مسائل کی بحث کیلئے بلایا اور ایک بڑا مجمع لوگوں کا اس بحث کے سننے کیلئے جمع ہو گیا اور محمد حسین نے ایک تقریر کر کے لوگوں میں ایک جوش کی حالت پیدا کر دی اور وہ مرزا صاحب کا جواب سننے کیلئے ہمہ تن انتظار ہو گئے۔ مگر مرزا صاحب نے سامنے سے صرف اس قدر کہا کہ اس وقت کی تقریر میں جو کچھ مولوی صاحب نے بیان کیا ہے اس میں مجھے کوئی ایسی بات نظر نہیں آتی جو قابل اعتراض ہو، اسلئے میں اسکے جواب میں کچھ نہیں کہنا چاہتا کیونکہ میرا مقصد خواہ مخواہ بحث کرنا نہیں بلکہ تحقیق حق ہے۔ آپکے اس جواب نے جو مایوسی اور استہزاء کی لہر لوگوں کے اندر پیدا کی ہو گی وہ ظاہر ہے مگر آپ نے حق کے مقابل میں اپنی ذاتی شہرت و نام ونمود کی پرواہ نہیں کی، اور ڈر گئے، بھاگ گئے، ذلیل ہو گئے، کے طعن سنتے ہوئے وہاں سے اٹھ آئے (سیرۃ المہدی ص ۹۱ جلد دوم)

} مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں کہ

خواجہ عبد الرحمٰن متوطن کشمیر نے مجھ سے بذریعہ خط بیان کیا کہ میرے والد حبیب اللہ بیان کرتے تھے کہ ایک دفعہ مجھے نماز میں حضرت مرزا کے ساتھ کھڑے ہونے کا موقع ملا اور چونکہ احمدی ہونے سے قبل میں وہابی تھا، میں نے اپنا پاؤں حضرت مرزا کے پاؤں کے ساتھ ملانا چاہا۔ مگر

جب میں نے اپنا پاؤں آپکے پاؤں کے ساتھ رکھا تو آپ نے اپنا پاؤں کچھ اپنی طرف سرکا لیا جس پر میں بہت شرمندہ ہوا اور آئندہ کیلئے اس طریق سے باز آ گیا۔ (سیرۃ المہدی۔ جلد۲۔ص ۲۹)

} مرزا بشیر احمد اپنے والد مرزا غلام احمد قادیانی کے بارے میں بتاتے ہیں:

اصولاً آپ ہمیشہ اپنے آپ کو حنفی ظاہر فرماتے تھے۔ (سیرۃ المہدی۔ص ۴۹۔جلد۲)

} مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

قاضی محمد یوسف پشاوری نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ میں نے حضرت (غلام) احمد کو بارہا نماز فریضہ اور تہجد پڑھتے دیکھا۔ آپ نماز نہایت اطمینان سے پڑھتے۔ ہاتھ سینے پر باندھتے ..آمین آہستہ پڑھتے، رفع یدین کرتے تھے، رفع سبابہ یاد نہیں، اغلباً کرتے تھے (مرزا بشیر احمد اس پر تبصرہ کرتے ہوئے کہتے ہیں) خاکسار عرض کرتا ہے کہ میرے علم میں حضرت مرزا رفعیدین نہیں کرتے تھے اور مجھے حضرت صاحب کا رفع سبابہ کرنا بھی یاد نہیں، گو میں نے بعض بزرگوں سے سنا ہے کہ آپ رفع سبابہ کرتے تھے۔ (تذکرۃ المہدی۔ص ۴۸ جلد سوم)

} مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

حافظ نور محمد ساکن فیض اللہ چک نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ ایک دفعہ ہم نے حضرت مسیح موعود سے مسئلہ دریافت کیا کہ فاتحہ خلف الامام اور رفع یدین اور آمین کے متعلق کیا حکم ہے۔ آپ نے فرمایا کہ یہ طریق حدیثوں سے ثابت ہے اور ضرور چاہیے۔ (اس پر تبصرہ کرتے ہوئے مرزا بشیر احمد کہتے ہیں) خاکسار عرض کرتا ہے کہ فاتحہ خلف الامام والی بات تو حضرت صاحب سے متواتر ثابت ہے، مگر رفع یدین اور آمین بالجہر والی بات کے متعلق میں نہیں سمجھتا کہ حضرت صاحب نے ایسا فرمایا ہو، کیونکہ اگر حضور اسے ضروری سمجھتے تو لازم تھا کہ خود بھی اس پر ہمیشہ عمل کرتے۔ مگر حضور کا دوامی عمل ثابت نہیں، بلکہ حضور کا عام عمل بھی اس کے خلاف تھا۔ میں سمجھتا ہوں کہ جب حافظ (نور محمد) صاحب نے حضور سے سوال کیا تو چونکہ سوال میں کئی باتیں تھیں حضور نے پہلی بات کو مدنظر رکھ کر جواب دے دیا۔ یعنی حضور کے جواب میں صرف فاتحہ خلف امام مقصود ہے۔ واللہ اعلم۔ (سیرۃ المہدی۔ص ۶۴۔۶۵ جلد سوم)

} مفتی محمد صادق قادیانی لکھتے ہیں:

زندگی کے آخری سالوں میں جب کہ مرزا صاحب عموماً باہر تشریف نہیں لا سکتے تھے اس وقت اندر عورتوں میں نماز مغرب اور عشاء جمع کر کے پڑھایا کرتے تھے۔ حضور امامت کے وقت

بسم اللہ بالجہر نہ پڑھا کرتے ۔ اور رفع یدین بھی نہ کرتے تھے ۔ مگر ہاتھ سینہ پر باندھتے تھے اور تشہد میں سبابہ کی انگلی اٹھاتے تھے ۔ باقی نماز ظاہری طریق میں حنفیوں کے طرز پر ہوتی تھی ۔

(ذکر حبیب ۔ ص ۲۴)

} قادیانی مفتی محمد صادق لکھتے ہیں:

ایک دفعہ ایک واعظ ایسے طرز پر حضرت (مرزا) کے سامنے گفتگو کرتا تھا کہ گویا اس کے نزدیک حضرت بھی فرقہ وہابیہ کے طرف دار ہیں، اور اپنے تئیں بار بار حنفی اور وہابیوں کا دشمن ظاہر کرتا تھا اور کہتا تھا کہ حق کا طالب ہوں ۔ اس پر حضرت (مرزا) نے فرمایا:

اگر کوئی محبت اور آہستگی سے ہماری باتیں سنے تو ہم بڑی محبت کرنے والے ہیں ۔ اور قرآن اور حدیث کے مطابق ہم فیصلہ کرنا چاہتے ہیں ۔ اگر کوئی اس طرح فیصلہ کرنا چاہے کہ جو امر قرآن شریف اور احادیث صحیحہ کے مطابق ہو، اسے قبول کرلے گا، اور جو ان کے برخلاف ہو، اسے رد کر دے گا تو یہ امر عین سرور، عین مدعا ہے اور عین آنکھوں کی ٹھنڈک ہے ۔ ہمارا مذہب وہابیوں کے برخلاف ہے ۔... ذرا سا علم ہونے سے کوئی متابعت کے لائق نہیں ہو جاتا ۔ کیا وہ اس لائق ہے کہ سارے متقی اور تزکیہ کرنے والوں کی تابعداری سے آزاد ہو جاوے ۔ قرآن شریف کے اسرار سوائے مطہر اور پاک لوگوں کے اور کسی پر نہیں کھولے جاتے ۔ ہمارے ہاں جو آتا ہے اسے پہلے ایک حنفیت کا رنگ چڑھانا پڑتا ہے ۔ میرے خیال میں یہ چاروں مذہب اللہ تعالیٰ کا فضل ہیں اور اسلام کے واسطے ایک چار دیوار ۔ اللہ تعالیٰ نے اسلام کی حمایت کے واسطے ایسے اعلیٰ لوگ پیدا کیے جو نہایت متقی اور صاحب تزکیہ تھے ۔ آج کل کے لوگ جو بگڑتے ہیں اس کی وجہ صرف یہی ہے کہ اماموں کی متابعت چھوڑ دی گئی ہے ۔ (ذکر حبیب ۔ ص ۲۷۷)

} ایک قادیانی فضل الٰہی ریڈر سب جج درجہ اول سیالکوٹ، نے ایک خط مرزا محمود احمد قادیانی کو لکھا اور اس کے ہمراہ پنڈت دیوی رام ولد متھرا داس کا حلفیہ بیان بھجوایا ۔ پنڈت دیوی رام کسی زمانے میں نائب مدرس قادیان تھے ۔ مرزا محمود احمد نے یہ بیان برائے اندراج سیرۃ المہدی، اپنے بھائی مرزا بشیر احمد کو بھجوا دیا ۔

فضل الٰہی نے لکھا ہے کہ وہ اس پنڈت کے پاس مولوی محمد منیر احمدی کے ہمراہ گیا اور یہ آریہ پنڈت بہت نیک سیرت اور خوب ہوشیار اور حق گو ہے ۔ ساڑھے پانچ گھنٹے اسکا بیان لیا ۔ اور مرزا محمود کو لکھا کہ میں یہ حضور کو تمام بیان ارسال کرتا ہوں ۔ اگر حضور اس کو پڑھ کر پسند کریں تو

میری خواہش ہے کہ میں اس کو پہلے یہاں (سیالکوٹ) چند اخبار مقامی میں چھپواؤں اور پھر الفضل میں اشاعت ہو... فضل الٰہی کا مرزا محمود کے نام یہ خط ۷۔ اکتوبر ۱۹۳۵ء کا ہے۔ اور بیان سیرۃ المہدی جلد ۳۔ صفحہ ۱۷۸ سے شروع ہو کر ۱۸۵ پر ختم ہوتا ہے۔

پنڈت دیوی رام کا بیان درج ذیل ہے:

میں ۲۱ جنوری ۱۸۷۵ء کو نائب مدرس ہو کر قادیان گیا تھا۔ میں وہاں چار سال رہا۔ میں مرزا غلام احمد کے پاس اکثر جایا کرتا تھا اور میزان طب آپ سے پڑھا کرتا۔ آپ کے والد مرزا غلام مرتضی زندہ تھے۔ مرزا غلام احمد ہندو مذہب اور عیسائی مذہب کی کتب اور اخبارات کا مطالعہ کرتے رہتے تھے.. مرزا سلطان احمد پسر مرزا غلام احمد حکمت کی کتابیں اپنے دادا سے پڑھا کرتے تھے اور میں بھی گاہے بگاہے ان کے پاس جایا کرتا تھا۔ کچھ عرصہ کے بعد میر ناصر نواب جو محکمہ نہر میں ملازم تھے، ان کا ہیڈ کوارٹر بھی خاص قادیان میں تھا اور وہ وہابی مذہب کے تھے۔ مرزا صاحب اہل سنت والجماعت تھے۔ کبھی کبھی دونوں کو اکٹھے نماز پڑھنے کا موقع ملتا تو اکثر اپنے اپنے مذہب کے متعلق بحث ومباحثہ کیا کرتے۔ میں بھی فارسی کی کوئی کتاب سنانے یا میزان طب پڑھنے کیلئے شام پانچ بجے کے قریب مسجد میں چلا جایا کرتا تھا۔ کچھ عرصہ بعد میر ناصر نواب نے اپنی لڑکی کا نکاح مرزا غلام احمد سے کر دیا... مرزا نے سنت سنگھ جٹ جو بوٹر کلاں کا رہنے والا تھا اس کو مسلمان بنالیا پادری کھڑک سنگھ سے بھی ایک دفعہ مباحثہ ہوا۔ ۱۸۷۷ء۔ ۱۸۷۸ء میں سوامی دیانند کا بھی شہرہ ہو چکا تھا۔ مرزا صاحب کا ایک تحریری مباحثہ بھی ہوا تھا۔ اخبارات میں انادی اور ورنوں کے متعلق بحث ہوتی رہی۔ آپ کی عمر اس وقت پچیس تیس سال کے درمیان تھی.... مرزا (کے والد) قابل حکیم تھے اور پنجاب میں گیارھویں درجہ پر کرسی ملتی تھی..؛ میر ناصر نواب کے ساتھ میرے رو برو رفع یدین، آمین بالجہر، ہاتھ باندھنے کے متعلق، تکبیر پڑھنے کے متعلق بحث ہوتی کہ آیا یہ امور جائز ہیں یا ناجائز۔ ان ایام میں آپ کے دوست کشن سنگھ، کنگھی گھاڑا، شرم پت اور ملاوامل تھے.....

پنڈت دیوی رام بقلم خود ریٹائرڈ مدرس وسابق مدرس قادیان حال وارد قصبہ دودو چک حال اپ پردھان آریہ سماج دودو چک تحصیل شکر گڑھ۔ ۱۵ ستمبر ۱۹۳۵ء

خاکسار بہاء الدین کہتا ہے کہ سیرۃ المہدی کی یہ روایت بکف چراغ دارد کی نہائت عمدہ مثال ہے۔ خود مرزائیوں نے اپنے خلاف ایک ایسی شہادت فراہم کی ہے، جو ایک غیر جانبدار فرد کی طرف سے ہے، اور جسے وہ خود ہی ثقہ اور صادق گواہ قرار دیتے ہیں۔ یہ گواہ کہتا ہے کہ

۱۔ مرزا قادیانی (قبل دعوی مسیحیت) اہل سنت والجماعت حنفی تھا۔
۲۔مرزا قادیانی رفع یدین آمین وغیرہ کا عامل نہیں تھا بلکہ ان مسائل پر مخالف سے بحث کیا کرتا تھا
۳۔ یہ گواہ بتاتا ہے کہ جب وہ ۱۸۷۵ء میں قادیان آیا اس وقت مرزا کی عمر پچیس تیس سال کے درمیان تھی ۔ اگر ۱۸۷۵ء میں مرزا صاحب کی عمر ۲۵ سال سمجھی جائے تو ان کی ولادت کا سال ۱۸۵۰ء بنتا ہے۔اور اگر ۳۰ سال سمجھی جائے تو ان کی ولادت کا سال ۱۸۴۵ء بنتا ۔ اگر ۲۷ سال سمجھی جائے تو سال ولادت ۱۸۴۸ء بنتا ہے ۔ اگر ۳۳ سال مان لی جائے تو سال ولادت ۱۸۴۲ء بنتا ہے ۱۸۳۵ء میں پیدا ہونے والا شخص ۱۸۷۵ء میں ۴۰ سال کا ہوتا ہے ۔ اور کوئی ایسا شخص (جیسا کہ اس پنڈت کو بتایا گیا ہے ) جو مسلسل چار سال تک صبح وشام مرزا قادیانی سے ملتا رہا ہو، بلکہ ان سے پڑھتا بھی رہا ہو، ایک چالیس سالہ شخص کے بارے میں کبھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اس کی عمر ۲۵ ، اور تیس سال کے درمیان تھی ۔

# مرزا قادیانی کی عمر اور موت

} مرزا بشیر احمد قادیانی کا کہنا ہے:

حضرت خلیفہ اول (حکیم نورالدین) کے گھر سے یعنی حضرت اماں جی نے مجھ سے بیان کیا کہ جب آخری سفر لاہور میں وفات سے چند روز قبل مرزا صاحب کو یہ الہام ہوا کہ الرحیل ثمّ الرحیل یعنی کوچ پھر کوچ (جو آپ کے قربِ موت کا اشارہ تھا) تو حضرت صاحب نے مجھے بلا کر فرمایا کہ جس حصہ مکان میں ہم ٹھہرے ہوئے ہیں، اس میں آپ آ جائیں اور ہم آپ والے حصہ میں چلے جاتے ہیں کیونکہ خدا نے الہام میں الرحیل فرمایا ہے جسے ظاہر میں اس نقل مکانی سے پورا کر دینا چاہیے ۔ اور معذرت بھی فرمائی کہ اس نقل مکانی سے آپ کو تکلیف تو ہو گی مگر میں اس خدائی الہام کو ظاہر میں پورا کرنا چاہتا ہوں ۔ چنانچہ مکان بدل لئے گئے ۔مگر جو خدا کی تقدیر میں تھا وہ پورا ہوا اور چند دن بعد آپ اچانک وفات پا گئے ۔ (سیرۃ المہدی ص ۵۹ ج ۳)

} مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

خاکسار مختصراً عرض کرتا ہے کہ مرزا صاحب ۲۵ مئی ۱۹۰۸ء یعنی پیر کی شام کو بالکل اچھے تھے..رات کے پچھلے پہر مجھے جگایا گیا ..تو کیا دیکھتا ہوں کہ مرزا صاحب اسہال کی بیماری سے سخت

بیمار ہیں اور حالت نازک ہے اور ادھر ادھر معالج اور دوسرے لوگ کام میں لگے ہوئے ہیں ۔ جب میں نے پہلی نظر مرزا صاحب پر ڈالی تو میرا دل بیٹھ گیا کیونکہ میں نے ایسی حالت آپ کی اس سے پہلے نہ دیکھی تھی اور میرے دل پر یہی اثر پڑا کہ یہ مرض الموت ہے ۔ اس وقت آپ بہت کمزور ہو چکے تھے ۔ اتنے میں ڈاکٹر نے نبض دیکھی تو ندارد ۔ سب سمجھے کہ وفات پا گئے اور یکدم سب پر ایک سناٹا چھا گیا ۔ مگر تھوڑی دیر کے بعد نبض میں پھر حرکت پیدا ہوئی مگر حالت بدستور نازک تھی اتنے میں صبح ہوگئی ، اور آپ کی چار پائی کو باہر صحن سے اٹھا کر اندر کمرے میں لے آئے ۔ جب ذرا اچھی روشنی ہوگئی تو آپ نے پوچھا کیا نماز کا وقت ہوگیا ؟ غالباً شیخ عبدالرحمٰن قادیانی نے عرض کیا کہ حضور ہوگیا ۔ آپ نے بستر پر ہی ہاتھ مار کر تیمّم کیا اور لیٹے لیٹے ہی نماز شروع کر دی مگر آپ اسی حالت میں تھے کہ غشی طاری ہوگئی اور نماز کو پورا نہ کر سکے ۔ تھوڑی دیر کے بعد آپ نے پھر دریافت فرمایا کہ صبح کی نماز کا وقت ہوگیا ہے ؟ عرض کیا گیا حضور ہوگیا ہے ۔ آپ نے پھر نیت باندھی مگر مجھے یاد نہیں کہ نماز پوری کر سکے یا نہیں ۔ اس وقت آپ کی حالت سخت کرب اور گھبراہٹ کی تھی ۔ غالباً آٹھ ساڑھے آٹھ بجے ڈاکٹر نے پوچھا کہ حضور کو خاص طور پر کیا تکلیف محسوس ہوتی ہے ۔ مگر آپ جواب نہ دے سکتے تھے اس لئے کاغذ قلم دوات منگوائی گئی اور آپ نے بائیں ہاتھ پر سہارا لے کر بستر سے کچھ اٹھ کر لکھنا چاہا مگر بمشکل دو چار الفاظ لکھ سکے اور پھر بوجہ ضعف کے کاغذ کے اوپر قلم گھسٹتا ہوا چلا گیا اور آپ پھر لیٹ گئے ۔ یہ آخری تحریر جس میں غالباً زبان کی تکلیف کا اظہار تھا اور کچھ حصہ پڑھا نہیں جاتا تھا ، جناب والدہ صاحبہ کو دے دی گئی ۔ نو بجے کے قریب حضرت صاحب کی حالت زیادہ نازک ہوگئی اور تھوڑی دیر کے بعد آپ کو غرغرہ شروع ہوگیا ۔ غرغرہ میں کوئی آواز وغیرہ نہیں تھی بلکہ صرف سانس لمبا لمبا اور کھچ کھچ کر آتا تھا ۔ خاکسار اس وقت آپکے سرہانے کھڑا تھا ۔ یہ حالت دیکھ کر والدہ صاحبہ کو ، جو اس وقت ساتھ والے کمرے میں تھیں ، اطلاع دی گئی وہ مع چند گھر کی مستورات کے آپ کی چار پائی کے پاس آ کر زمین پر بیٹھ گئیں ۔ اس وقت ڈاکٹر محمد حسین شاہ .... ( یہاں کتاب میں نقطے ڈالے ہیں ) ... لاہوری نے آپ کی چھاتی میں پستان کے پاس انجکشن یعنی دوائی کی پچکاری کی جس سے وہ جگہ کچھ ابھر آئی مگر کچھ افاقہ محسوس نہ ہوا ، بلکہ بعض لوگوں نے برا منایا کہ اس حالت میں آپکو کیوں تکلیف دی گئی ۔ تھوڑی دیر تک غرغرہ کا سلسلہ جاری رہا اور ہر آن سانسوں کے درمیان وقفہ لمبا ہوتا گیا حتی کہ آپ نے ایک لمبا سانس لیا اور آپ کی روح رفیق اعلی کی طرف پرواز کر گئی ۔ ( سیرۃ المہدی ص ۹ ـ ۱۰ ـ ۱۱ ـ جلد اول )

(آخری تحریر پڑھی نہیں جاسکی۔ ویسے وہ ہے کہاں؟ مرزا صاحب کے وہ تمام کاغذات جو ان کی موت کے وقت ان کے بستر یا تکیے کے نیچے سے ملے وہ تو محفوظ کر کے قادیانیوں نے پیغام صلح وغیرہ کی صورت میں شائع کرادئے تھے۔ لیکن مرزا صاحب کی آخری تحریر کو کہاں غائب کر دیا گیا ہے؟ کیا معلوم کہ مرزا نے اس میں یہی لکھا ہو کہ مجھ پر اپنی ہی بددعا کا اثر ہورہا ہے، اور اپنے مریدوں کو وصیت کی ہو کہ تم میرے عقائد ونظریات چھوڑ دینا کیونکہ میں نے خود ہی مولوی ثناء اللہ کے مقابل دعا کی ہوئی ہے کہ کاذب سچے کی زندگی میں مرجائے۔ بہاء)

☆ پنڈت آتمانند لکھنو سے، مولوی اللہ دتہ سے چند سوال، کے زیر عنوان لکھتے ہیں:

سیرۃ المہدی ص ۱۹۷ پر بقول مرزا سلطان احمد صاحب لکھا ہے کہ:

ہندو پنڈت مجھے کہتا تھا کہ میری پیدائش ۱۹۱۳ بکرمی ہے۔ اور میں نے سنا ہے کہ والد صاحب کی عمر میری ولادت کے وقت کم وبیش اٹھارہ سال کی تھی۔

اب چونکہ مرزا کی وفات ۱۹۰۸ عیسوی، مطابق ۱۹۶۴ بکرمی میں ہوئی تھی۔ لہذا مرزا کی کل ۶۹ سال ہوئی۔ (یعنی مرزا سلطان احمد ۱۹۱۳ بکرمی میں پیدا ئے۔ ان کے والد ان سے ۱۸ سال بڑے ہوں تو والد کا سال پیدائش ۱۸۹۵ بکرمی ہوا۔ ان کی وفات ۱۹۶۴ بکرمی میں ہونے کا مطلب یہ ہوا کہ ان کی کل عمر ۶۹ سال بنتی ہے۔ بہاء) (اہل حدیث امرتسر ۲۷ مئی ۱۹۳۲ء ص ۵)

} مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

سید زین العابدین نے بذیعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ میں ۱۱ ستمبر ۱۹۳۵ء کو سیالکوٹ میں تھا۔ وہاں مجھے حیات بی بی بنت فضل دین (جو کہ حافظ محمد شفیع قاری کی والدہ ہیں) سے ملنے کا موقعہ ملا اس وقت میرے ہمراہ مولوی نذیر احمد سکرٹری تبلیغ جماعت احمدیہ سیالکوٹ، چوہدری عصمت اللہ پلیڈر لائل پور بھی تھے۔۔ مائی صاحبہ کی عمر اس وقت (یعنی ۱۹۳۵ء میں) ۱۰۵ سال ہے۔۔ انہوں نے بتایا غدر کے زمانہ میں، میں جوان تھی۔۔ مجھے مرزا صاحب سے اس وقت سے واقفیت ہے کہ جب آپ پہلے پہل سیالکوٹ تشریف لائے تھے (یعنی ۱۸۶۴ء میں) اور یہاں ملازمت کے زمانہ میں رہے۔ مرزا صاحب کی عمر اس وقت ایسی تھی کہ چہرے پر مس پھوٹ رہی تھی اور آپ کی ابھی پوری داڑھی نہ تھی۔ سیالکوٹ تشریف لانے کے بعد مرزا صاحب میرے (یعنی حیات بی بی کے) والد کے مکان پر آئے اور فرمایا میاں فضل دین آپ کا جو دوسرا مکان ہے وہ میری رہائش کے لئے دیدیں۔

میرے والد نے دروازہ کھولا اور آپ اندر آ گئے ...مرزا صاحب کا زیادہ تر ہمارے والد صاحب کے ساتھ ہی اٹھنا بیٹھنا تھا۔ان کا کھانا بھی ہمارے ہاں پکتا تھا۔ (سیرۃ المہدی ص۹۲۔۹۳ جلد۳)

اس روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ۱۸۶۴ء میں مرزا قادیانی کی پوری داڑھی نہ تھی، صرف مسیں پھوٹ رہی تھیں۔اگر ان کی ولادت ۱۸۳۵ء شمار کی جائے تو ۱۸۶۴ء میں ان کی عمر ۲۹ سال ہوتی ہے۔اور ۲۹ سال کی عمر کے جوان کے متعلق یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اس کی ابھی مسیں پھوٹ رہی ہیں۔ ہاں ایسی بات اس شخص کے بارے میں کہی جاسکتی ہے جسکی عمر ۲۰ سال کے گردو پیش ہو۔

☆ آتھم کی بحث میں مرزا صاحب کہتے ہیں: میری پیش گوئی میں تھا کہ کاذب صادق کی زندگی میں مرجائے گا، کیا وہ (آتھم) میری زندگی میں نہیں مرا۔اگر پیشگوئی سچی نہیں نکلی تو مجھے دکھاؤ کہ آتھم کہاں ہے۔اس کی عمر تو میری عمر کے برابر تھی یعنی قریب ۶۴ سال کے۔اگر شک ہوتو اس کی پنشن کے کاغذات دفتر سرکاری میں دیکھ لو کہ کب اور کس عمر میں اس نے پنشن پائی۔ پس اگر پیشگوئی صحیح نہیں تھی تو وہ کیوں میرے پہلے مرگیا۔ (بدر، شعبان ۱۳۲۰ھ) (ایک تو یہ لکھا ہے کہ کاذب صادق کی زندگی میں مرتا ہے۔ دوسرا یہ کہ ۱۳۲۰ھ میں مرزا کی عمر ۶۴ سال کے قریب تھی۔ اس کے چھ سال بعد وہ فوت ہوئے تو بوقت وفات ان کی عمر ۷۰ سال کے قریب ہوئی)

☆ ایک مقدمہ میں مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنی عمر کے بارے میں بیان دیا تو جناب امام الدین لاہوری نے بایں الفاظ تبصرہ فرمایا:

پیسہ اخبار مورخہ ۳۰ جولائی ۱۹۰۴ء صفحہ ۴ کالم دوم میں مراسلہ نویس نے مرزا قادیانی کے بیانات عدالت پر ایک لطیفہ لکھا ہے کہ مرزا صاحب نے عدالت میں اس وقت اپنی عمر ۶۵ برس کی لکھائی ہے (یعنی ۱۹۰۴ء میں ۶۵ سال کے ہوئے تو ۱۹۰۸ء میں بوقت وفات ان کی عمر ۶۹ سال ہوئی۔ بہاء) حالانکہ مرزا صاحب خود اپنی کتاب اعجاز احمدی کے صفحہ ۳ سطر ۱۵ میں لکھتے ہیں کہ عبداللہ آتھم کے مباحثہ کے وقت آپ کی عمر ۶۴ سال کی تھی جس کو اب پورے دس برس گذر چکے ہیں۔

پس آپ کی تحریر مندرجہ اعجاز احمدی اور عدالت کے بیان کے مطابق دس برس کے بعد آپ کی عمر فقط ایک سال بڑھی۔

پیسہ اخبار میں اس لطیفہ کے پڑھنے سے مرزا صاحب کی نسبت چہ میگوئیاں ہورہی ہیں۔ ہمارے کرم فرما میاں علی محمد روغن فروش محلہ سادھواں کی دکان پر دوتین مرزائیوں نے اخبار پڑھا زبان سے تو کچھ نہ کہا مگر ان کے چہرہ سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ مرزا کے اس بیان سے نادم ہیں...

تاویلات کا سلسلہ مرزا صاحب ہی سے شروع ہوا ہے اور آپ ہی اس علم کے موجد ہیں کوئی قدردان ہوتا تو قدر کرتا۔ فرمائیے پبلک نے کیا قدر کی؟ یہی نہ کہ عدالت میں چار چار گھنٹہ لگاتار کھڑے ہونا پڑا اور روپیہ کی زیرباری علیحدہ۔ عبداللہ آتھم کے وقت آپ نے کیا جھوٹ بولا تھا؟ پیشگوئی گوئی پوری نہ ہوئی تھی، مگر تاویل نے تو پوری کردی۔ پبلک نے ہی غلطی کھائی کہ اصل بات اس کی سمجھ میں نہ آئی، ناحق دہائی مچائی۔ اس میں آنجناب کا کیا قصور اور اب بھی عقل کا قصور ہے اور اسی میں سراسر فتور ہے۔ چونکہ بہ باعث مقدمات مرزا جی کو ان دنوں چنداں فرصت نہیں لہذا ہم ہی سردست علم تاویلات کے مطابق دس برس کے اختلافات کا جواب عرض کردیتے ہیں۔

مرزا صاحب، عبداللہ آتھم کے مباحثہ کے وقت (۱۸۹۳ء میں) واقعی ۶۴ سال کے تھے جیسا کہ انہوں نے اپنی کتاب اعجاز احمدی کے صفحہ ۳ سطر ۱۵ میں لکھا ہے اور اب جو دس سال بعد ۱۹۰۳ء میں عدالت میں لکھایا ہے کہ وہ ۶۵ کے ہیں یہ بھی عین سچ ہے کیونکہ دس کے عدد کے ساتھ جو صفر ہے علم حساب میں صفر کی بذات خود کچھ ہستی نہیں۔ اس لئے جناب مرزا صاحب نے اس کو قلم انداز کر دیا۔ پس دس کی بجائے ایک رہ گیا اور علم حساب کے مطابق مرزا صاحب کی عمر، آتھم کے مباحثہ کے وقت سے لے کر ۱۹۰۴ء تک بجائے دس سال کے فقط ایک سال بڑھی ہے۔ دیکھو اس کو کہتے ہیں علم تاویلات۔ اگر کسی کو سمجھ نہ ہو تو مرزا صاحب کا کیا قصور؟

بندہ امام الدین۔ ۲۔ اگست ۱۹۰۴ء (شحنہ ہند میرٹھ ضمیمہ ۹۔ گست ۱۹۰۴ء ص ۱۔۲)

☆ ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر کے ۱۵۔ اگست۔ ۱۹۳۲ء کے شمارے میں:

مرزا صاحب کی الہامی عمر کیوں پوری نہیں ہوئی؟

کے عنوان سے ایک مضمون میں بتایا گیا ہے:

...مرزا صاحب نے اپنی عمر کی بابت الہامی خبر دی تھی کہ ۷۴، اور ۸۶ کے درمیان وفات ہوگی... لاہوری جماعت کے آرکن اخبار پیغام صلح نے اس کمی کو پورا کرنے کی عجیب توجیہ کی ہے... پیغام لاہور کا قابل اڈیٹر لکھتا ہے: مولوی ثناء اللہ اور اس کے کاسہ لیس اس بات پر بڑا زور مار رہے ہیں کہ حضرت مرزا نے الہام الٰہی کے مطابق اپنی عمر ۷۵ سے ۸۵ سال کے درمیان بیان فرمائی ہے۔ اول تو یہ بات ہی غلط ہے کہ الہام کے الفاظ ہیں۔ دوم کیا مولوی ثناء اللہ یا میاں حبیب اللہ اس بات سے ناواقف ہیں کہ مسلمان علماء کا ایک گروہ عظیم قرآنی الہامات میں نسخ کا قائل ہے۔ اور پھر کیا وہ اس بات سے بھی ناواقف ہیں کہ حضرت یونس جو ایک نبی تھے ان کو قطعی وحی

ہو جانے کے باوجود وہ وحی خدا نے بدل دی۔قرآن وحدیث کی کس دلیل سے یہ ناجائز ہے کہ خدا تعالی اپنی وحی کو بدل نہیں سکتا۔(پیغام صلح۔۱۱ جولائی ۱۹۳۲ء۔ص ۷)

مولانا ثناءاللہ امرتسری کہتے ہیں کہ پہلے عذر کا جواب تو یہ ہے کہ مرزا صاحب خود لکھتے ہیں: جو ظاہر الفاظ وحی کے وعدہ کے متعلق ہیں وہ تو ۷۴ اور ۸۶ کے اندر اندر عمر کی تعیین کرتے ہیں (ضمیمہ براہین احمدیہ ج ۵ ص ۹۷)...اور دوسرے عذر کا جواب یہ ہے کہ ہم جانتے ہیں قادیانی اور لاہوری پارٹیوں میں ماہر علوم عالم کوئی نہیں اور جو ہیں وہ خاموش ہیں۔ بھلا یہ کسی دینی عالم کا قول ہوسکتا ہے کہ قرآنی الہامات متضمنہ اخبار میں نسخ جائز ہے؟ اس کے یہ معنی ہیں کہ معاذ اللہ خدا نبی کو الہام کرے کہ کل بارش ہوگی، اور نہ کرے تو نسخ کا عذر کردے۔ ہرگز نہیں۔اخبار میں نسخ نہیں ہوتا اخبار میں ایسا ہو تو کذب ہوتا ہے۔ ہاں انشاءات (امر۔نہی) میں چونکہ صدق یا کذب نہیں ہوتا اسلئے ان میں نسخ ہوسکتا ہے۔اخبار میں نسخ وہی کہے گا جو علوم دینیہ اور عقلیہ سے بے بہرہ اور پورا متبع مرزا ہوگا جنہوں آسمانی منکوحہ کے متعلق جملہ خبریہ والے الہام کو منسوخ قرار دیا (حقیقۃ الوحی)

دوسرا جواب: پہلے سے بھی لطیف تر ہے لکھا ہے: (مرزا کے جلد وصال کرنے کی) حکمت یہ ہے کہ ۱۹۰۷ء میں حضرت مرزا نے مولوی ثناءاللہ کے ساتھ بذریعہ مباہلہ فیصلہ کرنا چاہا کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں تباہ ہو جائے۔مولوی صاحب نے اسے نامنظور کردیا اور اخبار میں شائع کرادیا کہ یہ اصول خلاف قرآن واسوہ نبویہ ہے کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں مرجائے۔اور اس کے ہمنواؤں نے حضرت نبی کریم ﷺ اور مسیلمہ کذاب کی مثال بھی شائع کردی۔اس لئے خدا تعالی نے، جسے اپنے کلام پاک اور نبی پاک کی سچائی کی غیرت تھی، مخالفین مسیح موعود (مرزا) پر ان کے مسلّمات کی رو سے حجت پوری کردی، اور سچے کی عمر کم کر کے جھوٹے کی زندگی میں اسے وفات دے دی۔ اس لئے اگر جھوٹے کا منہ کالا کرنے کی غرض سے خدا تعالی نے اپنے الہام میں جو عمر کے بارے میں حضرت مسیح موعود (مرزا) پر نازل کیا تھا، تبدیلی کردی تو یہ امر خدا کی شان کے خلاف نہیں۔

پیغام صلح لاہور ۱۱ جولائی ۱۹۳۲ء۔

مولانا کہتے ہیں مباہلہ کی رٹ لگاتے جاؤ اس سے ہمیں مطلب نہیں مگر (یہ بتاؤ کہ) مرزا کو سات سال اور مہلت مل جاتی تو انکی عمر ۷۴ سال کی ہو جاتی۔جس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ اپنی الہامی عمر کو بھی پہنچ جاتے اور مجھ سے پہلے بھی مرجاتے، اور میں ان سے پیچھے رہ جاتا۔ یہ کیا کیا کہ میری خاطر اتنی جلدی کی کہ اپنی الہامی عمر کا بھی پاس نہ کیا۔(اہلحدیث امرتسر ۵۔اگست ۱۹۳۲ء ص ۵۔۶)

# تین کے چار

۱۸۸۰ء کے عشرے کے وسط میں مرزا غلام احمد قادیانی نے تین کو چار کرنے والے بیٹے کی ولادت کے بارے میں پیش گوئی کر رکھی تھی۔ مرزا بشیر احمد قادیانی بتاتے ہیں کہ:

۱۸۸۶ء میں (مرزا قادیانی کے ہاں) بچہ پیدا ہوا تو وہ لڑکی تھی۔ اس پر خوش اعتقادوں میں مایوسی اور بداعتقادوں اور دشمنوں میں ہنسی اور استہزاء کی ایک ایسی لہر اٹھی کہ جس نے ملک میں ایک زلزلہ پیدا کر دیا.... حضور نے بذریعہ اشتہار اور خطوط اعلان فرمایا کہ وحی الٰہی میں یہ نہیں بتایا گیا تھا کہ اس وقت جو بچہ کی امیدواری ہے تو یہی پسر موعود ہوگا اور اس طرح لوگوں کی تسلی کی کوشش کی چنانچہ اس پر اکثر لوگ سنبھل گئے اور پیش گوئی کے ظہور کے منتظر رہے۔ کچھ عرصہ بعد یعنی اگست ۱۸۸۷ء میں حضرت کے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا نام بشیر احمد رکھا گیا۔ اس لڑکے کی پیدائش پر بڑی خوشی منائی گئی اور کئی لوگ جو متزلزل ہو گئے تھے پھر سنبھل گئے اور لوگوں نے سمجھا کہ یہی وہ موعود لڑکا ہے، اور خود حضرت صاحب کو بھی یہی خیال تھا۔ گو آپ نے اس کے متعلق کبھی قطعی یقین ظاہر نہیں کیا مگر یہ ضرور فرماتے رہے کہ قرائن سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ یہی وہ لڑکا ہے۔ واللہ اعلم غرض بشیر اول کی پیدائش رجوع عام کا باعث ہوئی مگر قدرت خدا کہ ایک سال کے بعد یہ لڑکا اچانک فوت ہوگیا۔ بس پھر کیا تھا؟ ملک میں ایک طوفان عظیم برپا ہوا اور سخت زلزلہ آیا۔

(ص ۱۰۶ جلد اول سیرۃ المہدی)

مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ مرزا صاحب فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کے کاموں میں بھی کیسا اخفاء ہوتا ہے۔ پسر موعود کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ وہ تین کو چار کرنے والا ہوگا، مگر ہمارے موجودہ سارے لڑکے ہی کسی نہ کسی طرح تین کو چار کرنے والے ہیں۔

چنانچہ والدہ صاحبہ فرماتی تھیں کہ

میاں (محمود) کو تو مرزا صاحب نے اس طرح تین کو چار کرنے والا قرار دیا کہ مرزا سلطان احمد اور فضل احمد (مرزا صاحب کی پہلی بیوی سے آپ کی اولاد جن کو آپ نے عاق کر دیا تھا) کو بھی شمار کر لیا اور

بشیراول کو بھی۔

تمہیں ( بشیر احمد ) اس طرح پر( تین کو چار کرنے والا ) کہ صرف زندہ لڑکے شمار کر لئے ( سلطان، فضل اور محمود ) اور بشیر اول متوفی کو چھوڑ دیا۔

شریف احمد کو اس طرح ( تین کو چار کرنے والہ ) قرار دیا کہ اپنی پہلی بیوی کے لڑکے سلطان احمد اور فضل احمد چھوڑ دیئے اور میرے سارے لڑکے زندہ اور متوفی شمار کر لئے۔

اور مبارک احمد کو اس طرح پر( تین کو چار کرنے والہ قرار دیا کہ ) میرے صرف زندہ لڑکے شمار کر لئے اور بشیر اول متوفی کو چھوڑ دیا۔ (سیرۃ المہدی ج ا۔ ص ۴۳ )۔ یعنی

جناب شیخ کا نقش یوں بھی ہے اور یوں بھی

# غسل آتش

مرزا قادیانی کہتے ہیں: ایک مرتبہ مجھے الہام ہوا تھا اردو زبان میں:

آگ سے ہمیں مت ڈرا، آگ ہماری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے۔

( بدر قادیان۔ ۲۷ شعبان۔ ۴ رمضان ۱۳۲۰ ھ۔ ۲۸ نومبر۔ ۵ دسمبر ۱۹۰۲ء )۔

مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

بیان کیا مجھ سے چوہدری حاکم علی نے کہ ایک دفعہ کسی ہندو نے اعتراض کیا کہ حضرت ابراہیم پر آگ کس طرح ٹھنڈی ہوگئی۔ اس اعتراض کا جواب حضرت مولوی صاحب خلیفہ اول نے لکھا کہ آگ سے جنگ اور عداوت کی آگ مراد ہے۔ انہی ایام میں ایک دن مرزا صاحب چھوٹی مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے.. مولوی نورالدین صاحب بھی پاس بیٹھے تھے کہ کسی نے مرزا صاحب کو یہ اعتراض اور اس کا جو جواب مولوی صاحب نے لکھا تھا، سنایا۔ حضرت مرزا نے فرمایا:

اس تکلف کی کیا ضرورت ہے۔ ہم موجود ہیں ہمیں کوئی آگ میں ڈال کر دیکھ لے کہ آگ گلزار ہو جاتی ہے یا نہیں۔ ( سیرۃ المہدی ج۔ا۔ص ۱۵۰ )

..خاکسار ( بشیر احمد ) کہتا ہے کہ یہ اعتراض دھرم پال مرتد از اسلام نے کیا تھا اور مولوی نورالدین نے اس کی کتاب ترک اسلام کے جواب میں نورالدین کتاب لکھی تھی اس میں آپ نے یہ جواب دیا تھا کہ آگ سے مراد مخالفوں کی دشمنی کی آگ ہے۔ مگر حضرت صاحب تک یہ بات پہنچی

تو آپ نے اس کو ناپسند فرمایا اور فرمایا کہ اس تاویل کی ضرورت نہیں اس زمانہ میں ہم موجود ہیں ہمیں کوئی مخالف دشمنی سے آگ کے اندر ڈال کر دیکھ لے کہ خدا اس آگ کو ٹھنڈا کر دیتا ہے یا نہیں ...آپکا ایک الہام بھی اس مفہوم کو ظاہر کرتا ہے جس میں خدا تعالی آپ سے فرماتا ہے کہ تو لوگوں سے کہدے کہ : آگ سے ہمیں مت ڈراؤ۔ آگ ہماری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے۔

خاکسار (بشیر احمد) عرض کرتا ہے کہ چوہدری حاکم علی نے اس ذکر میں یہ واقعہ بھی بیان کیا کہ ایک دفعہ کسی شخص نے یہ تماشا دکھانا شروع کیا کہ آگ میں گھس جاتا تھا اور آگ اسے ضرر نہ پہنچاتی تھی۔ اس شخص نے مخالفت کے طور پر حضرت مرزا کا نام لے کر کہا کہ ان کو مسیح ہونے کا دعوی ہے۔ اگر سچے ہیں تو یہاں آجاویں اور میرے ساتھ آگ میں داخل ہوں۔ کسی شخص نے یہ بات باہر سے خط میں مجھے لکھی اور میں نے وہ خط حضرت صاحب کے سامنے پیش کیا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ ایک شعبدہ ہے۔ ہم تو وہاں جا نہیں سکتے۔ مگر آپ لکھ دیں کہ وہ یہاں آجاوے۔ پھر اگر میرے سامنے وہ آگ میں داخل ہوگا تو زندہ نہیں نکلے گا۔ چنانچہ میں نے آپ کا یہ جواب لکھ دیا۔ مگر وہ نہیں آیا۔ (سیرۃ المہدی۔ ص ۱۵۰۔۱۵۱۔ جلد اول)

یاد رہے کہ آگ میں گھس جانے والی بات کسی نامعلوم شخص کے خط تک محدود نہیں تھی بلکہ باقاعدہ اشتہاری چیلنج تھا جو شحنہ ہند میرٹھ میں طبع ہوا تھا اور یہ اخبار قادیان بھیجا جاتا تھا۔ یعنی براہ راست مرزا صاحب کو چیلنج کیا گیا لیکن وہ خاموش رہے۔ جب ان کے کسی مرید نے مرزا کو یاد دلایا کہ اب تو لوگ خطوں کے ذریعہ پوچھتے ہیں کہ اس چیلنج کا جواب کیوں نہیں دیا جاتا، تو آپ نے پھر بھی چیلنج کے جواب میں میدان میں نکلنے سے انکار کر دیا۔ ہم نے سید شاہ محمد وارثی کا اوٹاوہ سے یہ چیلنج تحریک ختم نبوت حصہ ششم میں صفحہ ۴۸۹ پر نقل کیا ہے۔ اور پشاور سے بھی ایک چیلنج آیا تھا اور وہ بھی شحنہ ہند میرٹھ کے ضمیمے میں شائع ہوا تھا۔ لکھا تھا:

> سید سکندر شاہ پشاوری جو غسل آتشیں کرنے میں مشہور ہیں ڈنکے کی چوٹ للکارتے ہیں کہ مرزا جی آئیں اور مجھے دریائے آتش کی مچھلی بنتے ہوئے دیکھیں اور میرے ساتھ آگ پر چلیں ورنہ دعوی مسیحیت سے باز آئیں کیونکہ انبیاء کو خدا تعالی ایسی فوق العادت قوت عطا کر دیتا ہے چنانچہ حضرت ابراہیم خلیل پر آگ سرد ہوگئی۔ اگر مرزا جی سچے مسیح موعود ہیں تو ان پر بھی آگ سرد ہو جائے گی۔ ورنہ مرزا جی اپنے دعوی سے باز آئین اور میرے ہاتھ پر بیعت کریں۔ (شحنہ ہند ضمیمہ ص ۶)

ان چیلنجوں کا جواب یہ تھا کہ مرزا صاحب فرماتے : تیار رہو میں آ رہا ہوں، لیکن مرزا خاموش رہے ۔ مرید نے کہا تو بھی جانے سے انکار کیا ۔ بلکہ یوں فرمایا کہ وہ شخص یہاں آئے اور میرے سامنے آگ میں داخل ہو ۔ یعنی میں نہیں ہونگا، وہی داخل ہو ۔ جبکہ چیلنج یہ تھا کہ دونوں اکٹھے داخل ہوں ۔ نیز اس بات کا کیا ثبوت ہے کہ ان چیلنج کرنے والوں کو کسی نے جوابی خط لکھا تھا ۔

# نون ثقیلہ کی بحث

مرزا صاحب ایک مباحثے میں نون ثقیلہ کی بحث میں اس بری طرح الجھ گئے تھے کہ ان کے مریدوں کو بھی اس بحث کے اثر سے ثقل سماعت ہو گیا ۔ انہیں پتہ ہی نہیں چلتا کہ کب یہ بحث ہوئی ؟ ایسے حواس باختہ ہیں کہ ان کے اکابرین تک سمجھ نہیں سکے کہ ان کے ساتھ کیا ہو گیا ؟

مفتی صادق خارق عادت طور پر بخاری کا حوالہ مل جانیکے متعلق بیان کرتے ہیں کہ یہ واقعہ لدھیانہ کا ہے اور اس وقت مرزا کو غالباً نون ثقیلہ یا خفیفہ کی بحث میں حوالہ کی ضرورت پیش آئی تھی ۔ سو اول تو بخاری ہی نہ ملتی تھی اور جب ملی تو حوالہ کی تلاش مشکل تھی ( ذکر حبیب ۔ ص ۴ )

اور مرزا بشیر احمد بتاتے ہیں کہ اس واقعہ کے متعلق پیر سراج الحق نعمانی نے بذریعہ تحریر خاکسار سے بیان کیا :

یہ واقعہ میرے سامنے پیش آیا تھا ۔ مولوی محمد حسین بٹالوی سے مباحثہ تھا اور میں کاتب تھا ۔ یعنی حضرت مرزا کے پرچوں کی نقل کرتا تھا ۔ مفتی محمد صادق نے جو یہ بیان کیا ہے کہ غالباً حضرت صاحب کو نون ثقیلہ یا خفیفہ کی بحث میں حوالہ کی ضرورت پیش آئی تھی ، اس میں جناب کو غلطی لگی ہے کیونکہ مفتی صاحب وہاں نہیں تھے ۔ نون خفیفہ و ثقیلہ کی بحث تو دہلی میں مولوی محمد بشیر سہسوانی ثم بھوپالی کے ساتھ تھی ، اور تلاش بخاری کا واقعہ لدھیانہ کا ہے ۔ بات یہ تھی کہ لدھیانہ کے مباحثہ میں مولوی محمد حسین بٹالوی نے بخاری کا ایک حوالہ طلب کیا تھا ۔ بخاری موجود تھی لیکن اس وقت اس میں یہ حوالہ نہیں ملتا تھا ۔ آخر کہیں سے توضیح تلویح منگا کر حوالہ نکال کر دیا گیا ۔ صاحب توضیح نے لکھا ہے کہ یہ حدیث بخاری میں ہے ( یعنی ایک تو بخاری سے خارق عادت نکلنے والی بات من گھڑت ہے ۔ دوسرے بخاری سے حوالہ نکال کر دکھانے کی بات بھی من گھڑت ہے ۔ بہاء )

اوراسی واقعہ کے متعلق شیخ یعقوب علی عرفانی نے بذریعہ تحریر خاکسار سے بیان کیا کہ:

روایت نمبر ۳۰۶ میں مولوی نورالدین کی روایت سے ایک واقعہ بیان کیا گیا ہے اور مفتی صادق کی روایت سے اس کی مزید تصریح کی گئی ہے۔ مگر مفتی صاحب نے اسے لدھیانہ کے متعلق بیان فرمایا ہے اور نون ثقیلہ والی بحث کے تعلق میں ذکر کیا ہے، جو درست نہیں۔ مفتی صاحب کو اس میں غلطی لگی ہے۔ لدھیانہ میں نہ تو نون ثقیلہ یا خفیفہ کی بحث ہوئی اور نہ اس قسم کے حوالہ جات پیش کرنے پڑے نون ثقیلہ کی بحث دہلی میں مولوی محمد بشیر بھوپالوی والے مباحثے کے دوران پیش آئی تھی ..اور جہاں تک میری یاد مساعدت کرتی ہے اس مقصد کے لئے بھی بخاری کا کوئی حوالہ پیش نہیں ہوا۔ الحق دہلی سے اس کی تصدیق ہوسکتی ہے۔ دراصل یہ واقعہ لاہور میں ہوا تھا۔ مولوی عبدالحکیم کلانوری سے حضرت مرزا کی محدثیت اور نبوة پر بحث ہوئی تھی۔ مرزا صاحب نے محدثیت کی حقیقت بیان کرتے ہوئے بخاری کی اس حدیث کا حوالہ دیا جس میں حضرت عمر کی محدثیت پر استدلال تھا۔ مولوی عبد الحکیم کے مددگاروں میں سے مولوی احمد علی نے حوالہ کا مطالبہ کیا اور بخاری خود بھیج دی۔ مولوی محمد احسن نے حوالہ نکالنے کی کوشش کی، مگر نہ نکلا۔ آخر مرزا صاحب نے خود نکال کر پیش کیا..جب مرزا صاحب نے یہ حدیث نکال کر دکھا دی تو فریق مخالف پر گویا ایک موت وارد ہوگئی اور عبدالحکیم نے اسی پر مباحثہ ختم کر دیا۔ ( سیرة المہدی جلد سوم ص۴۔۶)۔ ( مرزا بشیر احمد صاحب نے یہ نہیں بتایا کہ پھر مرزا صاحب نے معافی نامہ کیوں لکھا؟ کیوں کہا کہ فلاں لفظ میری کتابوں میں سے کاٹا ہوا تصور کریں؟ اور کیوں مرزائیوں نے ان کی کتابوں کی بعد کی اشاعتوں میں سے وہ لفظ نہیں کاٹا؟ اور کیوں اپنے امام و پیر کے حکم کی خلف ورزی کر رہے ہیں )۔

خاکسار (بشیر) عرض کرتا ہے کہ مندرجہ بالا روایتوں میں جو اختلاف ہے اسکے متعلق خاکسار ذاتی طور پر کچھ عرض نہیں کرسکتا کہ اصل حقیقت کیا ہے۔ ہاں اس قدر درست ہے کہ نون ثقیلہ والی بحث دہلی میں مولوی محمد بشیر والے مباحثہ میں پیش آئی تھی اور بظاہر اس سے بخاری والے حوالہ کا جوڑ نہیں ہے۔ پس اس حد تک تو درست ہے کہ یہ واقعہ دہلی والے مباحثہ کا نہیں ہے۔ آگے رہا، لاہور اور لدھیانہ کا اختلاف۔ سو اسکے متعلق میں کچھ عرض نہیں کرسکتا ( سیرة المہدی ص ۶ جلد۳)

# تحفہ کابل

مرزا بشیر احمد قادیانی کہتے ہیں:

ڈاکٹر غلام احمد آئی ایم ایس نے مجھ سے بیان کیا کہ میرے دادا میاں محمد بخش ڈپٹی انسپکٹر پولیس بٹالہ کے کاغذات میں سے مجھے ایک مسودہ ان کے اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا ملا ہے۔ وہ مرزا صاحب کی ایک چٹھی ہے امیر کابل کے نام ہے جو غالباً فارسی زبان میں تھی جس کا اردو ترجمہ میرے دادا نے کیا یا کرایا تھا۔مرزا صاحب کا خط مختصراً یہ ہے:

بحضور امیر ظل سبحانی مظہر تفضلات یزدانی شاہ ممالک کابل (اللہ اسکو سلامت رکھے)

بعد دعوات سلام و رحمت و برکت کے، باعث اس خط کے لکھنے کا یہ ہے.... جب اخلاق فاضلہ اور عادات کریمانہ اور ہمدردی اسلام و مسلمین اس بادشاہ نیک خصال کی اطلاع ہندوستان میں جا بجا ہوئی اور ذکر پاک پھل اس شجرہ مبارک دولت و سلطنت کا ہر شہر و ملک میں مشہور ہوا اور دیکھا گیا کہ ہر شریف اور نجیب آدمی اس بادشاہ کی مدح میں تر زبان ہے تو مجھے کہ اس قحط الرجال کے زمانہ میں بسبب کمی مردمان اولوالعزم کے غم اور اندوہ میں زندگی بسر کرتا ہوں اس قدر سرور اور فرحت حاصل ہوئی کہ میرے پاس وہ الفاظ نہیں جن سے اس کیفیت کو بیان کر سکوں۔ خداوند کریم کا ہزار ہزار شکر ہے کہ اس نے ایک ایسے مبارک وجود سے بے شمار وجودوں کو بہت اقسام کی تباہی سے بچا رکھا ہے۔ اصل میں وہ آدمی بہت خوش قسمت ہیں کہ جن میں ایسا بادشاہ جہاں پناہ نیک نہاد اور منصف موجود ہے اور وہ لوگ بہت خوش قسمت ہیں کہ جنہوں نے بعد عرصہ دراز کے اس نعمت غیر مترقبہ کو حاصل کیا.....

اے شاہ کابل! اگر آپ آج میری باتیں سنیں اور ہماری امداد کیواسطے اپنے مال سے مستعد ہوں تو ہم دعا کریں گے کہ جو کچھ تو خدا سے مانگے وہ تجھے بخشے...اے بادشاہ! اللہ تجھے اور تجھ میں اور تجھ پر اور تیرے لئے برکت دے۔ پس اپنے واسطے ذخیرہ عاقبت جمع کر لیں کیونکہ میں آپ کو نیک بختوں سے دیکھتا ہوں... الملتمس عبد اللہ الصمد غلام احمد ماہ شوال ۱۳۱۳ھ

خاکسار (بشیر احمد) عرض کرتا ہے کہ میں نے جب یہ خط بغرض اطلاع مرزا محمود (خلیفہ

قادیان) کے سامنے پیش کیا تو آپ نے فرمایا کہ کچھ عرصہ ہوا خواجہ حسن نظامی نے شائع کیا تھا کہ ایک دفعہ مرزا صاحب نے امیر کابل کو ایک دعوتی خط لکھا تھا جس پر اس نے جواب دیا کہ لکھ دو کہ ایں جا بیا۔ یعنی اس جگہ چلے آؤ۔

خاکسار (بشیر احمد) عرض کرتا ہے کہ یہ جواب مرزا صاحب کو تو نہیں پہنچا۔ لیکن اگر یہ بات درست ہے تو اس سے امیر کابل کا منشاء یہ معلوم ہوتا تھا کہ تم انگریزی حکومت میں آرام سے بیٹھے ہوئے یہ دعوے کر رہے ہو اور انگریزی حکومت کو سراہ رہے ہو، اگر میرے ملک میں آؤ تو پتہ لگ جائے۔ بے چارے کو کیا معلوم تھا کہ خود اس کی حکومت کا تختہ الٹنے کے لئے خدائی دربار میں گھنٹی بج رہی ہے۔ چنانچہ زیادہ عرصہ نہیں گذرا تھا کہ بچہ سقہ کے ہاتھ سے امیر عبدالرحمٰن کا خاندان معزول ہو کر ملک سے بھاگ گیا اور ان کی جگہ اللہ دوسرے خاندان کو لے آیا۔

(سیرۃ المہدی۔ ص ۸۷۔۸۶)

یہ خط سات صفحات پر مشتمل ہے۔ جو عبارات ہم نے نقل کی ہیں انہیں دوبارہ پڑھ لیں کہ مرزا صاحب امیر کابل کو نیک بخت، سعادت مند کہہ رہے ہیں۔ ان کی ترقی کیلئے دعائیں مانگ رہے ہیں۔ اسکے مال و ملک کی حفاظت کی دعائیں مانگ رہے ہیں۔ اور پھر مرزا بشیر کا تبصرہ پڑھ لیں جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مرزا کی دعائیں نہ صرف رائیگاں گئیں بلکہ ان کا الٹا اثر ہوا۔

اور ایں جا بیا، کے معانی دیکھ لیجئے کہ ایک بھائی اسے دوستانہ اور مربیانہ دعوت قرار دے رہا ہے کہ یہاں میرے پاس آ جاؤ میں تمہاری یہاں مدد کرونگا۔ اور دوسرا بھائی اسے مخالفانہ کہہ رہا ہے کہ یہاں آؤ تو تمہاری ہڈی پسلی ایک کر دونگا۔ تمہیں پتہ چل جائے گا کہ اس طرح کے دعاوی کا انجام کتنا بھیانک ہوتا ہے۔

قادیانیوں کا یہی حال ہے اور مرزا صاحب کا بھی یہی حال تھا کہ وہ ایسی بات کرتے تھے جس کے دو مطلب نکلتے ہوں اور وہ بھی باہم مخالف۔ اس لئے لڑکا پیدا ہوتا، تب بھی پیش گوئی پوری سمجھی جاتی، لڑکی پیدا ہوتی تب بھی پیش گوئی پوری۔ آتھم اختتام مدت کے بعد تک زندہ رہا تب بھی پیش گوئی پوری، آتھم بعد اختتام مدت مرا، تب بھی پیش گوئی پوری۔ محمدی بیگم کی شادی مرزا سے ہونے کی بجائے سلطان محمد سے ہوگئی تب بھی پیش گوئی پوری۔ محمدی بیگم سے مرزا صاحب کی اولاد پیدا ہونے کی بجائے سلطان محمد کی اولاد پیدا ہوئی تب بھی پیش گوئی پوری۔

# قادیانی کی دعائیں

قادیانیوں کا کہنا ہے:

مسیح موعود (مرزا) کا یہ دعوی ہے کہ دنیا میں خدا تعالی میری دعا کو سب سے بڑھ کر قبول کرتا ہے اور میری دعاؤں کا جواب دیتا ہے اور ان امور کو کئی دفعہ شائع کر چکے ہیں اور اس کے ثبوت میں وہ بہت دفعہ ایسا بھی کر چکے ہیں کہ ایک خاص امر پر خدا تعالی سے دعا کر کے اس کے جواب کو قبل از وقت شائع کیا اور پھر جس طرح شائع کیا گیا تھا عین اسی طرح وقوع میں آیا.. مسیح موعود کا یہ سچا دعوی ہے کہ دعا کے مقابلہ میں اس کی دعا خدا تعالی یقیناً قبول کرے گا اور اس کے مخالف کی دعا کو رد کر دے گا۔ خواہ ساری دنیا اس کی مخالفت میں اکٹھی ہو۔

(ریویو آف ریلی جنز۔ مارچ ۱۹۰۴ء ص ۱۰۷)

یہ تو دعوی ہے اب حقیقت ملاحظہ فرمائیں:

} محمدی بیگم سے شادی کیلیئے مرزا قادیانی نے ہزاروں دعائیں کی ہوں گی۔ ادھر سلطان محمد نے محمدی بیگم سے شادی کے لئے دعائیں کی ہوں گی۔

جب محمدی بیگم کی سلطان محمد سے شادی ہوگئی تو مرزا قادیانی نے محمدی بیگم کے بیوہ ہونے کی دعائیں کی ہوں گی۔ اور سلطان محمد نے محمدی بیگم کے مرزا کی زندگی میں بیوہ نہ ہونے کی دعائیں کی ہوں گی۔

مرزا قادیانی نے اپنی زندگی میں سلطان محمد کی موت کے لئے دعائیں کی ہوں گی تا کہ محمدی بیگم بیوہ ہو جائے اور ان سے نکاح کی کوئی صورت نکل آئے۔ اور سلطان محمد نے اپنی زندگی کے لئے دعائیں کی ہوں گی۔

مرزا قادیانی نے محمدی بیگم کے بطن سے اپنی اولاد کے ہونے کیلیئے دعائیں گی، کیونکہ ان کا کہنا تھا کہ (نصرت بیگم کے بعد) خواتین مبارکہ اس کے نکاح میں آئیں گی اور ان سے اولاد بھی ہوگی، اور سلطان محمد نے محمدی بیگم کے بطن سے مرزا کی اولاد نہ ہونے کیلیئے دعائیں کی ہوں گی

سوال یہ ہے کہ سلطان محمد اور مرزا غلام احمد قادیانی کی باہم مخالف دعاؤں میں سے کس

کی دعائیں قبول ہوئیں، کیونکہ محمدی بیگم سے سلطان محمد ہی کی شادی ہوئی، وہ سلطان محمد ہی کی بیوی رہی، وہ مرزا قادیانی کی زندگی میں بیوہ نہیں ہوئی، وہ کبھی مرزا قادیانی کے نکاح میں نہیں آئی اور اس نے مرزا قادیانی کا کوئی بچہ نہیں جنا۔

} ڈاکٹر عبدالحکیم نے پیش گوئی کی تھی کہ مرزا قادیانی ان کی زندگی میں مر جائے گا۔ دوسری جانب مرزا صاحب نے پیش گوئی کی تھی کہ ڈاکٹر عبدالحکیم ان سے پہلے مرجائے گا۔

ڈاکٹر عبدالحکیم نے پنی پیش گوئی کے سچا ثابت ہونے کے لئے خدا سے دعائیں کی ہونگی اور مرزا صاحب نے راتوں کی تاریکی میں اور اپنے خاص اوقات میں بار بار دعا کی ہوگی کہ ڈاکٹر عبدالحکیم ان کی زندگی میں مر کر ان کی پیش گوئی کو سچا ثابت کردے۔

ان مخالفانہ دعاؤں میں سے کس کی دعائیں قبول ہوئیں؟ مرزا ۱۹۰۸ء میں مر گئے تھے اور ڈاکٹر عبدالحکیم اس کے کئی سال بعد فوت ہوئے۔

} مباحثہ امرتسر ۱۸۹۳ء کے بعد ڈپٹی عبداللہ آتھم اور اس کے ساتھیوں کی ذلت و موت کے لئے مرزا صاحب نے سوا سال کے عرصہ میں ہزاروں دعائیں کی ہوگی، کہ ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء تک آتھم مر جائے۔ دوسری جانب آتھم اور اس کے ساتھیوں نے دعائیں کی ہوں گی کہ وہ کم از کم ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء تک زندہ سلامت رہے تا کہ مرزا کی پیش گوئی جھوٹی ثابت ہو۔

ڈپٹی آتھم ۱۸۹۶ء میں فوت ہوا یعنی پیش گوئی کی میعاد کے ایک عرصہ بعد۔ پھر کس کی دعائیں قبول ہوئیں، مرزا قادیانی کی یا اس کے مخالف آتھم اور دیگر عیسائیوں کی؟

} اپریل ۱۹۰۷ء کے اشتہار آخری فیصلہ کے بعد مولانا ثناء اللہ امرتسری کی موت کیلئے مرزا قادیانی نے سینکڑوں بار دعا کی ہوگی، اور دوسری جانب مولانا ثناء اللہ نے بھی دعائیں کی ہونگی کہ مرزا کے تاحین حیات، خدا ان کی زندگی محفوظ رکھ کر عام مسلمانوں کو آزمائش اور فتنے سے بچائے پھر مرزا کی دعائیں قبول ہوئیں یا ان کے مخالف مولانا امرتسری کی؟

} مرزا قادیانی کا دعوی تھا کہ طاعون اس کا مددگار ہے اور اس کے مخالفوں کو ختم کرنے آیا ہے اور قادیان طاعون سے محفوظ رہے گا، اور یہ بھی کہ ان کی روحانی چار دیواری میں بھی طاعون نہیں آئے گا۔ یعنی جہاں کوئی احمدی آباد ہے، وہاں طاعون نہیں آئے گا اور مولوی عبدالکریم نے تو یہ بھی لکھ دیا کہ مرزا کی برکت سے غیر مسلم بھی محفوظ رہیں گے۔ اور وما کان اللّٰہ لیعذبھم وانت فیھم کا مطلب بھی یہی ہوسکتا ہے کہ میں ان کو عذاب نہیں دونگا جب کہ تو ان کے درمیان

ہے۔ یعنی کافروں اور منکروں کو تیرے وجود کی برکت سے بچاؤں گا۔ اور مرزا بشیر احمد کہتے ہیں:

امام الدین سیکھوانی نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت اقدس (مرزا) نے بیان فرمایا کہ طاعون دنیا سے اس وقت تک نہیں جائے گی کہ یا تو یہ گناہ کو کھا جائے گی اور یا آدمیوں کو کھا جائے گی۔ (سیرۃ المھدی۔ ص ۱۲۸۔ جلد سوم)۔

مرزا صاحب نے اپنے ان دعاوی کو سچا ثابت کرنے کے لئے:

۱۔ ہزاروں بار دعا کی ہوگی کہ قادیان طاعون سے محفوظ رہے اور ان کے دشمنوں نے دعائیں کی ہونگی کہ اللہ قادیان میں بھی طاعون وارد کر، تاکہ مرزا کے دعاوی کا کذب ظاہر ہو۔

۲۔ مرزا نے ہزاروں بار دعا کی ہوگی کہ طاعون اس وقت تک ختم نہ ہو جب تک ساری دنیا انہیں مسیح موعود تسلیم نہ کرلے۔ اور ان کے مخالفوں نے طاعون کے جلد خاتمہ کیلئے دعائیں کی ہونگی۔

۳۔ مرزا صاحب نے بے شمار دعائیں کی ہوں گی کہ اس کے بڑے مخالف طاعون سے مرجائیں۔ اور بڑے مخالفوں نے دعائیں کی ہونگی کہ وہ طاعون سے محفوظ رہیں۔

پھر کیا ہوا؟ قادیان میں طاعون دھوم دھام سے آیا۔ جیسا کہ مرزا صاحب خود اپنے مرید نواب محمد علی خان کو لکھتے ہیں:

} مجی عزیزی اخویم نواب صاحب، السلام علیکم: یہ مضمون پڑھ کر کہ عزیزی عبدالرحمٰن کو پھر بخار ہو گیا ہے، نہایت قلق ہوا... اس جگہ (قادیان میں) طاعون سخت تیزی پر ہے۔ ایک طرف انسان بخار میں مبتلا ہوتا ہے اور صرف چند گھنٹوں میں مرجاتا ہے۔ خدا تعالیٰ خوب جانتا ہے کہ کب تک یہ ابتلاء دور ہو۔ لوگ سخت ہراساں ہو رہے ہیں، زندگی کا اعتبار اٹھ گیا ہے۔ ہر طرف چیخوں اور نعروں کی آوازیں آتی رہتی ہیں۔ قیامت برپا ہے۔ اب میں کیا کہوں اور کیا رائے دوں۔ سخت حیران ہوں کہ کیا کروں... والسلام خاکسار مرزا غلام احمد۔ مکرر یہ کہ آتے وقت ایک بڑا بکس فینائل کا جو سولہ یا بیس روپیہ کو آتا ہے ساتھ لے آویں اس کی قیمت اس جگہ دی جاوے گی۔ اور علاوہ اس کے آپ بھی اپنے گھر (واقع قادیان) کے لئے فینائل بھیج دیں اور ڈس انفیکٹ کیلئے رسکپور اس قدر بھیج دیں جو چند کمروں کیلئے کافی ہو۔ (مکتوبات احمدیہ۔ جلد پنجم۔ نمبر چہارم۔ ص ۱۱۲۔۱۱۳)

} مجی عزیزی اخویم نواب صاحب، السلام علیکم: ..الحمد للہ کہ اس نے اپنے فضل و کرم سے عزیزی عبدالرحمٰن خان کو صحت بخشی.. اب میرے نزدیک تو یہی بہتر ہے کہ جس طرح ہو سکے قادیان میں آجائیں.. قادیان کی آب و ہوا بہ نسبت لاہور کے عمدہ ہے۔ آپ ضرور ڈاکٹر سے مشورہ لے

لیں ۔اور پھران کے مشورہ کے مطابق بلاتوقف قادیان میں چلے آویں ۔ باقی اس جگہ زور طاعون کا بہت ہورہا ہے۔کل آٹھ آدمی مرے تھے ۔اللہ تعالی اپنا فضل وکرم کرے ۔ والسلام مرزا غلام احمد ۔ ۱۶۔اپریل ۱۹۰۴ء (مکتوبات احمدیہ۔جلد پنجم۔نمبر چہارم۔ص ۱۱۳۔۱۱۴)

} مجبی عزیزی اخویم نواب صاحب : السلام علیکم : آپ کا خط آج کی ڈاک میں پہنچا... قادیان میں ابھی تک (طاعون میں) کوئی نمایاں کمی نہیں ہے ۔ابھی اس وقت جولکھ رہا ہوں ایک ہندو بیج ناتھ جس کا گھر گویا ہم سے دیوار بہ دیوار ہے، چند گھنٹہ بیمار رہ کر راہی ملک بقا ہوا۔ بہرحال خدا تعالی پر بھروسہ کر کے آپ کو اجازت دیتا ہوں کہ آپ بخیرو عافیت تشریف لائیں...

والسلام ۔خاکسار مرزا غلام احمد (مکتوبات احمدیہ۔جلد پنجم۔نمبر چہارم۔ص ۱۱۶۔۱۱۷)

} مجبی عزیزی اخویم نواب صاحب سلمہ تعالی ۔السلام علیکم ورحمۃ اللہ...قادیان میں تیزی سے طاعون شروع ہوگئی ہے۔آج میاں محمد افضل اڈیٹر اخبار البدر کا لڑکا جاں بلب ہے۔نمونیا پلیگ ہے۔آخری دم معلوم ہوتا ہے ۔ ہر طرف آہ وزاری ہے، خدا تعالی فضل کرے ۔ایسی صورت میں میرے نزدیک مناسب ہے کہ آپ اخیر اپریل ۱۹۰۵ء تک ہرگز تشریف نہ لاویں ۔ دنیا پر ایک تلوار چل رہی ہے خدا رحم فرمائے ۔ ..والسلام ۔ خاکسار مرزا غلام احمد۔

(مکتوبات احمدیہ، نمبر چہارم، جلد پنجم ،ص ۱۳۱)

اورمرزا صاحب اپنے مرید سیٹھ عبدالرحمٰن کو لکھتے ہیں :

} مخدومی اخویم سیٹھ صاحب ....اس طرف طاعون کا اس قدر زور ہے کہ نمونہ قیامت ہے۔گرمی کے ایام میں بھی زور چلا جاتا ہے ۔..والسلام۔خاکسار مرزا غلام احمد۔۲۰ مئی ۱۹۰۲ء

(مکتوبات احمدیہ۔جلد پنجم نمبرا۔مکتوب نمبر ۹۱)

} مخدومی مکرمی سیٹھ صاحب ۔السلام علیکم ...میں اس وقت معہ اپنی جماعت کے باغ میں ہوں ۔ اگر چہ اب قادیان میں طاعون نہیں ہے (یعنی خط لکھنے سے پہلے قادیان میں طاعون موجود تھا۔بہاء) لیکن میں اس خیال سے کہ جو زلزلہ کی نسبت مجھے اطلاع دی گئی ہے اس کی نسبت میں توجہ کر رہا ہوں اگر معلوم ہوا کہ وہ واقعہ جلد تر آنیوالا ہے تو اس واقعہ کے ظہور کے بعد قادیان میں جاؤنگا ۔... خاکسار مرزا غلام احمد ۱۲۔مئی ۱۹۰۵ء۔ (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبرا۔مکتوب نمبر ۹۳)

اورمرزا غلام احمد کے بیٹے مرزا بشیر احمد کہتے ہیں :

چوہدری حاکم علی نے مجھ سے بیان کیا کہ جب اپریل ۱۹۰۵ء میں بڑا زلزلہ آیا اور مرزا

صاحب نے اپنے باغ میں تشریف لے جا کر ڈیرہ لگا لیا تھا اور، اور بھی اکثر دوست باغ میں چلے گئے تھے ان دنوں میں بھی اپنے اہل وعیال سمیت قادیان آیا ہوا تھا۔ حضرت صاحب باغ میں تشریف لے گئے تو اسکے بعد قادیان میں طاعون پھیل گیا... حضرت صاحب نے فرمایا کہ ہم تو یہاں زلزلہ کی وجہ سے آئے تھے لیکن اب قصبہ میں طاعون پھیلا ہوا ہے (سیرۃ المہدی۔ جلد دوم۔ ص ۴۶)

نیز مرزا بشیر احمد قادیانی بتاتے ہیں ؛

خلیفہ اول (حکیم نورالدین) کے زمانہ میں قادیان میں طاعون پھوٹ پڑی اور مرزا نظام الدین کے خاندان کے بہت سے افراد اس طاعون میں مبتلا ہو کر فوت ہوئے۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ جس طاعون کا اس روایت میں ذکر ہے ۱۹۱۰ء میں پڑی تھی۔ (سیرۃ المہدی ص ۱۴۷ جلد سوم)

نیز مرزا بشیر احمد قادیانی بتاتے ہیں :

اللہ تعالی نے یہ اطلاع دی تھی کہ تیری چار دیواری (جسمانی اور روحانی) کے اندر کوئی شخص طاعون سے نہیں مرے گا کیونکہ ایسے تمام لوگ اللہ تعالی کی خاص حفاظت میں ہوں گے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ قادیان میں کئی دفعہ حضرت مرزا کی زندگی میں طاعون آیا اور بعض اوقات ایک حد تک بیماری کا زور بھی ہوا مگر آپکے مکان میں کسی شخص کا اس وبا سے مرنا تو درکنار کبھی چوہا بھی اس بیماری سے نہ مرا حالانکہ آپکے مکان کے چاروں طرف طاعون کا اثر پہنچا اور بالکل ساتھ والے متصل مقامات میں بھی طاعون کے کیس ہوئے مگر آپ کا مکان خدا کے فضل اور اس کے وعدے کے مطابق بالکل محفوظ رہا۔ اسی طرح گو آپکے روحانی مکان کی چار دیواری کی اصل تعیین کا علم صرف خدا کو ہے اور صرف بیعت اور ظاہری حالت سے اس کے متعلق کوئی یقینی قیاس نہیں ہو سکتا لیکن آپکے مخلص اور یک رنگ خادم بالعموم اس بیماری کے اثر سے نمایاں طور پر محفوظ رہے (سیرۃ المہدی جلد دوم ص ۴۷)

بالعموم کا لفظ استعمال کر کے مرزا بشیر احمد نے اقرار کیا ہے کہ کچھ لوگ طاعون سے محفوظ نہیں بھی رہے۔ اور جہاں تک مرزا صاحب کے گھر میں چوہا تک نہ مرنے کی بات ہے تو اس گھر میں تھا ہی کون؟ طاعون نے پڑوس کی دیوار سے جھانک کر دیکھا بھی تھا لیکن گھر والے وہاں موجود نہیں تھے۔ مرزا صاحب مع قبائل گھر چھوڑ کر ایک باغ میں چھپے ہوئے تھے۔ اور چوہے تب مرتے اگر وہ اس گھر میں موجود ہوتے۔ وہاں تو مرزا صاحب نے اتنی بلیاں رکھ چھوڑی تھیں کہ جب ان کی تعداد بے حد ہو گئی تو بعض کو پنجروں میں بند کر کے دور دراز مقامات پر جلاوطن کیا گیا تھا جیسا کہ خود مرزا بشیر احمد کا کہنا ہے :

ڈاکٹر میر اسماعیل نے مجھ سے بیان کیا کہ جب پنجاب میں طاعون کا دور دورہ ہوا اور معلوم ہوا کہ چوہوں سے یہ بیماری انسانوں میں پہونچتی ہے تو حضرت (مرزا) صاحب نے بلیوں کا خیال رکھنا شروع کر دیا بلکہ بعض اوقات اپنے ہاتھ سے دودھ کا پیالہ بلیوں کے سامنے رکھ دیا کرتے تھے تاکہ وہ گھر میں ہل جائیں۔ خاکسار (بشیر احمد) عرض کرتا ہے کہ ایک زمانہ میں تو ہمارے گھر میں بلیوں کی اس قدر کثرت ہوگئی تھی کہ وہ تکلیف کا باعث ہونے لگی تھیں جس پر بعض بلوں کو پنجروں میں بند کروا کے دوسری جگہ بھجوانا پڑا۔ (سیرۃ المہدی۔ جلد۳۔ ص۲۷۴)

بیانات بالا سے بخوبی اندازہ ہوسکتا ہے کہ قادیان میں طاعون نہ آنے کی مرزا صاحب کی دعائیں قبول ہوئیں؟ یا قادیان میں طاعون آنے کی مخالفوں کی دعائیں قبول ہوئیں؟

اب دیکھئے کہ مرزا صاحب کے مخالفوں مثل مولانا محمد حسین بٹالوی، مولانا عبدالجبار غزنوی، پیر مہر علی شاہ گولڑوی، صوفی عبدالحق غزنوی، مولانا ثناء اللہ امرتسری، مولانا احمد حسن شوکت میرٹھی، ڈاکٹر ابو محمد جمال الدین پشاور، وغیرھم میں سے کون ہے جو طاعون سے ہلاک ہوا؟ ان میں سے کوئی بھی طاعون سے فوت نہیں ہوا، اور یہ سب مرزا صاحب کے آنجہانی ہونے کے بعد ایسی حالت میں واصل بحق ہوئے کہ طاعون کا شائبہ تک نہیں تھا۔ اندریں حالات کس کی دعائیں قبول ہوئیں۔ مرزا کی یا اس کے مخالفوں کی؟

پھر مرزا کا کہنا تھا کہ طاعون اس وقت تک ختم نہ ہوگی جب تک ساری دنیا انہیں مسیح موعود نہ مان لے۔ اور مرزا صاحب کو دنیا کے عشیر عشیر نے بھی مسیح موعود تسلیم نہیں کیا تھا کہ طاعون چلتا بنا اندریں حالات کس کی دعائیں قبول ہوئیں؟ مرزا صاحب کی یا ان کے مخالفوں کی؟

# تلافی مافات

☆ تحریک ختم نبوت حصہ چہارم کے صفحہ ۲۳۷ سطر۱۴۔۱۵ میں جہاں بین القوسین بتایا گیا ہے کہ اشاعۃ السنہ جلد۱۴ کے صفحات ۲۶۔۲۷ موجود نہ ہونے کے باعث انکا مضمون نقل نہیں کیا جارہا، وہاں عبارت ذیل سمجھی جائے کیونکہ اب مذکورہ صفحات اب دستیاب ہوگئے ہیں۔

یعنی پہلے ان کے قرارداد کو (جو اختلاف کے ساتھ عمل کے متعلق پائی گئی ہے) مسلم رکھنا اور قبول کرنا اور اس میں علماء پر حسن ظن رکھنا، پھر ان کے قراردادکو (جو اتفاق کے ساتھ اعتقاد کے متعلق

پائی گئی ہے ) رد کرنا اور اس میں ان پر بدگمانی کرنا قادیانی میں کچھ عقل وحیا وشرم ہوتی ، تو وہ اس اختلاف وتناقض کا مرتکب نہ ہوتا ، بلکہ اگر وہ احادیث نبویہ اور اقوال وقرارداد علماء سے بداعتقاد ہے (چنانچہ اس کے لفظ لفظ سے مستفاد ہے ، اور اس کی ہر ایک جزء مذہب جدید کی اسی پر بنیاد ہے ) تو وہ جملہ احادیث نبویہ ، گو عمل کے متعلق ہیں ، خواہ اعتقاد کے متعلق ، برملا و علی الاطلاق خیر باد کہتا اور علماء کے عمل واعتقاد دونوں کے قرارداد کو لغو و ناقابل اعتبار قرار دیتا ۔ اور اگر وہ احادیث نبویہ واقوال و قرارداد علماء سے حسن ظنی رکھتا ہے ( جیسا کہ اس کا ظاہری دعوی ہے ، اور اس کے ناواقف دام افتادہ لوگوں کا اس کی نسبت اعتقاد ہے ) تو وہ جملہ احادیث صحیحہ ، گو متعلق عمل ہیں خواہ متعلق اعتقاد ، قبول کرتا ، اور ان کی نسبت قبولیت وقرارداد کا ، عمل سے وقوع میں آئی ہے ، خواہ اعتقاد سے ، لحاظ کرتا اور عمل اعتقاد دونوں میں ان پر حسن ظنی رکھتا ۔ یہ مقتضائے حیا و عقل نہیں ہے کہ احادیث متعلقہ عمل کو تو وہ قبول کرتا ہے ، اور ان کے متعلق علمائے اسلام کی عملی قرارداد کو ( گو اختلاف سے ہو ) مانتا ہے اور اس میں ان پر حسن ظنی رکھتا ہے ۔ مگر احادیث متعلقہ اعتقاد کو وہ واجب القبول نہیں سمجھتا اور ان کے متعلق ان کی اعتقادی قرارداد اتفاقی کو قبول نہیں کرتا ۔ اور اس میں ان پر حسن ظنی نہیں رکھتا ۔

اس اضطراب واختلاف ورزی کا سبب ومنشاء

اس جواب میں جو قادیانی نے مخالفت اصول اسلام وتسنن وعقل سلیم کے ساتھ خود اپنا خلاف کیا ہے تو اس کا سبب ومنشاء یہ ہے ( جو اس کے ہر ایک قول و کردار سے مفہوم ہوتا ہے ، و اللّٰہ اعلم بحقیقة الحال ) کہ درحقیقت وہ کسی مذہب وملت سماوی کا پابند نہیں ہے اور نہ اسلامی اصول دلائل کتاب وسنت واجماع واقوال سلف امت وغیرہ کا پابند ہے ۔ بلکہ وہ خود اپنا نیا مذہب و دین قائم کرنا چاہتا ہے ۔ مگر وہ یہ بھی جانتا ہے کہ مسلمانوں کو دام میں لانا پرانے اصول سے مطلق انکار اور نئے اصول کے برملا ادعاء واظہار کے ساتھ ناممکن ہے ، لہذا وہ اپنے ہر ایک بیان واظہار میں شترمرغی وروباہ بازی اختیار کرتا ہے اور جس موقعہ پر جو داؤ چلے چلا لیتا ہے اور جس ہتھیار سے کام نکلے ، اسے کام میں لاتا ہے ۔ کبھی زور شور کے ساتھ اعتقاد تسلیم قرآن کا اظہار ، کبھی آیات قرآنیہ کے ظواہر قطعیہ سے انکار ، کبھی اجماع سے استدلال ، کبھی اس کو کورا نہ کہہ کر اس کے ردّ کا اقبال ۔ وعلی ہذا القیاس ۔ پھر فرط تہور وجرأت سے وہ اس اقبال وانکار کے اختلاف کی بھی کچھ پروا نہیں کرتا اور یہ سمجھ لیتا ہے کہ میرے مختلف اقوال متضمنہ انکار واقبال کا ہر ایک شخص کب موازنہ کرتا ہے ۔ پس جس جال میں جو کوئی پھنسا ، وہی غنیمت ہے ۔ مقابلہ اور موازنہ کرنے والے ، پھر

پیچیدہ بات کی تہ کو پہنچنے والے لوگ، شاذ و نادر ہوتے ہیں ۔..اس جرأت وخیال سے وہ ایک مقام میں جس بات کا انکار کر چکا ہوتا ہے، دوسرے مقام میں اس کا اقرار کر لیتا ہے ۔اور جس بات کا اقرار کیا ہو، اس سے انکار کر جاتا ہے ،اور جو بات نہ کہی ہو اس کے کہنے کا جھوٹا مدعی بن جاتا ہے ، اور جو بات کہہ چکا ہے اسکے کہنے سے منکر ہوجاتا ہے۔اس کی ایک مثال اس کا یہی جواب مندرجہ تمہید ہے جس کی نسبت وہ کہتا ہے کہ یہ جواب میں تحریر نمبر چہارم وپنجم میں دے چکا ہوں حالانکہ ان تحریرات میں اس کا نام ونشان نہیں ۔ ایک اور عام فہم مثال اس مقام میں ذکر کی جاتی ہے ۔

☆ اشاعۃ السنہ جلد ۱۵ کا صفحہ نمبر ۲۰۰ میرے پاس موجود نہ تھا۔اب مل گیا ہے اس لئے تحریک ختم نبوت حصہ چہارم طبع دہلی کے صفحہ ۴۹۰ پر پانچویں سطر سے شروع ہونے والے پیراگراف کو( اور حصہ چہارم طبع لاہور کے صفحہ ۴۸۹ پر دسویں سطر سے شروع ہونے والے پیراگراف کو) دوبارہ لکھتے ہوئے اشاعۃ السنہ جلد ۱۵ کے صفحہ ۲۰۰ کی عبارت کو بھی نقل کیا جاتا ہے :

اور کفر سے اتر کر نافرمانی ، جو فسق کہلاتی ہے اور وہ اکثر مسلمانوں میں پائی جاتی ہے، تو کسی وجہ سے بھی فاسقوں کے مال اور جان کو مباح نہیں کرتی ۔ یہ اباحت کفر سے (جو نافرمان برداری کا اعلی درجہ ہے ) نہ ہوئی تو فسق سے ( جو اس سے کم تر ہے) کیونکر ہوسکتی ہے ۔اور فاسقوں کے مال اور جان صرف اس وجہ سے کہ وہ نافرمان ہیں کیونکر مسلمانوں پر مباح ہوسکتے ہیں ۔معلوم نہیں قادیانی نے یہ طرفہ اصول کس مذہب سے اخذ کیا ہے ۔اسلام میں تو اس کا کہیں اثر ونشان نہیں پایا جاتا ۔اس طرفہ پر طرہ یہ کہ یہ اصول باوجود بے اصل ہونے اور اصول اسلام سے مخالف ہونے کے قادیانی کے اس فعل کو صحیح نہیں بناتا۔ اس اصول کی رو سے قادیانی کا فعل تب صحیح ہوسکتا ہے جبکہ خدا تعالی وہ ناجائز مال واسباب بلا واسطہ صاحب مال کے قادیانی کو دلوادیتا۔قادیانی زور شمشیر سے اور اپنے غلبہ وشوکت سے اس پر قبضہ کرتا۔اس صورت میں قادیانی اپنے اس ملحدانہ اصول کی رو سے کہہ سکتا کہ خدا تعالی نے اس مال کو ان کی نافرمانی کے سبب ان کے تصرف واختیار سے نکال کر میرے قبضے وتسلط میں کر دیا ہے ۔ وہ مال تو قادیانی نے التجا ومنت اور سوال اور دھوکہ اور فریب دہی سے صاحب مال سے لیا ہے اور اس نے قادیانی کو دیا ہے اور قادیانی اس مال کے تصرف میں اسی کا نائب اور خلیفہ ہے اور اسی کے حکم میں ہے، لہذا اس مال کو قادیانی کا اصل مالک کی اجازت سے استعمال لانا ویسا ہے جیسا کہ اصل مالک کا اس کو اپنے تصرف میں لانا ۔ جو قادیانی

کے نزدیک بھی جائز نہیں۔ پس بحکم نیابت قادیانی کو بھی اس مال کا اپنے تصرف میں لانا جائز نہیں نہ وہ مال اصول مذکورہ سے مطابق قادیانی کے تصرف میں آیا اور نہ اس اصول کی رو سے اس کا استعمال اس کے لئے جائز ہے۔ اس بات کے سمجھنے کو کسی قدر علم بکار ہے جو لوگ اس کو سمجھ نہ سکیں وہ کسی اہل علم سے پوچھ لیں۔

پولیٹکل نگاہ سے جو اس اصول میں غلطی وفساد ہے اس کو پولیٹیشن اعیان خود سمجھ سکتے ہیں ہم اس مقام میں اس تفصیل کو ضروری نہیں سمجھتے۔

اتنی بات تو کس و ناکس، گو پولیٹیشن نہ ہو، سمجھ سکتا ہے کہ قادیانی کے نزدیک ہندوستان وغیرہ بلاد کا کوئی شخص غیر مذہب (حاکم ہو، خواہ محکوم) معصوم المال والدم نہیں بلکہ خدا کی نافرمانی کے سبب ان کی خونریزی کرنا اور ان کا مال لوٹ لینا مباح اور حلال ہے۔ اور جو اس کے برخلاف قادیانی نے براہین احمدیہ اور کتاب وساوس میں برٹش گورنمنٹ سے لڑنے کو ناجائز کہا ہے، اور گورنمنٹ کی تعریف میں بہت سے اوراق کو سیاہ کیا ہے وہ سب فقرہ بازی ہے اور ایک پولیٹکل چال۔ درحقیقت وہ ہر شخص کو جو اس کے خیال میں خدا ورسول کا نافرمان ہو، مباح المال والدم سمجھتا ہے۔ اور اس اعتقاد کے مطابق عمل کرنے سے وہ اس لئے متوقف ہے کہ ہنوز بے ساز وسامان ہے۔ اگر اس کے دعوی مہدویت کو اس کے اخص خلفاء اور حواریوں کی کوشش سے، جس میں وہ رات دن مصروف ہیں، کسی با اختیار رئیس اور جمہور خلائق نے مان لیا تو وہ سبھی نافرمانوں کو تہ تیغ کرے گا۔ اور اپنے اعتقاد کے موافق عمل کر دکھائے گا۔ اور اگر قادیانی یہ کہے کہ میرا یہ اصول اس ملک کے اشخاص اور گورنمنٹ غیر مذہب کو شامل نہیں، تو استثنا کی وجہ وہ بیان کرے۔ کیا وہ لوگ قادیانی کے نزدیک خدا کے نافرمان نہیں؟ نہیں تو قادیانی نافرمان کی تعریف بتا دے جو ان لوگوں پر صادق نہ آوے بلکہ ان کو فرمان بردار خدا ورسول بنا دے۔ ایسی صورت میں وہ اس سوال کا جواب بھی دے کہ اگر اس کے نزدیک نصاری خدا کے فرمان بردار ہیں تو پھر وہ ان سب کو خاص کر ملکہ معظّمہ قیصر ہند کو اطاعت اسلام کی دعوت کیوں کرتا ہے جو اس کی کتاب دافع الوساوس میں بھی موجود ہے۔ (اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۵۔ ص ۱۹۹۔ ۲۰۰)

☆ تحریک ختم نبوت حصہ پنجم میں ایک عنوان ، اشتہارات برانجام آتھم ، کا ہے۔ اس عنوان کے تحت اشتہار نمبر ایک نقل نہیں کیا جا سکا تھا کیونکہ میرے پاس اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ کے صفحات نمبر ۹، اور ۱۰ موجود نہیں تھے۔ اب یہ صفحات مل گئے ہیں لہذا تحریک ختم نبوت حصہ ۵ طبع لاہور کے

صفحہ ۱۰۸ کی سطر نمبر ۱۹ کے اختتام سے عبارت کا تسلسل یوں قائم کر لیجئے اور حصہ پنجم دہلی کے صفحہ ۱۰۸ کی آخری سطر کے بعد یہ عبارت تصور فرمالیجئے:

...یہ باتیں محض نیک نیتی سے لکھی گئی ہیں تاکہ آپ (عیسائی) لوگوں میں مذہبی حمیت و ایمانی غیرت پیدا ہو۔ اور آپ لوگ اپنے مذہب اور اپنی کتاب اور اپنے رسول یا (بزعم خود) اپنے خالق و معبود کی ہتک حرمت پر غیرت کریں۔ یہ بات آپ لوگوں کو ناگوار معلوم ہو، تو آپ ہم اہل اسلام کو ہماری نیک نیتی کی وجہ سے معذور سمجھیں اور معاف کریں۔ آریہ ہندو وغیرہ اس لئے خوش ہیں کہ قادیانی ان کو بھی اپنے الہاموں سے ڈراتا رہتا تھا کہ فلاں شخص اتنی مدت میں مرے گا اور فلاں میری پیش گوئی کے مطابق فوت ہو گیا ہے اور ان کو بظاہر اسلام کی طرف اور درحقیقت اپنے مذہب جدید، مخالف اسلام و جملہ سماوی ادیان، کی طرف دعوت کرتا رہتا تھا۔ لہذا اس پیش گوئی میں جھوٹا ہونے کے سبب ان کو بھی یہ حق پیدا ہو گیا ہے کہ وہ اس پر ہنسی اڑائیں اور خوشیاں منائیں اور اس کو صلوتیں سنائیں۔

ان مخالفین اسلام کی زبانوں سے قادیانی کو برا کہلانے میں بھی خدا تعالی کو اسلام و مسلمانوں کی حمایت و تائید منظور ہے۔ لہذا وہ من حیث لا یشعرون، بے قصد دین اسلام کی تائید کر رہے ہیں۔ چنانچہ مضمون آئندہ میں اس کا ثبوت آیات و احادیث سے دیا جائے گا۔

الغرض اس انعام کو ہر ایک فرقہ اپنے حق میں انعام الہی سمجھ رہا ہے اور اس پر خدا تعالی کا شکریہ ادا کر رہا ہے اور مسلمان تو خصوصیت کے ساتھ رات دن اس احسان کا شکریہ ادا کرتے ہیں کہ خدا تعالی نے لاکھوں جاہل مسلمانوں کو اس کافر ظالم کے دام تزویر سے بچا لیا۔ اور اشاعۃ السنہ اور بھی خصوصیت کے ساتھ تہ دل اور بال بال سے اس احسان خداوندی کا شکریہ ادا کرتا ہے کہ خدا تعالی نے اس کے مقالات و بیانات کا صدق عام اہل اسلام پر ظاہر کیا اور اس دشمن اسلام پر اس کو فتح یاب فرمایا۔ وہ اس شکریہ میں بزبان حال اس رباعی کا ورد کر رہا ہے

اگر ہر موئے من گردد زبانے — زتو رانم بہر یک داستانے
نیارم گوہر شکر تو سفتن — سر موئے زاحسان تو گفتن

ذیل میں اہل اسلام کے ان اشتہارات و اختبارات کا جو اس پیش گوئی کے دروغ ظاہر ہونے پر انہوں نے شائع کئے ہیں، خلاصہ مضمون نقل کرتے ہیں، جس سے دو غرضیں پیش نظر ہیں۔ ایک یہ کہ اس سے اس خوشی اہل اسلام کا جمہوری ہونا ثابت ہو۔ دوسری غرض یہ کہ اس سے قادیانی کے

اس کذب وتہمت کا کہ: مسلمانوں نے عیسائیوں کی فتح پر مسرت ظاہر کی اور عیسائیوں کے مقابلہ میں اسلام کی شکست مان لی ہے.۔ ازالہ ہو اور یہ ثابت ہو کہ مسلمانوں نے اس پیش گوئی میں ایک کافر (مرزا قادیانی) کے جھوٹے ہونے کو اسلام کی فتح سمجھ کر اس پر خوشی ظاہر کی ہے، عیسائیوں کی فتح بمقابلہ اہل اسلام تسلیم نہیں کی، اور نہ اس پر مسرت ظاہر کی ہے۔ بلکہ ان اشتہارات میں تو انہوں نے عیسائیوں پر بھی ویسی ہی لے دے کی ہے جیسی کہ قادیانی پر کی ہے۔ اور بعض عیسائیوں کی اس بے انصافی پر کہ انہوں نے اس فتح کو بمقابل اسلام قرار دیا ہے، خوب خبر لی ہے اور ان کی اس شوخی وگستاخی کی، جو بحق اسلام ان سے سرزد ہوئی ہے، کافی سزا دی ہے۔ قادیانی مسلمانوں پر یہ تہمت لگا کر اپنے دام افتادہ جاہل مسلمانوں کو دھوکہ دینا اور اپنا ہمدرد بنانا چاہتا ہے اور فی الواقع مسلمانوں میں ایک شخص بھی ایسا نہیں ہے جو اس پیشگوئی میں قادیانی کے جھوٹا ہونے سے عیسائیوں کو اسلام پر فتح یاب سمجھتا یا کہتا ہو۔

## خلاصہ مضامین اہل اسلام متضمن اظہار مسرت بر شکست قادیانی

سب سے پہلا اشتہار اس عنوان کا ہے:

## مرزا قادیانی اور آتھم کی لڑائی میں اسلام کی صداقت

انّا نحن نزّلنا الذّکر و انّا له لحافظون

جس کو مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے شائع کیا۔ اور اس کے شروع میں کہا ہے:

آج ہم اس آیت کی تصدیق پاتے ہیں کہ خدا اپنے دین اسلام کی کیسی تائید کرتا ہے جو لوگ اس دین کی آڑ میں ہو کر اس دین کو بگاڑنا چاہتے ہیں ہمیشہ ذلیل وخوار رہوتے ہیں۔ چنانچہ مرزا قادیانی کے ساتھ بھی یہی معاملہ ہوا کہ تمام مخلوق کی نظروں میں ذلیل اور رسوا ہوا کہ آتھم امرتسری باوجود پیرانہ سالی کے پندرہ مہینے کی مدت میں (جس میں کئی فصول ہیضہ بھی ہوئیں) نہیں مرے۔ نہ صرف آتھم بلکہ ایک اور صاحب بھی (جن کی موت کے بعد مرزا صاحب نے اس کی بیوی سے نکاح کرنا تھا، جس کی مدت حسبِ شہادت شہادۃ القرآن مصنفہ مرزا صاحب ۳۰۔ اگست ۱۸۹۴ء کو پوری ہوگئی ہے) نہیں مرے۔

تھے دو گھڑی سے شیخ جی شیخی بھگارتے — وہ ساری ان کی شیخی جھڑی دو گھڑی کے بعد

کیا آج کوئی نہیں جو مرزا کا ساتھ دیوے۔ حکیم نورالدین کہاں ہیں؟ محمد احسن صاحب کہاں ہیں؟ پنجاب گزٹ کے اڈیٹر کہاں ہیں؟ نوجوان ریاض ہند کے منیجر جو مارے خوشی کے

پھولے نہ سماتے تھے، کہاں ہیں؟ وہ سیالکوٹ کے لکچر معذور جو مسلمانوں کو ابوسفیان کا نقشہ بتلاتے تھے، کہاں ہیں؟ خواجہ صاحب لاہوری کہاں ہیں؟ سچ ہے اور بالکل سچ ہے ولو تقوّل علینا بعض الاقاویل لاخذ ناہ بالیمین مگر افسوس، صد افسوس، عیسائیوں کے حال پر کہ انہوں نے مسلمانوں کا اس میں ناحق دل دکھایا۔ اور اپنی عادت قدیمہ کے موافق بدزبانی سے کام لیا۔ الخ

(مولانا بٹالوی فرماتے ہیں) ناظرین۔ اس عبارت میں غور کرو اور انصاف سے کہو کہ اس اشتہار میں اسلام کی فتح پر خوشی منائی گئی ہے یا عیسائیوں کی فتح پر۔ اور اس میں عیسائیوں کی حمایت پائی جاتی ہے یا ان پر لے دے کی ہے۔

دوسرا اشتہار اس عنوان کا ہے.... (اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۶۔ ص ۹۔ ۱۲)

(اس کے بعد ضیاء الاسلام والا اشتہار جو حصہ پنجم کے صفحہ ۱۰۹ پر ہے، اسے پڑھا جائے)۔

☆ تحریک ختم نبوت حصہ ۵ طبع لاہور کے صفحہ ۲۴۶ پر سطر نمبر ۳ کے بعد، اور حصہ پنجم طبع دہلی کے صفحہ ۲۴۶ کی سطر ۲۱ کے بعد یہ عبارت ہونی چاہیے (جو اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ کے صفحات نمبر ۱۷۲۔۱۷۳ سے نقل کی جارہی ہے):۔

اس سخت مخالفت کے ساتھ بھی حضرت ابراہیمؑ اپنے باپ کے بیٹے کہلائے۔ اور نوحؑ کا بیٹا ان کا بیٹا۔ اور کوئی ناپاک لفظ وخطاب کا مستحق نہ ہوا۔ جس کا مستحق ان کو قادیانی کا ناپاک محاورہ بناتا ہے۔

۳۔ آنحضرت ﷺ کے جلیل الشان اصحاب جو مولود فی الاسلام نہ تھے، ان میں اکثر اپنے والد کے مذہب کے مخالف تھے۔ یہ حضرات مسلمان ہوگئے اور وہ کافر رہے۔

۴۔ پھر مسلمان جماعت صحابہ وتابعین وآئمہ دین صدہا مسائل فروعی میں باہم متخالف رہے مگر کسی نے اس اختلاف وخلاف کے سبب ان پر اس الہامی لقب قادیانی کا اطلاق جائز نہیں رکھا جو قادیانی ان کے حق میں تجویز کر رہا ہے۔

۵۔ اپنے خاندان کو قادیانی دیکھ لے۔ اس کے اجداد خصوصاً مرزا گل محمد ومرزا عطا محمد بحسبِ ادعاء قادیانی (ازالہ اوہام ص ۱۲۲، ۱۲۴، ۱۳۱ وغیرہ) مسلمانوں کے قاضی وولی متقی تھے مگر اسکا بیٹا اور قادیانی کا باپ مرزا غلام مرتضی، جس کو میں نے بھی دیکھا ہے اور اس کے دیکھنے والے بہت سے لوگ اس وقت (یعنی ۱۸۹۳ء۔۱۸۹۴ء میں) زندہ ہیں، عملاً واعتقاداً اپنے ان آباء واجداد کا مخالف تھا۔ وہ

صرف حکیمانہ مذہب رکھتا تھا۔ اگر کچھ میلان مذہب کی طرف تھا تو تشیع کی طرف تھا۔ اور اس پیرانہ سالی میں جس میں، میں نے اس کو دیکھا ہے اس کو نماز، روزہ، حج، زکوۃ وغیرہ ارکان شرعی کا التزام نہ تھا۔ ممنوعات شرعیہ کے ارتکاب کا حال ہم نہیں لکھتے۔ یہ خود قادیانی سے یا اس کے اور دوستوں سے پوچھنا چاہیے۔ پھر کیا اس مخالفت طریق آبائی کے ساتھ مرزا غلام مرتضی ان کا بیٹا تسلیم نہیں کیا جاتا ہے؟ اور اس مکروہ خطاب سے مخاطب کیا جاتا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں۔

۶۔ اس کے بعد اپنے آپ کو قادیانی دیکھے۔ کیا اس کے آباء واجداد اعلی، مرزا گل محمد و مرزا عطا محمد، کا بھی یہی مذہب واعتقاد تھا جو قادیانی نے ظاہر کیا۔ کیا اس کے باپ مرزا غلام مرتضی کا یہ اعتقاد تھا کہ مسیح موعود یہی ہے جو میرے نطفے سے پیدا ہوا ہے۔ ہرگز نہیں۔ علی ہذا القیاس۔ قادیانی کے اور کفریات ہیں جن کا اس کے آباء واجداد سے کوئی قائل نہ تھا۔ ومع ہذا قادیانی اپنے باپ کا بیٹا اور حلال زادہ کہلاتا ہے۔ اس کا خلاف اس کے خیال میں کبھی نہیں آتا۔

۷۔ اپنے بعد وہ اپنے بیٹوں کو دیکھے۔ اسکا بیٹا مرزا سلطان احمد اس کا کیسا مخالف ہے، حتی کی اس مخالفت کے سبب اس نے اس کو عاق بھی کر دیا ہوا ہے۔ اور اس مضمون کا اشتہار دے دیا ہوا ہے۔ ومعہذا وہ اس کو بیٹا اور حلال زادہ ضرور سمجھتا ہے۔ اس لفظ مکروہ کا اس پر اطلاق نہیں کرتا۔

ان تمثیلات ہفت گانہ سے صاف اور یقینی نتیجہ پیدا ہوتا ہے کہ جو شخص اپنے باپ کا بیٹا ہے وہ کسی اختلاف سے اور کسی گناہ سے اور کسی غلطی سے حرامزادہ کہلانے کا مستحق نہیں ہو جاتا۔

ایسا ہی وہ واقع میں حرامزادہ ہونے کا معیار بیان کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جو شخص کسی کی منکوحہ (بشرح مذکور) یا کسی کی مملوکہ (بہ تفصیل مذبور) سے متولد نہیں ہے وہ حرامزادہ کہلاتا ہے۔ پھر وہ خواہ کتنا ہی واقعی راست گفتار، نیک کردار و پرہیز گار بن جائے۔ یا ادعائے مجدد و محدث اور خدا کا ملہم ومخاطب کہلائے، اور باوجود ختم ہو جانے نبوت کے پیغمبری کا دعوی کرے۔ اور آدم، عیسی، احمد وغیرہ نبی (علی نبینا وعلیھم السلام) بن بیٹھے اور چند خران بے تمیز اسکی تصدیق بھی کر دیں، تو ان واقعی یا ادعائی کمالات ومحاسن کے ساتھ بھی حرامزادہ کا حرامزادہ ہی رہتا ہے۔ ان عارضی (واقعی ہوں خواہ ادعائی) خوبیوں سے حلال زادہ، مجدد، محدث، نبی، ملہم، آدم، عیسی نہیں بن جاتا۔ صائب نے کہا

بہ نماء بصاحب نظرے گوہر خود را عیسی نتواں گشت بہ تصدیق خرے چند

ایک اور بزرگ نے کہا ہے

خرے عیسی اگر بمکہ رود چون بیاید ہنوز خر باشد

اور وہ سب قادیانی کی ڈکشنری کے مقابلہ میں یہ کہہ سکتے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ (خطوط وحدانی میں اگلی عبارت تحریک ختم نبوت حصہ پنجم میں بھی موجود ہے۔ یہاں بغرض تسلسل دوبارہ نقل کی جارہی ہے۔ بہا) (اگر یہ معنے اس لفظ کے جو قادیانی نے الہامی ڈکشنری سے نکال کر بیان کئے ہیں صحیح مانے جائیں تو اس سے لازم آتا ہے کہ سب سے پہلے اس الہامی محاورہ کے محل استعمال اور اس پاک لفظ اور مقدس لغت کے مصداق قادیانی صاحب اور اس کے تمام حواری اور پیرو اور اس محاورہ کو صحیح سمجھنے والے اور اس استعمال قادیانی کو پسند کرنے والے ہوں۔ کیونکہ جھوٹ بولنے میں قادیانی اور وہ لوگ مسلّم کل ہیں۔ کسی کی بات نہ ماننا یا کسی کا خلاف کرنا ان میں ایسا پایا جاتا ہے جس کا ان کو خود بھی اعتراف ہے۔ اور خاص کر اس کا یہ الہامی محاورہ اور اس معنی سے اس پاکیزہ لفظ کو استعمال کرنا یا اس کے استعمال کو جائز سمجھنا ایک ایسا خلافی فعل ہے جس میں کوئی انسان مہذب اہل مذہب ان کا موافق نہیں ہے۔ پھر وہ اس محاورانہ لغت کی شہادت سے خود اس کے مصداق کیوں نہ ہوں۔

ان کے جھوٹ بولنے کی تفصیل

خود حضرت اکذب قادیانی صاحب، خدا تعالی پر افتراء کرنے میں مسلّم کافہ اہل اسلام ہیں۔ جو قدیم اسلام پر ایمان رکھتے ہیں وہ یقین رکھتے ہیں کہ اس کا یہ دعوی کہ مجھے الہام ہوتا ہے، اور فلاں آیت مجھ پر نازل ہوئی ہے، خدا تعالی پر افتراء ہے۔ اور اس کے یہ دعاوی کہ میں نبی ہوں، میں ہی مسیح موعود ہوں، میں ہی وہ احمد ہوں جس کی شہادت حضرت .... )

(اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۶۔ص ۱۷۲۔۱۷۴)

## کلام منظوم:

# منشی سعد اللہ لدھیانوی کا منظوم کلام

بمطالعہ شہزادہ عبدالمجید مرزائی لودیانوی بگذرد
(جن اشعار پر !!! نشان ہے وہ عبدالمجید قادیانی کے ہیں)

الا مفسر قرآن مشو بہ خود رائی
حدیث مصطفوی خوان بہ چشم دانائی
بیان حق ز بیان رسول اگر فہمی
یہ بحکم انّ علینا بیانہ آئی
حدیث مصطفوی چیست وحی پاک خدا
تو در اطاعت آں جدوجہد بنمائی
عطا شد ست چو قرآن پاک با قرآن
بہ مصطفیٰ ز کرامات و فضل مولائی
جو اس میں ہو متکبر تو پوچھ قرآن میں
نماز و روزہ کی تفصیل ہے کہاں آئی
کہاں ہے قصّ شوارب ہے ذکر ختنہ کہاں
ممانعت ہے بہ تغیر خلق ایمائی
کہاں ہے لفظ محدث کہاں ہے حرمت خر
گدھا نہ کھا کہ گدھا کھانے میں ہے رسوائی
حدیث ہی نے کہا ہوتے تھے محدث بھی
حدیث ہی نے خبائث کی شرح فرمائی
اسی طریق سے تفصیل کل ہے قرآن میں
نبی کو وحی خفی نے وہ سب ہے سمجھائی

حدیث گفت بہ شان و شکوہ و جاہ وجلال
مسیح بشکند آخر صلیب ترسائی
ابوہریرہ بہ الّا لیؤمننّ بہ
زبان کشودہ بہ تفسیر آن بگویائی
بہ ابن ماجہ روایت شدہ کہ گفت مسیح
دوبارہ آمدنم ہست عہد ایفائی
خدائے قبل قیامت مرا کند نازل
برائے کشتن دجال قوم موسائی
نمردہ عیسے و باز آید آمدہ بہ حدیث
بہ گفتہ حسنؒ بصرہ دیدہ بکشائی
رسول گفت کہ من خاتم النبیّنم
کہ نیست ہیچ پس از من رسول بالائی
ز سی دجاجلہ آگاہ کردہ امت را
پے رسول شدن ہر یکے تمنائی
بہ قادیان شدہ زانجملہ یک ستمکارہ
نبی و مرسل یزدان ز قوم مرزائی
چو دور سیز دہم در زمانہ کرد ظہور
کشید فتنہ دجال سر بہ بالائی !!!
ہیں اوسکے نام کے اعداد تیرہ سو پورے
یہ صنعت اوسنے ازالہ میں خود ہی دکھلائی
ہوا غلام جو موصوف قادیانی کا
وہ مبتداء ہوا دجال ہے خبر پائی
یہ پورا جملہ نبی بن کے قادیانی نے
خروج اپنے کی تاریخ ہم سے لکھوائی

خروج کردہ بہر گو نہ کہ بعد آں کافر
بعشق لعبت تثلیث گشتہ سودائی !!!!
کہ ام محبت انسان و داب صحبت حق
نتیجہ روح قدس در مرام مرزائی
نہیں جدا کوئی روح القدس یہ ہے تثلیث
جو احمقوں کی سمجھ میں ابھی نہیں آئی
باتخاز ولد کرد متہم حق را
باستعارہ ہمان اعتقاد ترسائی
مسیح راہ مرا حاصل ست ابنیت
نگفت ہیچ مریدے چہ ژاژ میخائی
بایں خیال کہ اسلام را فرو بخورد
دہن کشادہ مثال نہنگ دریائی !!!
گرفت چنبر اسلام با ستیزہ و کیں
چنانکہ حلقہ زند اژدہائے صحرائی !!!
فسون و جادوئے مکرش قرار دلہا برد
شدہ مسخر او ہرزہ کار ہرجائی !!!
چناں اسیر بدام فریب او جہال
چنانکہ محو تماشا بود تماشائی !!!
متاع دین کہ چو گنجے بہ بعض دلہا بود
بہ برد جملہ بغارت چوں خواب یغمائی !!!
گروہ بے خبراں خود ستودگان بادے
ستائشس بزنان ہمہ بیکتائی
جماعتے ست فراہم ز اعور و اعرج
کنند بر در وے روز و شب جبیں سائی

ز شور فتنہ تلخ زندگانی خلق
چنانکہ تلخی کام از مواد صفرائی !!!
نخست گفت جمالا منم مثیل مسیح
نمود چندے ازاں رفق مسند آرائی
شریک اس میں یہ عاجز بھی ابتداء سے تھا
جو پیشگوئی مسیحا کے حق میں ہے آئی
کہ وہ تو ہیں مہدی اور ظاہری مصداق
مجھے خدا سے ملی باطنی توانائی
تھے اس درخت کے ہم دونوں پھل مسیح اور میں
و لیک اب ہے مجھے برتری و بالائی
زبان پہ لاؤ نہ اب ذکر ابن مریم کو
ہے اس سے افضل و اعلی غلام مرزائی
کجا مسیح کہ او پا نہد منبر من
ضمیر اس کی یہ کہتے ہوئی نہ شرمائی
کبھی تو لکھتا تھا آئیں گے وہ جلال کے ساتھ
اور آج بکتا ہے گم گشت آں مسیحائی
بنا تھا تو تو جمالی جلال یہ کیسا
لگا جو بکنے چہ، در انتظار عیسائی
تو مدعی تھا کہ عیسی دوبارہ آئیں گے
جہاں میں بات یہ مامور ہو کے پھیلائی
اوسے تو لکھتا ہے ظاہر کیا گیا مجھ پر
وہ کون تھا ترا مظہر یہ کس نے سمجھائی
برے مشابہت تامہ چساں داری
مسیح رفعت بناکامی و بہ پس پائی

تو کامران و ترقی تست روز افزوں
بایں سخن بہ مریدان کنی دل افزائی
بانکسار و توکل بہ غربت و ایثار
نشان زندگی اولین عیسائی
کجا ست زندگی ثانی مسیح اگر
مسیح مرد و نماندش کنون مسیحائی
اشارہ کرتا تھا قرآن سوے نزول جلال
خبر وفات کی تفسیر نیچری لائی
ہے احمدیہ لقب ٹھیک تیرے فرقہ کا
کہ یہ ہدایت اسی نیچری سے ہے پائی
ڈبو دیا تجھے تفسیر نیچری نے ارے
طمع کے دام میں ٹھوکر یہ کیا بری کھائی
وہ دابّہ علماء ہیں سو ہیں ترے مکفر
توکیوں جمے نہ ترے منہ پہ کفر کی کائی
امید نیست کنوں باز ایستادہ شوی
کہ پیر گشتی دناید ز پیر برنائی
گماں بخویش مبر شیر مرد و برنایم
تو روبہی کہ بہ سلطان و زوجہ برنائی
مگر ز آتھم و پنڈت بزرگ و شیخ و حسین
بگو ز دست رقیبت چسان شکیبائی
چہ غیرتیست کہ از بہر زوجہ است ترا
بہ خصم شاد بہ بینش دول بیاسائی
وہ کیا وفات پدر ہی سے ہوچکی بیوہ
ارے یہ مرگ پدر کیسی بے سری گائی

چرا جدائی ازو باوجود زوّجنک
چو روز و شب ہمہ تن مجو ایں تمنائی
ازیں کہ معنی تجدید نو نمودن شد
مجددی و بیک قول خود نمے پائی
کہے محدث گہ حارث و گہے مہدی
گہے مثیل وے و گاہ خود مسیحائی
مغول ہستی و النقوا است جدہ تو
آلا دہن بہ محمد منم نیالائی
مگو کہ مہدی آل محمد آمدہ ام
ز نسل مرتضوی نیستی مغل زائی
ہر آنکہ مے شنود حیرتش ہمے گیرد
یکے مغل قرشی شد بہ طرفہ رعنائی
شدی محمد و احمد پس از غلامی وے
یقین کہ ہیچ نۂ ہر زہ باد پیمائی
خلیل و آدم و نوح آمدی ہمہ یک جا
گذار بو الہوسی و شکستہ پیرائی
بحکم کل جدید لذیذ مفتونان
فدائے عشوہ ہر فتنہ کہ میزائی
توئی کہ حارثی و مہدی و امام زمان
بکبر و مفسدہ ہر لحظہ خامہ فرسائی
نہ دین بدست تو چیزے نہ دولت ایمان
عجیب مہدی و عیسائی بے سر و پائی
یہ بت فروشی ہے بنیاد بت پرستی کی
جو تو نے فوٹو میں تصویر اپنی کھنچوائی

بنا ہے یوں جو بروزی محمد آخرکار
تو صاف نکلا آواگوان کا تولّائی
یہ معجزات رسل عیب مسمریزم تھے
بدیں سبب تو ز ایمان و دین معرائی
نہ شد حقیقت دجال و دابّہ معلوم
بہ مصطفیٰ کہ ز خوانش تو زلہ ربائی
ز حلیہ تو کند دور نقص دجالی
مجاور تو بیک چشمی و بیک پائی
دجاجلہ ہمہ رفتند و آخری باقیست
تو پیش خیمہ آئی بزور و رعنائی

لودہانہ۔۳۔اگست۱۹۰۳ء۔(شحنہ ہند میرٹھ۔ضمیمہ۔۸۔اگست۱۹۰۳ء ص۲ تا ۶)

☆ مرزا قادیانی کے سسر میر ناصر نواب نے دعوت الحق کے عنوان سے ایک نظم لکھی جس کے جواب میں منشی سعد اللہ لدھیانوی نے اجابت دعوت لکھی، جو یوں ہے:

واہ مسیح کے سسرے ناصر
دین میں خاسر عقل میں قاصر
ہو دجال سے تیری بیعت
اس پر کرے تو حق کی دعوت
یاد ہے جب تو گھبراتا تھا
لڑکی دے کر پچھتاتا تھا
تو دجال تھا اس کو کہتا
پاس ہمارے روتا رہتا
نسخہ بازی کا تھا شاکی
تو ہی ڈوبا شان خدا کی
مانتا تھا تو حدیث اور قرآن

ختم نبوت پر تھا ایمان
پہلے خاصا مومن تھا تو
کفر کیا پھر تو نے بد گو
پھر ایک بار بنا تو مومن
کافر ہو گیا آخر لیکن
روز بروز اس میں ہے زیادہ
اب مشکل ہے ترا اعادہ
ہو گئی اہل حدیث سے نفرت
ہو گیا منکر ختم نبوت
بن گیا وہ دجال اب مرسل
سچا ہے آج جو کاذب تھا کل
اوس کو نبی اب تو نے بنایا
کچھ بھی خدا کا خوف نہ آیا
سنتا ہے تقریریں اس کی
بیچتا ہے تصویریں اس کی
کاغذی اوس کے بت ہیں بکتے
چھٹتے ہیں دجالی نکتے
ایک روپیہ چھ آنے قیمت
ہوتی ہے البدر میں شہرت
اک بت گر اک بیچنے والا
کیا روزی کا ڈھنگ نکالا
میر تیری تصویر پرستی
اور ابھی تو ہوگی سستی
ہے مختار تو اس کے گھر کا
بھیدی جھوٹے پیغمبر کا

مِلک و زمین جو تھی دجالی
بیٹی کے نام وہ رہن کرالی
دعوت حق یہ تو نے کیا کی
دین کی شرم نہ کچھ دنیا کی
لوگوں کو تیرا یہہ بلانا
ہے دجال کے دام میں لانا
پنشن ہو گئی تھوڑی تیری
پیٹ کی خاطر ہے یہ دلیری
طبع براہین کے وہ وعدے
سچ کہہ جھوٹے تھے یا سچے
تو نے ہی کھولا بھید یہ ہم پر
جھوٹا ہے یہ دجال سراسر.
مضمون چوتھی جلد سے آگے
لکھا کچھ نہیں جھوٹ ہیں وعدے
تین سو اس کی جزیں بتانا
پیٹ کے بھرنے کا ہے بہانا
لوگو اس کے دم میں نہ آؤ
ہوش کرو دیکھو بچ جاؤ
جب تھا ترا معقول گذارا
گھر میں ملتا تھا خاصا چارا
اوس کی نہیں تھی پروا تجھ کو
بلکہ وہ کچھ کھاتا تھا تجھ کو
اب آخر معذور ہوا تو
دین سے اس لئے دور ہوا تو
اوس کی لگا تعریفیں گانے

بیٹھا در پر ڈھول بجانے
دلی میں بھی میر ہی تھا تو
قادیان میں اب میر بنا تو
حلیہء ظاہر ہے کیا حاصل
ظاہر صورت ہے کیا حاصل
وصف ملیں جب دجالوں سے
حاصل رنگت اور بالوں سے
ایسے بال اور رنگت والے
دنیا میں ہیں بہت منہ کالے
کس کام آئیں بال اور رنگت
اوپر سے جب برسے لعنت
لعنت بھی منہ مانگی پائی
جس سے ہے آگہ ساری خدائی
جھوٹی پیشین گوئیاں کر کے
ہے دجال بچا مر مر کے
رسّا گلے میں اور منہ کالا
ٹوکرا سر پر لعنت والا
جینے کے ہیں کوئی یہ سامان
پر بے شرمی تیرے قربان
جس کے سہارے پر ہیں جیتے
اچھا کھاتے اچھا پیتے
لعنت اس کھانے پینے پر
اس بے شرمی کے جینے پر
کرتا ہے کیا دجال شرارت
دی عیسی نے میری بشارت

نام محمد کا ہے جلالی
میرا ہے احمد نام جمالی
وہ تھا لڑائیاں مارا کرتا
میں ہوں رفق و مدارا کرتا
ذکر جمالی اور جلالی
ہے یہ ایک نئی دجالی
اب جو بنا ہے آپ محمد
کرتا ہے پہلی بشارت کو ردّ
اپنی کشتی آپ ڈبو دی
شیطانی تزویر ہے بودی
نام تھا پہلے غلامِ احمد
پھر لے لیا مقامِ احمد
بن کے مثیل عیسے مرسل
اب کم بخت ہے ان سے بھی افضل
ان کے تو حصے میں ناکامی
اور یہہ مثیل ہے مرسل نامی
جو الہام رسولوں کے تھے
یہ سمجھا وہ آپ نہ سمجھے
اس کا تو کن، کن ہے خدا کا
شرک ہیں لیک اعجاز مسیحا
عیسی بھی تو آنے نہ پائے
اون سے افضل مرسل آئے
ان سے ٹوٹی ختم نبوت
یہ پیدا ہو کچھ نہیں دقت
احمق پھنس گئے اس کی بڑ میں

ماری کلہاڑی اپنی جڑ میں
دین نبی سے کیا تبرّا
خوب دیا دجال نے بھرّا
دیکھو کیسی قسمت پھوٹی
ان پر غضب کی بجلی ٹوٹی
ظالم بنا خدا کا بیٹا
عیسے کو بھی ساتھ لپیٹا
پہلے تھے ایک درخت کے دو پھل
اب ہے ظالم ان سے افضل
دجل فریب دغا اور دھوکا
دل نہیں ایک بدی سے روکا
ہاں یہ سچ ہے کہ نیکوں کی بھی
بعض بروں نے ہے بدگوئی کی
لیکن جس کو برا کہہ دینا
کیا ہے ضرور ہو اچھا
گر یہ سچ ہے تو سب سے بڑھ کر
چاہیے نیک ابلیس ستم گر
اچھا برا کاموں سے عیاں ہے
ظاہر کب محتاج بیان ہے
ختم رسل کے بعد پیمبر
بننے سے کیا کام ہے بد تر
آپ خدا کا بیٹا بننا
چیلوں سے کہلانا آمنّا
پھر جو مسلمان روکیں اس پر
کافر ان کو بنائے کافر

ناصر میر! بتا دے سچ سچ
بات کی اپنے مت کی جئو پچ
کیا تعلیم مسیح یہی ہے
جس پر تو نے دعوت کی ہے
یا کچھ اور بھی ہے؟ تو کیا ہے
کیا سیکھا ہے تو نے زیادہ
خام طبیعت عقل کے سادہ
عیسی مر گیا مرزا ہے عیسا
کہتے ہیں نیچری ملحد کافر
عیسا مر گیا سولی چڑھ کر
تم ہوئے اس میں ان کے مضاہی
بکتے ہو یوں واہی تباہی
بڑھ کر کیا بات اور نکالی
ہاں یہ مسیحیت دجالی
سولی پر لٹکا ہے عیسی
چوروں کے ساتھ ملا ہے عیسی
نیچری بڈھا لکھ گیا ہے سب
جو تم کو الہام ہوا اب
وہ الحاد الہام تمہارا
کچھ شرماؤ دل میں خدا را
ما صلبوا، صلبو ٹھہرایا
کی تحریف اور خوف نہ آیا
گاہ اونہیں شام میں دفناتے ہو
پھر کشمیر میں لے جاتے ہو
جھوٹے ہو جھوٹے کا حافظہ کچا

ہے مشہور مقولہ سچا
یا رب ان کے شر سے بچانا
مکاروں کے ضرر سے بچانا
دل سے سنو سعادت مندو
ایک نصیحت رب کے بندو
ختم رسل کا ہے یہ فرماں
جو درماندوں کا ہے درماں
احمد ذی شان مرسل رحماں
جس کا ہدایت نامہ ہے قرآن
مطلبی مدنی اور مکی
جس کی شریعت سب سے پکی
ہے ہر بات یقینی اس کی
حق تعلیم ہے دینی اس کی
ہم پر رؤف رحیم وہ پیارا
جس سے مٹا دکھ درد ہمارا
خیر اندیشی ہے جس کا پیشہ
حق سے صلوۃ و سلام ہمیشہ
یاد رہے یہ تم کو لیکن
میرے بعد نبی نہیں ممکن
ختم نبوت ہو گئی مجھ پر
یعنی حق نے کیا ہے مقرر
آپ کے بعد نہ ہوگا پیدا
کوئی نبوت پانے والا
ہوتا کوئی تو اس کے لائق
سب سے عمر فاروق تھا فائق

جب نہ نبوت پائی عمرؓ نے
پھر کون آئے نبوت کرنے
پہلا ہی کوئی آئے تو آئے
جس کو معین حق فرمائے
ختم نبوت نے فرمایا
ہے یہ صحیح حدیث میں آیا
موسیٰ بھی گر ہوتے جیتے
میرا ہی جام اطاعت پیتے
قبل قیامت عیسیٰ آئیں
اس امت کی شان دکھائیں
اور ان کا آنا پھر ہے ضروری
تا کہ نبوت ہو نہ ادھوری
جیسا ہے ان پہ ہمارا ایمان
لائیں یہود و نصاریٰ ایمان
جب خدمت سے فراغت پائیں
یاں سے پھر رحلت فرمائیں
جن کے مبشر بن کے تھے آئے
قبر میں ہوں ان کے ہمسائے
ہو صدیق و شہید نبی کا
ساتھی بندہ صالح چوتھا
تیس وہ لعنت پانے والے
جھوٹے نبی کہلانے والے
سب سے جھوٹا ان جھوٹوں کا
کانا دجال آخر ہوگا
جب وہ آئے خدا کہلائے

شعبدے کچھ لوگوں کو دکھائے
جاہل دوڑیں اس کے پیچھے
یا رب امن دے اس کے شر سے
کفر ہو لکھا منہ پر ظاہر
جس کو پڑھیں ایمانی ماہر
حشر میں انپڑھ لوگ بھی جیسے
اپنا عمل نامہ پڑھ لیں گے
عیسی اتریں قتل کو اس کی
چرخ سے فوق منار دمشقی
اور ہو امام مسلمانوں کا
ان سے پہلے زیب مصلا
اس کے پیچھے نماز گزاریں
پھر کانے دجال کو ماریں
دیکھ کے ان کو وہ گلتا جائے
سامنے آنے کی تاب نہ لائے
کھالے آخر ان کا برچھا
ہو کر رہے نوشتہ پورا
یا رب ان فتنوں سے بچالے
ہم کو نہ کی جیو ہمارے حوالے
ہم ہیں تیرے بندے بچارے
چاہے تو بخشے چاہے مارے
مار سے تیری پناہ ہے تیری
کی جیو قبول اک عرض یہ میری
رکھ مجھے اپنے حفظ و اماں میں
تجھ سے خوش ہوں دونوں جہاں میں

مجھ میں بل نہیں اور نہ طاقت
کوئی نہ خوبی ہے نہ لیاقت
تو نے وجود عدم سے بخشا
تو نے بنایا میرا نقشہ
پھر ایمان عطا فرمایا
ختم رسل کا بخشا سایا
دیکھ کہ تجھ کو سب سے ارحم
لب پر ہے رب اغفر و ارحم
صادق مومن مجھ کو بنا کر
خاص خزانے میں سے عطا کر
عرض کی تجھ سے حاجت کیا ہے
دل کا بھید بھی تجھ پہ کھلا ہے
ادعونی بھی چونکہ ہے فرمان
اور تکبر موجب حرمان
بندگی اس کی ہے متقاضی
مولا چاہیے ہر دم راضی
پس وہ مانگنا مجھ کو سکھا دے
اور طرف کا دھیان چھڑا دے
تو ہی یاد ہو تجھ کو پکاروں
تیرے ہی در پر آہیں ماروں
یونہی رہوں جب تک رہوں جیتا
چلوں تو جام شہادت پیتا
میں ہوں اوس دم تجھ سے راضی
تو اے مالک مجھ سے راضی
قبر میں جب رکھ جائیں مجھ کو

میرا مونس وحشت تو ہو
آئیں جب کہ نکیر اور منکر
تجھ کو پکاروں آہٹ سن کر
شکل نبی جب سامنے آئے
سعدی تیرا فدا ہو جائے
جا ئیں سلا کر جیسے دلہن
خلد ہو مجھ کو میرا مدفن
محشر میں پھر ہو یوں ساماں
میرا ہاتھ نبی کا داماں
کوثر کا وہ جام پلا دے
جو دل کی سب پیاس بجھا دے
بندوں میں تیرے ہو کر شامل
جنت میں ہو جاؤں داخل
میں اور سارے لواحق میرے
قرب نبی میں لگائیں ڈیرے
ہوں فردوس میں مہماں تیرے
تیری رحمت سب کو گھیرے
باقی کوئی نہ ہو اندیشہ
ہم سے تو راضی رہے ہمیشہ
جنت خلد میں پائیں بسیرا
ہوتا رہے دیدار بھی تیرا
واں کچھ خوف نہ کوئی غم ہو
تیری حمد و ثنا ہر دم ہو

(شحنہ ہند۔ضمیمہ۔ ۱۶ نومبر ۱۹۰۳ء۔ص ۱ تا ۶)

قطعہ تاریخ سزایابی مرزا قادیانی از مولانا محمد دبکاوی
(آخری مصرع سے تاریخ ۱۳۲۲ھ نکالی ہے)

سزایاب جب سے ہوا قادیانی
ہوئی محو مردک کی سب لن ترانی
خفا ہوگیا باپ حیف آسمانی
گیا بھول بیٹے کی گردن چھڑانی
رہائی کی تدبیر اپنی نہ جانی
کہاں گم ہوئی تیری وہ غیب دانی
دریغا پدر نے پسر کو پھنسایا
مگر قدر نااہل کی کچھ نہ جانی
خیال اس کو افسوس یہ بھی نہ آیا
کہ بیٹے کو ہے ضعف اور ناتوانی
نہ امت پھری اپنے جعلی نبی سے
مریدوں نے کچھ بھی نہ کی آنا کانی
مگر چونکہ مردود سب بے بصر ہیں
تو آئے نظر کیا کتاب آسمانی
سیہ رو ہوئے سب سزا مل گئی جب
پھرا سب کے چہروں پہ لعنت کا پانی
بفضل خدا اہل اسلام جیتے
عدوّ کے مقابل ہوئی مہربانی

(شحنہ ہند میرٹھ ضمیمہ۔ ۸ دسمبر ۱۹۰۴ء ص ۱)

وصلّی اللّٰہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمّد و آلہ و صحبہ اجمعین

# کتابیات


بیان للناس۔عبدالمجید دہلوی۔ مطبع انصاری دہلی۔ ۱۳۰۹ھ

تائید آسمانی۔محمد جعفر تھانیسری

تذکرۃ المہدی۔ پیر سراج الحق نعمانی قادیانی

حیات قدسی۔ مولوی غلام رسول راجیکی قادیانی

ختم نبوت اور تحریک احمدیت۔غلام احمد پرویز۔طلوع اسلام ٹرسٹ لاہور۔ ۱۹۹۶ء

ذکر حبیب۔مفتی محمد صادق قادیانی

سیرۃ المہدی۔ مرزا بشیر احمد قادیانی

شفاء اللناس۔محمد عبداللہ شاہجہانپوری۔مطبع انصاری دہلی۔۱۳۰۹ھ۔

یادرفتگان۔ یکے از مطبوعات لاہوری جماعت برتقریب پچاسویں سالگرہ

مرزا غلام احمد قادیانی کی درج ذیل کتابیں:

فتح الاسلام؛ توضیح مرام؛ ازالہ اوہام؛ فیصلہ آسمانی؛ نشان آسمانی؛سچائی کا اظہار؛ حجت الاسلام؛ مجموعہ اشتہارات؛ مکتوبات احمدیہ؛ مکتوبات احمد، اڈیشن دوم۔ربوہ۔

اخبارات ورسائل:

ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔جلد ۸، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵، ۱۶، ۱۷

ریویو آف ریلی جنز۔قادیان

ضمیمہ شحنہ ہند میرٹھ ۱۹۰۳ء؛ ۱۹۰۴ء

ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر متعدد شمارے

مسلم اہل حدیث گزٹ دہلی

بدر۔قادیان

الحکم۔قادیان